مسئلہ نمبر ۶۲......(32) اٹھتے وقت آگے پیچھے پاؤں اٹھانا مکروہ ہے اور سجدہ کو جاتے وقت داہنی جانب زور دینا اور اٹھتے وقت بائیں پر زور دینا مستحب ہے۔

مسئلہ نمبر ۶۳......(33) نماز میں آنکھیں بند رکھنا مکروہ ہے مگر جب کھلی رہنے میں خشوع نہ ہوتا ہو تو بند کرنے میں حرج نہیں بلکہ بہتر ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶۴......(34) سجدہ وغیرہ میں قبلہ سے انگلیوں کو پھیر دینا مکروہ ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۶۵......جوں یا مچھر جب ایذا پہنچاتے ہوں تو پکڑ کر مار ڈالنے میں حرج نہیں (غنیہ) یعنی جب کہ عمل کثیر کی حاجت نہ ہو۔

مسئلہ نمبر ۶۶......(35) امام کو تنہا محراب میں کھڑا ہونا مکروہ ہے اور اگر باہر کھڑا ہوا سجدہ محراب میں کیا یا وہ تنہا نہ ہو بلکہ اس کے ساتھ کچھ مقتدی بھی محراب کے اندر ہوں تو حرج نہیں یونہی اگر مقتدیوں پر مسجد تنگ ہو تو بھی محراب میں کھڑا ہونا مکروہ نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۷......(36) امام کو دروں میں کھڑا ہونا بھی مکروہ ہے۔ (37) یونہی امام جماعت والی کو مسجد کے زاویہ یا جانب میں کھڑا ہونا بھی مکروہ ہے سنت یہ ہے کہ وسط میں کھڑا ہو اور اسی وسط کا نام محراب ہے خواہ وہاں طاق معروف ہو یا نہ ہو تو اگر وسط چھوڑ کر دوسری جگہ کھڑا ہو اگرچہ اس کے دونوں طرف صف کے دو برابر حصے ہوں مکروہ ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶۸......(38) امام کا تنہا بلند جگہ کھڑا ہونا مکروہ ہے بلندی کی مقدار یہ ہے کہ دیکھنے میں اس کی اونچائی ظاہر ممتاز ہو پھر یہ بلندی اگر قلیل ہو تو کراہت تنزیہی ورنہ ظاہر تحریمی (39) امام نیچے ہو اور مقتدی بلند جگہ پر یہ بھی مکروہ و خلاف سنت ہے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۶۹......(40) کعبہ معظمہ اور مسجد کی چھت پر نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ کہ اس میں ترک تعظیم ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۰......مسجد میں کوئی جگہ اپنے لئے خاص کر لینا کہ وہیں نماز پڑھے یہ مکروہ ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۷۱......(41) کوئی شخص کھڑا یا بیٹھا باتیں کر رہا ہے اس کے پیچھے نماز پڑھنے میں کراہت نہیں جب کہ باتوں سے دل بٹنے کا خوف نہ ہو۔ مصحف شریف اور تلوار کے پیچھے اور سوتے ہوئے کے پیچھے نماز پڑھنا مکروہ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷۲......(42) تیر و کمان وغیرہ حمائل کئے ہوئے نماز پڑھنا مکروہ ہے جب کہ ان کی حرکت سے دل بٹے ورنہ حرج نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۳......(43) جلتی آگ نمازی کے آگے ہونا باعث کراہت ہے۔ شمع یا چراغ میں کراہت نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۴......(44) ہاتھ میں کوئی ایسا مال ہو جس کے روکنے کی ضرورت ہوتی ہے اس کو لئے ہوئے نماز پڑھنا مکروہ ہے مگر جب ایسی جگہ ہو کہ بغیر اس کے حفاظت ناممکن ہو۔ (45) سامنے پاخانہ وغیرہ نجاست ہونا یا ایسی جگہ نماز پڑھنا کہ وہ مظنہ نجاست ہو مکروہ ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷۵......(46) سجدہ میں ران کو پیٹ سے چپکا دینا (47) ہاتھ سے بغیر عذر مکھی مچھر اڑانا مکروہ ہے (عالمگیری) مگر عورت سجدہ میں ران پیٹ سے ملا دے گی۔

مسئلہ نمبر ۷۶......قالین اور بچھونوں پر نماز پڑھنے میں حرج نہیں جب کہ اتنے نرم نہ ہوں کہ سجدہ میں پیشانی نہ ٹھہرے ورنہ نماز نہ ہوگی۔ (غنیہ)

مسئلہ نمبر ۷۷......(48) کسی چیز کے سامنے جو دل کو مشغول رکھے نماز مکروہ ہے مثلاً زینت اور لہو و لعب وغیرہ۔

مسئلہ نمبر ۷۸......(49) نماز کے لئے دوڑنا مکروہ ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷۹......(50) عام راستہ (51) کوڑا ڈالنے کی جگہ (52) مذبح (53) قبرستان (54) غسل خانہ (55) حمام (56) نالا

(57) مویشی خانہ (58) خصوصاً اونٹ باندھنے کی جگہ یعنی اصطبل (59) پاخانہ کی چھت اور (60) صحرا میں بلا سترہ کے جب کہ خوف ہو کہ آگے سے لوگ گزریں گے ان مواضع میں نماز مکروہ ہے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۸۰...... مقبرہ میں جو جگہ نماز کے لیے مقرر ہو اور اس میں قبر نہ ہو تو وہاں نماز میں حرج نہیں۔ اور کراہت اس وقت ہے کہ قبر سامنے ہو اور قبر و مصلی کے درمیان کوئی شے سترہ کی قدر حائل نہ ہو ورنہ اگر قبر داہنے بائیں یا پیچھے ہو یا بقدر سترہ کوئی چیز حائل ہو تو کچھ بھی کراہت نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۸۱...... ایک زمین مسلمان کی ہو دوسری کافر کی تو مسلمان کی زمین پر نماز پڑھے اگر کھیتی نہ ہو ورنہ راستہ پر پڑھے کافر کی زمین پر نہ پڑھے اور اگر زمین میں زراعت ہے مگر اس میں اور مالک زمین میں دوستی ہے کہ اسے ناگوار نہ ہوگا تو پڑھ سکتا ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸۲...... سانپ وغیرہ کے مارنے کے لیے جب کہ ایذا کا اندیشہ صحیح ہو یا کوئی جانور بھاگ گیا اس کے پکڑنے کے لیے یا بکریوں پر بھیڑیے کے حملہ کرنے کے خوف سے نماز توڑ دینا جائز ہے۔ یوہیں اپنے یا پرائے ایک درہم کے نقصان کا خوف ہو مثلاً دودھ ابل جائے گا یا گوشت ترکاری روٹی وغیرہ جل جانے کا خوف ہو یا ایک درہم کی کوئی چیز چور اچکا لے بھاگا۔ ان صورتوں میں نماز توڑ دینے کی اجازت ہے۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸۳...... پاخانہ پیشاب معلوم ہوا یا کپڑے یا بدن میں اتنی نجاست لگی دیکھی کہ مانع نماز نہ ہو یا اس کو کسی اجنبی عورت نے چھو دیا۔ تو نماز توڑ دینا مستحب ہے بشرطیکہ وقت و جماعت نہ فوت ہو اور پاخانہ پیشاب کی حاجت شدید معلوم ہونے میں تو جماعت کے فوت ہو جانے کا بھی خیال نہ کیا جائے گا البتہ فوت وقت کا لحاظ ہوگا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸۴...... کوئی مصیبت زدہ فریاد کر رہا ہو۔ اسی نمازی کو پکار رہا ہو یا مطلقاً کسی شخص کو پکارتا ہو یا کوئی ڈوب رہا ہو یا آگ سے جل جائے گا یا اندھا راہ گیر کوئیں میں گرا چاہتا ہو ان سب صورتوں میں توڑ دینا واجب ہے جب کہ یہ اس کے بچانے پر قادر ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸۵...... ماں باپ، دادا دادی وغیرہ اصول کے محض بلانے سے نماز قطع کرنا جائز نہیں البتہ اگر ان کا پکارنا بھی کسی بڑی مصیبت کے لیے ہو جیسے اوپر مذکور ہوا تو توڑ دے، یہ حکم فرض کا ہے اور اگر نفل نماز ہے اور ان کو معلوم ہے کہ نماز پڑھتا ہے تو ان کے معمولی پکارنے سے نماز نہ توڑے اور اس کا نماز پڑھنا انھیں معلوم نہ ہو اور پکارا تو توڑ دے اور جواب دے اگرچہ معمولی طور سے بلائیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

## احکام مسجد کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اِنَّمَا یَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَ اَقَامَ الصَّلٰوةَ وَ اٰتَى الزَّكٰوةَ وَ لَمْ یَخْشَ اِلَّا اللّٰهَ فَعَسٰۤى اُولٰٓىٕكَ اَنْ یَّكُوْنُوْا مِنَ الْمُهْتَدِیْنَ (پ۱۰، التوبۃ: ۱۸)

اللہ عزوجل کی مسجدیں وہی آباد کرتے ہیں جو اللہ عزوجل اور قیامت پر ایمان لاتے ہیں اور نماز قائم کرتے ہیں اور زکوۃ دیتے ہیں اور اللہ عزوجل کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے تو قریب ہے کہ یہ لوگ ہدایت والوں میں سے ہوں۔ (ترجمہ کنزالایمان)

حدیث ۱ تا ۳...... بخاری و مسلم و ابوداود و ابن ماجہ و امام مالک ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی، کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: مرد کی نماز مسجد میں جماعت کے ساتھ گھر میں اور بازار میں پڑھنے سے پچیس درجے زائد ہے اور یہ یوں ہے کہ جب اچھی طرح وضو کر کے مسجد کے لیے نکلا تو جو قدم چلتا ہے اس سے درجہ بلند ہوتا ہے اور گناہ مٹتا ہے اور جب نماز پڑھتا ہے تو ملائکہ برابر اس پر درود بھیجتے رہتے ہیں جب تک اپنے مصلے پر ہے اور ہمیشہ نماز میں ہے جب تک نماز کا انتظار کر رہا ہے۔ امام احمد و ابو یعلی و ابن حبان وغیرہ کی روایت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ ہر قدم

کے بدلے دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور جب سے گھر سے نکلا ہے واپس ہونے تک نماز پڑھنے والوں میں لکھا جاتا ہے۔ انہیں روایتوں کے قریب قریب ابن عمر و ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی مروی ہے۔

حدیث ۵: ...... نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "جو اچھی طرح وضو کر کے فرض نماز کو گیا اور مسجد میں نماز پڑھی اس کی مغفرت ہو جائے گی"۔

حدیث ۶: ...... مسلم رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے روایت کی کہ جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں مسجد نبوی کے گرد کچھ زمینیں خالی ہوئیں بنی سلمہ نے چاہا کہ مسجد کے قریب آجائیں یہ خبر نبی ﷺ کو پہنچی تو فرمایا مجھے خبر پہنچی ہے کہ تم مسجد کے قریب اٹھ آنا چاہتے ہو۔ عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہاں ارادہ تو ہے فرمایا اے بنی سلمہ اپنے گھروں ہی میں رہو تمہارے قدم لکھے جائیں گے دوبارہ اس کو فرمایا بنی سلمہ کہتے ہیں لہٰذا ہم کو گھر بدلنا پسند نہ آیا۔

حدیث ۷: ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے باسناد جید روایت کی کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں انصار کے گھر مسجد سے دور تھے انہوں نے قریب آنا چاہا اس پر یہ آیت نازل ہوئی ﴿وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوا وَآثَارَهُمْ﴾ (پ۲۲، یٰسٓ: ۱۲) جو انہوں نے نیک کام آگے بھیجے وہ اور ان کے نشان قدم ہم لکھتے ہیں۔

حدیث ۸: ...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ نے ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں سب سے بڑھ کر نماز میں اس کا ثواب ہے جو زیادہ دور سے چل کر آئے۔

حدیث ۹: ...... مسلم رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کی روایت ہے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ایک انصاری کا گھر مسجد سے سب سے زیادہ دور تھا اور کوئی نماز ان کی خطا نہ ہوتی ان سے کہا گیا کاش تم کوئی سواری خرید لو کہ اندھیرے اور گرمی میں اس پر سوار ہو کر آؤ جواب دیا میں چاہتا ہوں کہ میرا مسجد کو جانا اور پھر گھر کو واپس آنا لکھا جائے اس پر نبی کریم ﷺ نے فرمایا اللہ عزوجل نے تجھے یہ سب جمع کر کے دے دیا۔

حدیث ۱۰: ...... بزار و ابو یعلیٰ رحمہما اللہ باسناد حسن حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "تکلیف میں پورا وضو کرنا اور مسجد کی طرف چلنا اور ایک نماز کے بعد دوسری کا انتظار کرنا گناہوں کو اچھی طرح دھو دیتا ہے"۔

حدیث ۱۱: ...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں صبح و شام مسجد کو جانا از قسم جہاد فی سبیل اللہ ہے۔

حدیث ۱۲: ...... صحیحین وغیرہ میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے جو مسجد کو صبح یا شام کو جائے اللہ عزوجل اس کے لئے جنت میں مہمانی تیار کرتا ہے جتنی بار جائے۔

حدیث ۱۳ تا ۲۳: ...... ابو داود و ترمذی رحمہما اللہ بریدہ رضی اللہ عنہ سے اور ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "جو لوگ اندھیریوں میں مساجد کو جانے والے ہیں انہیں قیامت کے دن کامل نور کی خوشخبری سنا دے"۔ اور اسی کے قریب قریب ابو درداء و ابو ہریرہ و ابو امامہ و سہل بن سعد ساعدی و ابن عباس و ابن عمر و ابی سعید خدری و زید بن حارثہ و ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی۔

حدیث ۲۴: ...... ابو داود و ابن حبان رحمہما اللہ ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ تین شخص اللہ عزوجل کی ضمان میں ہیں اگر زندہ رہیں تو روزی دی جائے اور کفایت کرے اور مر جائیں تو جنت میں داخل کرے جو شخص گھر میں داخل ہوا اور گھر والوں پر سلام کرے۔ وہ اللہ عزوجل کی ضمان میں ہے اور جو مسجد کو جائے اللہ عزوجل کی ضمان میں ہے اور جو اللہ عزوجل کی راہ میں نکلا اللہ عزوجل کی ضمان میں ہے۔

حدیث ۲۵: ...... طبرانی کبیر میں باسناد جید اور بیہقی باسناد صحیح موقوفاً سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "جس نے گھر میں اچھی طرح وضو کیا پھر مسجد کو آیا وہ اللہ عزوجل کا زائر ہے اور جس کی زیارت کی جائے اس پر حق ہے کہ زائر کا اکرام کرے"۔

حدیث ۲۶: ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ "جو گھر سے نماز کو جائے اور یہ دعا پڑھے"۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ السَّائِلِیْنَ عَلَیْکَ وَبِحَقِّ مَمْشَایَ ھٰذَا فَاِنِّیْ لَمْ اَخْرُجْ اَشَرًا وَّلَا بَطَرًا وَّلَا رِیَاءً وَّلَا سُمْعَۃً وَّخَرَجْتُ اتِّقَاءَ سُخْطِکَ وَابْتِغَاءَ مَرْضَاتِکَ فَاَسْئَلُکَ اَنْ تُعِیْذَنِیْ مِنَ النَّارِ وَاَنْ تَغْفِرَلِیْ ذُنُوْبِیْ اِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس حق سے کہ تو نے سوال کرنے والوں کا اپنے ذمہ کرم پر رکھا ہے اور اپنے اس چلنے کے حق سے کیونکہ میں تکبر و فخر کے طور پر گھر سے نہیں نکلا اور نہ دکھانے اور سنانے کے لئے نکلا میں تیری ناراضی سے بچنے اور تیری رضا کی طلب میں نکلا لہٰذا میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ جہنم سے مجھے پناہ دے اور میرے گناہوں کو بخش دے تیرے سوا کوئی گناہوں کو بخشنے والا نہیں۔ ۱۲منہ

اس کی طرف اللہ عزوجل اپنے وجہ کریم کے ساتھ متوجہ ہوتا ہے اور ستر ہزار فرشتے اس کے لئے استغفار کرتے ہیں۔

حدیث ۲۷ تا ۲۹: صحیح مسلم میں ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "جب کوئی مسجد میں جائے تو کہے اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ "اے اللہ تو اپنی رحمت کے دروازے میرے لئے کھول دے" اور جب مسجد سے نکلے تو کہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ "اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں"۔ اور ابو داود رحمۃ اللہ علیہ کی روایت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے کہ جب حضور ﷺ مسجد میں جاتے تو یہ کہتے اَعُوْذُ بِاللہِ الْعَظِیْمِ وَبِوَجْھِہِ الْکَرِیْمِ وَسُلْطَانِہِ الْقَدِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ "پناہ مانگتا ہوں اللہ عظیم کی اور اس کی وجہ کریم کی اور سلطان قدیم کی شیطان مردود سے" فرمایا جب یہ کہہ لے تو شیطان کہتا ہے مجھ سے تمام دن محفوظ رہا اور ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے، جب مسجد میں حضور ﷺ داخل ہوتے تو درود پڑھتے اور کہتے رَبِّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ "اے پروردگار تو میرے گناہوں کو بخش دے اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے"۔ ۱۲منہ۔ اور جب نکلتے تو درود پڑھتے اور کہتے رَبِّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ فَضْلِکَ "اے رب! میرے گناہ بخش دے اور اپنے فضل کے دروازے میرے لئے کھول دے"۔ ۱۲منہ۔ امام احمد اور ابن ماجہ رحمہما اللہ کی روایت میں ہے کہ جاتے اور نکلتے وقت بِسْمِ اللہِ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللہِ کہتے اس کے بعد وہ دعا پڑھتے۔

حدیث ۳۰ تا ۳۳: صحیح مسلم شریف میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "اللہ عزوجل کو سب جگہ سے زیادہ محبوب مسجدیں ہیں اور سب سے زیادہ مبغوض بازار ہیں"۔ اور اسی کے مثل جبیر بن مطعم و عبداللہ بن عمر و انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی ہے اور بعض روایات میں ہے کہ یہ قول اللہ عزوجل کا ہے۔

حدیث ۳۴: بخاری و مسلم رحمہما اللہ وغیرہما ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "سات شخص ہیں جن پر اللہ عزوجل سایہ کرے گا اس دن کہ اس کے سایہ کے سوا کوئی سایہ نہیں۔ امام عادل اور وہ جوان جس کی نشوونما اللہ عزوجل کی عبادت میں ہوئی اور وہ شخص جس کا دل مسجد کو لگا ہوا ہے اور وہ دو شخص کہ باہم اللہ عزوجل کے لئے دوستی رکھتے ہیں اسی پر جمع ہوئے اور اسی پر متفرق ہوئے اور وہ شخص جسے کسی عورت صاحب منصب و جمال نے بلایا اس نے کہا میں اللہ عزوجل سے ڈرتا ہوں اور وہ شخص جس نے کچھ صدقہ کیا اور اسے اتنا چھپایا کہ بائیں کو خبر نہ ہوئی کہ داہنے نے کیا خرچ کیا اور وہ شخص جس نے تنہائی میں اللہ عزوجل کو یاد کیا اور آنکھوں سے آنسو بہے"۔

حدیث ۳۵: ترمذی و ابن ماجہ و ابن خزیمہ و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "تم جب کسی کو دیکھو کہ مسجد کا عادی ہے تو اس کے ایمان کے گواہ ہو جاؤ، اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ مسجدیں وہی آباد کرتے ہیں جو اللہ عزوجل اور پچھلے دن پر ایمان لائے"۔ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا یہ حدیث حسن غریب ہے اور حاکم نے کہا صحیح الاسناد ہے۔

حدیث ۳۶..... صحیحین میں انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "مسجد میں تھوکنا خطا ہے اور اس کا کفارہ دفن کر دینا ہے۔"

حدیث ۳۷..... صحیح مسلم میں ابو ذر رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "مجھ پر میری امت کے اعمال اچھے برے سب پیش کیے گئے نیک کاموں میں اذیت کی چیز کا راستہ سے دور کرنا پایا اور برے اعمال میں مسجد میں تھوک کو دفن نہ کیا گیا ہو۔"

حدیث ۳۸.....۳۹..... ابو داود و ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں "مجھ پر امت کے ثواب پیش کیے گئے یہاں تک کہ تنکا جو مسجد سے کوئی باہر کر دے اور گناہ پیش کیے گئے تو اس سے بڑھ کر کوئی گناہ نہیں دیکھا کہ کسی کو آیت یا سورۂ قرآن دی گئی اور اس نے بھلا دی" اور ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ کی ایک روایت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے ہے کہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے "جو مسجد سے اذیت کی چیز نکالے اللہ تعالیٰ اس کے لیے ایک گھر جنت میں بنائے گا۔"

حدیث ۴۰.....۴۲..... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ واثلہ ابن اسقع رضی اللہ عنہ سے اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ ان سے اور ابو داود رحمۃ اللہ علیہ ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ "حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے مساجد کو بچوں اور پاگلوں اور بیع و شرا اور جھگڑے اور آواز بلند کرنے اور حدود قائم کرنے اور تلوار کھینچنے سے بچاؤ۔"

حدیث ۴۳..... ترمذی و دارمی رحمہما اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "جب کسی کو مسجد میں خرید و فروخت کرتے دیکھو تو کہو اللہ تیری تجارت میں نفع نہ دے۔"

حدیث ۴۴..... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ شعب الایمان میں حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے مرسلاً راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ "ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ مساجد میں دنیا کی باتیں ہوں گی تم ان کے ساتھ نہ بیٹھو کہ خدا کو ان سے کچھ کام نہیں۔"

حدیث ۴۵..... ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے ایک دن مسجد میں قبلہ کی طرف تھوک دیکھا اسے صاف کیا، پھر لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ "کیا تم میں کوئی اس بات کو پسند کرتا ہے کہ اس کے سامنے کھڑا ہو کر کوئی شخص اس کے منہ کی طرف تھوک دے۔"

حدیث ۴۶.....۴۷..... ابو داود و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں "جو قبلہ کی جانب تھوکے قیامت کے دن اس طرح آئے گا کہ اس کا تھوک دونوں آنکھوں کے درمیان ہوگا۔" اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی روایت ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے ہے کہ فرمایا مسجد میں تھوکنا گناہ ہے۔

حدیث ۴۸..... صحیح بخاری شریف میں ہے سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں مسجد میں سویا تھا ایک شخص نے مجھ پر کنکری پھینکی۔ دیکھا تو امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ ہیں فرمایا "جاؤ ان دونوں شخصوں کو میرے پاس لاؤ"۔ میں ان دونوں کو لے آیا۔ فرمایا "تم کس قبیلے کے ہو یا کہاں کے رہنے والے ہو؟" انہوں نے عرض کی ہم طائف کے رہنے والے ہیں۔ فرمایا اگر تم اہل مدینہ سے ہوتے تو میں تمہیں سزا دیتا (کہ یہاں کے لوگ آداب سے واقف تھے) مسجد رسول اللہ ﷺ میں آواز بلند کرتے ہو۔

احکام فقہیہ:

مسئلہ نمبر۱..... قبلہ کی طرف قصداً پاؤں پھیلانا مکروہ ہے سوتے میں ہو یا جاگتے میں۔ یونہی مصحف شریف اور کتب شرعیہ کی طرف بھی پاؤں پھیلانا مکروہ ہے ہاں اگر کتابیں اونچائی پر ہوں کہ پاؤں کی محاذات ان کی طرف نہ ہو تو حرج نہیں یا بہت دور ہوں کہ عرفاً کتاب کی طرف پاؤں پھیلانا نہ کہا جائے تو بھی معاف ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲..... نابالغ بچہ کا پاؤں قبلہ رخ کر کے لٹانا یہ بھی مکروہ ہے اور کراہت اس لٹانے والے پر عائد ہوگی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۳..... مسجد کا دروازہ بند کرنا مکروہ ہے ہاں اگر اسباب مسجد جاتے رہنے کا خوف ہو تو علاوہ اوقات نماز بند کرنے کی اجازت ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۴..... مسجد کی چھت پر وطی و بول و براز حرام ہے یونہی جنب اور حیض و نفاس والی کو اس پر جانا حرام ہے کہ وہ بھی مسجد کے حکم میں ہے مسجد کی چھت پر بلا ضرورت چڑھنا مکروہ ہے۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر۵..... مسجد کو راستہ بنانا یعنی اس میں سے ہو کر گزرنا ناجائز ہے اگر اس کی عادت کرے تو فاسق ہے اگر کوئی اس نیت سے مسجد میں

گیا وسط میں پہنچا تھا کہ امام ہوا تو جس دروازہ سے اس کو نکلنا تھا اس کے سوا دوسرے دروازہ سے نکلے یا وہیں نماز پڑھ لے پھر نکلے اور وضو نہ ہو تو جس طرف سے آیا ہے وہیں چلا جائے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶**...... مسجد میں نجاست لے کر جانا اگرچہ اس سے مسجد آلودہ نہ ہو یا جس کے بدن پر نجاست لگی ہو اس کو مسجد میں جانا منع ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۷**...... ناپاک روغن مسجد میں جلانا یا نجس گارا مسجد میں لگانا منع ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۸**...... مسجد میں کسی برتن کے اندر پیشاب کرنا یا فصد کا خون لینا بھی جائز نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۹**...... بچے اور پاگل کو جن سے نجاست کا گمان ہو مسجد میں لے جانا حرام ہے ورنہ مکروہ جو لوگ جوتیاں مسجد کے اندر لے جاتے ہیں ان کو اس کا خیال رکھنا چاہیے کہ اگر نجاست لگی ہو تو صاف کرلیں اور جوتا پہنے مسجد میں چلے جانا سوءِ ادب ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... عیدگاہ یا وہ مقام کہ جنازہ کی نماز پڑھنے کے لئے بنایا ہو اقتدا کے مسائل میں مسجد کے حکم میں ہے کہ اگرچہ امام و مقتدی کے درمیان کتنی ہی صفوں کی جگہ فاصل ہو اقتدا صحیح ہے اور باقی احکام مسجد کے اس پر نہیں اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس میں پیشاب پاخانہ جائز ہے بلکہ یہ مطلب کہ جنب اور حیض و نفاس والی کو اس میں آنا جائز۔ فنائے مسجد اور مدرسہ و خانقاہ و سرائے و تالابوں پر جو چبوترہ وغیرہ نماز پڑھنے کے لئے بنایا کرتے ہیں ان سب کے بھی یہی احکام ہیں جو عیدگاہ کے لئے ہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... مسجد کی دیوار میں نقش و نگار اور سونے کا پانی پھیرنا منع نہیں جب کہ بہ نیت تعظیم مسجد ہو مگر دیوار قبلہ میں نقش و نگار مکروہ ہے یہ حکم اس وقت ہے کہ کوئی شخص اپنے مال حلال سے نقش کرے اور مال وقف سے نقش و نگار حرام ہے اگر متولی نے کرایا سفیدی کی تو تاوان دے ہاں اگر واقف نے یہ عمل خود بھی کیا یا اس نے متولی کو اختیار دیا ہو تو مال وقف سے یہ خرچ کیا جائے گا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... مسجد کا مال جمع ہے اور خوف ہے کہ ظالم ضائع کر دیں گے تو ایسی حالت میں نقش و نگار میں صرف کر سکتے ہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... مسجد کی دیواروں اور محرابوں پر قرآن لکھنا اچھا نہیں کہ اندیشہ ہے وہاں سے گرے اور پاؤں کے نیچے پڑے اسی طرح مکان کی دیواروں پر کہ علت مشترک ہے۔ یوہیں جس بچھونے یا مصلے پر اسمائے الٰہی لکھے ہوں اس کا بچھانا یا کسی اور استعمال میں لانا جائز نہیں اور یہ بھی ممنوع ہے کہ اپنی ملک میں سے اسے جدا کر دے کہ دوسرے کے استعمال نہ کرنے کا کیا اطمینان لہٰذا واجب ہے کہ اس کو سب سے اوپر کسی ایسی جگہ رکھیں کہ اس سے اوپر کوئی چیز نہ ہو (عالمگیری) یوہیں بعض دسترخوانوں پر اشعار لکھے ہیں ان کا بچھانا اور ان پر کھانا ممنوع ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... مسجد میں تھوکنا اور ناک سنکنا اور مسجد کی دیواروں پر چٹائیوں کے نیچے تھوکنا اور ناک سنکنا ممنوع ہے اور چٹائیوں کے نیچے ڈالنا اوپر ڈالنے سے زیادہ برا ہے اور اگر ناک سنکنے یا تھوکنے کی ضرورت ہی پڑ جائے تو کپڑے میں لے لے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... مسجد میں کوئی جگہ وضو کے لئے ابتدا ہی سے بانی مسجد نے قبل تمام مسجدیت بنائی ہے جس میں نماز نہیں ہوتی تو وہاں وضو کر سکتا ہے۔ یوہیں طشت وغیرہ کسی برتن میں بھی وضو کر سکتا ہے مگر بشرط کمال احتیاط کہ کوئی چھینٹ مسجد میں نہ پڑے (عالمگیری) بلکہ مسجد کو ہر گھن کی چیز سے بچانا ضروری ہے۔ آج کل اکثر دیکھا جاتا ہے کہ وضو کے بعد منہ اور ہاتھ سے پانی پونچھ کر مسجد میں جھاڑتے ہیں یہ ناجائز ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... کیچڑ سے پاؤں سنا ہوا ہے اس کو مسجد کی دیوار یا ستون سے پونچھنا ممنوع ہے۔ یوہیں پھیلے ہوئے غبار سے پونچھنا بھی ناجائز ہے اور کوڑا اگر جمع ہے تو اس سے پونچھ سکتے ہیں۔ یوہیں مسجد میں کوئی لکڑی پڑی ہوئی ہے کہ عمارت مسجد میں داخل نہیں اس سے بھی پونچھ سکتے ہیں چٹائی کے بیکار ٹکڑے ہے جس پر نماز نہ پڑھتے ہوں پونچھ سکتے ہیں مگر بچنا افضل ہے۔ (عالمگیری، صغیری)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... مسجد کا کوڑا جھاڑ کر ایسی جگہ نہ ڈالیں جہاں بے ادبی ہو۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۸**...... مسجد میں کنواں نہیں کھودا جا سکتا اور اگر قبل مسجد وہ کنواں تھا اور اب مسجد میں آگیا تو باقی رکھا جائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۹**...... مسجد میں پیڑ لگانے کی اجازت نہیں ہاں مسجد کو اس کی حاجت ہے کہ زمین میں تری ہے ستون قائم نہیں رہتے تو اس تری کے جذب کرنے کے لئے پیڑ لگا سکتے ہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۰...... قبل تمام مسجدیت مسجد کے اسباب رکھنے کے لیے مسجد میں حجرہ وغیرہ بنا سکتے ہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱...... مسجد میں سوال کرنا حرام ہے اور اس سائل کو دینا بھی منع ہے۔ مسجد میں گم شدہ چیز تلاش کرنا منع ہے حدیث میں ہے جب دیکھو کوئی کھوئی ہوئی چیز مسجد میں تلاش کرتا ہے تو کہو خدا اس کو تیرے پاس واپس نہ کرے کہ مسجدیں اس لیے نہیں بنیں اس حدیث کو مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ (مسلم وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۲...... مسجد میں شعر پڑھنا ناجائز ہے، ہاں اگر وہ شعر حمد و نعت و منقبت و وعظ و حکمت کا ہو تو جائز ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۳...... مسجد میں کھانا پینا سونا معتکف اور پردیسی کے سوا کسی کو جائز نہیں لہٰذا جب کھانے پینے وغیرہ کا ارادہ ہو تو اعتکاف کی نیت کر کے مسجد میں جائے کچھ ذکر و نماز کے بعد اب کھا پی سکتا ہے اور بعضوں نے صرف معتکف کو مستثنیٰ کیا اور یہی راجح لہٰذا غریب الوطن بھی نیت اعتکاف کرے کہ خلاف سے بچے۔ (درمختار، صغیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... مسجد میں کچا لہسن پیاز کھانا یا کھا کر جانا جائز نہیں جب تک بو باقی ہو کہ فرشتوں کو اس سے تکلیف ہوتی ہے۔ حضور اقدس ﷺ ارشاد فرماتے ہیں جو اس بدبودار درخت سے کھائے وہ ہماری مسجد کے قریب نہ آئے کہ ملائکہ کو اس چیز سے ایذا ہوتی ہے جس سے آدمی کو ہوتی ہے۔ اس حدیث کو بخاری و مسلم رحمہما اللہ نے جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ یہی حکم ہر اس چیز کا ہے جس میں بدبو ہو جیسے گندنا، مولی، کچا گوشت، مٹی کا تیل، وہ دیا سلائی جس کے رگڑنے میں بو اڑتی ہے، ریاح خارج کرنا وغیرہ وغیرہ۔ جس کو گندہ دہنی کا عارضہ ہو یا کوئی بدبودار زخم ہو یا کوئی دوا بدبودار لگائی ہو تو جب تک بو منقطع نہ ہو اس کو مسجد میں آنے کی ممانعت ہے۔ یوں ہی قصاب[1] اور مچھلی بیچنے والے اور کوڑھی اور سفید داغ والے اور اس شخص کو جو لوگوں کو زبان سے ایذا دیتا ہو مسجد سے روکا جائے گا۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۵...... بیع و شرا وغیرہ ہر عقد مبادلہ مسجد میں منع ہے صرف معتکف کو اجازت ہے جب کہ تجارت کے لیے خرید و فروخت نہ ہو بلکہ اپنی اور بال بچوں کی ضرورت سے ہو اور وہ شے مسجد میں نہ لائی گئی ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۶...... مباح باتیں بھی مسجد میں کرنے کی اجازت نہیں اور نہ آواز بلند کرنا جائز۔ (درمختار، صغیری) افسوس کہ اس زمانے میں مسجدوں کو لوگوں نے چوپال بنا رکھا ہے یہاں تک کہ بعضوں کو مسجدوں میں گالیاں بکتے دیکھا جاتا ہے، والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

مسئلہ نمبر ۲۷...... درزی کو اجازت نہیں کہ مسجد میں بیٹھ کر اجرت پر کپڑے سیے ہاں اگر بچوں کو روکنے اور مسجد کی حفاظت کے لیے بیٹھا تو حرج نہیں۔ یوں ہی کاتب کو مسجد میں بیٹھ کر لکھنے کی اجازت نہیں جب کہ اجرت پر لکھتا ہو اور بغیر اجرت کے لکھتا ہو تو اجازت ہے جب کہ کتاب کوئی دنیوی نہ ہو۔ یوں ہی معلم کو مسجد میں بیٹھ کر تعلیم کی اجازت نہیں اور اجرت نہ ہو تو اجازت ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸...... مسجد کا چراغ گھر نہیں لے جا سکتا اور تہائی رات تک چراغ جلا سکتے ہیں اگرچہ جماعت ہو چکی ہو اس سے زیادہ کی اجازت نہیں، ہاں اگر واقف نے شرط کر دی ہو یا وہاں تہائی رات سے زیادہ جلانے کی عادت ہو تو جلا سکتے ہیں اگرچہ شب بھر کی ہو۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۹...... مسجد کے چراغ سے کتب بینی اور درس و تدریس تہائی رات تک مطلقاً کر سکتا ہے اگرچہ جماعت ہو چکی ہو اور اس کے بعد اجازت نہیں مگر جہاں اس کے بعد تک جلنے کی عادت ہو۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۰...... چمگادڑ اور کبوتر وغیرہ کے گھونسلے مسجد کی صفائی کے لیے نوچنے میں کوئی حرج نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۱...... جس نے مسجد بنوائی تو مرمت اور لوٹے، چٹائی، قندیل وغیرہ کا حق اسی کو ہے اور اذان و اقامت و امامت کا اہل ہے تو اس کا بھی وہی مستحق ہے ورنہ اس کی رائے سے ہو۔ یوں ہی اس کے بعد اس کی اولاد اور کنبہ والے غیروں سے اولیٰ ہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۲...... بانی مسجد نے ایک کو امام و مؤذن کیا اور اہل محلہ نے دوسرے کو تو اگر وہ افضل ہے جسے اہل محلہ نے پسند کیا ہے تو وہی بہتر ہے اور اگر برابر ہوں تو جسے بانی نے پسند کیا وہ ہوگا۔ (غنیہ)

مسئلہ نمبر ۳۳...... سب مسجدوں سے افضل مسجد حرام شریف ہے پھر مسجد نبوی پھر مسجد قدس پھر مسجد قبا پھر اور جامع مسجدیں پھر مسجد محلہ پھر

---

[1] یعنی جب ان لوگوں کے بدن یا کپڑے سے بو ہو۔ قصاب سے مراد قصاب نہیں، بلکہ وہ جو گوشت بیچتا ہو، چاہے وہ کسی قوم کا ہو ۱۲ منہ

مسجد شارع (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۴......** مسجد محلہ میں نماز پڑھنا اگرچہ جماعت قلیل ہو مسجد جامع سے افضل ہے اگرچہ وہاں بڑی جماعت ہو بلکہ اگر مسجد محلہ میں جماعت نہ ہوئی ہو تو تنہا جائے اور اذان و اقامت کہے نماز پڑھے وہ مسجد جامع کی جماعت سے افضل ہے۔ (صغیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۳۵......** جب چند مسجدیں برابر ہوں تو وہ مسجد اختیار کرے جس کا امام زیادہ علم و صلاح والا ہو (صغیری) اور اگر اس میں برابر ہوں تو جو زیادہ قدیم ہو اور بعضوں نے کہا جو زیادہ قریب ہو اور یہی زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے۔

**مسئلہ نمبر ۳۶......** مسجد محلہ میں جماعت نہ ملی تو دوسری مسجد میں بہ جماعت پڑھنا افضل ہے اور جو دوسری مسجد میں بھی جماعت نہ ملی تو محلہ ہی کی مسجد میں اولیٰ ہے اور اگر مسجد محلہ میں تکبیر اولیٰ یا ایک دو رکعت فوت ہو گئی اور دوسری جگہ مل جائے گی تو اس کے لئے دوسری مسجد میں نہ جائے یونہی اگر اذان کہی اور جماعت میں سے کوئی نہیں تو مؤذن تنہا پڑھ لے دوسری مسجد میں نہ جائے۔ (صغیری)

**مسئلہ نمبر ۳۷......** جو ادب مسجد کا ہے وہی مسجد کی چھت کا ہے۔ (غنیہ)

**مسئلہ نمبر ۳۸......** مسجد محلہ کا امام اگر معاذ اللہ زانی یا سود خوار ہو یا اس میں اور کوئی ایسی خرابی ہو جس کی وجہ سے اس کے پیچھے نماز مکروہ ہو تو مسجد چھوڑ کر دوسری مسجد کو جائے (غنیہ) اور اگر اس سے ہو سکتا ہو تو معزول کر دے۔

**مسئلہ نمبر ۳۹......** اذان کے بعد مسجد سے نکلنے کی اجازت نہیں۔ حدیث میں فرمایا کہ اذان کے بعد مسجد سے نہیں نکلتا مگر منافق لیکن وہ شخص کہ کسی کام کے لئے گیا اور واپسی کا ارادہ رکھتا ہے یعنی قبل قیام جماعت یونہی جو شخص دوسری مسجد جماعت کا منتظم ہو تو اسے چلا جانا چاہیے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۰......** اگر اس وقت کی نماز پڑھ چکا ہے تو اذان کے بعد مسجد سے جا سکتا ہے مگر ظہر و عشا میں اقامت ہو گئی تو نہ جائے نفل کی نیت سے شریک ہو جانے کا حکم ہے (عالمگیری) اور باقی تین نمازوں میں اگر تکبیر ہوئی اور تنہا پڑھ چکا ہے تو باہر نکل جانا واجب ہے۔

قَدْ تَمَّ هٰذَا الْجُزْءُ بِحَمْدِ اللهِ سُبْحٰنَهٗ وَ تَعَالٰی وَ صَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلٰی حَبِیْبِهٖ وَ اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ ابْنِهٖ وَ حِزْبِهٖ اَجْمَعِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

## تقریظ امام اہل سنت مجدد مائۃ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ عنہ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ کَفٰی وَ سَلَامٌ عَلٰی عِبَادِهِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی لَا سِیَّمَا عَلَی الشَّارِعِ الْمُصْطَفٰی وَ مُقْتَفِیْهِ فِی الْمَشَارِعِ اُولِی الطَّهَارَةِ وَ الصَّفَا

فقیر غفر لہ المولی القدیر نے یہ مبارک رسالہ بہار شریعت حصہ سوم تصنیف لطیف اخی فی اللہ ذی المجد والجاہ و الطبع السلیم والفکر القویم والفضل والعلی مولانا ابو العلی مولوی حکیم محمد امجد علی قادری برکاتی اعظمی بالمذہب و المشرب والسکنی رزقہ اللہ تعالی فی الدارین الحسنی مطالعہ کیا الحمد للہ مسائل صحیحہ رجیحہ محققہ پر مشتمل پایا۔ آج کل ایسی کتاب کی ضرورت تھی کہ عوام بھائی سلیس اردو میں صحیح مسئلے پائیں اور گمراہی و اغلاط کے مصنوع و ملمع زیوروں کی طرف آنکھ نہ اٹھائیں مولیٰ تعالیٰ مصنف کی عمر و علم و فیض میں برکت دے اور ہر باب میں اس کتاب کے اور حصص کافی و شافی و وافی و صافی تالیف کرنے کی توفیق بخشے اور انہیں اہل سنت میں شائع و معمول اور دنیا و آخرت میں نافع و مقبول فرمائے آمین۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ ابْنِهٖ وَ حِزْبِهٖ اَجْمَعِیْنَ اٰمِیْن

۱۲ شعبان سنہ ۱۳۳۶ ہجریہ علی صاحبہا والہ الکرام افضل الصلوۃ والتحیۃ آمین

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا
عفی عنہ بمحمدن المصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# وتر کا بیان

حدیث ۱...... صحیح مسلم شریف میں ہے عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے یہاں میں سویا تھا حضور ﷺ بیدار ہوئے مسواک کی اور وضو کیا اور اسی حالت میں آیہ اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (پ ۴، اٰل عمرٰن: ۱۹۰) ختم سورۃ تک پڑھی، پھر کھڑے ہو کر دو رکعتیں پڑھیں، جن میں قیام و رکوع و سجود کو طویل کیا، پھر پڑھ کر آرام فرمایا یہاں تک کہ سانس کی آواز آئی۔ یوہیں تین بار میں چھ رکعتیں ہر بار مسواک و وضو کرتے اور ان آیتوں کی تلاوت فرماتے پھر وتر کی تین رکعتیں پڑھیں۔

حدیث ۲...... نیز اسی میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ "رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے کہ "رات کی نمازوں کے آخر میں وتر پڑھو اور فرماتے ہیں صبح سے پیشتر وتر پڑھو۔"

حدیث ۳...... مسلم و ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ تعالیٰ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ جسے اندیشہ ہو کہ پچھلی رات میں نہ اٹھے گا وہ اول میں پڑھ لے اور جسے امید ہو کہ پچھلے کو اٹھے گا وہ پچھلی رات میں پڑھے کہ آخر شب کی نماز مشہود ہے (یعنی اس میں ملائکہ رحمت حاضر ہوتے ہیں) اور یہ افضل ہے۔"

حدیث ۴...... تا ۶...... ابوداود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ تعالیٰ مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "اللہ عزوجل وتر ہے وتر کو محبوب رکھتا ہے لہٰذا اے قرآن والو! وتر پڑھو۔" اور اسی کے مثل جابر و ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے۔

حدیث ۷...... تا ۱۱...... ابوداود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ تعالیٰ خارجہ بن حذافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ "اللہ عزوجل نے ایک نماز سے تمہاری مدد فرمائی کہ وہ سرخ اونٹوں سے بہتر ہے۔ وہ وتر ہے، اللہ عزوجل نے اسے عشا و طلوع فجر کے درمیان رکھا ہے۔" یہ حدیث دیگر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بھی مروی ہے۔ مثلاً معاذ بن جبل و عبداللہ بن عباس و عقبہ بن عامر جہنی وغیرہم رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

حدیث ۱۲...... ترمذی زید بن اسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرسلاً راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "جو وتر سے سو جائے تو صبح کو پڑھ لے۔"

حدیث ۱۳...... تا ۱۶...... امام احمد ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور دارمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اور ابوداود و ترمذی رحمہم اللہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے اور نسائی عبدالرحمن بن ابزیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ وتر کی پہلی رکعت میں سَبِّحِ اسْمَ رَبِّکَ الْاَعْلٰی اور دوسری میں قُلْ یٰۤاَیُّہَا الْکٰفِرُوْنَ اور تیسری میں قُلْ ہُوَ اللہُ اَحَدٌ پڑھتے۔

حدیث ۱۷...... احمد و ابوداود و حاکم رحمہم اللہ تعالیٰ و تصحیح بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "وتر حق ہے جو وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں۔ وتر حق ہے جو وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں۔ وتر حق ہے جو وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں۔"

حدیث ۱۸...... ابوداود و ترمذی و ابن ماجہ میں ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا "جو وتر سے سو جائے یا بھول جائے تو جب بیدار ہو یا یاد آئے پڑھ لے۔"

حدیث ۱۹...... تا ۲۰...... احمد و نسائی و دارقطنی رحمہم اللہ تعالیٰ بروایت عبدالرحمن بن ابزیٰ عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور ابوداود و نسائی رحمہم اللہ تعالیٰ ابی

بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ جب وتر میں سلام پھیرتے تو تین بار سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ کہتے اور تیسری بار بلند آواز سے کہتے۔

**مسائل فقہیہ:۔** وتر واجب ہے اگر سہواً یا قصداً نہ پڑھا تو قضا واجب ہے اور صاحب ترتیب کے لیے اگر یہ یاد ہے کہ نماز وتر نہیں پڑھی ہے اور وقت میں گنجائش بھی ہے تو فجر کی نماز فاسد ہے خواہ شروع سے پہلے یاد ہو یا درمیان میں آجائے۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱**......وتر کی نماز بیٹھ کر یا سواری پر بغیر عذر نہیں ہو سکتی۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲**......نماز وتر تین رکعت ہے اور اس میں قعدہ اولیٰ واجب ہے اور قعدہ اولیٰ میں صرف التحیات پڑھ کر کھڑا ہو جائے نہ درود پڑھے نہ سلام پھیرے جیسے مغرب میں کرتے ہیں اسی طرح کرے اور اگر قعدہ اولیٰ بھول کر کھڑا ہو گیا تو لوٹنے کی اجازت نہیں بلکہ سجدہ سہو کرے۔ (درمختار و ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳**......وتر کی تینوں رکعتوں میں مطلقاً قراءت فرض ہے اور ہر ایک میں بعد فاتحہ سورت ملانا واجب اور بہتر یہ کہ پہلی میں سَبِّحِ اسْمَ رَبِّکَ الْاَعْلٰی یا اِنَّا اَنْزَلْنَا دوسری میں قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ تیسری میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ پڑھے اور کبھی کبھی اور سورتیں پڑھ لے تیسری رکعت میں قراءت سے فارغ ہو کر رکوع سے پہلے کانوں تک ہاتھ اٹھا کر اللہ اکبر کہے جیسے تکبیر تحریمہ میں کرتے ہیں پھر ہاتھ باندھ لے اور دعائے قنوت پڑھے دعائے قنوت کا پڑھنا واجب ہے اور اس میں کسی خاص دعا کا پڑھنا ضروری نہیں بہتر وہ دعائیں ہیں جو نبی ﷺ سے ثابت ہیں اور ان کے علاوہ کوئی اور دعا پڑھے جب بھی حرج نہیں سب سے زیادہ مشہور دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ وَنَسْتَغْفِرُکَ وَنُؤْمِنُ بِکَ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْکَ وَنُثْنِیْ عَلَیْکَ الْخَیْرَ وَنَشْکُرُکَ وَلَا نَکْفُرُکَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُکُ مَنْ یَّفْجُرُکَ ط اَللّٰهُمَّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَلَکَ نُصَلِّیْ وَنَسْجُدُ وَاِلَیْکَ نَسْعٰی وَنَحْفِدُ وَنَرْجُوْا رَحْمَتَکَ وَنَخْشٰی عَذَابَکَ اِنَّ عَذَابَکَ بِالْکُفَّارِ مُلْحِقٌ

ہم تجھ سے مدد طلب کرتے ہیں اور مغفرت چاہتے ہیں اور تجھ پر ایمان لاتے ہیں اور تجھ پر توکل کرتے ہیں اور ہر بھلائی کے ساتھ تیری ثنا کرتے ہیں اور ہم تیرا شکر کرتے ہیں۔ ناشکری نہیں کرتے اور ہم جدا ہوتے ہیں اور اس شخص کو چھوڑتے ہیں جو تیرا گناہ کرے۔ اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تیرے ہی لیے نماز پڑھتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں۔ اور تیری ہی طرف دوڑتے اور سعی کرتے ہیں اور تیری رحمت کے امیدوار ہیں۔ اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں بے شک تیرا عذاب کافروں کو پہنچنے والا ہے۔ ۱۲ منہ

اور بہتر یہ ہے کہ اس کے ساتھ وہ دعا پڑھے جو حضور اقدس ﷺ نے امام حسن رضی اللہ عنہ کو تعلیم فرمائی وہ یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ فِیْمَنْ هَدَیْتَ وَعَافِنِیْ فِیْمَنْ عَافَیْتَ وَتَوَلَّنِیْ فِیْمَنْ تَوَلَّیْتَ وَبَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَعْطَیْتَ وَقِنِیْ شَرَّ مَا قَضَیْتَ فَاِنَّکَ تَقْضِیْ وَلَا یُقْضٰی عَلَیْکَ اِنَّهٗ لَا یَذِلُّ مَنْ وَّالَیْتَ وَلَا یَعِزُّ مَنْ عَادَیْتَ تَبَارَکْتَ وَتَعَالَیْتَ سُبْحَانَکَ رَبَّ الْبَیْتِ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلَی النَّبِیِّ وَاٰلِهٖ

تو مجھے ہدایت دے ان لوگوں میں جن کو تو نے ہدایت دی اور عافیت دے ان کے زمرہ میں جن میں تو نے عافیت دی اور میرا ولی ہو ان میں جن کا تو ولی ہوا۔ اور جو کچھ تو نے دیا اس میں برکت دے اور جو کچھ تو نے فیصلہ کر دیا اس کے شر سے مجھے بچا بے شک تو حکم کرتا ہے اور تجھ پر حکم نہیں کیا جاتا بے شک تیرا دوست ذلیل نہیں ہوتا اور تیرا دشمن عزت نہیں پاتا تو برکت

والا ہے۔ تو پاک ہے اے بیت (کعبہ) کے مالک اور اللہ درود بھیجے نبی پر اور ان کی آل پر۔ ۱۲منہ

اور ایک دعا وہ ہے جو مولیٰ علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے آخر وتر میں پڑھتے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِرِضَاکَ مِنْ سَخَطِکَ وَبِمُعَافَاتِکَ مِنْ عُقُوْبَتِکَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْکَ لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْکَ اَنْتَ کَمَا اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِکَ

الٰہی میں تیری خوشنودی کی پناہ مانگتا ہوں تیری ناخوشی سے اور تیری عافیت کی تیرے عذاب سے اور تیری ہی پناہ مانگتا ہوں تجھ سے (تیرے عذاب سے) میں تیری پوری ثنا نہیں کرسکتا ہوں جیسی تو نے اپنی ثنا کی۔ ۱۲منہ

اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اِنَّ عَذَابَکَ الْجِدَّ بِالْکُفَّارِ مُلْحِقٌ کے بعد یہ پڑھتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَاَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِھِمْ وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَیْنِھِمْ وَانْصُرْھُمْ عَلٰی عَدُوِّکَ وَعَدُوِّھِمْ اَللّٰھُمَّ الْعَنْ کَفَرَۃَ اَھْلِ الْکِتَابِ الَّذِیْنَ یُکَذِّبُوْنَ رُسُلَکَ وَیُقَاتِلُوْنَ اَوْلِیَآءَکَ اَللّٰھُمَّ خَالِفْ بَیْنَ کَلِمَتِھِمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَھُمْ وَاَنْزِلْ عَلَیْھِمْ بَاْسَکَ الَّذِیْ لَا تَرُدُّہٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِیْنَ

الٰہی تو مجھے بخش دے اور مومنین و مومنات و مسلمین و مسلمات کو اور ان کے دلوں میں الفت پیدا کر دے اور ان کی آپس کی حالت درست کر دے اور ان کو تو اپنے دشمن اور خود ان کے دشمن پر مدد کر دے اے اللہ تو کفار و اہل کتاب پر لعنت کر جو تیرے رسولوں کی تکذیب کرتے ہیں اور تیرے دوستوں سے لڑتے ہیں الٰہی تو ان کی بات میں مخالفت ڈال دے اور ان کے قدموں کو ہلا دے اور ان پر اپنا عذاب نازل کر جو قوم مجرمین سے واپس نہیں ہوتا۔ ۱۲منہ

دعائے قنوت کے بعد درود شریف پڑھنا بہتر ہے۔ (غنیہ، درمختار وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۴**...... دعائے قنوت آہستہ پڑھے امام ہو یا منفرد یا مقتدی ادا ہو یا قضا رمضان میں ہو یا اور دنوں میں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵**...... جو دعائے قنوت نہ پڑھ سکے تو یہ پڑھے رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ یا تین بار اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلَنَا کہے۔ (ترجمہ) اے ہمارے پروردگار تو ہم کو دنیا میں بھلائی دے اور آخرت میں بھلائی دے اور ہم کو جہنم کے عذاب سے بچا۔ ۱۲منہ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶**...... اگر دعائے قنوت پڑھنا بھول گیا اور رکوع میں چلا گیا تو نہ قیام کی طرف لوٹے نہ رکوع میں پڑھے اور اگر قیام کی طرف لوٹ آیا اور قنوت پڑھا اور رکوع نہ کیا تو نماز فاسد نہ ہوگی مگر گنہگار ہوگا اور اگر صرف الحمد پڑھ کر رکوع میں چلا گیا تو لوٹے اور سورت و قنوت پڑھے اور پھر رکوع کرے اور آخر میں سجدہ سہو کرے۔ یوہیں اگر الحمد بھول گیا اور سورت پڑھ لی تھی تو لوٹے اور فاتحہ و سورت و قنوت پڑھ کر پھر رکوع کرے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۷**...... امام کو رکوع میں یاد آیا کہ دعائے قنوت نہیں پڑھی تو قیام کی طرف عود نہ کرے پھر بھی اگر کھڑا ہوگیا اور دعا پڑھ لی تو رکوع کا اعادہ نہ چاہیے اور اگر اعادہ کرلیا اور مقتدیوں نے پہلے رکوع میں امام کا ساتھ نہ دیا اور دوسرا امام کے ساتھ کیا یا پہلا رکوع امام کے ساتھ کیا دوسرا نہ کیا دونوں حال میں ان کی نماز بھی فاسد نہ ہوگی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۸**...... قنوت وتر میں مقتدی امام کی متابعت کرے اگر مقتدی قنوت سے فارغ نہ ہوا تھا کہ امام رکوع میں چلا گیا تو مقتدی بھی امام کا ساتھ دے اور اگر امام نے بے قنوت پڑھے رکوع کر دیا اور مقتدی نے ابھی کچھ نہ پڑھا تو مقتدی کو اگر رکوع فوت ہونے کا اندیشہ ہو جب

تو رکوع کر دے ورنہ قنوت پڑھ کر رکوع میں جائے اور اس خاص دعا کی حاجت نہیں جو دعائے قنوت کے نام سے مشہور ہے بلکہ مطلقاً کوئی دعا جسے قنوت کہہ سکیں پڑھ لے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹...... اگر شک ہو کہ یہ رکعت پہلی ہے یا دوسری یا تیسری تو اس میں بھی قنوت پڑھے اور قعدہ کرے پھر اور دو رکعتیں پڑھے اور ہر رکعت میں قنوت بھی پڑھے اور قعدہ کرے یونہی دوسری اور تیسری ہونے میں شک واقع ہو تو دونوں میں قنوت پڑھے۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰...... بھول کر پہلی یا دوسری میں دعائے قنوت پڑھ لی تو تیسری میں بھی پڑھے یہی راجح ہے۔ (غنیہ، حلیہ، بحر)

مسئلہ نمبر ۱۱...... مسبوق امام کے ساتھ قنوت پڑھے بعد کو نہ پڑھے اور اگر امام کے ساتھ تیسری رکعت کے رکوع میں ملا ہے تو بعد کو جو پڑھے گا اس میں قنوت نہ پڑھے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... وتر کی نماز شافعی المذہب کے پیچھے پڑھ سکتا ہے بشرطیکہ دوسری رکعت کے بعد سلام نہ پھیرے ورنہ صحیح نہیں اور اس صورت میں قنوت امام کے ساتھ پڑھے یعنی تیسری رکعت کے رکوع سے کھڑے ہونے کے بعد جب وہ شافعی امام پڑھے۔ (عامۂ کتب)

مسئلہ نمبر ۱۳...... فجر میں اگر شافعی المذہب کی اقتدا کی اور اس نے اپنے مذہب کے موافق قنوت پڑھی تو یہ نہ پڑھے بلکہ ہاتھ لٹکائے ہوئے اتنی دیر چپ کھڑا رہے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۴...... وتر کے سوا اور کسی نماز میں قنوت نہ پڑھے ہاں اگر حادثۂ عظیمہ واقع ہو تو فجر میں بھی پڑھ سکتا ہے اور ظاہر یہ ہے کہ رکوع کے قبل قنوت پڑھے۔ (درمختار، شرنبلالی)

مسئلہ نمبر ۱۵...... وتر کی نماز قضا ہوگئی تو قضا پڑھنی واجب ہے اگرچہ کتنا ہی زمانہ ہوگیا ہو قصداً قضا کی ہو یا بھولے سے قضا ہوگئی اور جب قضا پڑھے تو اس میں قنوت بھی پڑھے البتہ قضا میں تکبیر قنوت کے لیے ہاتھ نہ اٹھائے جبکہ لوگوں کے سامنے پڑھتا ہو کہ لوگ اس کی تقصیر پر مطلع ہوں گے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... رمضان شریف کے علاوہ اور دنوں میں وتر جماعت سے نہ پڑھے اور اگر تداعی کے طور پر ہو تو مکروہ ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... جسے آخر شب میں جاگنے پر اعتماد ہو تو بہتر یہ ہے کہ پچھلی رات میں وتر پڑھے ورنہ بعد عشا پڑھ لے۔ (حدیث)

مسئلہ نمبر ۱۸...... اول شب میں وتر پڑھ کر سو رہا پھر پچھلے وقت اٹھا تو دوبارہ وتر پڑھنا جائز نہیں اور نوافل جتنے چاہے پڑھے۔ (غنیہ)

مسئلہ نمبر ۱۹...... وتر کے بعد دو رکعت نفل پڑھنا بہتر ہے اس کی پہلی رکعت میں اذا زلزلت دوسری میں قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ پڑھنا بہتر ہے حدیث میں ہے کہ اگر رات میں نہ اٹھا تو یہ تہجد کے قائم مقام ہوجائیں گی یہ مضامین احادیث سے ثابت ہیں۔

## سنن ونوافل کا بیان

حدیث ۱...... صحیح بخاری شریف میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے فرمایا جو میرے کسی ولی سے دشمنی کرے اسے میں نے لڑائی کا اعلان دے دیا اور میرا بندہ کسی شے سے اس قدر تقرب حاصل نہیں کرتا جتنا فرائض سے ہوتا ہے اور نوافل کے ذریعہ سے ہمیشہ قرب حاصل کرتا رہتا ہے، یہاں تک کہ اسے محبوب بنا لیتا ہوں اور اگر وہ مجھ سے سوال کرے تو اسے دوں گا، اور پناہ مانگے تو پناہ دوں گا۔ (الحدیث)

حدیث ۲...... تا ۳...... مسلم و ابوداود و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ام المؤمنین ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ حضور اقدس ﷺ

فرماتے ہیں جو مسلمان بندہ اللہ عزوجل کے لئے ہر روز فرض کے علاوہ تطوع (نفل) کی بارہ رکعتیں پڑھے اللہ عزوجل اس کے لئے جنت میں ایک مکان بنائے گا۔ چار ظہر سے پہلے اور دو ظہر کے بعد اور دو بعد مغرب اور دو بعد عشاء اور دو قبل نماز فجر اور رکعات کی تفصیل صرف ترمذی میں ہے۔ ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ کی روایت ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے یہ ہے کہ جو ان پر محافظت کرے گا جنت میں داخل ہوگا۔

حدیث ۴...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ میں عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "ادبار نجوم فجر کے پہلے کی دو رکعتیں ہیں اور ادبار سجود مغرب کے بعد کی دو"۔

حدیث ۵...... مسلم و ترمذی رحمہم اللہ میں ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں "فجر کی دو رکعتیں دنیا و مافیہا سے بہتر ہیں"۔

حدیث ۶...... بخاری و مسلم و ابوداؤد و نسائی رحمہم اللہ انہیں سے راوی ہیں کہتے ہیں "حضور ﷺ ان کی جتنی محافظت فرماتے کسی اور نفل نماز کی نہیں کرتے۔

حدیث ۷...... طبرانی میں عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ ایک صاحب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کوئی ایسا عمل ارشاد فرمایئے کہ اللہ عزوجل مجھے اس سے نفع دے۔ فرمایا فجر کی دونوں رکعتوں کو لازم کرلو، ان میں بڑی فضیلت ہے۔

حدیث ۸...... ابو یعلیٰ رحمۃ اللہ علیہ باسناد حسن انہیں سے روایت کرتے ہیں کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ تہائی قرآن کے برابر ہے اور قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ چوتھائی قرآن کے برابر اور ان دونوں کو فجر کی سنتوں میں پڑھتے اور یہ فرماتے کہ ان میں رغبتیں ہیں۔

حدیث ۹...... ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ فجر کی سنتیں نہ چھوڑو اگرچہ تم پر دشمنوں کے گھوڑے آپڑیں۔

حدیث ۱۰...... احمد و ابوداؤد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ام المومنین ام حبیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ فرماتے ہیں نبی کریم ﷺ جو شخص ظہر سے پہلے چار اور بعد چار رکعتوں پر محافظت کرے اللہ عزوجل اس کو آگ پر حرام فرما دے گا۔ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کو حسن صحیح غریب کہا۔

حدیث ۱۱...... ابوداؤد و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرماتے ہیں نبی کریم ﷺ ظہر سے پہلے چار رکعتیں جن کے درمیان میں سلام نہ پھیرا جائے ان کے لئے آسمان کے دروازے کھولے جاتے ہیں۔

حدیث ۱۲...... احمد و ترمذی رحمہم اللہ عبد اللہ بن سائب رضی اللہ عنہ سے مروی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ آفتاب ڈھلنے کے بعد نماز ظہر سے پہلے چار رکعتیں پڑھتے اور فرماتے یہ ایسی ساعت ہے کہ اس میں آسمان کے دروازے کھولے جاتے ہیں لہٰذا میں محبوب رکھتا ہوں کہ اس میں میرا کوئی عمل صالح بلند کیا جائے۔

حدیث ۱۳...... بزار رحمۃ اللہ علیہ نے ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ دوپہر کے بعد چار رکعت پڑھنے کو حضور ﷺ محبوب رکھتے۔ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں دیکھتی ہوں کہ اس وقت میں حضور ﷺ نماز محبوب رکھتے ہیں۔ فرمایا! اس وقت آسمان کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور اللہ تبارک وتعالیٰ مخلوق کی طرف نظر رحمت فرماتا ہے اور اس نماز پر آدم و نوح و ابراہیم و موسیٰ و عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ والسلام محافظت کرتے۔

حدیث ۱۴ ...... ۱۵...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ جس نے ظہر سے پہلے

سے پہلے چار بعد یعنی جمعہ کے دن جمعہ پڑھنے والے پر چودہ رکعتیں ہیں اور علاوہ جمعہ کے باقی دنوں میں ہر روز بارہ رکعتیں۔ (عامۂ کتب)

مسئلہ نمبر ۲...... افضل یہ ہے کہ جمعہ کے بعد چار پڑھے پھر دو کہ دونوں حدیثوں پر عمل ہو جائے۔ (غنیہ)

مسئلہ نمبر ۳...... جو سنتیں چار رکعتی ہیں مثلاً جمعہ و ظہر کی تو چاروں ایک سلام سے پڑھی جائیں گی یعنی چاروں پڑھ کر چوتھی کے بعد سلام پھیریں یہ نہیں کہ دو رکعت پر سلام پھیریں اور اگر کسی نے ایسا کیا تو سنتیں ادا نہ ہوئیں۔ یوہیں اگر چار رکعت کی منت مانی اور دو دو رکعت کر کے چار پڑھیں تو منت پوری نہ ہوئی بلکہ ضروری ہے کہ ایک سلام کے ساتھ چاروں پڑھے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۴...... سب سنتوں میں قوی تر سنت فجر ہے یہاں تک کہ بعض اس کو واجب کہتے ہیں اور اس کی مشروعیت کا اگر کوئی انکار کرے تو اگر شبہ یا بوجہ جہل ہو تو خوف کفر ہے اور اگر دانستہ بلا شبہ ہو تو اس کی تکفیر کی جائے گی لہٰذا یہ سنتیں بلا عذر نہ بیٹھ کر ہو سکتی ہیں نہ سواری پر نہ چلتی گاڑی پر ان کا حکم ان باتوں میں بالکل مثل وتر ہے۔ ان کے بعد پھر مغرب کی سنتیں پھر ظہر کے بعد کی پھر عشاء کے بعد کی پھر ظہر سے پہلے کی سنتیں اور صحیح یہ ہے کہ سنت فجر کے بعد ظہر کی پہلی سنتوں کا مرتبہ ہے کہ حدیث میں خاص ان کے بارے میں فرمایا کہ جو انہیں ترک کرے گا اسے میری شفاعت نہ پہنچے گی۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۵...... اگر کوئی عالم مرجع فتویٰ ہو کہ فتویٰ دینے میں اسے سنت پڑھنے کا موقع نہیں ملتا تو فجر کے علاوہ باقی سنتیں ترک کر سکتا ہے کہ اس وقت اگر موقع نہیں ہے تو موقوف رکھے اگر وقت کے اندر موقع ملے پڑھ لے ورنہ معاف ہیں اور فجر کی سنتیں اس حالت میں بھی ترک نہیں کر سکتا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶...... فجر کی نماز قضا ہو گئی اور زوال سے پہلے پڑھ لے تو سنتیں بھی پڑھے ورنہ نہیں علاوہ فجر کے اور سنتیں قضا ہو گئیں تو ان کی قضا نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷...... دو رکعت نفل پڑھے اور یہ گمان تھا کہ فجر طلوع نہ ہوئی بعد کو معلوم ہوا کہ طلوع ہو چکی تھی تو یہ رکعتیں سنت فجر کی قائم مقام ہو جائیں گی اور چار رکعت کی نیت باندھی اور ان میں دو پچھلی طلوع فجر کے بعد واقع ہوئیں تو یہ سنت فجر کے قائم مقام نہ ہوں گی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸...... طلوع فجر سے پہلے سنت فجر جائز نہیں اور طلوع میں شک ہو جب بھی ناجائز اور طلوع کے ساتھ ساتھ شروع کی تو جائز ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹...... ظہر یا جمعہ کے پہلے کی سنت فوت ہو گئی اور فرض پڑھ لئے تو اگر وقت باقی ہے بعد فرض کے پڑھے اور افضل یہ ہے کہ پچھلی سنتیں پڑھ کر ان کو پڑھے۔ (فتح القدیر)

مسئلہ نمبر ۱۰...... فجر کی سنت قضا ہو گئی اور فرض پڑھ لئے تو اب سنتوں کی قضا نہیں البتہ امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ طلوع آفتاب کے بعد پڑھ لے تو بہتر ہے۔ (غنیہ) اور طلوع سے پیشتر بالاتفاق ممنوع ہے۔ (ردالمحتار)

آج کل اکثر عوام بعد فرض فوراً پڑھ لیا کرتے ہیں یہ ناجائز ہے پڑھنا ہو تو آفتاب بلند ہونے کے بعد زوال سے پہلے پڑھیں۔

مسئلہ نمبر ۱۱...... قبل طلوع آفتاب سنت فجر قضا شدہ پڑھنے کے لئے یہ حیلہ کرنا کہ شروع کر کے توڑ دے پھر ادا کرے یہ ناجائز ہے۔ سنت فجر پڑھی اور فرض قضا ہو گئے تو قضا پڑھنے میں سنت کا اعادہ نہ کرے۔ (غنیہ)

مسئلہ نمبر ۱۲...... فرض تنہا پڑھے جب بھی سنتوں کا ترک جائز نہیں ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳...... سنت فجر کی پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۂ کافرون اور دوسری میں قُلْ ھُوَ اللہ پڑھنا سنت ہے۔ (غنیہ وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۴...... جماعت قائم ہونے کے بعد کسی نفل کا شروع کرنا جائز نہیں سوا سنت فجر کے کہ اگر یہ جانے کہ سنت پڑھنے کے بعد

جنازہ پڑھیں پھر گاڑیں گے۔ (درمختار، جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۳۶:**...... مسلمان مرد یا عورت کا بچہ پیدا ہوا یعنی اکثر حصہ باہر ہونے کے وقت زندہ تھا پھر مر گیا تو اس کو غسل و کفن دیں گے اور اس کی نماز پڑھیں گے ورنہ ویسے ہی نہلا کر ایک کپڑے میں لپیٹ کر دفن کر دیں گے اس کے لیے غسل و کفن بطریق مسنون نہیں اور نماز بھی اس کی نہیں پڑھی جائے گی یہاں تک کہ سر جب باہر تھا اس وقت چیختا تھا مگر اکثر نکلنے سے پیشتر مر گیا تو نماز نہ پڑھی جائے۔ اکثر کی مقدار یہ ہے کہ سر کی جانب سے ہو تو سینہ تک اکثر ہے اور پاؤں کی جانب سے ہو تو کمر تک۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۳۷:**...... بچہ کی ماں یا جنائی نے زندہ پیدا ہونے کی شہادت دی تو اس کی نماز پڑھی جائے مگر وراثت کے بارے میں ان کی گواہی معتبر ہے یعنی بچہ کا باپ فوت شدہ کا وارث نہیں قرار دیا جائے گا نہ بچہ کی وارثہ اس کی ماں ہوگی یہ اس وقت ہے کہ خود باہر نکلا اور کسی نے حاملہ کے شکم پر ضرب لگائی کہ بچہ مرا ہوا باہر نکلا تو وارث ہوگا اور وارث بنائے گا۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۸:**...... بچہ پیدا ہوا یا مردہ اس کی خلقت تمام ہو یا ناتمام بہرحال اس کا نام رکھا جائے اور قیامت کے دن اس کا حشر ہوگا۔
(درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۹:**...... کافر کا بچہ دارالحرب میں اپنی ماں یا باپ کے ساتھ یا بعد میں قید کیا گیا پھر وہ مر گیا اور اس کے ماں باپ میں سے اب تک کوئی مسلمان نہ ہوا تو اسے نہ غسل دیں گے نہ کفن خواہ دارالحرب ہی میں مرا ہو یا دارالاسلام میں اور اگر تنہا دارالاسلام میں اسے لائیں یعنی اس کے باپ ماں میں سے کسی کو قید کر کے نہ لائے ہوں وہ بطور خود بچہ کو لانے سے پہلے ہی بن کر آئے ہو تو اسے غسل و کفن دیں گے اور اس کی نماز پڑھی جائے گی اگر اس نے عاقل ہو کر کفر اختیار نہ کیا۔ (عالمگیری، درمختار وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۴۰:**...... کافر کے بچہ کو قید کیا اور ابھی وہ دارالحرب ہی میں تھا کہ اس کا باپ دارالاسلام میں آ کر مسلمان ہو گیا تو بچہ مسلمان سمجھا جائے گا یعنی اگرچہ دارالحرب میں مر جائے گا اسے غسل و کفن دیں گے اس کی نماز پڑھیں گے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴۱:**...... بچہ کو ماں باپ کے ساتھ قید کر لائے اور ان میں سے کوئی مسلمان ہو گیا یا وہ بچہ سمجھ والا تھا خود مسلمان ہو گیا تو ان دونوں صورتوں میں وہ مسلمان سمجھا جائے گا۔ (مجمع الانہر)

**مسئلہ نمبر ۴۲:**...... کافر کے بچہ کو ماں باپ کے ساتھ قید کیا مگر وہ دونوں وہیں دارالحرب میں مر گئے تو اب مسلمان سمجھا جائے۔ مجنون بالغ قید کیا گیا تو اس کا حکم وہی ہے جو بچہ کا ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴۳:**...... مسلمان کا بچہ کافرہ سے پیدا ہوا اور وہ اس کی منکوحہ نہ تھی یعنی وہ بچہ زنا کا ہے تو اس کی نماز پڑھی جائے۔ (ردالمحتار)

## قبر و دفن کا بیان

**مسئلہ نمبر ۱:**...... میت کو دفن کرنا فرض کفایہ ہے اور یہ جائز نہیں کہ میت کو زمین پر رکھ دیں اور چاروں طرف سے دیواریں قائم کر کے بند کر دیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲:**...... جس جگہ انتقال ہوا اسی جگہ دفن نہ کریں کہ یہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے لیے خاص ہے بلکہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کریں مقصد یہ کہ اس کے لیے کوئی خاص مدفن نہ بنایا جائے میت بالغ ہو یا نابالغ۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳:**...... قبر کی لمبائی میت کے قد برابر ہو اور چوڑائی آدھے قد کی اور گہرائی کم سے کم نصف قد کی اور بہتر یہ کہ گہرائی بھی قد برابر ہو اور متوسط درجہ یہ کہ سینہ تک ہو (ردالمحتار) اس سے مراد یہ کہ لحد یا صندوق اتنا ہو یہ نہیں کہ جہاں سے کھودنی شروع کی وہاں سے آخر تک یہ

مقدار ہو۔

مسئلہ نمبر ۴..... قبر دو قسم ہے لحد کہ قبر کھود کر اس میں قبلہ کی طرف میت کے رکھنے کی جگہ کھودیں اور صندوق وہ جو ہندوستان میں عموماً رائج ہے۔ لحد سنت ہے اگر زمین اس قابل ہو تو یہی کریں اور نرم زمین ہو تو صندوق میں حرج نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۵..... قبر کے اندر چٹائی وغیرہ بچھانا ناجائز ہے کہ بے سبب مال ضائع کرنا ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶..... تابوت کہ میت کو کسی لکڑی وغیرہ کے صندوق میں رکھ کر دفن کریں یہ مکروہ ہے مگر جب ضرورت ہو مثلاً زمین بہت تر ہے تو حرج نہیں اور اس صورت میں تابوت کے مصارف اس میں سے لیے جائیں جو میت نے مال چھوڑا ہے۔ (عالمگیری، درمختار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۷..... اگر تابوت میں رکھ کر دفن کریں تو سنت یہ ہے کہ اس میں مٹی بچھا دیں اور دہنے بائیں خام اینٹیں لگا دیں اور اوپر کہگل کر دیں غرض یہ کہ اوپر کا حصہ مثل لحد کے ہو جائے اور لوہے کا تابوت مکروہ ہے اور قبر کی زمین نم ہو تو دھول بچھا دینا سنت ہے۔ (صغیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸..... قبر کے اس حصہ میں کہ میت کے جسم سے قریب ہے پکی اینٹ لگانا مکروہ ہے کہ اینٹ آگ سے پکتی ہے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو آگ کے اثر سے بچائے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۹..... قبر میں اترنے والے دو تین جو مناسب ہوں کوئی تعداد اس میں خاص نہیں اور بہتر یہ کہ قوی و نیک و امین ہوں کہ کوئی بات نامناسب دیکھیں تو لوگوں پر ظاہر نہ کریں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰..... جنازہ قبر سے قبلہ کی جانب رکھنا مستحب ہے کہ مردہ قبلہ کی جانب سے قبر میں اتارا جائے یوں نہیں کہ قبر کی پائنتی رکھیں اور سر کی جانب سے قبر میں لائیں۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۱..... عورت کا جنازہ اتارنے والے محارم ہوں یہ نہ ہوں تو دیگر رشتہ والے یہ بھی نہ ہوں تو پرہیزگار اجنبی کے اتارنے میں مضائقہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲..... میت کو قبر میں رکھتے وقت یہ دعا پڑھیں بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَعَلٰی مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ اور ایک روایت میں بسم اللہ کے بعد وَفِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ بھی آیا ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳..... میت کو دہنی طرف کروٹ پر لٹائیں اور اس کا منہ قبلہ کو کریں اگر قبلہ کی طرف منہ کرنا بھول گئے تختہ لگانے کے بعد یاد آیا تو تختہ ہٹا کر قبلہ رو کر دیں اور مٹی دینے کے بعد یاد آیا تو نہیں۔ یوہیں اگر بائیں کروٹ پر رکھا یا جدھر سرہانا ہونا چاہیے ادھر پاؤں کیے تو اگر مٹی دینے سے پہلے یاد آیا ٹھیک کر دیں ورنہ نہیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۴..... قبر میں رکھنے کے بعد کفن کی بندش کھول دیں کہ اب ضرورت نہیں اور نہ کھولی تو حرج نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۵..... قبر میں رکھنے کے بعد لحد کچی اینٹوں سے بند کریں اور زمین نرم ہو تو تختے لگانا بھی جائز ہے تختوں کے درمیان جھری رہ گئی تو اسے ڈھیلے وغیرہ سے بند کریں صندوق کا بھی یہی حکم ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۶..... عورت کا جنازہ ہو تو قبر میں اتارنے سے تختہ لگانے تک قبر کو کپڑے وغیرہ سے چھپائے رکھیں مرد کی قبر کو دفن کرتے وقت نہ چھپائیں البتہ اگر مینہ وغیرہ کوئی عذر ہو تو چھپانا جائز ہے عورت کا جنازہ بھی ڈھکا رہے۔ (جوہرہ، درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۷..... تختے لگانے کے بعد مٹی دی جائے مستحب یہ ہے کہ سرہانے کی طرف دونوں ہاتھوں سے تین بار مٹی ڈالیں پہلی بار کہیں مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ (ترجمہ) اسی سے ہم نے تم کو پیدا کیا۔ دوسری بار وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ (ترجمہ) اور اسی میں تم کو لوٹائیں گے۔ تیسری بار وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى (ترجمہ) اے اللہ زمین کو اس کے دونوں پہلوؤں سے کشادہ کر۔ عورت کے لئے ضمیر مؤنث ہو جیسیہا

الروحہا۔۱۲منہ پہلی بار اَللّٰھُمَّ جَافِ الْاَرْضَ عَنْ جَنْبَیْہِ (دوسری بار) اَللّٰھُمَّ افْتَحْ اَبْوَابَ السَّمَآءِ لِرُوْحِہٖ (ترجمہ) اے اللہ اس کی روح کے لئے آسمان کے دروازے کھول دے۔۱۲منہ تیسری بار اَللّٰھُمَّ زَوِّجْہُ مِنَ الْحُوْرِ الْعِیْنِ (ترجمہ) اے اللہ حورعین کو اس کی زوجہ کردے۔۱۲منہ اور میت عورت ہو تو تیسری بار یہ کہیں اَللّٰھُمَّ اَدْخِلْھَا الْجَنَّۃَ بِرَحْمَتِکَ (ترجمہ) اے اللہ اپنی رحمت سے تو اس کو جنت میں داخل کردے۔۱۲منہ باقی مٹی ہاتھ یا کھرپی یا پھاوڑے وغیرہ جس چیز سے ممکن ہو قبر میں ڈالیں اور جتنی مٹی قبر سے نکلی اس سے زیادہ ڈالنا مکروہ ہے۔ (جوہرہ،عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸...... ہاتھ میں جو مٹی لگی ہے اسے جھاڑ دیں یا دھو ڈالیں اختیار ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۹...... قبر چوکھونٹی نہ بنائیں بلکہ اس میں ڈھال رکھیں جیسے اونٹ کا کوہان اور اس پر پانی چھڑکنے میں حرج نہیں بلکہ بہتر ہے اور قبر ایک بالشت اونچی ہو یا کچھ خفیف زیادہ۔ (عالمگیری،ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۰...... جہاز پر انتقال ہوا اور کنارہ قریب نہ ہو تو غسل و کفن دے کر نماز پڑھ کر سمندر میں ڈبو دیں۔ (غنیہ،ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... علما و مشائخ و سادات کی قبور پر قبہ وغیرہ بنانے میں حرج نہیں اور قبر کو پختہ نہ کیا جائے۔ (درمختار،ردالمحتار) یعنی اندر سے پختہ نہ کی جائے اور اگر اندر خام ہو اوپر سے پختہ ہو تو حرج نہیں۔

مسئلہ نمبر ۲۲...... اگر ضرورت ہو تو قبر پر نشان کے لئے کچھ لکھ سکتے ہیں مگر ایسی جگہ نہ لکھیں کہ بے ادبی ہو ایسے مقبرہ میں دفن کرنا بہتر ہے جہاں صالحین کی قبریں ہوں۔ (جوہرہ،درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۳...... مستحب یہ ہے کہ دفن کے بعد قبر پر سورۂ بقرہ کا اول و آخر پڑھیں۔ سرہانے الٓمّٓ سے مفلحون (پ۱،البقرۃ:۱تا۵) تک اور پائنتی اٰمن الرسول سے (پ۳، البقرۃ:۲۸۵تا۲۸۶) ختم سورت تک پڑھیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۲۴...... دفن کے بعد قبر کے پاس اتنی دیر تک ٹھہرنا مستحب ہے جتنی دیر میں اونٹ ذبح کرکے گوشت تقسیم کردیا جائے کہ ان کے رہنے سے میت کو اُنس ہوگا اور نکیرین کا جواب دینے میں وحشت نہ ہوگی اور اتنی دیر تک تلاوتِ قرآن اور میت کے لئے دعا و استغفار کریں اور یہ دعا کریں کہ نکیرین کے جواب میں ثابت قدم رہے۔ (جوہرہ وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۵...... ایک قبر میں ایک سے زیادہ بلا ضرورت دفن کرنا جائز نہیں اور ضرورت ہو تو کرسکتے ہیں مگر دو میتوں کے درمیان مٹی وغیرہ سے آڑ کردیں اور کون آگے ہو کون پیچھے یہ اوپر مذکور ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... جس شہر یا گاؤں وغیرہ میں انتقال ہوا وہیں کے قبرستان میں دفن کرنا مستحب ہے اگرچہ یہ وہاں رہتا نہ ہو بلکہ جس گھر میں انتقال ہوا اس گھر والوں کے قبرستان میں دفن کریں اور دو ایک میل باہر لے جانے میں حرج نہیں کہ شہر کے قبرستان اکثر اتنے فاصلہ پر ہوتے ہیں اور اگر دوسرے شہر کو اس کی لاش اٹھالے جائیں تو اکثر علما نے منع فرمایا اور یہی صحیح ہے یہ اس صورت میں ہے کہ دفن سے پیشتر لے جانا چاہیں اور دفن کے بعد تو مطلقاً منتقل کرنا ممنوع ہے سوا بعض صورتوں کے جو مذکور ہوں گی۔ (عالمگیری) اور یہ بعض لوگوں کا طریقہ ہے کہ زمین کو سپرد کرتے ہیں پھر وہاں سے نکال کر دوسری جگہ دفن کرتے ہیں یہ ناجائز ہے اور رافضیوں کا طریقہ ہے۔

مسئلہ نمبر ۲۷...... دوسرے کی زمین میں بلا اجازت مالک دفن کردیا تو مالک کو اختیار ہے خواہ اولیائے میت سے کہے اپنا مردہ نکال لو یا زمین برابر کرکے اس میں کھیتی کرے۔ یونہی اگر وہ زمین شفعہ میں لے لی گئی یا غصب کی ہوئی تھی یا غصب کئے ہوئے کپڑے کا کفن دیا تو مالک مردہ کو نکلوا سکتا ہے۔ (عالمگیری،ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... وقفی قبرستان میں کسی نے قبر تیار کرائی اس میں دوسرے لوگ اپنا مردہ دفن کرنا چاہتے ہیں اور قبرستان میں جگہ ہے تو

مکروہ ہے اور اگر دفن کر دیا تو قبر کھودنے والا مردہ کو نہیں نکال سکتا جو حق ہوا ہے لے لے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۹......عورت کو کسی وارث نے زیور سمیت دفن کر دیا اور بعض ورثہ موجود نہ تھے ان ورثہ کو قبر کھودنے کی اجازت ہے کسی کا مال قبر میں گر گیا مٹی دینے کے بعد یاد آیا تو قبر کھود کر نکال سکتے ہیں اگرچہ وہ ایک ہی درہم ہو۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۰......اپنے لئے کفن تیار رکھے تو حرج نہیں اور قبر کھود رکھنا بے معنی ہے کیا معلوم کہاں مرے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۱......قبر پر بیٹھنا، سونا، چلنا، پاخانہ، پیشاب کرنا حرام ہے قبرستان میں جو نیا راستہ نکالا گیا اس سے گزرنا ناجائز ہے خواہ نیا ہونا اسے معلوم ہو یا اس کا گمان ہو۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۲......اپنے کسی رشتہ دار کی قبر تک جانا چاہتا ہے مگر قبروں پر گزرنا پڑے گا تو وہاں تک جانا منع ہے دور ہی سے فاتحہ پڑھ دے قبرستان میں جوتیاں پہن کر نہ جائے ایک شخص کو حضور اقدس ﷺ نے جوتے پہنے دیکھا فرمایا جوتے اتار دے نہ قبر والے کو تو ایذا دے نہ وہ تجھے۔

مسئلہ نمبر ۳۳......قبر پر قرآن پڑھنے کے لئے حافظ مقرر کرنا جائز ہے۔ (درمختار) یعنی جبکہ پڑھنے والے اجرت پر نہ پڑھتے ہوں کہ اجرت پر قرآن مجید پڑھنا اور پڑھوانا ناجائز ہے اگر اجرت پر پڑھوانا چاہے تو اپنے کام کاج کے لئے نوکر رکھے پھر یہ کام لے۔

مسئلہ نمبر ۳۴......شجرہ یا عہد نامہ قبر میں رکھنا جائز ہے اور بہتر یہ کہ میت کے منہ کے سامنے قبلہ کی جانب طاق کھود کر اس میں رکھیں بلکہ درمختار میں کفن پر عہد نامہ لکھنے کو جائز کہا ہے اور فرمایا کہ اس سے مغفرت کی امید ہے اور میت کے سینہ اور پیشانی پر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھنا جائز ہے ایک شخص نے اس کی وصیت کی تھی انتقال کے بعد سینہ اور پیشانی پر بسم اللہ شریف لکھ دی گئی پھر کسی نے انہیں خواب میں دیکھا حال پوچھا تو کہا کہ جب میں قبر میں رکھا گیا عذاب کے فرشتے آئے فرشتوں نے جب پیشانی پر بسم اللہ شریف دیکھی کہا تو عذاب سے بچ گیا (درمختار، فتاویٰ علیٰ حاشیہ) یوں بھی ہو سکتا ہے کہ پیشانی پر بسم اللہ شریف لکھیں اور سینہ پر کلمہ طیبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مگر نہلانے کے بعد کفن پہنانے سے پیشتر کلمہ کی انگلی سے لکھیں روشنائی سے نہ لکھیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۵......زیارت قبور مستحب ہے ہر ہفتہ میں ایک دن زیارت کرے جمعہ یا جمعرات یا ہفتہ یا پیر کے دن مناسب ہے سب میں افضل روز جمعہ وقت صبح ہے اولیائے کرام کے مزارات طیبہ پر سفر کر کے جانا جائز ہے وہ اپنے زائرین کو نفع پہنچاتے ہیں اور اگر وہاں کوئی منکر شرعی ہو مثلاً عورتوں سے اختلاط تو اس کی وجہ سے زیارت ترک نہ کی جائے کہ ایسی باتوں سے نیک کام ترک نہیں کیا جاتا بلکہ اسے برا جانے اور ممکن ہو تو بری بات زائل کرے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۶......عورتوں کے لئے بعض علماء نے زیارت قبور کو جائز بتایا درمختار میں یہی قول اختیار کیا مگر عزیزوں کی قبور پر جائیں گی تو جزع و فزع کریں گی لہذا ممنوع ہے اور صالحین کی قبور پر برکت کے لئے جائیں تو بوڑھیوں کے لئے حرج نہیں اور جوانوں کیلئے ممنوع (ردالمحتار) اور اسلم یہ ہے کہ عورتیں مطلقاً منع کی جائیں کہ اپنوں کی قبور کی زیارت میں تو وہی جزع و فزع ہے اور صالحین کی قبور پر یا تعظیم میں حد سے گزر جائیں گی یا بے ادبی کریں گی کہ عورتوں میں یہ دونوں باتیں بکثرت پائی جاتی ہیں۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۳۷......زیارت قبور کا طریقہ یہ ہے کہ پائنتی کی جانب سے جا کر میت کے منہ کے سامنے کھڑا ہو سرہانے سے نہ آئے کہ میت کے لئے باعث تکلیف ہے یعنی میت کو گردن پھیر کر دیکھنا پڑے گا کہ کون آتا ہے اور یہ کہے:

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ اَهْلَ دَارِ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ اَنْتُمْ لَنَا سَلَفٌ وَّاِنَّا اِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ نَسْاَلُ اللّٰهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ يَرْحَمُ اللّٰهُ الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَاْخِرِيْنَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْاَرْوَاحِ الْفَانِيَةِ وَالْاَجْسَادِ الْبَالِيَةِ

وَالْعِظَامِ النَّخِرَةِ اَدْخِلْ هٰذِهِ الْقُبُوْرَ مِنْكَ رَوْحًا وَّ رَيْحَانًا وَّ مِنَّا تَحِيَّةً وَّ سَلَامًا

سلام ہو تم پر اے قوم مومنین کے گھر والو تم ہمارے آگے گئے ہو اور ہم انشاء اللہ عزوجل تم سے ملنے والے ہیں اللہ سے ہم اپنے اور تمہارے لئے عفو و عافیت کا سوال کرتے ہیں اللہ ہمارے اگلوں اور پچھلوں پر رحم کرے۔ اے اللہ رب فانی روحوں کے اور جسم گل جانے والے اور بوسیدہ ہڈیوں کے تو اپنی طرف سے ان قبروں میں تازگی اور خوشبو داخل کر اور ہماری طرف سے تحیت و سلام پہنچا دے۔ ۱۲منہ

پھر فاتحہ پڑھے اور بیٹھنا چاہے تو اتنے فاصلے سے بیٹھے کہ اس کے پاس زندگی میں نزدیک یا دور جتنے فاصلہ پر بیٹھ سکتا تھا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۸…… قبرستان میں جائیں تو الحمد شریف اور الم سے مفلحون تک اور آیۃ الکرسی اور امن الرسول آخر سورۃ تک اور سورۂ یٰس اور تبارک الذی اور اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ایک ایک بار اور قل ھو اللہ بارہ یا گیارہ یا سات یا تین بار پڑھے اور ان سب کا ثواب مردوں کو پہنچائے حدیث میں ہے جو گیارہ بار قل ھو اللہ شریف پڑھ کر اس کا ثواب مردوں کو پہنچائے۔ تو مردوں کی گنتی برابر اسے ثواب ملے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۹…… نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ اور ہر قسم کی عبادت اور ہر عمل نیک فرض و نفل کا ثواب مردوں کو پہنچا سکتا ہے ان سب کو پہنچائے گا اور اس کے ثواب میں کچھ کمی نہ ہوگی بلکہ اس کی رحمت سے امید ہے کہ سب کو پورا ملے یہ نہیں کہ اسی ثواب کی تقسیم ہو کر ٹکڑا ٹکڑا ملے (ردالمحتار) بلکہ یہ امید ہے کہ اس ثواب پہنچانے والے کے لئے ان سب کے مجموعہ کے برابر ملے مثلاً کوئی نیک کام کیا جس کا ثواب کم از کم دس ملے گا اس نے دس مردوں کو پہنچایا تو ہر ایک کو دس دس ملیں گے اور اس کو ایک سو دس اور ہزار کو پہنچایا تو اس کو دس ہزار دس۔ علیٰ ہذا القیاس۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۴۰…… نابالغ کچھ پڑھ کر یا کوئی نیک عمل کر کے اس کا ثواب مردہ کو پہنچائے تو انشاء اللہ عزوجل پہنچے گا۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۴۱…… قبر کو بوسہ دینا بعض علماء نے جائز کہا ہے مگر صحیح یہ ہے کہ منع ہے (اشعۃ اللمعات) اور قبر کا طواف تعظیمی منع ہے اور اگر برکت لینے کے لئے گرد مزار پھرا تو حرج نہیں مگر عوام منع کئے جائیں بلکہ عوام کے سامنے کیا بھی نہ جائے کہ کچھ کا کچھ سمجھیں گے۔

مسئلہ نمبر ۴۲…… دفن کے بعد مردہ کو تلقین کرنا اہل سنت کے نزدیک مشروع ہے۔ (جوہرہ) یہ جو اکثر کتابوں میں ہے کہ تلقین نہ کی جائے یہ معتزلہ کا مذہب ہے کہ انہوں نے ہماری کتابوں میں یہ اضافہ کر دیا (ردالمحتار) حدیث میں ہے حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں جب کوئی تمہارا مسلمان بھائی مرے اور اس کی مٹی دے چکو تو تم میں ایک شخص قبر کے سرہانے کھڑا ہو کر کہے یا فلاں بن فلانہ وہ سنے گا اور جواب نہ دے گا پھر کہے یا فلاں بن فلانہ وہ سیدھا ہو کر بیٹھ جائے گا پھر کہے یا فلاں بن فلانہ وہ کہے گا ہمیں ارشاد کر اللہ عزوجل تجھ پر رحم فرمائے مگر تمہیں اس کے کہنے کی خبر نہیں ہوتی پھر کہے:

اُذْكُرْ مَا خَرَجْتَ عَلَيْهِ مِنَ الدُّنْيَا شَهَادَةَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَّكَ رَضِيْتَ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّ بِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا وَّ بِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا

تو اسے یاد کر جس پر تو دنیا سے نکلا یعنی یہ گواہی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد (ﷺ) اس کے بندہ اور رسول ہیں اور یہ کہ تو اللہ کے رب اور اسلام کے دین اور محمد (ﷺ) کے نبی اور قرآن کے امام ہونے پر راضی تھا۔ ۱۲منہ

نکیرین ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کے کہیں گے چلو ہم اس کے پاس کیا بیٹھیں جسے لوگ اس کی حجت سکھا چکے اس پر کسی نے حضور ﷺ سے عرض کی کہ اگر اس کی ماں کا نام معلوم نہ ہو فرمایا حوا کی طرف نسبت کرے اس حدیث کو طبرانی نے کبیر میں اور ضیاء نے احکام میں اور دوسرے

محدثین نے روایت کیا۔

بعض اجلّہ ائمہ تابعین رحمہم اللہ فرماتے ہیں جب قبر پر مٹی برابر کر چکیں اور لوگ واپس جائیں تو مستحب سمجھا جاتا کہ میت سے اس قبر کے پاس کھڑے ہو کر یہ کہا جائے یافلاں بن فلاں قُلْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (ترجمہ) فلاں بن فلاں تو کہہ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ تین بار پھر کہا جائے قُلْ رَبِّیَ اللّٰهُ وَدِیْنِیَ الْاِسْلَامُ وَنَبِیِّیْ مُحَمَّدٌ ﷺ (ترجمہ) تو کہہ کہ میرا رب اللہ ہے اور میرا دین اسلام ہے اور میرے نبی محمد (ﷺ) ہیں۔ اعلیٰ حضرت قبلہ نے اس پر اتنا اور اضافہ کیا۔ وَاعْلَمْ اَنَّ هٰذَیْنِ الَّذَیْنِ اَتَیَاکَ اَوْیَاْتِیَانِکَ اِنَّمَا هُمَا عَبْدَانِ لِلّٰهِ لَا یَضُرَّانِ وَلَا یَنْفَعَانِ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ فَلَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ وَاشْهَدْ اَنَّ رَبَّکَ اللّٰهُ وَدِیْنَکَ الْاِسْلَامُ وَنَبِیَّکَ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ثَبَّتَنَا اللّٰهُ وَاِیَّاکَ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَةِ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ (ترجمہ) اور جان لے کہ یہ دو شخص جو تیرے پاس آئے یا آئیں گے یہ اللہ کے بندے ہیں بغیر خدا کے حکم کے نہ ضرر پہنچائیں نہ نفع دیں نہ خوف کر نہ غم کر اور تو گواہی دے کہ تیرا رب اللہ ہے اور تیرا دین اسلام ہے اور تیرے نبی محمد (ﷺ) ہیں اللہ ہم کو اور تجھ کو قول ثابت پر ثابت رکھے دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں بے شک وہ بخشنے والا مہربان ہے۔ ۱۲ منہ

مسئلہ نمبر ۴۳..... قبر پر پھول ڈالنا بہتر ہے کہ جب تک تر رہیں گے تسبیح کریں گے اور میت کا دل بہلے گا (ردالمحتار) یونہی جنازہ پر پھولوں کی چادر ڈالنے میں حرج نہیں۔

مسئلہ نمبر ۴۴..... قبر پر سے تر گھاس نوچنا نہ چاہیے کہ اس کی تسبیح سے رحمت اترتی ہے اور میت کو انس ہوتا ہے اور نوچنے میں میت کا حق ضائع کرنا ہے۔ (ردالمحتار)

## تعزیت کا بیان

مسئلہ نمبر ۱..... تعزیت مسنون ہے حدیث میں ہے جو اپنے بھائی مسلمان کی مصیبت میں تعزیت کرے قیامت کے دن اللہ ﷻ اسے کرامت کا جوڑا پہنائے گا اس کو ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا دوسری حدیث ترمذی و ابن ماجہ میں ہے جو کسی مصیبت زدہ کی تعزیت کرے اسے اسی کے مثل ثواب ملے گا۔

مسئلہ نمبر ۲..... تعزیت کا وقت موت سے تین دن تک ہے اس کے بعد مکروہ ہے کہ غم تازہ ہوگا مگر جب تعزیت کرنے والا یا جس کی تعزیت کی جائے وہاں موجود نہ ہو یا موجود ہے مگر اسے علم نہیں تو بعد میں حرج نہیں۔ (جوہرہ، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳..... دفن سے پیشتر بھی تعزیت جائز ہے مگر افضل یہ ہے کہ دفن کے بعد ہو یہ اس وقت ہے کہ اولیائے میت جزع و فزع نہ کرتے ہوں ورنہ ان کی تسلی کے لئے دفن سے پیشتر ہی کرے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۴..... مستحب یہ ہے کہ میت کے تمام اقارب کو تعزیت کریں چھوٹے بڑے مرد و عورت سب کو مگر عورت کو اس کے محارم ہی تعزیت کریں۔ تعزیت میں یہ کہے اللہ تعالیٰ میت کی مغفرت فرمائے اور اس کو اپنی رحمت میں ڈھانکے اور تم کو صبر روزی کرے اور اس مصیبت پر ثواب عطا فرمائے اور نبی ﷺ نے ان لفظوں سے تعزیت فرمائی لِلّٰهِ مَا اَخَذَ وَاَعْطٰی وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِاَجَلٍ مُّسَمًّی خدا ہی کا ہے جو اس نے لیا اور دیا اور اس کے نزدیک ہر چیز ایک میعاد مقرر کے ساتھ ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۵..... مصیبت پر صبر کرے تو اسے دو ثواب ملتے ہیں ایک مصیبت کا دوسرا صبر کا اور جزع و فزع سے دونوں جاتے رہتے ہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶**...... میت کے اعزہ کا گھر میں بیٹھنا کہ لوگ ان کی تعزیت کو آئیں اس میں حرج نہیں اور مکان کے دروازہ پر یا شارع عام پر بچھونے بچھا کر بیٹھنا بری بات ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۷**...... میت کے پڑوسی یا دور کے رشتہ دار اگر میت کے گھر والوں کے لیے اس دن اور رات کے لیے کھانا لائیں تو بہتر ہے اور انہیں اصرار کر کے کھلائیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸**...... میت کے گھر والے تیجہ وغیرہ کے دن دعوت کریں تو ناجائز و بدعت قبیحہ ہے کہ دعوت تو خوشی کے وقت مشروع ہے نہ کہ غم کے وقت اور اگر فقرا کو کھلائیں تو بہتر ہے۔ (فتح القدیر)

**مسئلہ نمبر ۹**...... جن لوگوں سے قرآن مجید یا کلمہ طیبہ پڑھوایا ان کے لیے بھی کھانا تیار کرنا ناجائز ہے۔ (ردالمحتار) یعنی جبکہ ٹھہرا لیا ہو یا معروف ہو یا وہ اغنیا ہوں۔

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... تیجے وغیرہ کا کھانا اکثر میت کے ترکہ سے کیا جاتا ہے اس میں یہ لحاظ ضروری ہے کہ ورثہ میں کوئی نابالغ نہ ہو ورنہ سخت حرام ہے۔ یوہیں اگر بعض ورثہ موجود نہ ہوں جب بھی ناجائز ہے جبکہ غیر موجودین سے اجازت نہ لی ہو اور سب بالغ ہوں اور سب کی اجازت سے ہو یا کچھ نابالغ یا غیر موجود ہوں مگر بالغ موجود اپنے حصہ سے کرے تو حرج نہیں۔ (خانیہ وغیرہا)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... تعزیت کے لیے اکثر عورتیں رشتہ دار جمع ہوتے ہیں اور روتی پیٹتی نوحہ کرتی ہیں انہیں کھانا نہ دیا جائے کہ گناہ پر مدد دینا ہے۔ (کشف الغطا)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... میت کے گھر والوں کو جو کھانا بھیجا جاتا ہے یہ کھانا صرف گھر والے کھائیں اور انہیں کے لائق بھیجا جائے زیادہ نہیں۔ اوروں کو وہ کھانا کھانا منع ہے۔ (کشف الغطا) اور صرف پہلے دن کھانا بھیجنا سنت ہے اس کے بعد مکروہ۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... قبرستان میں تعزیت کرنا بدعت ہے۔ (ردالمحتار)

اور دفن کے بعد میت کے مکان پر آنا اور تعزیت کر کے اپنے اپنے گھر جانا اگر اتفاقاً ہو تو حرج نہیں اور اس کی رسم کرنا نہ چاہیے اور میت کے مکان پر تعزیت کے لیے لوگوں کا مجمع کرنا دفن کے پہلے یا بعد اسی وقت ہو یا کسی اور وقت خلاف اولیٰ ہے اور کریں تو گناہ بھی نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... جو ایک بار تعزیت کر آیا اسے دوبارہ تعزیت کے لیے جانا مکروہ ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... سوگ کے لیے سیاہ کپڑے پہننا مردوں کو ناجائز ہے (عالمگیری) یوہیں سیاہ بلے لگانا کہ اس میں نصاریٰ کی مشابہت بھی ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... میت کے گھر والوں کو تین دن تک اس لیے بیٹھنا کہ لوگ آئیں اور تعزیت کر جائیں جائز ہے مگر ترک بہتر اور یہ اس وقت ہے کہ فرش وغیرہ آرائش نہ کیا ہو ورنہ ناجائز۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... نوحہ یعنی میت کے اوصاف مبالغہ کے ساتھ بیان کر کے آواز سے رونا جس کو بین کہتے ہیں بالاجماع حرام ہے یوہیں واویلا وامصیبتا کہہ کے چلانا۔ (جوہرہ وغیرہا)

**مسئلہ نمبر ۱۸**...... گریبان پھاڑنا، منہ نوچنا، بال کھولنا، سر پر خاک ڈالنا، سینہ کوٹنا، ران پر ہاتھ مارنا یہ سب جاہلیت کے کام ہیں اور حرام۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۹**...... تین دن سے زیادہ سوگ جائز نہیں مگر عورت شوہر کے مرنے پر چار مہینے دس دن سوگ کرے۔ (حدیث)

**مسئلہ نمبر ۲۰**...... آواز سے رونا منع ہے اور آواز بلند نہ ہو تو اس کی ممانعت نہیں بلکہ حضور اقدس ﷺ نے حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی

وفات پر بکا فرمایا (جوہرہ) اس مقام پر بعض احادیث جو نوحہ وغیرہ کے بارے میں وارد ہیں ذکر کی جاتی ہیں کہ مسلمان بغور دیکھیں اور اپنے یہاں کی عورتوں کو سنائیں کہ یہ بلا ہندوستان کی اکثر عورتوں میں ہندوؤں کی تقلید میں پائی جاتی ہے۔

حدیث ۱...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے راوی ہے حضور ﷺ فرماتے ہیں جو منہ پر طمانچے مارے اور گریبان پھاڑے اور جاہلیت کا پکارا پکارے (نوحہ کرے) وہ ہم سے نہیں۔

حدیث ۲...... صحیحین میں ابوبردہ رضی اللہ عنہ سے مروی، واللفظ لمسلم فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ جو سر منڈائے[1] اور نوحہ کرے اور کپڑے پھاڑے میں اس سے بری ہوں۔

حدیث ۳...... صحیح مسلم شریف میں ابومالک اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ امت میں چار کام جاہلیت کے ہیں لوگ انھیں نہ چھوڑیں گے (1) حسب پر فخر کرنا (2) اور نسب میں طعن کرنا (3) اور ستاروں سے مینہ چاہنا (فلاں نچھتر کے سبب پانی برسے گا) (3) اور نوحہ کرنا اور فرمایا نوحہ کرنے والی نے اگر مرنے سے پہلے توبہ نہ کی تو قیامت کے دن اس طرح کھڑی کی جائے گی کہ اس پر ایک کرتا قطران کا ہوگا اور ایک خارشت کا۔

حدیث ۴...... صحیحین میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ آنکھ کے آنسو اور دل کے غم کے سبب اللہ عزوجل عذاب نہیں فرماتا اور زبان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا ولیکن اس کے سبب عذاب یا رحم فرماتا ہے اور گھر والوں کے رونے کی وجہ سے میت پر عذاب ہوتا ہے یعنی جبکہ اس نے وصیت کی ہو۔ یا وہاں رونے کا رواج ہو اور منع نہ کیا ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم یا یہ مراد ہے کہ ان کے رونے سے اس کو تکلیف ہوتی ہے کہ دوسری حدیث میں آیا اے اللہ عزوجل کے بندو! اپنے مردے کو تکلیف نہ دو جب تم رونے لگتے ہو وہ بھی روتا ہے۔

حدیث ۵...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جس پر نوحہ کیا گیا قیامت کے دن اس نوحہ کے سبب اس پر عذاب ہوگا یعنی انھیں صورتوں میں۔

حدیث ۶...... صحیح مسلم میں ہے ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں جب ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا میں نے کہا مسافر تھے اور پردیس میں انتقال ہوا ان پر اس طرح روؤں گی جس کا چرچا ہو۔ میں نے رونے کا تہیہ کیا تھا اور ایک عورت بھی اس ارادہ سے آئی کہ میری مدد کرے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس عورت سے فرمایا جس گھر سے اللہ عزوجل نے شیطان کو دو مرتبہ نکالا تو اس میں شیطان کو داخل کرنا چاہتی ہے۔ فرماتی ہیں میں رونے سے باز آئی اور نہیں روئی۔

حدیث ۷...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو مر جاتا ہے اور رونے والا اس کی خوبیاں بیان کر کے روتا ہے۔ اللہ عزوجل اس میت پر دو فرشتے مقرر فرماتا ہے جو اسے کونچتے ہیں اور کہتے ہیں کیا تو ایسا تھا۔

حدیث ۸...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ عزوجل فرماتا ہے اے ابن آدم! اگر تو اول صدمہ کے وقت صبر کرے اور ثواب کا طالب ہو تو تیرے لیے جنت کے سوا کسی ثواب پر میں راضی نہیں۔

حدیث ۹...... احمد و بیہقی رحمہما اللہ امام حسین بن علی رضی اللہ عنہما سے راوی کہ فرماتے ہیں نبی کریم ﷺ جس مسلمان مرد یا عورت پر کوئی مصیبت پہنچی اسے یاد کر کے اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّاۤ اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ (پ۲، البقرۃ: ۱۵۶) کہے اگرچہ مصیبت کا زمانہ دراز ہو گیا ہو تو اللہ عزوجل اس پر نیا ثواب عطا فرماتا ہے اور ویسا ہی ثواب دیتا ہے جیسا اس دن کہ مصیبت پہنچی تھی۔

---

[1] یعنی کسی کے مرنے پر جیسے ہندو سر منڈاتے ہیں۔ ۱۲ منہ

فِيمَا بَعْدَ الْمَوْتِ جو چاشت کی نماز پڑھے اور ہر مہینے میں تین روزے رکھے اور وتر کو سفر وحضر میں کہیں ترک نہ کرے۔ (26) فساد امت کے وقت سنت پر عمل کرنے والا اس کے لئے سو شہید کا ثواب ہے۔ جو مرض میں لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ چالیس بار کہے اور اسی مرض میں مر جائے اور اچھا ہو گیا تو اس کی مغفرت ہو جائے گی (27) کفار سے مقابلہ کے لئے سرحد پر گھوڑا باندھنے والا (28) جو ہر رات میں سورۂ یٰس شریف پڑھے (29) جو با طہارت سویا اور مر گیا (30) جو نبی ﷺ پر سو بار درود پڑھے (31) جو سچے دل سے یہ سوال کرے کہ اللہ کی راہ میں قتل کیا جاؤں (32) جو جمعہ کے دن مرے (33) جو صبح کو اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ تین بار پڑھ کر سورۂ حشر کی پچھلی تین آیتیں پڑھے اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتے مقرر فرمائے گا کہ اس کے لئے شام تک استغفار کریں اور اگر اس دن مرا تو شہید مرا اور جو شام کو کہے صبح تک کے لئے یہی بات ہے۔

**مسائل فقہیہ:** اصطلاح فقہ میں شہید اس مسلمان عاقل بالغ طاہر کو کہتے ہیں جو بطور ظلم کسی آلۂ جارحہ سے قتل کیا گیا اور نفس قتل سے مال نہ واجب ہوا ہو اور دنیا سے نفع نہ اٹھایا ہو۔ شہید کا حکم یہ ہے کہ غسل نہ دیا جائے ویسے ہی خون سمیت دفن کر دیا جائے تو جہاں یہ حکم پایا جائے فقہا اسے شہید کہیں گے ورنہ نہیں مگر شہید فقہی نہ ہونے سے یہ لازم نہیں کہ شہید کا ثواب بھی نہ پائے صرف اس کا مطلب اتنا ہوگا کہ غسل دیا جائے گا بس۔

**مسئلہ نمبر ۱:** نابالغ اور مجنون کو غسل دیا جائے اگرچہ وہ کسی طرح قتل کیے گئے۔ جنب اور حیض و نفاس والی عورت خواہ ابھی حیض و نفاس میں ہو یا ختم ہو گیا مگر ابھی غسل نہ کیا تو ان سب کو غسل دیا جائے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲:** حیض شروع ہوئے ابھی پورے تین دن نہ ہوئے تھے کہ قتل کی گئی تو اسے غسل نہ دیں گے کہ ابھی یہ نہیں کہہ سکتے کہ حائضہ ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳:** جنب ہونا یوں معلوم ہوگا کہ قتل سے پہلے اس نے خود بیان کیا ہو یا اس کی عورت نے بتایا۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۴:** آلۂ جارحہ وہ جس سے قتل کرنے سے قاتل پر قصاص واجب ہوتا ہے یعنی جو اعضا کو جدا کر دے جیسے تلوار، بندوق کو بھی آلۂ جارحہ کہیں گے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵:** جب نفس قتل سے قاتل پر قصاص واجب نہ ہو بلکہ مال واجب ہو تو غسل دیا جائے گا مثلاً لاٹھی سے مارا قتل خطا کہ نشانہ پر مارا تھا مگر کسی آدمی کو لگا اور مر گیا یا کوئی شخص ننگی تلوار لئے سو گیا اور سوتے میں کسی آدمی پر وہ تلوار گر پڑی وہ مر گیا یا کسی شہر یا گاؤں میں یا ان کے قریب مقتول پڑا ملا اور اس کا قاتل معلوم نہیں ان سب صورتوں میں غسل دیں گے اور اگر مقتول شہر وغیرہ میں ملا اور معلوم ہے کہ چوروں نے قتل کیا ہے خواہ اسلحہ سے قتل کیا گیا ہو یا کسی چیز سے تو غسل نہ دیا جائے گا اگرچہ یہ معلوم نہیں کہ کس چور نے قتل کیا۔ یوہیں اگر جنگل میں ملا اور معلوم نہیں کہ کس نے قتل کیا تو غسل نہ دیں گے۔ یوہیں اگر ڈاکوؤں نے قتل کیا تو غسل نہ دیں گے ہتھیار سے قتل کیا ہو یا کسی اور چیز سے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۶:** اگر نفس قتل سے مال واجب نہ ہو بلکہ وجوب مال کسی امر خارج سے ہے مثلاً قاتل و اولیائے مقتول میں صلح ہو گئی یا باپ نے بیٹے کو مار ڈالا یا کسی ایسے کو مارا کہ اس کا وارث بیٹا ہے مثلاً اپنی عورت کو مار ڈالا اور عورت کا وارث بیٹا ہے جو اپنے اسی شوہر سے ہے تو قصاص کا مالک یہی لڑکا ہوگا مگر چونکہ اس کا باپ قاتل ہے۔ قصاص ساقط ہو گیا تو ان صورتوں میں غسل نہ دیا جائے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۷:** اگر قتل بطور ظلم نہ کیا ہو بلکہ قصاص یا حد یا تعزیر میں قتل کیا گیا یا درندہ نے مار ڈالا تو غسل دیں گے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸:** کوئی شخص کہ قتل ہوا مگر اس کے بعد دنیا سے متمتع ہوا مثلاً کھایا یا پیا یا سویا یا علاج کیا اگرچہ یہ چیزیں بہت قلیل ہوں یا خیمہ میں ٹھہرا یعنی وہیں جہاں زخمی ہوا یا نماز کا ایک وقت پورا ہوش میں گزرا بشرطیکہ نماز ادا کرنے پر قادر ہو یا وہاں سے اٹھ کر دوسری جگہ کو چلا یا لوگ اسے معرکہ سے اٹھا کر دوسری جگہ لے گئے خواہ زندہ پہنچا ہو یا راستہ ہی میں انتقال ہوا یا کسی دنیوی بات کی وصیت کی یا بیع کی یا کچھ خریدا یا بہت سی باتیں

کہیں تو ان سب صورتوں میں غسل دیں گے بشرطیکہ یہ امور جہاد ختم ہونے کے بعد واقع ہوئے اور اگر اثنائے جنگ میں ہوں تو یہ چیزیں مانع شہادت نہیں یعنی غسل نہ دیں اور وصیت اگر آخرت کے متعلق ہو یا دو ایک بات ہو اگرچہ لڑائی کے بعد تو شہید ہے غسل نہ دیں گے اور اگر لڑائی میں نہیں قتل کیا گیا بلکہ نکلا تو ان چیزوں میں سے اگر کوئی پائی گئی غسل دیں گے ورنہ نہیں۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹...... جس کو حربی یا باغی یا ڈاکو نے کسی آلہ سے قتل کیا یا ان کے جانوروں نے اسے کچل دیا اگرچہ خود بھی ان کے جانور پر سوار تھا یا کھینچے لے جاتا تھا یا اس جانور نے اپنے ہاتھ یا پاؤں اس پر مارے یا دانت سے کاٹا یا اس کی سواری کو ان لوگوں نے بھڑکا دیا اس سے گر کر مر گیا یا انہوں نے اس پر آگ پھینکی یا ان کے یہاں سے ہوا آگ اڑا لائی یا انہوں نے کسی لکڑی میں آگ لگا دی جس کا ایک کنارہ ادھر تھا اور ان صورتوں میں جل کر مر گیا یا معرکہ میں مرا ہوا ملا اور اس پر زخم کا نشان ہے مثلاً آنکھ کان سے خون نکلا ہے یا حلق سے صاف خون نکلا یا ان لوگوں نے شہر پناہ سے اسے پھینک دیا یا اس کے اوپر دیوار ڈھا دی یا پانی میں ڈبا دیا یا پانی بند تھا انہوں نے کھول کر ادھر بہا دیا کہ ڈوب گیا یا گلا گھونٹ دیا غرض وہ لوگ جس طرح بھی مسلمان کو قتل کریں یا قتل کے سبب بنیں وہ شہید ہے۔ (عالمگیری، درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۰...... معرکہ میں مردہ ملا اور اس پر قتل کا کوئی نشان نہیں یا اس کی ناک یا پاخانہ پیشاب کے مقام سے خون نکلا ہے یا حلق سے بستہ خون نکلا یا دشمن کے خوف سے مر گیا تو غسل دیا جائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... اپنی جان یا مال یا کسی کے بچانے میں لڑا اور مارا گیا وہ شہید ہے اگرچہ پتھر یا لکڑی کسی چیز سے قتل کیا گیا ہو۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... دو کشتیوں میں مسلمان تھے دشمن نے ایک کشتی پر آگ پھینکی یہ لوگ جل گئے وہ آگ بڑھ کر دوسری کشتی میں لگی یہ بھی جل گئے تو اس دوسری کشتی والے بھی شہید ہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳...... مشرک کا گھوڑا چھوٹ کر بھاگا اور اس پر کوئی سوار نہیں اس نے کسی مسلمان کو کچل دیا یا مسلمان نے کافر پر تیر چلایا وہ مسلمان کو لگا یا کافر کے گھوڑے سے مسلمان کا گھوڑا بھڑکا اس نے مسلمان سوار کو گرا دیا یا معاذاللہ مسلمانوں نے فرار کی اور کافروں نے ان کو آگ یا خندق کی طرف مضطر کیا یا مسلمانوں نے اپنے گرد گوکھرو بچھائے تھے پھر اس پر چلے اور مر گئے ان سب صورتوں میں غسل دیا جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... لڑائی میں کسی مسلمان کا گھوڑا بھڑکا یا کافروں کا جھنڈا دیکھ کر بھڑکا مگر کافروں نے اسے نہیں بھڑکایا اور اس نے سوار کو گرا دیا وہ مر گیا یا کافر قلعہ بند ہوئے اور مسلمان شہر پناہ پر چڑھے تھے اس پر سے پھسل کر گر پڑے اور مر گیا یا معاذاللہ مسلمانوں کو شکست ہوئی اور ایک مسلمان کی سواری نے دوسرے مسلمان کو کچل دیا یا خود وہ مسلمان اس پر سوار تھا یا باگ پکڑ کر لیے جاتا تھا یا پیچھے ہانکتا تھا یا دشمن پر حملہ کیا اور گھوڑے سے گر کر مر گیا ان سب صورتوں میں غسل دیا جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... دونوں فریق آمنے سامنے ہوئے مگر لڑائی کی نوبت نہیں آئی اور ایک شخص مردہ ملا تو جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ آلہ جارحہ سے قتل کیا گیا غسل دیا جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۶...... شہید کے بدن پر جو چیزیں از قسم کفن نہ ہوں اتار لی جائیں مثلاً پوستین، زرہ، ٹوپی، خود، ہتھیار، روئی کا کپڑا اور اگر کفن مسنون میں کچھ کمی پڑے تو اضافہ کیا جائے اور پاجامہ نہ اتارا جائے اور اگر کمی ہے مگر پورا کرنے کو کچھ نہیں تو پوستین اور روئی کا کپڑا نہ اتاریں۔ شہید کے سب کپڑے اتار کر نئے کپڑے سے دینا مکروہ ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۱۷...... جیسے اور مردوں کو خوشبو لگاتے ہیں شہید کو بھی لگائیں شہید کا خون نہ دھویا جائے خون سمیت دفن کریں اور اگر کپڑے میں نجاست لگی ہو تو دھو ڈالیں۔ (عالمگیری وغیرہ) شہید کی نماز جنازہ پڑھی جائے۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر ۱۸...... دشمن پر وار کیا ضرب اس پر نہ پڑی بلکہ اس پر پڑی اور مر گیا تو عنداللہ شہید ہے مگر غسل دیں اور نماز پڑھیں۔ (جوہرہ)

# کعبہ معظمہ میں نماز پڑھنے کا بیان

صحیح مسلم و بخاری میں ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اور اسامہ بن زید و عثمان بن طلحہ و بلال بن رباح رضی اللہ تعالیٰ عنہم کعبہ معظمہ میں داخل ہوئے اور دروازہ بند کر لیا گیا کچھ دیر تک وہاں ٹھہرے جب باہر تشریف لائے میں نے بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا حضور ﷺ نے کیا کیا؟ کہا ایک ستون بائیں طرف کیا اور دو دہنی طرف اور تین پیچھے پھر نماز پڑھی اور اس زمانہ میں بیت اللہ شریف کے چھ ستون تھے۔

**مسئلہ نمبر ۱:** ...... کعبہ معظمہ کے اندر ہر نماز جائز ہے فرض ہو یا نفل تنہا پڑھے یا باجماعت اگرچہ امام کا رخ اور طرف ہو اور مقتدی کا اور طرف مگر جبکہ مقتدی کی پشت امام کے سامنے ہو تو مقتدی کی نماز نہ ہوئی۔ اور اگر مقتدی کا منہ امام کے منہ کے سامنے ہو تو ہو جائے گی مگر کوئی چیز اگر درمیان میں حائل نہ ہو تو مکروہ ہے اور اگر مقتدی کا منہ امام کی کروٹ کی طرف ہو تو بلا کراہت جائز۔ (جوہرہ، درمختار وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۲:** ...... کعبہ معظمہ کی چھت پر نماز پڑھی جب بھی یہی صورتیں ہیں مگر اس کی چھت پر نماز پڑھنا بھی مکروہ ہے۔ (تنویر الابصار)

**مسئلہ نمبر ۳:** ...... مسجد الحرام میں کعبہ معظمہ کے گرد جماعت کی اور مقتدی کعبہ معظمہ کے چاروں طرف ہوں جب بھی جائز ہے اگرچہ مقتدی بہ نسبت امام کے کعبہ سے قریب تر ہوں بشرطیکہ یہ مقتدی جو بہ نسبت امام کے قریب تر ہے ادھر نہ ہو جس طرف امام ہو بلکہ دوسری طرف ہو اور اگر اسی طرف ہے جس طرف امام ہے اور بہ نسبت امام کے قریب تر ہے تو اس کی نماز نہ ہوئی۔ (عامہ کتب)

**مسئلہ نمبر ۴:** ...... امام کعبہ کے اندر ہے اور مقتدی باہر تو اقتدا صحیح ہے خواہ امام تنہا اندر ہو یا اس کے ساتھ بعض مقتدی بھی ہوں مگر دروازہ کھلا ہونا چاہیے کہ امام کے رکوع و سجود کا حال معلوم ہوتا رہے اور اگر دروازہ بند ہے مگر امام کی آواز آتی ہے جب بھی حرج نہیں مگر جس صورت میں امام تنہا اندر ہو کراہت ہے کہ امام تنہا بلندی پر ہوگا اور یہ مکروہ ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵:** ...... امام باہر ہو اور مقتدی اندر جب بھی نماز صحیح ہے بشرطیکہ مقتدی کی پشت امام کے مواجہ میں نہ ہو۔ (ردالمحتار)

فَتَمَّ هٰذَا الْجُزْءُ بِحَمْدِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَلَهُ الْحَمْدُ اَوَّلًا وَّ بَاطِنًا وَّ ظَاهِرًا وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى مَنْ اَرْسَلَهُ شَاهِدًا
وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا وَّ دَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَ سِرَاجًا مُّنِيْرًا وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ ابْنِهٖ وَ حِزْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ وَ
الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ اَنَا الْفَقِيْرُ اِلَى الْغَنِيِّ اَبُو الْعُلٰى امجد علی الاعظمی غفر اللہ لہ ولوالدیہ امین

---

تصدیق جلیل و تقریظ بے مثیل امام اہل سنت، مجدد دین و ملت، محیی الشریعہ، کاسر الفتنہ، قامع البدعہ، مجدد المائۃ الحاضرہ، صاحب الحجۃ القاہرہ، سیدی و سندی و کنزی و ذخری و عدتی اعلیٰ حضرت مولانا مولوی حاجی قاری مفتی **احمد رضا خان صاحب قادری** برکاتی نفع اللہ الاسلام والمسلمین باسرارہ القدسیہ وکمالاتہ المعنویۃ والصوریۃ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ كَفٰى وَ سَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى لَا سِيَّمَا عَلَى الشَّارِعِ الْمُصْطَفٰى وَ مُقْتَفِيْهِ فِي الْمَشَارِعِ اُولِي الصِّدْقِ وَ الصَّفَا

فقیر غفر لہ المولیٰ القدیر نے یہ مبارک رسالہ بہار شریعت حصہ چہارم تصنیف لطیف اخی فی اللہ ذی المجد والجاہ والطبع السلیم والفکر القویم والفضل والعلیٰ مولانا ابو العلیٰ مولوی حکیم محمد امجد علی قادری برکاتی اعظمی بالمذہب والمشرب والسکنی رزقہ اللہ تعالیٰ فی الدارین الحسنی مطالعہ کیا الحمد للہ مسائل صحیحہ رجیحہ محققہ پر مشتمل پایا آج کل ایسی کتاب کی ضرورت تھی کہ عوام بھائی سلیس اردو میں صحیح مسئلے پائیں اور گمراہی و اغلاط کے مصنوع و ملمع زیوروں کی طرف آنکھ نہ اٹھائیں۔ مولیٰ عزوجل مصنف کی عمر و علم و فیض میں برکت دے اور ہر باب میں اس کتاب کے اور حصص کافی و شافی و وافی و صافی تالیف کرنے کی توفیق بخشے اور انہیں اہل سنت میں شائع و معمول اور دنیا و آخرت میں نافع و مقبول فرمائے آمین۔

وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ ابْنِهٖ وَ حِزْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ
اٰمِيْن فی الحجۃ الحرام سنۃ ۱۳۳۴ ہجریۃ علی صاحبہا و آلہ الکرام افضل الصلوۃ و التحیۃ اٰمین

الرِّقَابِۚ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَۚ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْاۚ وَالصّٰبِرِيْنَ فِى الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْاؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ○

(پ۲، البقرۃ: ۱۷۷)

نیکی اس کا نام نہیں کہ مشرق و مغرب کی طرف منہ کر دو۔ نیکی تو اس کی ہے جو اللہ اور پچھلے دن اور ملائکہ و کتاب و انبیا پر ایمان لایا اور مال کو اس کی محبت پر رشتہ داروں اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافر اور سائلین کو اور گردن چھڑانے میں دیا اور نماز قائم کی اور زکاۃ دی اور نیک وہ لوگ ہیں کہ جب کوئی معاہدہ کریں تو اپنے عہد کو پورا کریں اور تکلیف و مصیبت اور لڑائی کے وقت صبر کرنے والے وہ لوگ سچے ہیں اور وہی لوگ متقی ہیں۔ اور فرماتا ہے

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْؕ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْؕ سَيُطَوَّقُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

(پ۴، آل عمران: ۱۸۰)

جو لوگ بخل کرتے ہیں اس کے ساتھ جو اللہ نے اپنے فضل سے انھیں دیا، وہ یہ گمان نہ کریں کہ یہ ان کے لیے بہتر ہے بلکہ یہ ان کے لیے برا ہے۔ اس چیز کا قیامت کے دن ان کے گلے میں طوق ڈالا جائے گا جس کے ساتھ بخل کیا۔

اور فرماتا ہے

وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍۙ يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِىْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْؕ هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ

(پ۱۰، التوبۃ: ۳۴-۳۵)

جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرتے ہیں اور اسے اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے انھیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنا دو۔ جس دن آتشِ جہنم میں وہ تپائے جائیں گے اور ان سے ان کی پیشانیاں اور کروٹیں اور پیٹھیں داغی جائیں گی[1] (اور ان سے کہا جائے گا) یہ وہ ہے جو تم نے اپنے نفس کے لیے جمع کیا تھا تو اب چکھو جو جمع کرتے تھے۔ زکاۃ کے بیان میں بکثرت آیات وارد ہوئیں جن سے اس کا مہتم بالشان ہونا ظاہر ہے۔ احادیث اس کے بیان میں بہت ہیں بعض ان میں سے یہ ہیں۔

حدیث ۱......۲: صحیح بخاری شریف میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جس کو اللہ تعالیٰ مال دے اور وہ اس کی زکاۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن وہ مال گنجے سانپ کی صورت میں کر دیا جائے گا، جس کے سر پر دو چتیاں ہوں گی، وہ سانپ اس کے گلے میں طوق بنا کر ڈال دیا جائے گا، پھر اس کی باچھیں پکڑے گا اور کہے گا میں تیرا مال ہوں، میں تیرا خزانہ ہوں۔ اس کے بعد حضور ﷺ نے اس آیت کی تلاوت کی وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ اسی کے مثل ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۳......: امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی روایت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یوں ہے، جس مال کی زکاۃ نہیں دی گئی، قیامت کے دن وہ گنجا سانپ ہوگا[2]، مالک کو دوڑائے گا، وہ بھاگے گا، یہاں تک کہ اپنی انگلیاں اس کے منہ میں ڈال دے گا۔[3]

حدیث ۴......۵: صحیح مسلم شریف میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جو شخص سونے چاندی

---

[1] حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کوئی روپیہ دوسرے روپیہ پر نہ رکھا جائے گا نہ کوئی اشرفی دوسری اشرفی پر بلکہ داغ دینے والوں کا جسم اتنا بڑھا دیا جائے گا کہ لاکھوں کروڑوں جمع کئے ہوں تو ہر روپیہ جدا داغ دے سکے۔ (رواہ الطبرانی فی الکبیر ۱۲ منہ)

[2] سانپ جب ہزار برس کا ہوتا ہے تو اس کے سر پر بال نکلتے ہیں اور جب دو ہزار برس کا ہوتا ہے تو وہ بال گر جاتے ہیں، یہ مراد ہے گنجے سانپ سے کہ انتہا کا زہریلا ہوگا ۱۲ منہ۔

[3] یہ حدیث طویل ہے مختصراً بیان کی گئی ۱۲ منہ

کا مالک ہو اور اس کا حق ادا نہ کرے تو جب قیامت کا دن ہوگا، اس کے لیے آگ کے پتر بنائے جائیں گے اور ان پر جہنم کی آگ بھڑکائی جائے گی اور ان سے اس کی کروٹ اور پیشانی اور پیٹھ داغی جائے گی۔ جب ٹھنڈے ہونے پر آئیں گے، پھر ویسے ہی کر دیے جائیں گے۔ یہ معاملہ اس دن کا ہے جس کی مقدار پچاس ہزار برس ہے یہاں تک کہ بندوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے۔ اب وہ اپنی راہ دیکھے گا خواہ جنت کی طرف جائے یا جہنم کی طرف اور اونٹ کے بارے میں فرمایا جو اس کا حق ادا نہیں کرتا، قیامت کے دن ہموار میدان میں لٹا دیا جائے گا اور وہ اونٹ سب کے سب نہایت فربہ ہو کر آئیں گے، پاؤں سے اسے روندیں گے اور منہ سے کاٹیں گے۔ جب ان کی پچھلی جماعت گزر جائے گی، پہلی لوٹ آئے گی اور گائے اور بکریوں کے بارے میں فرمایا کہ اس شخص کو ہموار میدان میں لٹائیں گے اور وہ سب کی سب آئیں گی۔ نہ ان میں مڑے ہوئے سینگ کی کوئی ہوگی نہ بے سینگ کی۔ نہ ٹوٹے سینگ کی اور سینگوں سے ماریں گی اور کھروں سے روندیں گی اور اسی کے مثل صحیحین میں اونٹ اور گائے اور بکریوں کی زکوۃ نہ دینے میں ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی۔

حدیث ۶ ...... صحیح بخاری و مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ خلیفہ ہوئے، اس وقت اعراب میں کچھ لوگ کافر ہو گئے (کہ زکوۃ کی فرضیت سے انکار کر بیٹھے) صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان پر جہاد کا حکم دیا، امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا ان سے آپ کیونکر قتال کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے تو یہ فرمایا ہے: مجھے حکم ہے کہ لوگوں سے لڑوں یہاں تک کہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کہیں اور جس نے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کہہ لیا اس نے اپنی جان اور مال بچا لیا مگر حق اسلام میں اور اس کا حساب اللہ کے ذمہ ہے یعنی لوگ تو لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کہنے والے ہیں، ان پر کیسے جہاد کیا جائے گا؟ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: خدا کی قسم! میں اس سے جہاد کروں گا جو نماز[1] و زکوۃ میں تفریق کرے (کہ نماز کو فرض مانے اور زکوۃ کی فرضیت سے انکار کرے) زکوۃ حق المال ہے۔ خدا کی قسم بکری کا بچہ جو رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر کیا کرتے تھے، اگر مجھے دینے سے انکار کریں گے تو اس پر ان سے جہاد کروں گا۔ فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: واللہ میں نے دیکھا کہ اللہ تعالیٰ نے صدیق کا سینہ کھول دیا ہے، اس وقت میں نے بھی پہچان لیا کہ وہی حق ہے۔

حدیث ۷ ...... ابوداود رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی کہ جب یہ آیہ کریمہ ﴿وَالَّذِیْنَ یَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ﴾ (پ۱۰، التوبۃ: ۳۴) نازل ہوئی تو مسلمانوں پر شاق ہوئی۔ (یعنی کہ چاندی سونا جمع کرنا حرام ہے تو بہت دقت کا سامنا ہوگا) فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں تم سے مصیبت دور کروں گا۔ حاضر خدمت اقدس ہوئے، عرض کی: یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! یہ آیت حضور ﷺ کے اصحاب پر گراں معلوم ہوئی۔ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے زکوۃ اسی لیے فرض کی کہ تمہارے باقی مال کو پاک کر دے اور مواریث اس لیے فرض کیے کہ تمہارے بعد والوں کے لیے ہو۔ (یعنی مطلقاً مال جمع کرنا حرام ہوتا تو زکوۃ سے مال کی طہارت نہ ہوتی بلکہ زکوۃ کی ہر چیز پر واجب ہوتی اور میراث کا بھی سلسلہ جاری ہوتا بلکہ جمع کرنا حرام ہے جبکہ زکوۃ نہ دے) اس پر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تکبیر کہی۔

حدیث ۸ ...... بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی تاریخ میں اور امام شافعی و بزار و بیہقی رحمہم اللہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: زکوۃ کسی مال میں نہ ملے گی مگر اسے ہلاک کر دے گی۔ بعض ائمہ نے اس حدیث کے یہ معنی بیان کیے کہ زکوۃ واجب ہوئی اور ادا نہ کی اور اپنے مال میں ملائے رہا تو یہ حرام اس حلال کو ہلاک کر دے گا اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے یہ فرمایا کہ معنی یہ ہیں کہ مالدار شخص زکوۃ لے تو یہ مال زکوۃ اس کے مال کو ہلاک کر دے گا کہ زکوۃ تو فقیروں کے لیے ہے اور دونوں معنی صحیح ہیں۔

---

[1] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کسی کا کلمہ گوئی اسلام کے لیے کافی نہیں، جب تک تمام ضروریات دین کا اقرار نہ کرے اور امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بحث کرنا اس وجہ سے تھا کہ ان کے علم میں پہلے یہ بات نہ تھی کہ وہ فرضیت کے منکر ہیں۔ یہ خیال تھا کہ زکوۃ دیتے نہیں اس کی وجہ سے گنہگار ہوئے، کافر تو نہ ہوئے کہ ان کے خلاف جہاد قائم کیا جائے، مگر جب معلوم ہو گیا فرماتے ہیں: میں نے پہچان لیا کہ وہی حق ہے جو صدیق نے سمجھا اور کیا۔ ۱۲ منہ

حدیث ۹...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اوسط میں بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو قوم زکوۃ نہ دے گی اللہ عزوجل اسے قحط میں مبتلا فرمائے گا۔

حدیث ۱۰...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اوسط میں فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ خشکی و تری میں جو مال تلف ہوتا ہے وہ زکوۃ نہ دینے سے تلف ہوتا ہے۔

حدیث ۱۱...... صحیحین میں احنف بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، سیدنا ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔ ان کے سر پستان پر جہنم کا گرم پتھر رکھیں گے کہ سینہ توڑ کر شانہ سے نکل جائے گا اور شانہ کی ہڈی پر رکھیں گے کہ ہڈیاں توڑتا سینہ سے نکلے گا اور صحیح مسلم شریف میں یہ بھی ہے کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ پیٹھ کو توڑ کر کروٹ سے نکلے گا اور گدی توڑ کر پیشانی سے۔

حدیث ۱۲...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ امیر المومنین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے راوی کہ فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقیر ہرگز ننگے بھوکے ہونے کی تکلیف نہ اٹھائیں گے مگر مالداروں کے ہاتھوں۔ سن لو ایسے تونگروں سے اللہ عزوجل سخت حساب لے گا اور انہیں دردناک عذاب دے گا۔

حدیث ۱۳...... نیز طبرانی رحمۃ اللہ علیہ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قیامت کے دن تونگروں کیلئے محتاجوں کے ہاتھوں سے خرابی ہے۔ محتاج عرض کریں گے ہمارے حقوق جو تو نے ان پر فرض کئے تھے انہوں نے ظلماً نہ دیئے۔ اللہ عزوجل فرمائے گا۔ مجھے قسم ہے اپنی عزت و جلال کی کہ تمھیں اپنا قرب عطا کروں گا اور انہیں دور رکھوں گا۔

حدیث ۱۴...... ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہما اللہ اپنی صحیح میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں، دوزخ میں سب سے پہلے تین شخص جائیں گے۔ ان میں ایک وہ تونگر ہے کہ اپنے مال میں اللہ عزوجل کا حق ادا نہیں کرتا۔

حدیث ۱۵...... امام احمد رحمۃ اللہ علیہ مسند میں عمارہ بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں، اللہ عزوجل نے اسلام میں چار چیزیں فرض کی ہیں جو ان میں سے تین ادا کرے وہ اسے کچھ کام نہ دیں گی جب تک پوری چاروں نہ بجالائے۔ نماز، زکوۃ، روزہ، رمضان، حج بیت اللہ

حدیث ۱۶...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ کبیر میں بسند صحیح راوی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں، ہمیں حکم دیا گیا کہ نماز پڑھیں اور زکوۃ دیں اور جو زکوۃ نہ دے اس کی نماز قبول نہیں۔

حدیث ۱۷...... صحیحین ومسند احمد وسنن ترمذی میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا اور بندہ کسی کا قصور معاف کرے تو اللہ عزوجل اس کی عزت بڑھائے گا اور جو اللہ عزوجل کیلئے تواضع کرے اللہ عزوجل اسے بلند فرمائے گا۔

حدیث ۱۸...... بخاری ومسلم رحمہما اللہ تعالیٰ انہی سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہے جو شخص اللہ عزوجل کی راہ میں جوڑا خرچ کرے وہ جنت کے سب دروازوں سے بلایا جائے گا۔ اور جنت کے کئی دروازے ہیں جو نمازی ہے دروازۂ نماز سے بلایا جائے گا جو اہل جہاد سے ہے دروازۂ جہاد سے بلایا جائے گا۔ جو اہل صدقہ سے ہے، دروازۂ صدقہ سے بلایا جائے گا۔ جو روزہ دار ہے باب الریان سے بلایا جائے گا۔ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کی، اس کی تو کچھ ضرورت نہیں کہ ہر دروازے سے بلایا جائے۔ (یعنی مقصود دخول جنت ہے وہ ایک دروازے سے حاصل ہے) مگر کوئی ایسا ہے جو سب دروازوں سے بلایا جائے گا۔ فرمایا ہاں اور میں امید کرتا ہوں کہ تم ان میں سے ہو۔

حدیث ۱۹...... بخاری ومسلم وترمذی ونسائی وابن ماجہ وابن خزیمہ رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو شخص کھجور برابر حلال کمائی سے صدقہ کرے اور اللہ عزوجل نہیں قبول فرماتا مگر حلال کو تو اسے اللہ عزوجل دست راست سے قبول فرماتا ہے۔ پھر اسے اس کے مالک کے لئے پرورش کرتا ہے۔ جیسے تم میں کوئی اپنے بچھیرے کی تربیت کرتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ صدقہ پہاڑ کے برابر ہو جاتا ہے۔

حدیث ۲۰، ۲۱: نسائی و ابن ماجہ رحمہما اللہ اپنی سنن میں اور ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہما اللہ اپنی صحیح میں اور حاکم نے بافادۂ تصحیح ابوہریرہ و ابو سعید رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے خطبہ پڑھا اور یہ فرمایا کہ قسم ہے اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، اس کو تین بار فرمایا۔ پھر سر جھکا لیا تو ہم سب نے سر جھکا لئے اور رونے لگے، یہ نہیں معلوم کہ کس چیز پر قسم کھائی۔ پھر حضور ﷺ نے سر مبارک اٹھا لیا اور چہرۂ اقدس میں خوشی نمایاں تھی تو ہمیں یہ بات سرخ اونٹوں سے زیادہ پیاری تھی اور فرمایا جو بندہ پانچوں نمازیں پڑھتا ہے اور رمضان کا روزہ رکھتا ہے اور زکوٰۃ دیتا ہے اور ساتوں کبیرہ گناہوں سے بچتا ہے اس کے لئے جنت کے دروازے کھول دیئے جائیں گے اور اس سے کہا جائے گا کہ سلامتی کے ساتھ داخل ہو۔

حدیث ۲۲: امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے بروایت ثابت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں اپنے مال کی زکوٰۃ نکال کہ وہ پاک کرنے والی ہے، تجھے پاک کر دے گی اور رشتہ داروں سے سلوک کر اور مسکین اور پڑوسی اور سائل کا حق پہچان۔

حدیث ۲۳: طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اوسط و کبیر میں ابو الدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں جو میرے لئے چھ چیزوں کی کفالت کرے، میں اس کے لئے جنت کا ضامن ہوں۔ میں نے عرض کی وہ کیا ہیں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم؟ فرمایا (1) نماز (2) زکوٰۃ (3) امانت (4) شرمگاہ، (5) شکم (6) زبان۔

حدیث ۲۴: بزار رحمۃ اللہ علیہ نے علقمہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا تمہارے اسلام کا پورا ہونا یہ ہے کہ اپنے اموال کی زکوٰۃ ادا کرو۔

حدیث ۲۵: طبرانی کبیر میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی حضور ﷺ نے فرمایا۔ جو اللہ عزوجل و رسول ﷺ پر ایمان لاتا ہے وہ اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کرے اور جو اللہ و رسول پر ایمان لاتا ہے وہ حق بولے یا سکوت کرے یعنی بری بات زبان سے نہ نکالے اور جو اللہ عزوجل و رسول ﷺ پر ایمان لاتا ہے وہ اپنے مہمان کا اکرام کرے۔

حدیث ۲۶: ابو داود رحمۃ اللہ علیہ نے حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے مرسلاً اور طبرانی و بیہقی رحمہما اللہ نے ایک جماعت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے روایت کی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ زکوٰۃ دے کر اپنے مالوں کو مضبوط قلعوں میں کر لو اور اپنے بیماروں کا علاج صدقہ سے کرو اور بلا نازل ہونے پر دعا و تضرع سے استعانت کرو۔

حدیث ۲۷: ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ اوسط اور حاکم رحمۃ اللہ علیہ مستدرک میں جابر رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں، جس نے اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کر دی، بیشک اللہ عزوجل نے اس سے شر دور فرما دیا۔

مسائل فقہیہ:

زکوٰۃ شریعت میں اللہ عزوجل کے لئے مال کے ایک حصہ کا جو شرع نے مقرر کیا ہے، مسلمان فقیر کو مالک کر دینا ہے اور وہ فقیر نہ ہاشمی ہو نہ ہاشمی کا آزاد کردہ غلام اور اپنا نفع اس سے بالکل جدا کر لے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱: زکوٰۃ فرض ہے، اس کا منکر کافر اور نہ دینے والا فاسق اور قتل کا مستحق اور ادا میں تاخیر کرنے والا گنہگار و مردود الشہادۃ ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲: مباح کر دینے سے زکوٰۃ ادا نہ ہوگی۔ مثلاً فقیر کو بہ نیت زکوٰۃ کھانا کھلا دیا۔ زکوٰۃ ادا نہ ہوئی کہ مالک کر دینا نہیں پایا گیا۔ ہاں اگر کھانا دے دیا کہ چاہے کھائے یا لے جائے تو ادا ہو گئی۔ یوہیں بہ نیت زکوٰۃ فقیر کو کپڑا دے دیا یا پہنا دیا ادا ہو گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳: فقیر کو بہ نیت زکوٰۃ مکان میں رہنے کو دیا زکوٰۃ ادا نہ ہوئی کہ مال کا کوئی حصہ اسے نہ دیا بلکہ منفعت کا مالک کیا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴......مالک کرنے میں یہ بھی ضروری ہے کہ ایسے کو دے جو قبضہ کرنا جانتا ہو، یعنی ایسا نہ ہو کہ پھینک دے یا دھوکا کھائے ورنہ ادا نہ ہوگی، مثلاً نہایت چھوٹے بچہ یا پاگل کو دینا اور اگر بچہ کو اتنی عقل نہ ہو تو اس کی طرف سے اس کا باپ جو فقیر ہو یا وصی یا جس کی نگرانی میں ہے قبضہ کریں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۵......زکوۃ واجب ہونے کیلئے چند شرطیں ہیں۔ (1) مسلمان ہونا۔ کافر پر زکوۃ واجب نہیں۔ یعنی اگر کافر مسلمان ہوا تو اسے یہ حکم نہیں دیا جائے گا کہ زمانۂ کفر کی زکوۃ ادا کرے۔ (عامۂ کتب) معاذ اللہ کوئی مرتد ہو گیا تو زمانۂ اسلام میں جو زکوۃ نہیں دی تھی ساقط ہو گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶......کافر دارالحرب میں مسلمان ہوا اور وہیں چند برس تک اقامت کی، پھر دارالاسلام میں آیا۔ اگر اس کو علم تھا کہ مالدار مسلمان پر زکوۃ واجب ہے تو اس زمانہ کی زکوۃ واجب ہے ورنہ نہیں اور دارالاسلام میں مسلمان ہوا اور چند سال کی زکوۃ نہیں دی تو ان کی زکوۃ واجب ہے اگرچہ کہتا ہے کہ مجھے فرضیت زکوۃ کا علم نہیں کہ دارالاسلام میں جہل عذر نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

(2) بلوغ۔

(3) عقل۔ نابالغ پر زکوۃ واجب نہیں اور جنون اگر پورے سال کو گھیرے رہا تو زکوۃ واجب نہیں اور اگر سال کے اول و آخر میں افاقہ ہوتا ہے اگرچہ باقی زمانہ جنون میں گزرتا ہے تو واجب ہے اور جنون اگر اصلی ہو یعنی اگر جنون ہی کی حالت میں بلوغ ہوا تو اس کا سال ہوش آنے سے شروع ہوگا۔ یونہی اگر عارضی ہے مگر پورے سال کو گھیر لیا تو جب افاقہ ہوگا اسی وقت سے سال کی ابتدا ہوگی۔ (جوہرہ، عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷......بوہرے پر زکوۃ واجب نہیں جب کہ اسی حالت میں پورا سال گزرے اور اگر کبھی کبھی اسے افاقہ بھی ہوتا ہے تو واجب ہے۔ جس پر غشی طاری ہوئی اس پر زکوۃ واجب ہے اگرچہ غشی کامل سال بھر تک ہو۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

(4) آزاد ہونا۔ غلام پر زکوۃ واجب نہیں اگرچہ ماذون ہو، یعنی اس کے مالک نے تجارت کی اجازت دی ہو۔ یا مکاتب یا ام ولد یا مستسعی (یعنی غلام مشترک جس کو ایک شریک نے آزاد کر دیا اور چونکہ وہ مالدار نہیں ہے اس وجہ سے باقی شریکوں کے حصے کما کر پورے کر کے ادا کرنے کا حکم دیا گیا)۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۸......ماذون غلام نے جو کچھ کمایا اس کی زکوۃ نہ اس پر ہے نہ اس کے مالک پر۔ ہاں جب مالک کو دے دیا تو اب ان برسوں کی بھی زکوۃ مالک ادا کرے جب کہ ماذون دین میں مستغرق نہ ہو، ورنہ اس کی کمائی پر مطلقاً زکوۃ واجب نہیں، نہ مالک کے قبضہ کرنے سے پہلے نہ بعد۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹......مکاتب نے جو کچھ کمایا اس کی زکوۃ واجب نہیں، نہ اس پر نہ اس کے مالک پر۔ جب مالک کو دے اور سال گزر جائے اب بشرائط زکوۃ مالک پر واجب ہوگی اور گزشتہ برسوں کی واجب نہیں۔ (ردالمحتار)

(5) مال بقدر نصاب اس کی ملک میں ہونا۔ اگر نصاب سے کم ہے تو زکوۃ واجب نہ ہوئی۔ (تحفہ، عالمگیری)

(6) پورے طور پر اس کا مالک ہو یعنی اس پر قابض بھی ہو۔

مسئلہ نمبر ۱۰......جو مال گم گیا یا دریا میں گر گیا یا کسی نے غصب کر لیا اور اس کے پاس غصب کے گواہ نہ ہوں یا جنگل میں دفن کر دیا تھا اور یہ یاد نہ رہا کہ کہاں دفن کیا تھا یا انجان کے پاس امانت رکھی تھی اور یہ یاد نہ رہا کہ وہ کون ہے یا مدیون نے دین سے انکار کر دیا اور اس کے پاس گواہ نہیں، پھر یہ اموال مل گئے تو جب تک نہ ملے تھے اس زمانہ کی زکوۃ واجب نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۱......اگر دین ایسے پر ہے جو اس کا اقرار کرتا ہے مگر ادا میں دیر کرتا ہے یا نادار ہے یا قاضی کے یہاں اس کے مفلس ہونے کا حکم ہو چکا ہے یا وہ منکر ہے مگر اس کے پاس گواہ موجود ہوں تو جب مال ملے گا سالہائے گزشتہ کی بھی زکوۃ واجب ہے۔ (تنویر)

**مسئلہ نمبر ۱۲:**...... چرائی کا جانور اگر کسی نے غصب کیا اگرچہ وہ اقرار کرتا ہو تو ملنے کے بعد بھی اس زمانہ کی زکوٰۃ واجب نہیں۔ (خانیہ)

**مسئلہ نمبر ۱۳:**...... غصب کئے ہوئے کی زکوٰۃ غاصب پر واجب نہیں کہ یہ اس کا مال ہی نہیں بلکہ غاصب پر یہ واجب ہے کہ جس کا مال ہے اسے واپس کر دے اور اگر غاصب نے اس مال کو اپنے مال میں خلط کر دیا کہ تمیز ناممکن ہو اور اس کا اپنا مال بقدر نصاب ہے تو مجموع پر زکوٰۃ واجب ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۴:**...... ایک نے دوسرے کے مثلاً ہزار روپے غصب کر لئے، پھر وہی روپے اس سے کسی اور نے غصب کر کے خرچ کر ڈالے اور ان دونوں غاصبوں کے پاس ہزار ہزار روپے اپنی ملک کے ہیں تو غاصب اول پر زکوٰۃ واجب ہے، دوسرے پر نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۵:**...... شے مرہون کی زکوٰۃ نہ مرتہن پر ہے نہ راہن پر۔ مرتہن تو مالک ہی نہیں اور راہن کی ملک تام نہیں کہ اس کے قبضہ میں نہیں اور بعد رہن چھڑانے کے بھی ان برسوں کی زکوٰۃ واجب نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۶:**...... جو مال تجارت کیلئے خریدا اور سال بھر تک اس پر قبضہ نہ کیا تو قبضہ کے قبل مشتری پر زکوٰۃ واجب نہیں اور قبضہ کے بعد اس سال کی بھی زکوٰۃ واجب ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(7) نصاب کا دین سے فارغ ہونا۔

**مسئلہ نمبر ۱۷:**...... نصاب کا مالک ہے مگر اس پر دین ہے کہ ادا کرنے کے بعد نصاب نہیں رہتا تو زکوٰۃ واجب نہیں۔ خواہ وہ دین بندہ کا ہو جیسے قرض، زرثمن، کسی چیز کا تاوان یا اللہ عزوجل کا دین ہو جیسے زکوٰۃ، خراج مثلاً کوئی شخص صرف ایک نصاب کا مالک ہے اور دو سال گزر گئے کہ زکوٰۃ نہیں دی تو صرف پہلے سال کی زکوٰۃ واجب ہے دوسرے سال کی نہیں کہ پہلے سال کی زکوٰۃ اس پر دین ہے اس کے نکالنے کے بعد نصاب باقی نہیں رہتا لہٰذا دوسرے سال کی زکوٰۃ واجب نہیں۔ یوہیں اگر تین سال گزر گئے مگر تیسرے میں ایک دن باقی تھا کہ پانچ درہم اور حاصل ہوئے جب بھی پہلے سال کی زکوٰۃ واجب ہے کہ دوسرے اور تیسرے سال میں زکوٰۃ نکالنے کے بعد نصاب باقی نہیں۔ ہاں جس دن کہ وہ پانچ درہم حاصل ہوئے اس دن سے ایک سال تک اگر نصاب باقی رہ جائے تو اب اس سال کے پورے ہونے پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ یوہیں اگر نصاب کا مالک تھا اور سال تمام پر زکوٰۃ نہ دی پھر سارے مال کو ہلاک کر دیا پھر اور مال حاصل کیا کہ یہ بقدر نصاب ہے مگر سال اول کی زکوٰۃ جو اس کے ذمہ دین ہے اس میں سے نکالیں تو نصاب باقی نہیں رہتا تو اس نئے سال کی زکوٰۃ واجب نہیں۔ اور اگر اس پہلے مال کو اس نے قصداً ہلاک نہ کیا بلکہ بلاقصد ہلاک ہو گیا تو اس کی زکوٰۃ جاتی رہی۔ لہٰذا اس کی زکوٰۃ دین نہیں تو اس صورت میں اس نئے سال کی زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۸:**...... اگر خود مدیون نہیں مگر مدیون کا کفیل ہے اور کفالت کے روپے نکالنے کے بعد نصاب باقی نہیں رہتا، زکوٰۃ واجب نہیں۔ مثلاً زید کے پاس ہزار روپے ہیں اور عمرو نے کسی سے ہزار قرض لئے اور زید نے اس کی کفالت کی تو زید پر اس صورت میں زکوٰۃ واجب نہیں کہ زید کے پاس اگرچہ روپے ہیں مگر عمرو کے قرض میں مستغرق ہیں۔ لہٰذا زکوٰۃ واجب نہیں اور اگر عمرو کی دس شخصوں نے کفالت کی اور سب کے پاس ہزار ہزار روپے ہیں، جب کے قرض میں مستغرق ہیں کہ قرض خواہ کو اختیار ہے کہ زید سے مطالبہ کرے اور روپے نہ ملنے پر یہ اختیار ہے کہ زید کو قید کرا دے تو یہ روپے دین میں مستغرق ہیں۔ لہٰذا زکوٰۃ واجب نہیں اور اگر عمرو کی دس شخصوں نے کفالت کی اور سب کے پاس ہزار ہزار روپے ہیں، جب بھی ان میں کسی پر زکوٰۃ واجب نہیں اور کہ قرض خواہ ہر ایک سے مطالبہ کر سکتا ہے اور بصورت نہ ملنے کے جس کو چاہے قید کرا دے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۹:**...... جو دین میعادی ہو وہ مذہب صحیح میں وجوب زکوٰۃ کا مانع نہیں۔ (ردالمحتار) چونکہ عادۃً دین مہر کا مطالبہ نہیں ہوتا لہٰذا اگرچہ شوہر کے ذمہ کتنا ہی دین مہر ہو، جب وہ مالک نصاب ہے، زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری) خصوصاً مہر مؤخر جو عام طور پر یہاں رائج ہے جس کی ادائگی کی میعاد نہیں معین ہوتی اس کے مطالبہ کا تو عورت کو اختیار ہی نہیں، جب تک موت یا طلاق واقع نہ ہو۔

مسئلہ نمبر ۲۰...... عورت کا نفقہ شوہر پر دین نہیں قرار دیا جائے گا جب تک قاضی نے حکم نہ دیا ہو یا دونوں نے باہم کسی مقدار پر تصفیہ نہ کر لیا ہو اور اگر یہ دونوں نہ ہوں تو ساقط ہو جائے گا۔ شوہر پر اس کا دینا واجب نہ ہوگا لہٰذا مانع زکوٰۃ نہیں۔ عورت کے علاوہ کسی رشتہ دار کا نفقہ اس وقت دین ہے جب ایک مہینہ سے کم زمانہ گزرا ہو یا اس رشتہ دار نے قاضی کے حکم سے قرض لیا ہو اور اگر یہ دونوں باتیں نہیں تو ساقط ہے اور مانع زکوٰۃ نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... دین اس وقت مانع زکوٰۃ ہے جب زکوٰۃ واجب ہونے سے پہلے کا ہو اور اگر نصاب پر سال گزرنے کے بعد ہوا تو زکوٰۃ پر اس دین کا کچھ اثر نہیں۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۲...... جس دین کا مطالبہ بندوں کی طرف سے نہ ہو اس کا اس جگہ اعتبار نہیں یعنی وہ مانع زکوٰۃ نہیں مثلاً نذر و کفارہ و صدقۂ فطر و حج و قربانی کہ اگر ان کے مصارف نصاب سے نکالیں تو اگرچہ نصاب باقی نہ رہے زکوٰۃ واجب ہے۔ عشر و خراج واجب ہونے کیلئے دین مانع نہیں یعنی اگرچہ مدیون ہو یہ چیزیں اس پر واجب ہو جائیں گی۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۳...... جو دین اثنائے سال میں عارض ہوا یعنی شروع سال میں مدیون نہ تھا پھر مدیون ہو گیا۔ پھر سال تمام پر علاوہ دین کے نصاب کا مالک ہو گیا تو زکوٰۃ واجب ہو گئی۔ اس کی صورت یہ ہے کہ قرض خواہ نے قرض معاف کر دیا تو اب چونکہ اس کے ذمہ دین نہ رہا اور سال بھی پورا ہو چکا ہے۔ لہٰذا واجب ہے کہ ابھی زکوٰۃ دے۔ یہ نہیں کہ اب سے ایک سال گزرنے پر زکوٰۃ واجب ہوگی اگر شروع سال مدیون تھا اور سال تمام معاف کیا تو ابھی زکوٰۃ واجب نہ ہوئی بلکہ اب سے سال گزرنے پر۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۴...... ایک شخص مدیون ہے اور چند نصاب کا مالک ہے کہ ہر ایک سے دین ادا ہو جاتا ہے مثلاً اس کے پاس روپے اشرفیاں بھی ہیں۔ تجارت کے اسباب بھی، چرائی کے جانور بھی تو روپے اشرفیاں دین کے مقابل سمجھے اور چیزوں کی زکوٰۃ دے اور اگر روپے اشرفیاں نہ ہوں اور چرائی کے جانوروں کی چند نصابیں ہوں مثلاً چالیس بکریاں ہیں اور تیس گائیں اور پانچ اونٹ تو جس کی زکوٰۃ میں اسے آسانی ہو اس کی زکوٰۃ دے اور دوسرے کو دین میں سمجھے تو اس صورت مذکورہ میں اگر بکریوں یا اونٹوں کی زکوٰۃ دے گا تو ایک بکری دینی ہوگی اور گائے کی زکوٰۃ میں سال بھر کا بچھڑا۔ اور ظاہر ہے کہ ایک بکری دینا بچھڑا دینے سے آسان ہے۔ لہٰذا بکری دے سکتا ہے اور اگر دونوں برابر ہوں تو اسے اختیار ہے۔ مثلاً پانچ اونٹ ہیں اور چالیس بکریاں ہیں۔ دونوں کی زکوٰۃ ایک بکری ہے اسے اختیار ہے جسے چاہے دین کے لئے سمجھے اور جس کی چاہے زکوٰۃ دے اور یہ سب تفصیل اس وقت ہے کہ بادشاہ کی طرف سے کوئی زکوٰۃ وصول کرنے والا آئے اور اگر بطور خود دینا چاہتا ہے تو ہر صورت میں اختیار ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... اس پر ہزار روپے قرض ہیں اور اس کے پاس ہزار روپے ہیں اور ایک مکان اور خدمت کیلئے ایک غلام تو زکوٰۃ واجب نہیں۔ اگرچہ مکان و غلام دس ہزار روپے کی قیمت کے ہوں کہ یہ چیزیں حاجت اصلیہ سے ہیں اور جب روپے موجود ہوں تو قرض کے لئے روپے قرار دیئے جائیں گے نہ کہ مکان و غلام۔ (عالمگیری)

(8) نصاب حاجت اصلیہ سے فارغ ہو۔

مسئلہ نمبر ۲۶...... حاجت اصلیہ یعنی جس کی طرف زندگی بسر کرنے میں آدمی کو ضرورت ہے اس میں زکوٰۃ واجب نہیں جیسے رہنے کا مکان، جاڑے گرمیوں میں پہننے کے کپڑے، خانہ داری کے سامان، سواری کے جانور، خدمت کے لئے لونڈی غلام، آلاتِ حرب، پیشہ وروں کے اوزار، اہل علم کیلئے حاجت کی کتابیں، کھانے کیلئے غلہ۔ (ہدایہ، عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۷...... ایسی چیز خریدی جس سے کوئی کام کرے گا اور کام میں اس کا اثر باقی رہے گا جیسے چمڑا پکانے کیلئے مازو اور تیل وغیرہ اگر اس پر سال گزر گیا تو زکوٰۃ واجب ہے۔ یونہی رنگریز نے اجرت پر کپڑا رنگنے کے لئے کسم زعفران خریدا تو اگر بقدر نصاب ہے اور سال گزر گیا تو

زکوۃ واجب ہے۔ پڑیا وغیرہ رنگ کا بھی یہی حکم ہے اور اگر وہ ایسی چیز ہے جس کا اثر باقی نہیں رہے گا جیسے صابن تو اگرچہ بقدر نصاب ہو اور سال گزر جائے تو زکوۃ واجب نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸...... عطر فروش نے عطر بیچنے کیلئے شیشیاں خریدیں ان پر زکوۃ واجب ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۹...... خرچ کے لئے روپے کے پیسے لیے تو یہ بھی حاجت اصلیہ میں ہیں۔ حاجت اصلیہ میں خرچ کرنے کے روپے رکھے ہیں تو سال میں جو کچھ خرچ کیا گیا اور جو باقی رہے اگر بقدر نصاب ہیں تو ان کی زکوۃ واجب ہے اگرچہ اسی نیت سے رکھے ہیں کہ آئندہ حاجت اصلیہ ہی میں صرف ہوں گے اور اگر سال تمام کے وقت حاجت اصلیہ میں خرچ کرنے کی ضرورت ہے تو زکوۃ واجب نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۰...... اہل علم کے لئے کتابیں حاجت اصلیہ سے ہیں اور غیر اہل کے پاس ہوں' جب بھی کتابوں کی زکوۃ واجب نہیں جب کہ تجارت کے لئے نہ ہوں۔ فرق اتنا ہے کہ اہل علم کے پاس ان کتابوں کے علاوہ اگر مال بقدر نصاب نہ ہو تو زکوۃ لینا جائز ہے اور غیر اہل کے لئے ناجائز جب کہ دو سو درہم قیمت کی ہوں۔ اہل وہ ہے جسے پڑھنے پڑھانے یا تصحیح کے لئے ان کتابوں کی ضرورت ہو۔ کتاب سے مراد مذہبی کتاب' فقہ و تفسیر و حدیث ہے۔ اگر ایک کتاب کے چند نسخے ہوں تو ایک سے زائد جتنے نسخے ہوں اگر دو سو درہم کی قیمت کے ہوں تو اس اہل کو بھی زکوۃ لینا ناجائز ہے۔ خواہ ایک ہی کتاب کے زائد نسخے اس قیمت کے ہوں یا متعدد کتابوں کے زائد نسخے مل کر اس قیمت کے ہوں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۱...... حافظ کے لئے قرآن مجید حاجت اصلیہ سے نہیں اور غیر حافظ کے لئے ایک سے زیادہ حاجت اصلیہ کے علاوہ ہیں۔ یعنی اگر مصحف شریف دو سو درہم قیمت کا ہو تو زکوۃ لینا جائز نہیں۔ (جوہرہ، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۲...... طبیب کے لئے طب کی کتابیں حاجت اصلیہ میں ہیں جب کہ مطالعہ میں رکھتا ہو یا اسے دیکھنے کی ضرورت پڑے۔ نحو و صرف و نجوم اور دیوان اور قصے کہانی کی کتابیں حاجت اصلیہ میں نہیں۔ اصول فقہ و علم کلام و اخلاق کی کتابیں جیسے احیاء العلوم و کیمیائے سعادت وغیرہا حاجت اصلیہ سے ہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۳...... کفار اور بد مذہبوں کے رد اور اہل سنت کی تائید میں جو کتابیں ہیں وہ حاجت اصلیہ سے ہیں۔ یوہیں عالم اگر بد مذہب وغیرہ کی کتابیں اس لئے رکھے کہ ان کا رد کرے گا تو یہ بھی حاجت اصلیہ میں ہیں اور غیر عالم کو ان کا دیکھنا ہی جائز نہیں۔

(9) مال نامی ہونا یعنی بڑھنے والا خواہ حقیقۃً بڑھے یا حکماً یعنی اگر بڑھانا چاہے تو بڑھائے یعنی اس کے یا اس کے نائب کے قبضہ میں ہو۔ ہر ایک کی دو صورتیں ہیں۔ وہ اسی لئے پیدا ہی کیا گیا ہو اسے خلقی کہتے ہیں جیسے سونا' چاندی کہ یہ اسی لئے پیدا ہوئے ہیں کہ ان سے چیزیں خریدی جائیں یا اس لئے مخلوق تو نہیں مگر اس سے یہ بھی حاصل ہوتا ہے اسے فعلی کہتے ہیں' سونے چاندی کے علاوہ سب چیزیں فعلی ہیں کہ تجارت ہی سے نمو ہوگا۔ سونے چاندی میں مطلقاً زکوۃ واجب ہے جب کہ بقدر نصاب ہوں۔ اگرچہ دفن کر کے رکھے ہوں۔ تجارت کرے یا نہ کرے اور ان کے علاوہ باقی چیزوں پر زکوۃ اسی وقت واجب ہے کہ تجارت کی نیت ہو یا چرائی پر چھوٹے جانور ہوں۔ خلاصہ یہ کہ زکوۃ تین قسم کے مال پر ہے۔ (1) ثمن یعنی سونا چاندی (2) مال تجارت (3) سائمہ یعنی چرائی پر چھوٹے جانور۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر ۳۴...... نیت تجارت کبھی صراحۃً ہوتی ہے کبھی دلالۃً۔ صراحۃً یہ کہ عقد کے وقت ہی نیت تجارت کر لی۔ خواہ وہ عقد خریداری ہو یا اجارہ۔ ثمن روپیہ اشرفی ہو یا اسباب میں سے کوئی شے دلالۃً کی صورت یہ ہے کہ مال تجارت کے بدلے کوئی چیز خریدی یا مکان جو تجارت کے لئے ہے اس کو کسی اسباب کے بدلے کرایہ پر دیا تو یہ اسباب اور وہ خریدی ہوئی چیز تجارت کے لئے ہے اگرچہ صراحۃً تجارت کی نیت نہ کی۔ یوہیں اگر کسی سے کوئی چیز تجارت کے لئے قرض لی تو یہ بھی تجارت کیلئے ہے مثلاً دو سو درہم کا مالک ہے اور سو من بھر گیہوں قرض لئے تو اگر تجارت کے لئے نہیں لئے تو زکوۃ واجب نہیں کہ گیہوں کے دام انہیں دو سو درہم سے مجرا کئے جائیں گے تو نصاب سے باقی نہ رہا اور اگر تجارت کے لئے لیے تو زکوۃ واجب ہوگی

کہ ان گیہوں کی قیمت دوسو پر اضافہ کریں اور مجموعہ سے قرض منہا کریں تو دوسو سالم رہے لہٰذا زکوٰۃ واجب ہوئی۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ ۳۵:...... جس عقد میں تبادلہ ہی نہ ہو جیسے ہبہ، وصیت، صدقہ یا تبادلہ ہو مگر مال سے تبادلہ نہ ہو جیسے مہر، بدل خلع، بدل عتق۔ ان دونوں قسم کے عقد کے ذریعہ سے اگر کسی چیز کا مالک ہوا تو اس میں نیت تجارت صحیح نہیں یعنی اگرچہ تجارت کی نیت کرے زکوٰۃ واجب نہیں یوہیں اگر ایسی چیز میراث میں ملی تو اس میں بھی نیت تجارت صحیح نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ ۳۶:...... مورث کے پاس تجارت کا مال تھا۔ اس کے مرنے کے بعد وارثوں نے تجارت کی نیت کی تو زکوٰۃ واجب ہے۔ یوہیں چرائی کے جانور وراثت میں ملے تو زکوٰۃ واجب ہوئی چرائی پر رکھنا چاہتے ہوں یا نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ ۳۷:...... نیت تجارت کے لیے یہ شرط ہے کہ وقت عقد نیت ہو اگرچہ دلالۃً تو اگر عقد کے بعد نیت کی زکوٰۃ واجب نہ ہوئی۔ یوہیں اگر رکھنے کے لیے کوئی چیز لی اور یہ نیت کی کہ نفع ملے گا تو بیچ ڈالوں گا، زکوٰۃ واجب نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ ۳۸:...... تجارت کیلئے غلام خریدا تھا، پھر خدمت لینے کی نیت کر لی، پھر تجارت کی نیت کی تو تجارت کا نہ ہوگا۔ جب تک ایسی چیز کے بدلے نہ بیچے جس میں زکوٰۃ واجب ہوتی ہے۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ ۳۹:...... موتی اور جواہر پر زکوٰۃ واجب نہیں اگرچہ ہزاروں کے ہوں۔ ہاں اگر تجارت کی نیت سے لیے تو واجب ہوگئی۔ (درمختار)

مسئلہ ۴۰:...... زمین میں پیداوار ہوئی اس میں نیت تجارت سے زکوٰۃ واجب نہیں۔ زمین عشری ہو یا خراجی اس کی ملک ہو یا عاریتاً یا کرایہ پر لی ہو۔ ہاں اگر زمین خراجی ہو اور عاریت یا کرایہ پر لی اور بیج وہ ڈالے جو تجارت کے لیے خریدا تھا تو پیداوار میں تجارت کی نیت صحیح ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ ۴۱:...... مضارب مال مضاربت سے جو کچھ خریدے اگرچہ تجارت کی نیت نہ ہو، اگرچہ اپنے خرچ کرنے کیلئے خریدے اس پر زکوٰۃ واجب ہے یہاں تک کہ اگر مال مضاربت سے غلام خریدے، پھر ان کے پہننے کو کپڑا اور کھانے کیلئے غلہ وغیرہ خریدا تو یہ سب کچھ تجارت ہی کیلئے ہیں اور سب کی زکوٰۃ واجب۔ (درمختار، ردالمحتار)

(10) سال گزرنا۔ سال سے مراد قمری سال ہے یعنی چاند کے مہینوں سے بارہ مہینے۔ شروع سال اور آخر سال میں نصاب کامل ہے مگر درمیان میں نصاب کی کمی ہوگئی تو یہ کمی کچھ اثر نہیں رکھتی یعنی زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ ۴۲:...... مال تجارت یا سونے چاندی کو درمیان سال میں اپنی جنس یا غیر جنس سے بدل لیا تو اس کی وجہ سے سال گزرنے میں نقصان نہ آیا اور اگر چرائی کے جانور بدل لیے تو سال کٹ گیا یعنی اب سال اس دن سے شمار کریں گے جس دن بدلا ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ ۴۳:...... جو شخص مالک نصاب ہے اگر درمیان سال میں اس نے کچھ اور مال اسی جنس کا حاصل کیا تو اس نئے مال کا جدا سال نہیں بلکہ پہلے مال کا ختم سال اس کے لیے بھی سال تمام ہے اگرچہ سال تمام سے ایک ہی منٹ پہلے حاصل کیا ہو۔ خواہ وہ مال اس کے پہلے مال سے حاصل ہوا ہو یا میراث و ہبہ یا اور کسی جائز ذریعہ سے ملا ہو۔ اور اگر دوسری جنس کا ہے مثلاً پہلے اس کے پاس اونٹ تھے اور اب بکریاں ملیں تو اس کے لیے جدید سال شمار ہوگا۔ (جوہرہ)

مسئلہ ۴۴:...... مالک نصاب کو درمیان سال میں کچھ مال حاصل ہوا اور اس کے پاس دو نصابیں ہیں اور دونوں کا جدا جدا سال ہے تو جو مال درمیان سال میں حاصل ہوا ہے اس کے ساتھ ملائے جس کی زکوٰۃ پہلے واجب ہو مثلاً اس کے پاس ایک ہزار روپے ہیں اور یہ سائمہ کی قیمت جس کی زکوٰۃ دے چکا تھا کہ دونوں ملائے نہیں جائیں گے اب درمیان سال میں ایک ہزار روپے اور حاصل کیے تو اس کا سال تمام اس وقت ہے جب ان دونوں میں پہلے کا ہو۔ (درمختار)

مسئلہ ۴۵:...... اس کے پاس چرائی کے جانور تھے اور سال تمام پر ان کی زکوٰۃ دے دی، پھر انھیں روپوں سے بیچ ڈالا اور اس کے پاس

پہلے سے بھی بقدر نصاب روپے ہیں جن پر نصف سال گزرا ہے تو یہ روپے ان روپوں کے ساتھ نہیں ملائے جائیں گے بلکہ ان کیلئے اس وقت سے نیا سال شروع ہوگا یا اس وقت ہے کہ یہ ثمن کے روپے بقدر نصاب ہوں ورنہ بالاجماع ثمن کے ساتھ ملائیں یعنی ان کی زکوٰۃ انہیں روپوں کے ساتھ دی جائے۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۶**......سال تمام سے پیشتر اگر سائمہ کو روپے کے بدلے بیچا تو اب ان روپوں کو ان روپوں کے ساتھ ملائیں گے جو پیشتر سے اس کے پاس بقدر نصاب موجود ہیں یعنی ان کے سال تمام پر ان کی بھی زکوٰۃ دی جائے، ان کے لئے نیا سال شروع نہ ہوگا۔ یوہیں اگر جانور کے بدلے بیچا تو اس جانور کو اس جانور کے ساتھ ملائے جو پیشتر سے اس کے پاس ہے۔ اگر سائمہ کی زکوٰۃ دے دی، پھر اسے سائمہ نہ رکھا پھر بیچ ڈالا تو ثمن کو اگلے مال کے ساتھ ملا دیں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۷**......اونٹ، گائے، بکری میں ایک کو دوسرے کے بدلے سال تمام سے پہلے بیچا تو اب سے ان کیلئے نیا سال شروع ہوگا۔ یوہیں اگر اور چیز کے بدلے بہ نیت تجارت بیچا تو اب سے ایک سال گزرنے پر زکوٰۃ واجب ہوگی اور اگر اپنی جنس کے بدلے بیچا یعنی اونٹ کو اونٹ اور گائے کو گائے کے بدلے جب بھی یہی حکم ہے اور اگر بعد سال تمام بیچا تو زکوٰۃ واجب ہو چکی، وہ اس کے ذمہ ہے۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۸**......درمیان سال میں سائمہ کو بیچا تھا اور سال تمام سے پہلے عیب کی وجہ سے خریدار نے واپس کر دیا تو اگر قاضی کے حکم سے واپسی ہوئی تو نیا سال شروع نہ ہوگا ورنہ اب سے نیا سال شروع کیا جائے گا اور اگر ہبہ کر دیا تھا، پھر سال تمام سے پہلے واپس کر لیا تو نیا سال لیا جائے گا۔ قاضی کے فیصلہ سے واپس ہوا یا بطور خود۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۹**......اس کے پاس خراجی زمین تھی۔ خراج ادا کرنے کے بعد بیچ ڈالی تو ثمن کو اصل نصاب کے ساتھ ملا دیں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۰**......اس کے پاس روپے ہیں جن کی زکوٰۃ دے چکا ہے۔ پھر ان سے چرائی کے جانور خریدے اور اس کے یہاں اس جنس کے جانور پہلے سے موجود ہیں تو ان کو ان کے ساتھ نہ ملائیں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۱**......کسی نے اسے ہزار روپے بطور ہبہ دیئے اور سال پورا ہونے سے پہلے ہزار روپے اور حاصل کئے، پھر ہبہ کرنے والے نے اپنے دیئے ہوئے روپے بحکم قاضی سے واپس لے لیے تو ان جدید روپوں کی بھی اس پر زکوٰۃ واجب نہیں جب تک ان پر سال نہ گزر لے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۲**......کسی کے پاس تجارت کی بکریاں ہیں جن کی قیمت دوسو درہم ہے اور سال تمام سے پہلے ایک بکری مر گئی۔ سال پورا ہونے سے پہلے اس نے اس کی کھال نکال کر پکالی تو زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری) یعنی جب کہ وہ کھال نصاب کو پورا کرے۔

**مسئلہ نمبر ۵۳**......زکوٰۃ دیتے وقت یا زکوٰۃ کیلئے مال علیحدہ کرتے وقت نیت زکوٰۃ شرط ہے۔ نیت کے یہ معنی ہیں کہ اگر پوچھا جائے تو بلا تامل بتا سکے کہ زکوٰۃ ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۴**......سال بھر تک خیرات کرتا رہا، اب نیت کی کہ جو کچھ دیا زکوٰۃ ہے تو ادا نہ ہوئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۵**......ایک شخص کو وکیل بنایا، اسے دیتے وقت تو نیت زکوٰۃ نہ کی مگر جب وکیل نے فقیر کو دیا اس وقت موکل نے نیت کر لی، ادا ہو گئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵۶**......دیتے وقت نیت نہیں کی تھی بعد کو کی تو اگر وہ مال فقیر کے پاس موجود ہے یعنی اس کی ملک میں ہے تو یہ نیت کافی ہے ورنہ نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۵۷**...... زکاۃ دینے کیلئے وکیل بنایا اور وکیل کو بہ نیت زکاۃ مال دیا مگر وکیل نے فقیر کو دیتے وقت نیت نہیں کی ادا ہوگئی۔ یوہیں زکاۃ کا مال ذمّی کو دیا کہ وہ فقیر کو دے دے اور ذمّی کو دیتے وقت نیت کرلی تھی تو یہ نیت کافی ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۵۸**...... وکیل کو دیتے وقت کہا نفل صدقہ یا کفارہ ہے مگر قبل اس کے کہ وکیل فقیروں کو دے اس نے زکاۃ کی نیت کرلی تو زکاۃ ہی ہے اگرچہ وکیل نے نفل یا کفارہ کی نیت سے فقیر کو دیا ہو۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۵۹**...... ایک شخص چند زکاۃ دینے والوں کا وکیل ہے اور سب کی زکاۃ ملا دی تو اسے تاوان دینا پڑے گا اور جو کچھ فقیروں کو دے چکا ہے وہ تبرع ہے یعنی نہ مالکوں سے اس کا معاوضہ پائے گا نہ فقیروں سے۔ البتہ اگر فقیروں کو دینے سے پہلے مالکوں نے ملانے کی اجازت دے دی تو تاوان اس کے ذمہ نہیں۔ یوہیں اگر فقیروں نے بھی اسے زکاۃ لینے کا وکیل کیا اور اس نے ملا دیا تو تاوان اس پر نہیں مگر اس وقت یہ ضرور ہے کہ اگر ایک فقیر کا وکیل ہے اور چند جگہ سے اسے اتنی زکاۃ ملی کہ مجموعہ بقدر نصاب ہے تو اب جو جان کر زکاۃ دے اس کی زکاۃ ادا نہ ہوگی۔ یا چند فقیروں کا وکیل ہے اور زکاۃ اتنی ملی کہ ہر ایک کا حصہ نصاب کی قدر ہے تو اب اس وکیل کو زکاۃ دینا جائز نہیں۔ مثلاً تین فقیروں کا وکیل ہے اور چھ سو درہم ملے کہ ہر ایک کا حصہ دو سو درہم ہو جو نصاب ہے اور چھ سو سے کم ملا تو کسی کو نصاب کی قدر نہ ملا اور اگر ہر فقیر نے اسے علیحدہ علیحدہ وکیل بنایا تو مجموعہ نہیں دیکھا جائے گا بلکہ ہر ایک کو جو ملا ہے وہ دیکھا جائے گا اور اس صورت میں بغیر فقیروں کی اجازت کے ملانا جائز نہیں اور ملا دے گا جب بھی زکاۃ ادا ہو جائے گی اور فقیروں کو تاوان دے گا اور اگر فقیروں کا وکیل نہ ہو تو اسے دے سکتے ہیں اگرچہ کتنی ہی نصابیں اس کے پاس جمع ہوگئیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۰**...... چند اوقاف کے متولی کو ایک کی آمدنی دوسری میں ملانا جائز نہیں یوہیں دلال کو زرِ ثمن یا مبیع کا خلط کرنا جائز نہیں۔ یوہیں اگر چند فقیروں کے لئے سوال کیا تو جو ملا بے ان کی اجازت کے خلط کرنا جائز نہیں۔ یوہیں آٹا پیسنے والے کو یہ جائز نہیں کہ لوگوں کے گیہوں ملا دے مگر جہاں ملا دینے پر عرف جاری ہو تو ملا دینا جائز ہے اور ان سب صورتوں میں تاوان دے گا۔ (خانیہ)

**مسئلہ نمبر ۶۱**...... اگر مؤکلوں نے صراحۃً ملانے کی اجازت نہ دی مگر عرف ایسا جاری ہو گیا کہ وکیل ملا دیا کرتے ہیں تو یہ بھی اجازت سمجھی جائے گی جب کہ مؤکل اس عرف سے واقف ہو مگر دلال کو خلط کی اجازت نہیں کہ اس میں عرف نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۲**...... وکیل کو اختیار ہے کہ مال زکاۃ اپنے لڑکے یا بی بی کو دے دے جب کہ یہ فقیر ہوں اور لڑکا نابالغ ہے تو اسے دینے کیلئے خود اس وکیل کا فقیر ہونا بھی ضروری ہے مگر اپنی اولاد یا بی بی کو اس وقت دے سکتا ہے جب مؤکل نے ان کے سوا کسی خاص شخص کو دینے کیلئے نہ کہہ دیا ہو ورنہ انہیں نہیں دے سکتا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۶۳**...... وکیل کو یہ اختیار نہیں کہ خود لے لے۔ ہاں اگر زکاۃ دینے والے نے یہ کہہ دیا ہو کہ جس جگہ چاہو صرف کرو تو لے سکتا ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۶۴**...... اگر زکاۃ دینے والے نے اسے حکم نہیں دیا خود ہی اس کی طرف سے زکاۃ دے دی تو نہ ہوئی اگرچہ اب اس نے جائز کر دیا ہو۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۵**...... زکاۃ دینے والے نے وکیل کو زکاۃ کا روپیہ دیا وکیل نے اسے رکھ لیا اور اپنا روپیہ زکاۃ میں دے دیا تو جائز ہے اگر یہ نیت ہو کہ اس کے عوض مؤکل کا روپیہ لے لے گا اور اگر وکیل نے پہلے اس روپیہ کو خود خرچ کر ڈالا بعد کو اپنا روپیہ زکاۃ میں دیا تو زکاۃ ادا نہ ہوئی بلکہ یہ تبرع ہے اور مؤکل کو تاوان دے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۶**...... زکاۃ کے وکیل کو یہ اختیار ہے کہ بغیر اجازت مالک دوسرے کو وکیل بنا دے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۷**......کسی نے کہا اگر میں اس گھر میں جاؤں تو مجھ پر اللہ کیلئے ان سو روپوں کا خیرات کرنا ہے۔ پھر گیا اور جاتے وقت یہ نیت کی کہ زکوۃ میں دے دوں گا تو زکوۃ نہیں دے سکتا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶۸**......زکوۃ کا مال ہاتھ پر رکھا تھا فقرا لوٹ لے گئے، ادا ہو گئی اور اگر ہاتھ سے گر گیا اور فقیر نے اٹھا لیا اگر یہ پہچانتا ہے اور راضی ہو گیا اور مال ضائع نہیں ہوا تو ہو گئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶۹**......امین کے پاس امانت ضائع ہو گئی اس نے مالک کو دفع خصومت کے لئے کچھ روپے دے دیئے اور دیتے وقت زکوۃ کی نیت کر لی اور مالک فقیر بھی ہے جب بھی زکوۃ ادا نہ ہوئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۷۰**......مال کو بہ نیت زکوۃ علیحدہ کر دینے سے بری الذمہ نہ ہوگا جب تک فقیروں کو نہ دے دے یہاں تک کہ اگر وہ جاتا رہا تو زکوۃ ساقط نہ ہوئی اور اگر مر گیا تو اس میں وراثت جاری ہوگی۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۷۱**......سال پورا ہونے پر کل نصاب خیرات کر دیا، اگرچہ زکوۃ کی نیت نہ کی بلکہ نفل کی نیت کی یا کچھ نیت نہ کی، زکوۃ ادا ہو گئی اور اگر کل فقیر کو دے دیا اور منت یا کسی اور واجب کی نیت کی تو دینا صحیح ہے مگر زکوۃ اس کے ذمہ ہے ساقط نہ ہوئی اور اگر مال تجارت کا کوئی حصہ خیرات کیا تو اس حصے کی بھی زکوۃ ساقط نہ ہوئی بلکہ اس کے ذمہ ہے اور اگر کل مال ہلاک ہو گیا تو کل کی زکوۃ ساقط ہو گئی اور کچھ ہلاک ہوا تو جتنا ہلاک ہوا اس کی ساقط اور جو باقی ہے اس کی واجب، اگرچہ وہ بقدر نصاب نہ ہو۔ ہلاک کے یہ معنی ہیں کہ بغیر اس کے فعل کے ضائع ہو گیا مثلاً چوری ہو گئی یا کسی کو قرض دیا تھا یا عاریت دی اس نے انکار کر دیا اور گواہ نہیں یا وہ مر گیا اور کچھ ترکہ میں نہ چھوڑا اور اگر اپنے فعل سے ہلاک کیا مثلاً صرف کر ڈالا یا پھینک دیا یا غنی کو ہبہ کر دیا تو زکوۃ بدستور واجب الادا ہے ایک پیسہ بھی ساقط نہ ہوگا اگرچہ بالکل نادار ہو۔ (عالمگیری، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۷۲**......فقیر پر اس کا قرض تھا اور کل معاف کر دیا تو زکوۃ ساقط ہو گئی اور جز معاف کیا تو اس جز کی ساقط ہو گئی اور اگر اس صورت میں یہ نیت کی کہ پورا زکوۃ میں ہو جائے تو نہ ہوئی اور اگر مالدار پر قرض تھا اور کل معاف کر دیا تو زکوۃ ساقط نہ ہوئی بلکہ اس کے ذمہ ہے۔ فقیر پر قرض تھا اور معاف کر دیا اور یہ نیت کی کہ فلاں پر جو دین ہے یہ اس کی زکوۃ ہے ادا نہ ہوئی۔ (عالمگیری، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۷۳**......کسی پر اس کے روپے آتے ہیں فقیر سے کہہ دیا اس سے وصول کر لے اور نیت زکوۃ کی کی بعد قبضہ ادا ہو گئی۔ فقیر پر قرض ہے اس قرض کو اپنے مال کی زکوۃ میں دینا چاہتا ہے یعنی یہ چاہتا ہے کہ معاف کر دے اور وہ میرے مال کی زکوۃ ہو جائے، یہ نہیں ہو سکتا البتہ یہ ہو سکتا ہے کہ اسے زکوۃ کا مال دے اور اپنے آتے ہوئے میں لے لے۔ اگر وہ دینے سے انکار کرے تو ہاتھ پکڑ کر چھین سکتا ہے اور یوں بھی نہ ملے تو قاضی کے پاس مقدمہ پیش کرے کہ اس کے پاس ہے اور میرا نہیں دیتا۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۷۴**......زکوۃ کا روپیہ مردہ کی تجہیز و تکفین یا مسجد کی تعمیر میں نہیں صرف کر سکتے کہ تملیک فقیر نہیں پائی گئی اور ان امور میں صرف کرنا چاہیں تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ فقیر کو مالک کر دیں اور وہ صرف کرے اور ثواب دونوں کو ہوگا بلکہ حدیث میں آیا اگر سو ہاتھوں میں صدقہ گزرا تو سب کو ویسا ہی ثواب ملے گا جیسا دینے والے کے لئے اور اس کے اجر میں کچھ کمی نہ ہوگی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۷۵**......زکوۃ علانیہ اور ظاہر طور پر دینا افضل ہے اور نفل صدقہ چھپا کر دینا افضل ہے۔ (عالمگیری)

زکوۃ میں اعلان اس وجہ سے ہے کہ چھپا کر دینے میں لوگوں کو تہمت اور بدگمانی کا موقع ملے گا نیز اعلان اوروں کے لئے باعث ترغیب ہے کہ اس کو دیکھ کر اور لوگ بھی دیں گے مگر یہ ضروری ہے کہ ریا نہ آنے پائے کہ ثواب جاتا رہے گا بلکہ گناہ اور استحقاق عذاب ہے۔

**مسئلہ نمبر ۷۶**......زکوۃ دینے میں اس کی ضرورت نہیں کہ فقیر کو زکوۃ کہہ کر دے بلکہ صرف نیت زکوۃ کافی ہے یہاں تک کہ اگر ہبہ یا قرض کہہ کر دے اور نیت زکوۃ کی ہو ادا ہو گئی۔ (عالمگیری) یونہی نذر یا ہدیہ یا پان کھانے یا بچوں کی مٹھائی کھانے یا عیدی کے نام سے دی ادا ہو گئی

بعض محتاج ضرورت مند زکوٰۃ کا روپیہ نہیں لینا چاہتے، انہیں زکوٰۃ کا کہہ کر دیا جائے گا تو نہیں لیں گے۔ لہٰذا زکوٰۃ کا لفظ نہ کہے۔

مسئلہ نمبر ۷۷...... زکوٰۃ ادا نہیں کی تھی، اب بیمار ہے تو وارثوں سے چھپا کر دے اور اگر نہ دی تھی اور اب دینا چاہتا ہے مگر مال نہیں جس سے ادا کرے اور یہ چاہتا ہے کہ قرض لے کر ادا کرے۔ تو اگر غالب گمان قرض ادا ہو جانے کا ہے تو بہتر یہ ہے کہ قرض لے کر ادا کرے ورنہ نہیں کہ حق العبد حق اللہ سے سخت تر ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷۸...... مالکِ نصاب سال تمام سے پیشتر بھی ادا کر سکتا ہے۔ بشرطیکہ سال تمام پر بھی اس نصاب کا مالک رہے اور اگر ختم سال پر مالکِ نصاب نہ رہا یا اثنائے سال میں وہ مال نصاب بالکل ہلاک ہو گیا تو جو کچھ دیا نفل ہے اور جو شخص نصاب کا مالک نہ ہو، وہ زکوٰۃ نہیں دے سکتا۔ یعنی آئندہ اگر نصاب کا مالک ہو گیا تو جو کچھ پہلے دیا ہے، وہ اس کی زکوٰۃ میں محسوب نہ ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۹...... مالکِ نصاب اگر پیشتر سے چند نصابوں کی زکوٰۃ دینا چاہے تو دے سکتا ہے۔ یعنی شروع سال میں ایک نصاب کا مالک ہے اور دو یا تین نصابوں کی زکوٰۃ دے دی اور ختم سال پر جتنی نصابوں کی زکوٰۃ دی، اتنی نصابوں کا مالک ہو گیا تو سب کی ادا ہو گئی اور سال تمام تک ایک ہی نصاب کا مالک رہا، سال کے بعد اور حاصل کیا تو وہ زکوٰۃ میں محسوب نہ ہوگی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸۰...... مالکِ نصاب پیشتر سے چند سال کی بھی زکوٰۃ دے سکتا ہے۔ (عالمگیری) لہٰذا مناسب ہے کہ تھوڑا تھوڑا زکوٰۃ میں دیتا رہے، ختم سال پر حساب کرے، اگر زکوٰۃ پوری ہو گئی فبہا اور کچھ کمی ہو تو اب فوراً دے دے، تاخیر جائز نہیں، نہ اس کی اجازت کہ اب تھوڑا تھوڑا کر کے ادا کرے۔ بلکہ جو کچھ باقی ہے کل فوراً ادا کر دے اور زیادہ دے دیا ہے تو سال آئندہ میں مجرا کر دے۔

مسئلہ نمبر ۸۱...... ایک ہزار کا مالک ہے اور دو ہزار کی زکوٰۃ دی اور نیت یہ ہے کہ سال تمام تک اگر ایک ہزار اور ہو گئے تو یہ اس کی ہے۔ ورنہ سال آئندہ میں محسوب ہوگی، یہ جائز ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸۲...... یہ گمان کر کے کہ پانچ سو روپے ہیں، پانچ سو کی زکوٰۃ دی پھر معلوم ہوا کہ چار ہی سو تھے تو جو زیادہ دیا ہے، سال آئندہ میں محسوب کر سکتا ہے۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۸۳...... کسی کے پاس سونا چاندی دونوں ہیں اور سال تمام سے پہلے ایک کی زکوٰۃ دی تو وہ دونوں کی زکوٰۃ ہے۔ یعنی درمیان سال میں ان میں سے ایک ہلاک ہو گیا اگرچہ وہی جس کی نیت سے زکوٰۃ دی ہے تو جو رہ گیا ہے اس کی زکوٰۃ یہ ہو گئی اور اگر اس کے پاس گائے، بکری، اونٹ سب بقدر نصاب ہیں اور پیشتر سے ان میں ایک کی زکوٰۃ دی تو جس کی زکوٰۃ دی اسی کی ہے، دوسرے کی نہیں یعنی جس کی زکوٰۃ دی ہے، اگر اثنائے سال میں اس کی نصاب جاتی رہی تو وہ باقیوں کی زکوٰۃ نہیں قرار دی جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸۴...... اثنائے سال میں جس فقیر کو زکوٰۃ دی تھی، ختم سال پر وہ مالدار ہو گیا یا مر گیا یا معاذ اللہ مرتد ہو گیا تو زکوٰۃ پر اس کا کچھ اثر نہیں، وہ ادا ہو گئی۔ جس شخص پر زکوٰۃ واجب ہے اگر وہ مر گیا تو ساقط ہو گئی یعنی اس کے مال سے زکوٰۃ دینا ضروری نہیں۔ ہاں اگر وصیت کر گیا تو تہائی مال تک وصیت نافذ ہے اور اگر عاقل بالغ ورثہ اجازت دے دیں تو کل مال سے زکوٰۃ ادا کی جائے۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۸۵...... اگر شک ہے کہ زکوٰۃ دی یا نہیں تو اب دے۔

## سائمہ کی زکوٰۃ کا بیان

سائمہ وہ جانور ہے جو سال کے اکثر حصے میں چر کر گزر کرتا ہو اور اس سے مقصود صرف دودھ اور بچے لینا یا فربہ کرنا ہو۔ (تنویر)

اگر گھر میں گھاس لا کر کھلاتے ہوں یا مقصود بوجھ لادنا یا ہل وغیرہ کسی کام میں لانا یا سواری لینا ہے تو اگرچہ چر کر گزر کرتا ہو، وہ سائمہ

نہیں اور اس کی زکوٰۃ واجب نہیں۔ یوہیں اگر گوشت کھانے کیلئے ہے تو سائمہ نہیں اگرچہ جنگل میں چرتا ہو اور اگر تجارت کا جانور چرائی پر ہے تو یہ بھی سائمہ نہیں بلکہ اس کی زکوٰۃ قیمت لگا کر ادا کی جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱..... چھ مہینے چرائی پر رہتا ہے اور چھ مہینے چارہ پاتا ہے تو سائمہ نہیں اور اگر یہ ارادہ تھا کہ اسے چارہ دیں گے یا اس سے کام لیں گے مگر کیا نہیں، یہاں تک کہ سال ختم ہو گیا تو زکوٰۃ واجب ہے اور اگر تجارت کیلئے تھا اور چھ مہینے یا زیادہ تک چرائی پر رکھا تو جب تک یہ نیت نہ کرے کہ یہ سائمہ ہے فقط چرانے سے سائمہ نہ ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲..... تجارت کیلئے خریدا تھا پھر سائمہ کر دیا تو زکوٰۃ کیلئے ابتدائے سال اس وقت سے ہے جب سے سائمہ کیا، خریدنے کے وقت سے نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳..... سال تمام سے پہلے سائمہ کو کسی چیز کے بدلے بیچ ڈالا۔ اگر یہ چیز اس قسم کی ہے جس پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے اور پہلے سے اس کی نصاب اس کے پاس موجود نہیں تو اب اس کے لیے اس وقت سے سال شمار کیا جائے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴..... وقف کے جانور اور جہاد کے گھوڑے کی زکوٰۃ نہیں۔ یوہیں اندھے یا ہاتھ پاؤں کٹے جانور کی زکوٰۃ نہیں البتہ اندھا اگر چرائی پر رہتا ہے تو واجب ہے یوہیں اگر نصاب میں کمی ہے اور اس کے پاس اندھا جانور ہے کہ اس کے ملانے سے نصاب پوری ہو جاتی ہے تو زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری) تین قسم کے جانوروں کی زکوٰۃ واجب ہے جب کہ سائمہ ہوں (1) اونٹ (2) گائے اور (3) بکری۔ لہٰذا ان کی نصاب کی تفصیل بیان کرنے کے بعد احکام بیان کیے جائیں گے۔

## اونٹ کی زکوٰۃ کا بیان

صحیحین میں ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ پانچ اونٹ سے کم میں زکوٰۃ نہیں اور اس کی زکوٰۃ کی تفصیل صحیح بخاری شریف کی اس حدیث میں ہے جو انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی۔

مسئلہ نمبر ۱..... پانچ اونٹ سے کم میں زکوٰۃ واجب نہیں اور جب پانچ یا پانچ سے زیادہ ہوں مگر پچیس سے کم ہوں تو ہر پانچ میں ایک بکری واجب ہے۔ یعنی پانچ ہوں تو ایک بکری، دس ہوں تو دو۔ علیٰ ہذا القیاس (عامۂ کتب)

مسئلہ نمبر ۲..... زکوٰۃ میں جو بکری دی جائے وہ سال بھر سے کم کی نہ ہو۔ بکری دیں یا بکرا اس کا اختیار ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳..... دو نصابوں کے درمیان میں جو ہوں وہ عفو ہیں یعنی ان کی کچھ زکوٰۃ نہیں۔ مثلاً سات آٹھ ہوں جب بھی وہی ایک بکری ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴..... پچیس اونٹ ہیں تو ایک بنت مخاض یعنی اونٹ کا مادہ بچہ جو ایک سال کا ہو چکا دوسرے برس میں ہو۔ پینتیس تک یہی حکم ہے یعنی وہی بنت مخاض دیں گے چھتیس سے پینتالیس تک میں ایک بنت لبون یعنی اونٹ کا مادہ بچہ جو دو سال کا ہو چکا اور تیسرے برس میں ہے۔ چھیالیس سے ساٹھ تک میں حقہ یعنی اونٹنی جو تین برس کی ہو چکی ہو چوتھے میں ہو۔ اکسٹھ سے پچھتر تک میں جذعہ یعنی چار سال کی اونٹنی جو پانچویں میں ہو۔ چھہتر سے نوے تک میں دو بنت لبون۔ اکانوے سے ایک سو بیس تک میں دو حقے۔ اس کے بعد ایک سو پینتالیس تک دو حقے اور ہر پانچ میں ایک بکری۔ مثلاً ایک سو پچیس میں دو حقے ایک بکری اور ایک سو تیس میں دو حقے دو بکریاں وعلیٰ ہذا القیاس۔ پھر ایک سو پچاس میں تین حقے۔

پھر اس سے زیادہ ہوں تو اس میں ویسا ہی کریں جیسا شروع میں کیا تھا یعنی ہر پانچ میں ایک بکری اور پچیس میں بنت مخاض۔ چھتیس میں بنت لبون یا ایک سو چھیاسی بلکہ ایک سو پچانوے تک کا حکم ہو گیا یعنی اتنے میں تین حقے اور ایک بنت لبون، پھر ایک سو چھیانوے سے دو سو تک چار

حقہ اور یہ بھی اختیار ہے کہ پانچ بنت لبون دے دیں پھر دو سو کے بعد وہی طریقہ برتیں جو ایک سو پچاس کے بعد ہے یعنی ہر پانچ میں ایک بکری پچیس میں بنت مخاض چھتیس میں بنت لبون۔ پھر دو سو چھیالیس سے دو سو پچاس تک پانچ حقہ وعلیٰ ہذا القیاس (کتب عامہ)

**مسئلہ نمبر ۵**...... اونٹ کی زکوۃ میں جس موقع پر ایک یا دو یا تین یا چار سال کا اونٹ کا بچہ دیا جاتا ہے تو ضروری ہے کہ وہ مادہ ہو نر دیں تو مادہ کی قیمت کا ہو ورنہ نہیں لیا جائے گا۔ (درمختار)

## گائے کی زکوۃ کا بیان

ابوداود و ترمذی و نسائی و دارمی رحمہم اللہ معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ جب حضور اقدس ﷺ نے ان کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو فرمایا کہ ہر تیس گائے سے ایک تبیع یا تبیعہ لیں اور ہر چالیس میں ایک مسن یا مسنہ اور اسی کے مثل ابوداود رحمۃ اللہ علیہ کی دوسری روایت امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے ہے اور اس میں یہ بھی ہے کہ کام کرنے والے جانور کی زکوۃ نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۱**...... تیس سے کم گائیں ہوں تو زکوۃ واجب نہیں اور جب تیس پوری ہوں تو ان کی زکوۃ ایک تبیع یعنی سال بھر کا بچھڑا یا تبیعہ یعنی سال بھر کی بچھیا ہے اور چالیس ہوں تو ایک مسن یعنی دو سال کا بچھڑا یا مسنہ یعنی دو سال کی بچھیا۔ انسٹھ تک یہی حکم ہے پھر ساٹھ میں دو تبیع یا تبیعہ، پھر ہر تیس میں ایک تبیع یا تبیعہ اور ہر چالیس میں ایک مسن یا مسنہ مثلاً ستر میں ایک تبیع یا تبیعہ اور ایک مسن اور اسی میں دو مسن وعلیٰ ہذا القیاس اور جس جگہ تیس اور چالیس دونوں ہو سکتے ہیں وہاں اختیار ہے کہ تبیع زکوۃ میں دیں یا مسن۔ مثلاً ایک سو بیس میں اختیار ہے کہ چار تبیع دیں یا تین مسن (کتب عامہ)

**مسئلہ نمبر ۲**...... بھینس گائے کے حکم میں ہے اور اگر گائے بھینس دونوں ہوں تو زکوۃ میں ملا دی جائیں گی۔ مثلاً بیس گائے ہیں اور دس بھینس تو زکوۃ واجب ہو گئی اور زکوۃ میں اس کا بچہ لیا جائے جو زیادہ ہو یعنی گائیں زیادہ ہوں تو گائے کا بچہ اور بھینس زیادہ ہوں تو بھینس کا بچہ اور کوئی زیادہ نہ ہو تو زکوۃ میں وہ لیں جو اعلیٰ سے کم اور ادنیٰ سے اچھا (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳**...... گائے بھینس کی زکوۃ میں اختیار ہے کہ نر لیا جائے یا مادہ مگر افضل یہ ہے کہ گائیں زیادہ ہوں تو بچھیا اور نر زیادہ ہوں تو بچھڑا۔ (عالمگیری)

## بکریوں کی زکوۃ کا بیان

صحیح بخاری شریف میں انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب انھیں بحرین بھیجا تو فرائض صدقہ جو رسول اللہ ﷺ نے مقرر فرمائے تھے لکھ کر دیے۔ ان میں بکری کے نصاب کا بھی بیان ہے اور یہ کہ زکوۃ میں نہ بوڑھی بکری دی جائے نہ عیب والی نہ بکرا۔ ہاں مصدق (صدقہ وصول کرنے والا) چاہے تو لے سکتا ہے اور زکوۃ کے خوف سے نہ متفرق کو جمع کریں نہ مجتمع کو متفرق کریں۔

**مسئلہ نمبر ۱**...... چالیس سے کم بکریاں ہوں تو زکوۃ واجب نہیں اور چالیس ہوں تو ایک بکری اور یہی حکم ایک سو بیس تک ہے یعنی ان میں بھی وہی ایک بکری ہے اور ایک سو اکیس میں دو اور دو سو ایک میں تین اور چار سو میں چار پھر ہر سو پر ایک اور جو دو نصابوں کے درمیان ہے معاف ہے۔ (کتب عامہ)

**مسئلہ نمبر ۲**...... زکوۃ میں اختیار ہے کہ بکری دے یا بکرا۔ جو کچھ ہو یہ ضروری ہے کہ سال بھر سے کم کا نہ ہو اگر کم کا ہو تو قیمت کے حساب سے دیا جا سکتا ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳**...... بھیڑ دنبہ بکری میں داخل ہیں کہ ایک سے نصاب پورا نہ ہوتا ہو تو دوسری کو ملا کر پوری کریں اور زکوۃ میں بھی ان کو دے سکتے ہیں مگر سال سے کم کے نہ ہوں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۴**...... جانوروں میں نسب ماں سے ہوتا ہے تو اگر ہرن اور بکری سے بچہ پیدا ہوا تو بکریوں میں شمار ہوگا اور نصاب میں اگر ایک کی کمی ہے تو اسے ملا کر پوری کریں گے۔ بکرے اور ہرنی سے ہے تو نہیں۔ یوہیں نیل گائے اور بیل سے ہے تو گائے نہیں اور نیل گائے نر اور گائے سے ہے تو گائے ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۵**...... جن جانوروں کی زکوٰۃ واجب ہے وہ کم سے کم سال بھر کے ہوں۔ اگر سب ایک سال سے کم کے بچے ہوں تو زکوٰۃ واجب نہیں اور اگر ایک بھی ان میں سال بھر کا ہو تو سب اسی کے تابع ہیں۔ زکوٰۃ واجب ہو جائیگی۔ یعنی مثلاً بکری کے چالیس بچے سال سال بھر سے کم کے خریدے تو وقت خریداری سے ایک سال پر زکوٰۃ واجب نہیں کہ اس وقت قابل نصاب نہ تھے بلکہ اس وقت سے سال لیا جائے گا کہ ان میں کوئی سال بھر کا ہو گیا۔ یوہیں اگر اس کے پاس بقدر نصاب بکریاں تھیں اور چھ مہینے گزرنے کے بعد ان کے چالیس بچے ہوئے پھر بکریاں جاتی رہیں۔ بچے باقی رہ گئے تو اب سال تمام پر یہ بچے قابل نصاب نہیں۔ لہٰذا زکوٰۃ واجب نہیں۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۶**...... اگر اس کے پاس اونٹ، گائیں، بکریاں سب ہیں مگر نصاب سے کم ہیں یا بعض تو نصاب پوری کرنے کیلئے خلط نہ کریں گے اور زکوٰۃ واجب نہ ہوگی۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۷**...... زکوٰۃ میں متوسط درجہ کا جانور لیا جائے گا، چن کر عمدہ نہ لیں۔ ہاں اس کے پاس سب اچھے ہی ہوں تو وہی لیں اور گابھن اور وہ جانور نہ لیں جسے کھانے کے لئے فربہ کیا ہو۔ نہ وہ مادہ لیں جو اپنے بچے کو دودھ پلاتی ہے نہ بکرا لیا جائے گا۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸**...... جس عمر کا جانور دینا واجب آیا وہ اس کے پاس نہیں اور اس سے بڑھ کر موجود ہے تو وہ دیدے اور جو زیادتی ہو وہ واپس لے مگر صدقہ وصول کرنے والے پر لے لینا واجب نہیں اگر نہ لے اور اس جانور کو طلب کرے جو واجب آیا یا اس کی قیمت تو اسے اس کا اختیار ہے جس عمر کا جانور واجب ہوا وہ نہیں ہے اور اس سے کم عمر کا ہے تو وہی دیدے اور جو کمی پڑے اس کی قیمت دے یا واجب کی قیمت دیدے۔ دونوں طرح کر سکتا ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹**...... گھوڑے، گدھے، خچر اگرچہ چرائی پر ہوں، ان کی زکوٰۃ نہیں۔ ہاں اگر تجارت کیلئے ہوں تو ان کی قیمت لگا کر اس کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ میں دیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... دو نصابوں کے درمیان جو عفو ہے اس کی زکوٰۃ نہیں ہوتی۔ یعنی بعد سال تمام اگر وہ عفو ہلاک ہو جائے تو زکوٰۃ میں کوئی کمی نہ ہوگی اور جب واجب ہونے کے بعد نصاب ہلاک ہو گیا تو اس کی زکوٰۃ بھی ساقط ہوگی اور ہلاک پہلے عفو کی طرف پھیریں گے اس سے بچے تو اس کے متصل جو نصاب ہے اس کی طرف۔ پھر بھی بچے تو اس کے بعد والی علیٰ ہذا القیاس۔ مثلاً ۸۰ بکریاں تھیں، چالیس مر گئیں تو اب بھی ایک بکری واجب رہی کہ چالیس کے بعد دوسرا عفو ہے اور چالیس اونٹ میں سے پندرہ مر گئے تو بنت مخاض واجب ہے کہ چالیس میں چار عفو ہیں وہ نکالے اس کے بعد پچیس کی نصاب ہے جو وقص نہیں۔ لہٰذا گیارہ اور نکالے، پچیس رہے ان میں بنت مخاض کا حکم ہے بس یہی دیں گے۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... دو بکریاں زکوٰۃ میں واجب ہوئیں اور فربہ ایک بکری دی جو قیمت میں دو کے برابر ہے زکوٰۃ ادا ہوگئی۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... سال تمام کے بعد مالک نصاب نے نصاب خود ہلاک کر دیا تو زکوٰۃ ساقط نہ ہوگی مثلاً جانور کو چارہ پانی نہ دیا گیا کہ مر گیا۔ زکوٰۃ دینی ہوگی یوہیں اگر اس کا کسی پر قرض تھا اور وہ مقروض مالدار ہے سال تمام کے بعد اس نے معاف کر دیا تو یہ ہلاک کرنا ہے لہٰذا زکوٰۃ دے اور اگر وہ نادار تھا اور اس نے معاف کر دیا تو ساقط ہوگئی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... مالک نصاب نے سال تمام کے بعد قرض دے دیا یا عاریت دی یا مال تجارت کو مال تجارت کے بدلے بیچا اور جس کو دیا تھا اس نے انکار کر دیا اور اس کے پاس ثبوت نہیں۔ یا وہ مر گیا اور ترکہ نہ چھوڑا تو یہ ہلاک کرنا نہیں۔ لہٰذا زکوٰۃ ساقط ہوگئی اور سال تمام کے بعد مال

تجارت کو غیر مال تجارت کے عوض بیچ ڈالا یعنی اس کے بدلے میں جو چیز لی اس سے تجارت مقصود نہیں۔ مثلاً خدمت کے لئے غلام یا پہننے کے لئے کپڑے خریدے یا سائمہ کو سائمہ کے بدلے بیچا اور جس کے ہاتھ بیچا اس نے انکار کر دیا اور اس کے پاس گواہ نہیں۔ یا وہ مر گیا اور ترکہ نہ چھوڑا تو یہ ہلاک نہیں بلکہ ہلاک کرنا ہے، لہٰذا زکوٰۃ واجب ہے۔ سال تمام کے بعد مال تجارت کو عورت کے مہر میں دے دیا یا عورت نے اپنے نصاب کے بدلے شوہر سے خلع لیا تو زکوٰۃ دینی ہوگی۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... اس کے پاس روپے، اشرفیاں تھیں جن پر سال گزر گیا مگر ابھی زکوٰۃ نہیں دی۔ ان کے بدلے تجارت کیلئے کوئی چیز خریدی اور وہ چیز ہلاک ہوگئی تو زکوٰۃ ساقط ہوگئی مگر جب کہ اتنی گراں خریدی کہ اتنے نقصان کے ساتھ لوگ نہ خریدتے ہوں تو اس کی اصلی قیمت پر جو کچھ زیادہ دیا ہے اس کی زکوٰۃ ساقط نہ ہوگی کہ وہ ہلاک کرنا ہے اور اگر تجارت کیلئے نہ ہو۔ مثلاً خدمت کیلئے غلام خریدا اور وہ مر گیا تو اس روپے کی زکوٰۃ ساقط نہ ہوگی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... بادشاہ اسلام نے اگرچہ ظالم یا باغی ہو، سائمہ کی زکوٰۃ لے لی یا عشر وصول کر لیا اور انھیں محل پر صرف کیا تو اعادہ کی حاجت نہیں اور محل پر صرف نہ کیا تو اعادہ کیا جائے اور خراج لے لیا تو مطلقاً اعادہ کی حاجت نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... مصدق (زکوٰۃ وصول کرنے والے) کے سامنے سائمہ بیچ ڈالا تو مصدق کو اختیار ہے۔ چاہے بقدر زکوٰۃ اس میں سے قیمت لے لے اور اس صورت میں بیع تمام ہوگئی اور چاہے جو جانور واجب ہوا وہ لے لے اور اس وقت جو لیا اس کے حق میں بیع باطل ہوگئی اور اگر مصدق وہاں موجود نہ تھا، بلکہ اس وقت آیا کہ مجلس عقد سے دونوں جدا ہو گئے تو اب جانور نہیں لے سکتا۔ جو جانور واجب ہو، اس کی قیمت لے لے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... جس غلہ پر عشر واجب ہو اسے بیچ ڈالا تو مصدق کو اختیار ہے، چاہے بائع سے اس کی قیمت لے یا مشتری سے اتنا غلہ واپس لے۔ بیع اس کے سامنے ہوئی ہو یا دونوں کے جدا ہونے کے بعد مصدق آیا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۸**...... ۸۰ بکریاں ہیں تو ایک بکری کی زکوٰۃ ہے۔ یہ نہیں کیا جا سکتا کہ چالیس چالیس کے دو گروہ کر کے دو زکوٰۃ میں لیں۔ اور اگر دو شخصوں کی چالیس چالیس بکریاں ہیں تو یہ نہیں کر سکتے کہ انہیں جمع کر کے ایک گروہ کر دیں کہ ایک ہی بکری زکوٰۃ میں دینی پڑے بلکہ ہر ایک سے ایک ایک لی جائے گی۔ یوہیں اگر ایک کی انتالیس ہیں اور ایک کی چالیس تو انتالیس والے سے کچھ نہیں لیں گے۔ غرض نہ مجتمع کو متفرق کریں گے نہ متفرق کو مجتمع۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۹**...... مویشی میں شرکت سے زکوٰۃ پر کچھ اثر نہیں پڑتا، خواہ وہ کسی قسم کی ہو۔ اگر ہر ایک کا حصہ بقدر نصاب ہے تو دونوں پر پوری پوری زکوٰۃ واجب اور ایک کا حصہ بقدر نصاب ہے دوسرے کا نہیں تو اس پر واجب ہے اس پر نہیں۔ مثلاً ایک کی چالیس بکریاں ہیں، دوسرے کی تیس تو چالیس والے پر ایک بکری، تیس والے پر کچھ نہیں اور اگر کسی کی بقدر نصاب نہ ہوں مگر مجموعہ بقدر نصاب ہے تو کسی پر کچھ نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۰**...... ۸۰ بکریوں میں اسّی شریک ہیں یوں کہ ایک شخص ہر بکری میں نصف کا مالک ہے اور ہر بکری کے دوسرے نصف کا ان میں سے ایک ایک شخص مالک ہے تو اس کے سب حصوں کا مجموعہ چالیس کے برابر ہوا اور یہ سب صرف آدھی آدھی بکری کے حصہ دار ہوئے مگر زکوٰۃ کسی پر نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۱**...... شرکت کے مویشی میں زکوٰۃ دی گئی تو ہر ایک پر اس کے حصہ کی قدر ہے جو کچھ حصہ سے زائد گیا، وہ شریک سے واپس لے مثلاً ایک کی اکتالیس بکریاں ہیں، دوسرے کی بیاسی کل ایک سو تئیس ہوئیں اور دو زکوٰۃ میں لی گئیں یعنی ہر ایک سے ایک، مگر چونکہ ایک ایک تہائی کا شریک ہے اور دوسرا دو کا لہٰذا ہر بکری میں دو تہائی والے کی دو تہائیاں گئیں جن کا مجموعہ ایک تہائی اور ایک بکری ہے اور ایک تہائی والے کی ہر بکری میں

ایک تہائی نکلی کہ مجموعہ دو تہائیاں ہوا اور اس پر واجب ایک بکری ہے۔ لہٰذا دو تہائیوں والا ایک تہائی والے سے تہائی لینے کا مستحق ہے اور اگر کل ۸۰ بکریاں ہیں، ایک دو تہائی کا شریک ہے دوسرا ایک تہائی کا۔ زکوٰۃ میں ایک بکری لی گئی تو تہائی کا حصہ دار اپنے شریک سے تہائی بکری کی قیمت لے کہ اس پر زکوٰۃ واجب نہیں۔ (ردالمحتار)

## سونے چاندی و مالِ تجارت کی زکوٰۃ کا بیان

**حدیث ۱**...... سنن ابی داود و ترمذی میں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: گھوڑے اور لونڈی، غلام کی زکوٰۃ میں نے معاف فرمائی تو اب چاندی کی زکوٰۃ ہر چالیس درہم سے ایک درہم ادا کرو مگر ایک سو نوے میں کچھ نہیں۔ جب دو سو درہم ہوں تو پانچ درہم دو۔ ابوداود رحمۃ اللہ علیہ کی دوسری روایت انھیں سے یوں ہے کہ چالیس درہم سے ایک درہم مگر جب تک دو سو درہم پورے نہ ہوں، کچھ نہیں۔ جب دو سو پورے ہوں تو پانچ درہم اور اس سے زیادہ ہوں تو اسی حساب سے دیں۔

**حدیث ۲**...... ترمذی شریف میں بروایت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مروی کہ دو عورتیں حاضرِ خدمتِ اقدس ہوئیں۔ ان کے ہاتھوں میں سونے کے کنگن تھے۔ ارشاد فرمایا: تم اس کی زکوٰۃ ادا کرتی ہو؟ عرض کی نہیں۔ فرمایا: کیا تم اسے پسند کرتی ہو کہ اللہ ﷻ تمھیں آگ کے کنگن پہنائے۔ عرض کی نہیں۔ فرمایا تو اس کی زکوٰۃ ادا کرو۔

**حدیث ۳**...... امام مالک و ابوداود رحمہما اللہ ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں، فرماتی ہیں: میں سونے کے زیور پہنا کرتی تھی۔ میں نے عرض کی: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا یہ کنز ہے؟ (جس کے بارے میں قرآن مجید میں وعید آئی) ارشاد فرمایا: جو اس حد کو پہنچے کہ اس کی زکوٰۃ ادا کی جائے اور ادا کر دی گئی تو کنز نہیں۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ باسناد حسن اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے مروی کہتی ہیں: میں اور میری خالہ حاضرِ خدمتِ اقدس ہوئیں اور ہم سونے کے کنگن پہنے ہوئے تھے۔ ارشاد فرمایا: اس کی زکوٰۃ دیتی ہو؟ عرض کی نہیں۔ فرمایا: کیا ڈرتی نہیں ہو کہ اللہ ﷻ تمھیں آگ کے کنگن پہنائے۔ اس کی زکوٰۃ ادا کرو۔

**حدیث ۵**...... ابوداود سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی کہ ہم کو رسول اللہ ﷺ حکم دیا کرتے کہ جس کو ہم بیع (تجارت) کے لیے مہیا کریں، اس کی زکوٰۃ نکالیں۔

**مسئلہ نمبر ۱**...... سونے کی نصاب بیس مثقال ہے یعنی ساڑھے سات تولے اور چاندی کی دو سو درہم یعنی ساڑھے باون تولے۔ یعنی وہ تولہ جس سے یہ رائج روپیہ سوا گیارہ ماشے ہے۔ سونے چاندی کی زکوٰۃ میں وزن کا اعتبار ہے، قیمت کا نہیں۔ مثلاً سات تولے سونے یا کم کا زیور یا برتن بنا ہو کہ اس کی کاریگری کی وجہ سے دو سو درہم سے زائد قیمت ہو جائے یا سونا گراں ہو کر ساڑھے سات تولے سے کم کی قیمت دو سو درہم سے بڑھ جائے، جیسے آج کل کہ ساڑھے سات تولے سونے کی قیمت چاندی کی کئی نصابیں ہوں گی۔ غرض یہ کہ وزن میں بقدرِ نصاب نہ ہو تو زکوٰۃ واجب نہیں، قیمت جو کچھ بھی ہو۔ یوہیں سونے کی زکوٰۃ میں سونے اور چاندی کی زکوٰۃ میں چاندی کی کوئی چیز دی تو اس کی قیمت کا اعتبار نہ ہوگا بلکہ وزن کا، اگرچہ اس میں صنعت بہت کچھ ہو جس کی وجہ سے قیمت بڑھ گئی یا فرض کرو دس آنے بھری چاندی بک رہی تھی اور زکوٰۃ میں ایک روپیہ دیا جو سولہ آنے کا قرار دیا جاتا ہے تو زکوٰۃ ادا کرنے میں وہ یہی سمجھا جائے گا کہ سوا گیارہ ماشے چاندی دی۔ یہ چھ آنے بلکہ کچھ اوپر جو اس کی قیمت میں زائد ہیں، لغو ہیں۔ (درمختار و ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲**...... یہ جو کہا گیا کہ ادائے زکوٰۃ میں قیمت کا اعتبار نہیں۔ یہ اسی صورت میں ہے کہ اس جنس کی زکوٰۃ اسی جنس سے ادا کی جائے اور اگر سونے کی زکوٰۃ چاندی سے یا چاندی کی سونے سے ادا کی تو قیمت کا اعتبار ہوگا۔ مثلاً سونے کی زکوٰۃ میں چاندی کی کوئی چیز دی جس کی

قیمت ایک اشرفی ہے تو ایک اشرفی دینا قرار پائے گا اگرچہ وزن میں اس کی چاندی پندرہ روپے بھر بھی نہ ہو۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳......** سونا چاندی جب کہ بقدرِ نصاب ہوں تو ان کی زکاۃ چالیسواں حصہ ہے۔ خواہ ویسے ہی ہوں یا ان کے سکے جیسے روپے، اشرفیاں یا ان کی کوئی چیز بنی ہوئی خواہ اس کا استعمال جائز ہو جیسے عورت کے لئے زیور، مرد کے لئے چاندی کی ایک نگ کی ایک انگوٹھی ساڑھے چار ماشے سے کم کی یا سونے چاندی کے بلا زنجیر کے بٹن یا استعمال ناجائز ہو جیسے چاندی سونے کے برتن، گھڑی، سرمہ دانی، سلائی کہ ان کا استعمال مرد و عورت سب کیلئے حرام ہے یا مرد کیلئے سونے چاندی کا چھلا یا زیور یا سونے کی انگوٹھی یا ساڑھے چار ماشے سے زیادہ چاندی کی انگوٹھی یا انگوٹھیاں یا کئی نگ کی ایک انگوٹھی غرض جو کچھ ہو زکاۃ سب کی واجب ہے۔ مثلاً (ساڑھے سات) تولہ سونا ہے تو دو ماشہ زکاۃ واجب ہے یا 52 تولے 6 ماشے چاندی ہو تو ایک تولہ 3 ماشے 6 رتی۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۴......** سونے چاندی کے علاوہ تجارت کی کوئی چیز ہو جس کی قیمت سونے چاندی کے نصاب کو پہنچے تو اس پر بھی زکاۃ واجب ہے یعنی قیمت کا چالیسواں حصہ اور اگر اسباب کی قیمت تو نصاب کو نہیں پہنچتی مگر اس کے پاس ان کے علاوہ سونا چاندی بھی ہے تو ان کی قیمت سونے چاندی کے ساتھ ملا کر مجموعہ کریں۔ اگر مجموعہ نصاب کو پہنچا زکاۃ واجب ہے اور اسبابِ تجارت کی قیمت اس سکے سے لگائیں جس کا رواج وہاں زیادہ ہو جیسے ہندوستان میں روپیہ کا زیادہ چلن ہے۔ اسی سے قیمت لگائی جائے اور اگر کہیں سونے چاندی دونوں کے سکوں کا یکساں چلن ہو تو اختیار ہے جس سے چاہیں قیمت لگائیں مگر جب کہ روپے سے قیمت لگائیں تو نصاب نہیں ہوتا اور اشرفی سے ہو جاتا ہے یا بالعکس تو اسی سے قیمت لگائی جائے جس سے نصاب پورا ہو اور اگر دونوں سے نصاب پورا ہوتا ہے مگر ایک سے نصاب کے علاوہ نصاب کا پانچواں حصہ زیادہ ہوتا ہے دوسرے سے نہیں تو اس سے قیمت لگائیں جس سے ایک نصاب اور نصاب کا پانچواں حصہ ہو۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۵......** نصاب سے زیادہ مال ہے تو اگر یہ زیادتی نصاب کا پانچواں حصہ ہے تو اس کی زکاۃ بھی واجب ہے مثلاً دو سو چالیس درہم یعنی 63 تولہ چاندی ہو تو زکاۃ میں 6 درہم واجب یعنی ایک تولہ 6 ماشہ (3/57 رتی) یعنی 52 تولہ 6 ماشہ کے بعد ہر دس تولہ 6 ماشہ پر 3 ماشہ (355) بڑھائیں اور سونا 9 تولہ ہو تو 2 ماشہ (15) رتی یعنی 7 تولہ 6 ماشہ کے بعد ہر ایک تولہ 6 ماشے پر (3/5/2 رتی) بڑھائیں اور پانچواں حصہ نہ ہو تو معاف۔ مثلاً 9 تولہ ہو تو 2 ماشہ (1/5 1) رتی یعنی 7 رتی یعنی 7 تولہ 6 ماشہ کی واجب ہے یعنی سوا دو ماشہ یونہی چاندی اگر 63 تولہ سے ایک رتی بھی کم ہے تو زکاۃ 52 تولہ 6 ماشہ کی ایک تولہ 3 ماشے 4 رتی واجب ہے۔ یونہی پانچویں حصے کے بعد جو زیادتی ہے اگر وہ بھی پانچواں حصہ ہے تو اس کا چالیسواں حصہ واجب ورنہ معاف۔ وعلیٰ ہذا القیاس۔ مالِ تجارت کا بھی یہی حکم ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۶......** اگر سونے چاندی میں کچھ کھوٹ ہو اور غالب سونا چاندی ہے تو سونا چاندی قرار دیں اور کل پر زکاۃ واجب ہے یونہی اگر کھوٹ سونے چاندی کے برابر ہو تو زکاۃ واجب اور اگر کھوٹ غالب ہو تو سونا چاندی نہیں۔ پھر اس کی چند صورتیں ہیں۔ اگر اس میں سونا چاندی اتنی مقدار میں ہو کہ جدا کریں تو نصاب کو پہنچ جائے یا وہ نصاب کو نہیں پہنچتا مگر اس کے پاس اور مال ہے کہ اس سے مل کر نصاب ہو جائے گا یا وہ ثمن میں چلتا ہے اور اس کی قیمت نصاب کو پہنچتی ہے تو ان سب صورتوں میں زکاۃ واجب ہے اور اگر ان صورتوں میں کوئی نہ ہو تو اس میں اگر تجارت کی نیت ہو تو بشرائطِ تجارت اسے مالِ تجارت قرار دیں اور اس کی قیمت نصاب کی قدر ہو خود یا اوروں کے ساتھ مل کر تو زکاۃ واجب ہے ورنہ نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۷......** سونے چاندی کو باہم خلط کر دیا تو اگر سونا غالب ہو سونا سمجھا جائے اور دونوں برابر ہوں اور سونا بقدرِ نصاب ہے تنہا یا چاندی کے ساتھ مل کر جب بھی سونا ہی سمجھا جائے گا اور چاندی غالب ہو تو چاندی ہے۔ نصاب کو تو چاندی کی زکاۃ دی جائے مگر جب کہ اس میں جتنا سونا ہے وہ چاندی کی قیمت سے زیادہ ہے تو اب بھی کل سونا ہی قرار دیں۔ (درمختار وردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸......** کسی کے پاس سونا بھی ہے اور چاندی بھی اور دونوں کے نصاب کامل ہیں تو یہ ضرور نہیں کہ سونے کو چاندی یا چاندی کو سونا قرار دے کر زکاۃ ادا کرے بلکہ ہر ایک کی زکاۃ علیحدہ علیحدہ واجب ہے۔ ہاں زکاۃ دینے والا اگر صرف ایک چیز سے دونوں نصابوں کی زکاۃ ادا

کرے تو اسے اختیار ہے مگر اس صورت میں یہ واجب ہوگا کہ قیمت وہ لگائے جس میں فقیروں کا زیادہ نفع ہے۔ مثلاً ہندوستان میں روپیہ کا چلن بہ نسبت اشرفیوں کے زیادہ ہے تو سونے کی قیمت چاندی سے لگا کر چاندی میں زکوۃ دے اور دونوں میں سے کوئی بقدر نصاب نہیں تو سونے کی قیمت کی چاندی یا چاندی کی قیمت کا سونا فرض کر کے ملائیں پھر اگر ملانے پر بھی نصاب نہیں ہوتا تو کچھ نہیں اور اگر سونے کی قیمت کی چاندی میں ملائیں تو نصاب ہو جاتا ہے اور چاندی کی قیمت کا سونا سونے میں ملائیں تو نہیں ہوتا یا بالعکس تو واجب ہے کہ جس میں نصاب پورا ہو وہ کریں اور اگر دونوں صورتوں میں نصاب ہو جاتا ہے تو اختیار ہے جو چاہیں کریں مگر جب کہ ایک صورت میں نصاب پر پانچواں حصہ بڑھ جاتا ہے تو جس میں پانچواں حصہ بڑھ جائے وہی کرنا واجب ہے۔ مثلاً سوا تیس تولے چاندی ہے اور پونے چار تولے سونا اگر پونے چار تولے سونے کی چاندی سوا تیس تولے آتی ہے اور سوا تیس تولے کا پونے چار تولے سونا آتا ہے تو سونے کو چاندی یا چاندی کو سونا جو چاہیں تصور کریں اور اگر پونے چار تولے سونے کے بدلے 37 تولے چاندی آتی ہے اور سوا تیس تولے چاندی کا پونے چار تولے سونا نہیں ملتا تو واجب ہے کہ سونے کو چاندی قرار دیں کہ اس صورت میں نصاب ہو جاتا ہے۔ بلکہ پانچواں حصہ زیادہ ہوتا ہے اور اس صورت میں نصاب بھی پورا نہیں ہوتا۔ یونہی اگر ہر ایک نصاب سے کچھ زیادہ ہے تو اگر زیادتی نصاب کا پانچواں حصہ ہے تو اس کی بھی زکوۃ دیں اور اگر ہر ایک میں زیادتی پانچواں حصہ نصاب سے کم ہے تو دونوں کو ملائیں۔ اگر مل کر بھی کسی کا نصاب کا پانچواں حصہ نہیں ہوتا تو اس زیادتی پر کچھ نہیں اور اگر دونوں میں نصاب یا نصاب کا پانچواں حصہ ہوتو اختیار ہے مگر جب کہ ایک میں نصاب ہو اور دوسرے میں پانچواں حصہ تو وہ کریں جس میں نصاب ہو اور اگر ایک میں نصاب یا پانچواں حصہ ہوتا ہے اور دوسرے میں نہیں تو وہی کرنا واجب ہے جس سے نصاب ہو یا نصاب کا پانچواں حصہ۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۹**...... پیسے جب رائج ہوں اور دو سو درہم چاندی یا بیس مثقال سونے کی قیمت کے ہوں تو ان کی زکوۃ واجب ہے۔ اگرچہ تجارت کیلئے نہ ہوں اور اگر چلن اٹھ گیا ہو تو جب تک تجارت کے لئے نہ ہوں زکوۃ واجب نہیں۔ (فتاویٰ قاری الہدایہ) نوٹ کی زکوۃ بھی واجب ہے جب تک ان کا رواج اور چلن ہو کہ یہ بھی ثمن اصطلاحی ہیں اور پیسوں کے حکم میں ہیں۔

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... جو مال کسی پر دین ہو اس کی زکوۃ کب واجب ہوتی ہے اور ادا کب۔ اس کی تین صورتیں ہیں۔

اگر دین قوی ہو جیسے قرض جسے عرف میں دست گرداں کہتے ہیں اور مال تجارت کا ثمن مثلاً کوئی مال اس نے بہ نیت تجارت خریدا۔ اسے کسی کے ہاتھ ادھار بیچ ڈالا یا مال تجارت کا کرایہ مثلاً کوئی مکان یا زمین بہ نیت تجارت خریدی۔ اسے کسی کو سکونت یا زراعت کیلئے کرایہ پر دے دیا۔ یہ کرایہ اگر اس پر دین ہے تو دین قوی ہوگا اور دین قوی کی زکوۃ بحالت دین ہی سال بہ سال واجب ہوتی رہے گی مگر واجب الادا اس وقت ہے جب پانچواں حصہ نصاب کا وصول ہو جائے گا مگر جتنا وصول ہوا اتنے ہی کی واجب الادا ہے۔ یعنی چالیس درہم وصول ہونے سے ایک درہم کا دینا واجب ہوگا اور اسی وصول ہوئے تو دو وعلیٰ ہذا القیاس۔

دوسرے دین متوسط کہ کسی مال غیر تجارتی کا بدل ہو مثلاً گھر کا غلہ یا سواری کا گھوڑا یا خدمت کا غلام یا اور کوئی شے حاجت اصلیہ کی بیچ ڈالی اور دام خریدار پر باقی ہیں۔ اس صورت میں زکوۃ دینا اس وقت لازم آئے گا کہ دو سو درہم پر قبضہ ہو جائے۔ یونہی اگر مورث کا دین اسے ترکہ میں ملا اگرچہ مال تجارت کا عوض ہو مگر وارث کو دو سو درہم وصول ہونے اور مورث کی موت کو سال گزرنے پر زکوۃ دینا لازم آئے گا۔

تیسرے دین ضعیف جو غیر مال کا بدل ہو، جیسے مہر، بدل خلع، دیت، بدل کتابت یا مکان یا دکان کہ بہ نیت تجارت خریدی نہ تھی۔ اس کا کرایہ کرایہ دار پر چڑھا۔ اس میں زکوۃ دینا اس وقت واجب ہے کہ نصاب پر قبضہ کرنے کے بعد سال گزر جائے یا اس کے پاس کوئی نصاب اس جنس کی ہے اور اس کا سال تمام ہو جائے تو زکوۃ واجب ہے۔

پھر اگر دین قوی یا متوسط کئی سال کے بعد وصول ہو تو اگلے سال کی زکوۃ جو اس کے ذمہ ہوتی رہی۔ وہ پچھلے سال کے حساب میں اسی رقم

پر ڈالی جائیگی۔ مثلاً عمر پر زید کے تین سو درہم دین قوی تھے پانچ برس بعد چالیس درہم سے کم وصول ہوئے تو کچھ نہیں اور چالیس وصول ہوئے تو ایک درہم دینا واجب ہوا۔ اب انتالیس باقی رہے کہ نصاب کے پانچویں حصہ سے کم ہے لہٰذا باقی برسوں کی ابھی واجب نہیں اور اگر تین سو درہم دین متوسط تھے تو جب تک دو سو درہم وصول نہ ہوں، کچھ نہیں اور پانچ برس بعد دو سو وصول ہوئے تو اکیس واجب ہوں گے۔ سال اول کے پانچ اب سال دوم میں ایک سو پچانوے رہے۔ ان میں سے پینتیس کہ خمس سے کم ہیں، معاف ہو گئے۔ ایک سو ساٹھ رہے۔ اس کے چار درہم واجب۔ لہٰذا سال سوم میں ایک سو اکانوے رہے جن میں بھی چار درہم واجب۔ چہارم میں ایک سو ستاسی رہے۔ پنجم میں ایک سو تراسی رہے ان میں بھی چار چار درہم واجب۔ لہٰذا کل اکیس درہم واجب الادا ہوئے۔ (فتح، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۱۱...... اگر دین سے پہلے سال نصاب رواں تھا تو جو دین اثنائے سال میں کسی پر لازم آیا اُسکا سال بھی وہی قرار دیا جائے گا، جو پہلے سے چل رہا ہے وقت دین نہیں اور اگر دین سے پہلے اس جنس کی نصاب کا سال رواں نہ ہو تو وقت دین سے شمار ہوگا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۲...... کسی پر دین قوی یا متوسط ہے اور قرض خواہ کا انتقال ہو گیا تو مرتے وقت اس دین کی زکوٰۃ کی وصیت ضروری نہیں کہ اس کی زکوٰۃ واجب الادا تھی ہی نہیں اور وارث پر زکوٰۃ اس وقت ہوگی جب مورث کی موت کو ایک سال گزر جائے اور چالیس درہم دین قوی میں اور دو سو درہم دین متوسط میں وصول ہو جائیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... سال تمام کے بعد دائن نے دین معاف کر دیا یا سال تمام سے پہلے مالدار کو ہبہ کر دیا تو زکوٰۃ ساقط ہوگئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۴...... عورت نے مہر کا روپیہ وصول کر لیا۔ سال گزرنے کے بعد شوہر نے قبل دخول طلاق دے دی تو نصف مہر واپس کرنا ہوگا اور زکوٰۃ پورے کی واجب ہے اور شوہر پر واپسی کے بعد سے سال اعتبار ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۵...... ایک شخص نے یہ اقرار کیا کہ مجھ پر فلاں کا دین ہے اور اسے دے بھی دیا۔ پھر سال بھر بعد دونوں نے کہا دین نہ تھا تو کسی پر زکوٰۃ واجب نہ ہوئی۔ (عالمگیری) مگر ظاہر یہ ہے کہ یہ اس صورت میں ہے جب کہ اس کے خیال میں دین ہو ورنہ اگر محض زکوٰۃ ساقط کرنے کیلئے یہ حیلہ کیا تو عنداللہ مواخذہ کا مستحق ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۶...... مال تجارت میں سال گزرنے پر جو قیمت ہوگی اس کا اعتبار ہے مگر شرط یہ ہے کہ شروع سال میں اس کی قیمت دو سو درہم سے کم نہ ہو اور اگر مختلف قسم کے اسباب ہوں تو سب کی قیمتوں کا مجموعہ ساڑھے باون تولے چاندی یا ساڑھے سات تولے سونے کی قدر ہو۔ یعنی جب کہ اس کے پاس یہی مال ہو اور اگر اس کے پاس سونا چاندی اس کے علاوہ ہو تو اسے ملائیں گے۔

مسئلہ نمبر ۱۷...... غلہ یا کوئی مال تجارت سال تمام پر دو سو درہم کا ہے۔ پھر نرخ بڑھ گھٹ گیا تو اگر اسی میں سے زکوٰۃ دینا چاہیں تو جتنا اس دن تھا اس کا چالیسواں حصہ دے دیں اور اگر اس قیمت کی کوئی اور چیز دینا چاہیں تو وہ قیمت لی جائے جو سال تمام کے دن تھی اور اگر وہ چیز سال تمام کے دن تر تھی اب خشک ہو گئی۔ جب بھی وہی قیمت لگائیں جو اس دن تھی اور اگر اس روز خشک تھی اب بھیگ گئی تو آج کی قیمت لگائیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸...... قیمت اس جگہ کی ہونی چاہیے جہاں مال ہے اور اگر مال جنگل میں ہو تو اس کے قریب جو آبادی ہے وہاں جو قیمت ہو اس کا اعتبار ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۹...... ظاہر یہ ہے کہ یہ اس مال میں ہے جس کی جنگل میں خریداری نہ ہوتی ہو اور اگر جنگل میں خریدا جاتا ہو جیسے لکڑی اور وہ چیزیں جو وہاں پیدا ہوتی ہیں تو جب تک مال وہاں پڑا ہے وہیں کی قیمت لگائی جائے۔

مسئلہ نمبر ۲۰...... کرایہ پر اٹھانے کیلئے دیگیں ہوں ان کی زکوٰۃ نہیں۔ یوہیں کرایہ کے مکان کی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱...... گھوڑے کی تجارت کرتا ہے جھول اور لگام اور رسیاں وغیرہ اس لئے خریدیں کہ گھوڑوں کی حفاظت میں کام آئیں گی

تو ان کی زکوٰۃ نہیں اور اگر اس لئے خریدیں کہ گھوڑے ان کے سمیت بیچے جائیں گے تو ان کی بھی زکوٰۃ ہے۔ نان بائی نے روٹی پکانے کیلئے لکڑیاں خریدیں یا روٹی میں ڈالنے کو نمک خریدا تو ان کی زکوٰۃ نہیں اور روٹی پر چھڑکنے کو تل خریدے تو تلوں کی زکوٰۃ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۲...... ایک شخص نے ایک مکان تین سال کیلئے تین سو درہم سال کے کرایہ پر دیا اور اس کے پاس کچھ نہیں ہے اور جو کرایہ میں آتا ہے سب کو محفوظ رکھتا ہے تو آٹھ مہینے گزرنے پر نصاب کا مالک ہو گیا کہ آٹھ ماہ میں دو سو درہم کرایہ کے ہو گئے۔ لہٰذا آج سے سال زکوٰۃ شروع ہوگا اور سال پورا ہونے پر پانچ سو درہم کی زکوٰۃ دے کہ بیس ماہ کا کرایہ پانچ سو ہوا۔ اب اس کے بعد ایک سال اور گزرا تو آٹھ سو کی زکوٰۃ دے مگر سال اول کی زکوٰۃ ساڑھے بارہ درہم کم کیے جائیں۔ (عالمگیری)

یعنی آٹھ سو میں چالیس کم کی زکوٰۃ واجب ہوگی کہ چالیس سے کم کی زکوٰۃ نہیں بلکہ عفو ہے۔

مسئلہ نمبر ۲۳...... ایک شخص کے پاس صرف ایک ہزار درہم ہیں اور کچھ مال نہیں۔ اس نے سو درہم سالانہ کرایہ پر دس سال کیلئے مکان لیا اور وہ کل روپیہ مالک مکان کو دے دیے تو پہلے سال میں نو سو کی زکوٰۃ دے کہ سو کرایہ میں گئے۔ دوسرے سال آٹھ سو کی بلکہ پہلے سال کی زکوٰۃ کے ساڑھے بائیس درہم آٹھ سو میں سے کم کر کے باقی کی زکوٰۃ دے۔ اسی طرح ہر سال میں سو روپے اور سال گذشتہ کی زکوٰۃ کم کر کے باقی کی زکوٰۃ اس کے ذمہ ہے اور مالک مکان کے پاس بھی اگر اس کرایہ کے ہزار کے سوا کچھ نہ ہو تو دو سال تک کچھ نہیں۔ دو سال گزرنے پر اب دو سو کا مالک ہوا۔ تین برس پر تین سو کی زکوٰۃ دے یونہی ہر سال سو درہم کی زکوٰۃ بڑھتی جائے گی مگر گزشتہ برسوں کی مقدار زکوٰۃ کم کرنے کے بعد باقی کی زکوٰۃ واجب ہوگی۔ صورت مذکورہ میں اگر اس قیمت کی کوئی چیز کرایہ میں دی تو کرایہ دار پر کچھ واجب نہیں اور مالک مکان پر اسی طرح واجب ہے جو درہم کی صورت میں ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... تجارت کے لئے غلام قیمتی دو سو درہم کا دو سو میں خریدا اور ثمن بائع کو دے دیا مگر غلام پر قبضہ نہ کیا۔ یہاں تک کہ ایک سال گزر گیا۔ اب وہ بائع کے یہاں مر گیا تو بائع و مشتری دونوں پر دو دو سو کی زکوٰۃ واجب ہے اور اگر غلام دو سو درہم سے کم قیمت کا تھا اور مشتری نے دو سو پر لیا تو بائع دو سو کی زکوٰۃ دے اور مشتری پر کچھ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۵...... خدمت کا غلام ہزار روپے میں بیچا اور ثمن پر قبضہ کر لیا۔ سال بھر بعد وہ غلام عیب دار نکلا۔ اس بنا پر واپس ہوا۔ قاضی نے واپسی کا حکم دیا ہو یا اس نے خود اپنی خوشی سے واپس لے لیا ہو تو ہزار کی زکوٰۃ دے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... روپے کے عوض کھانا، غلہ، کپڑا وغیرہ فقیر کو دے کر مالک کر دیا تو زکوٰۃ ادا ہو جائے گی مگر اس چیز کی قیمت جو بازار بھاؤ سے ہوگی، وہ زکوٰۃ میں سمجھی جائے گی۔ بالائی مصارف مثلاً بازار سے لانے میں جو مزدور کو دیا ہے یا گاؤں سے منگوایا تو کرایہ اور چونگی وضع نہ کریں گے یا پکوا کر دیا تو پکوائی یا لکڑیوں کی قیمت مجرا نہ کریں بلکہ اس پکی ہوئی چیز کی جو قیمت بازار میں ہو اس کا اعتبار ہے۔ (ردالمحتار، عالمگیری)

## عاشر کا بیان

عاشر اس کو کہتے ہیں جسے بادشاہ اسلام نے راستہ پر مقرر کر دیا ہو کہ تجار جو اموال لے کر گزریں ان سے صدقات وصول کرے۔ عاشر کیلئے شرط یہ ہے کہ مسلمان حر غیر ہاشمی ہو۔ چوروں ڈاکوؤں سے مال کی حفاظت پر قادر ہو۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱...... جو راہ گیر یہ کہے کہ میرے اس مال پر یا گھر میں جو موجود ہے کسی پر سال نہیں گزرا، یا کہتا ہے کہ میں نے اس میں تجارت کی نیت نہیں کی یا کہے یہ میرا مال نہیں بلکہ میرے پاس بطور امانت یا بطور مضاربت ہے بشرطیکہ اس میں اتنا نفع نہ ہو کہ اس کا حصہ نصاب کو پہنچ جائے یا اپنے کو مدیون بتایا، مکاتب یا ماذون ہونا بتایا اتنا ہی کہہ کر اس مال پر زکوٰۃ نہیں، اگرچہ دین نہ بتایا کہ مجھ پر دین ہے جو مال کے ذمہ ہے یا

ہوگا اور اگر قصداً زائد لیا تو زیادہ زکوۃ میں محسوب نہ ہوگا کہ ظلم ہے۔ (خانیہ)

# کان اور دفینہ کا بیان

صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ رکاز (کان) میں خمس ہے۔

مسئلہ نمبر ۱...... کان سے لوہا، سیسہ، تانبا، پیتل، سونا، چاندی نکلے، اس میں خمس (پانچواں حصہ) لیا جائے گا اور باقی پانے والے کا ہے خواہ وہ پانے والا آزاد ہو یا غلام، مسلمان ہو یا ذمی، مرد ہو یا عورت، بالغ ہو یا نابالغ، اور زمین جس سے یہ چیزیں نکلیں عشری ہو یا خراجی۔ (عالمگیری) یہ اس صورت میں ہے کہ زمین کسی شخص کی مملوک نہ ہو، مثلاً جنگل ہو یا پہاڑ اور اگر مملوک ہے تو کل مالک زمین کو دیا جائے۔ خمس بھی نہ لیا جائے۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... فیروزہ و یاقوت و زمرد و دیگر جواہر اور سرمہ، پھٹکری، چونا، موتی میں اور نمک وغیرہ بہنے والی چیزوں میں خمس نہیں۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳...... مکان یا دکان میں کان نکلی تو خمس نہ لیا جائے بلکہ کل مالک کو دیا جائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... فیروزہ، یاقوت، زمرد وغیرہ جواہر سلطنت اسلام سے پیشتر کے دفن تھے اور اب نکلے تو خمس لیا جائے گا کہ یہ مال غنیمت ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... موتی اور اس کے علاوہ جو کچھ دریا سے نکلے اگرچہ سونا کہ پانی کی تہ میں تھا سب پانے والا لے گا بشرطیکہ اس میں کوئی اسلامی نشانی نہ ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... جس دفینہ میں اسلامی نشانی پائی جائے خواہ وہ نقد ہو یا ہتھیار یا خانہ داری کے سامان وغیرہ وہ پڑے مال کے حکم میں ہے یعنی مسجدوں، بازاروں میں اس کا اعلان اتنے دنوں تک کرے کہ ظن غالب ہو جائے اب اس کا تلاش کرنے والا نہ ملے گا پھر مساکین کو دے دے اور خود فقیر ہو تو اپنے صرف میں لائے اور اگر اس میں کفر کی علامت ہو مثلاً بت کی تصویر ہو یا کافر بادشاہ کا نام اس پر لکھا ہے تو اس میں سے خمس لیا جائے باقی پانے والے کو دیا جائے۔ خواہ اپنی زمین میں پایا یا دوسرے کی زمین میں یا مباح زمین میں۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷...... حربی کافر نے دفینہ نکالا تو اسے کچھ نہ دیا جائے اور جو اس نے لیا ہے واپس لیا جائے۔ ہاں اگر بادشاہ اسلام کے حکم سے کھود کر نکالا تو جو ٹھہرا ہے اسے وہ دیں گے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... دو شخصوں نے دفینہ نکالنے میں کام کیا تو خمس کے بعد باقی اسے دیں گے جس نے پایا اگرچہ دونوں نے شرکت کے ساتھ کام کیا ہے کہ شرکت فاسدہ ہے اور اگر شرکت کی صورت میں دونوں نے پایا اور یہ نہیں معلوم کہ کتنا کس نے پایا تو نصف نصف کے شریک ہیں اور اس صورت میں اگر ایک نے پایا اور دوسرے نے مدد کی تو وہ پانے والے کا ہے مددگار کو کام کی مزدوری دی جائے گی اور اگر دفینہ پر مزدور رکھا تو جو برآمد ہوگا مزدور کو ملے گا۔ مستاجر کو کچھ نہیں کہ یہ اجارہ فاسد ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹...... دفینہ میں نہ اسلامی علامت ہے نہ کفر کی تو زمانہ کفر کا قرار دیا جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰...... صحرائے دارالحرب میں سے جو کچھ نکالا، معدنی ہو یا دفینہ، اس میں خمس نہیں بلکہ کل پانے والے کو ملے گا اور اگر بہت سے لوگ بطور غلبہ کے نکال لائے تو اس میں خمس لیا جائے گا کہ یہ غنیمت ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... مسلمان دارالحرب میں امن لے کر گیا اور وہاں کسی کی مملوک زمین سے خزانہ یا کان نکالی تو مالک زمین کو واپس دے

اور اگر واپس نہ کیا بلکہ دارالاسلام میں لے آیا تو یہی مالک ہے مگر ملک خبیث ہے۔ لہٰذا تصدق کرے اور بیچ ڈالا تو بیع صحیح ہے مگر خریدار کیلئے بھی خبیث ہے اور اگر امان لے کر نہیں گیا تو یہ مال اس کے لئے حلال ہے نہ واپس کرے نہ اس میں خمس لیا جائے۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... خمس مساکین کا حق ہے کہ بادشاہِ اسلام ان پر صرف کرے اور اگر اس نے بطورِ خود مساکین کو دیدیا جب بھی جائز ہے۔ بادشاہِ اسلام کو خبر پہنچی تو اسے برقرار رکھے اور اس کے تصرف کو نافذ کرے اور اگر یہ خود مسکین ہے تو بقدرِ حاجت اپنے صرف میں لا سکتا ہے اور اگر خمس نکالنے کے بعد باقی دو سو درہم کی قدر رہے تو خمس اپنے صرف میں نہیں لا سکتا کہ اب یہ فقیر نہیں۔ ہاں اگر مدیون ہو کہ دین نکالنے کے بعد دو سو درہم کی قدر باقی نہیں رہتا تو خمس اپنے صرف میں لا سکتا ہے اور ماں باپ یا اولاد جو مساکین ہیں ان کو خمس دیدے تو یہ بھی جائز ہے۔ (ردالمحتار)

## زراعت اور پھلوں کی زکوٰۃ

اللہ عزوجل فرماتا ہے۔ وَاٰتُوْا حَقَّهٗ یَوْمَ حَصَادِهٖ (پ۸ الانعام ۱۴۱) کھیتی کٹنے کے دن اس کا حق ادا کرو۔

**حدیث ۱**...... صحیح بخاری شریف میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جس زمین کو آسمان یا چشموں نے سیراب کیا یا عشری ہو یعنی نہر کے پانی سے اسے سیراب کرتے ہوں اس میں عشر ہے اور جس زمین کے سیراب کرنے کیلئے جانور پر پانی لاد کر لاتے ہوں اس میں نصف عشر یعنی بیسواں حصہ۔

**حدیث ۲**...... ابن نجار رحمۃ اللہ علیہ انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ہر اس شے میں جسے زمین نے نکالا عشر یا نصف عشر ہے۔

**مسائل فقہیہ:۔**

زمین تین قسم کی ہے۔ (1) عشری (2) خراجی (3) نہ عشری نہ خراجی۔ اول و سوم دونوں کا حکم ایک ہے یعنی عشر دینا۔ ہندوستان میں مسلمانوں کی زمینیں خراجی نہ سمجھی جائیں گی۔ جب تک کسی خاص زمین کی نسبت خراجی ہونا دلیل شرعی سے ثابت نہ ہو۔ عشری ہونے کی بہت سی صورتیں ہیں مثلاً مسلمانوں نے فتح کیا اور زمین مجاہدین پر تقسیم ہو گئی یا وہاں کے لوگ خود بخود مسلمان ہو گئے، جنگ کی نوبت نہ آئی یا عشری زمین کے قریب پرتی (غیر مزروعہ زمین پڑی تھی) اسے کاشت میں لایا یا اس پرتی کو کھیت بنایا جو عشری و خراجی دونوں سے قرب و بعد کی یکساں نسبت رکھتی ہے یا اس کھیت کو عشری پانی سے سیراب کیا یا خراجی و عشری دونوں سے یا مسلمان نے اپنے مکان کو باغ یا کھیت بنایا اور اسے عشری پانی سے سیراب کرتا ہے یا عشری و خراجی دونوں سے یا عشری زمین کافر ذمی نے خریدی مسلمان نے شفعہ میں لے لیا یا بیع فاسد ہو گئی یا خیارِ شرط یا خیارِ رویت کی وجہ سے واپس ہوئی یا خیارِ عیب کی وجہ سے قاضی کے حکم سے واپس ہوئی۔

اور بہت سی صورتوں میں خراجی ہے۔ مثلاً فتح کر کے وہیں والوں کو احسان کے طور پر واپس دی یا دوسرے کافروں کو دے دی یا وہ ملک صلح کے طور پر فتح کیا گیا یا ذمی نے مسلمان سے عشری زمین خریدی یا خراجی زمین مسلمانوں نے خریدی یا ذمی نے بادشاہِ اسلام کے حکم سے بنجر کو آباد کیا یا بنجر زمین ذمی کو دیدی گئی یا اسے مسلمان نے آباد کیا اور وہ خراجی زمین کے پاس تھی یا اسے خراجی پانی سے سیراب کیا۔ خراجی زمین اگرچہ عشری پانی سے سیراب کی جائے خراجی ہی رہے گی اور خراجی و عشری دونوں نہ ہوں۔ مثلاً مسلمانوں نے فتح کر کے اپنے لئے قیامت تک کیلئے باقی رکھی یا اس زمین کے مالک مر گئے اور زمین بیت المال کی ملک ہو گئی۔

**مسئلہ نمبر ۱**...... خراج دو قسم ہے خراجِ مقاسمہ کہ پیداوار کا کوئی حصہ آدھا یا تہائی یا چوتھائی وغیرہ مقرر ہو جیسے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہودِ خیبر پر مقرر فرمایا تھا اور خراجِ موظف کہ ایک مقدار لازم کر دی جائے خواہ روپے مثلاً سالانہ دو روپیہ بیگھہ یا کچھ اور جیسے فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مقرر

فرمایا تھا۔

مسئلہ نمبر ۲…… اگر معلوم ہو کہ سلطنتِ اسلامیہ میں اتنا خراج مقرر تھا تو وہی دیں بشرطیکہ خراج موظف میں جہاں جہاں فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مقدار منقول ہے، اس پر زیادت نہ ہو اور جہاں منقول نہیں، اس میں نصف پیداوار سے زیادہ نہ ہو یونہی خراج مقاسمہ میں نصف سے زیادت نہ ہو اور یہ بھی شرط ہے کہ زمین اتنا دینے کی طاقت بھی رکھتی ہو۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳…… اگر معلوم نہ ہو کہ سلطنتِ اسلام میں کیا مقرر تھا تو جہاں جہاں فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے مقرر فرما دیا ہے، وہ دیں اور جہاں مقرر نہ فرمایا ہو نصف دیں۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۴…… فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے یہ مقرر فرمایا تھا کہ ہر قسم کے غلے میں فی جریب ایک درہم اور اسی غلہ کا ایک صاع اور خربوزے تربوز کی پالیز اور کھیرے، ککڑی، بینگن وغیرہ ترکاریوں میں فی جریب پانچ درہم، انگور و خرما کے گھنے باغوں میں جن کے اندر زراعت نہ ہو سکے دس درہم۔ پھر زمین کی حیثیت اور اس شخص کی قدرت کا اعتبار ہے اس کا اعتبار نہیں کہ اس نے کیا بویا۔ یعنی جو زمین جس چیز کے بونے کے لائق ہے اور یہ شخص اس کے بونے پر قادر ہے اس کے اعتبار سے خراج ادا کرے۔ مثلاً انگور ہو سکتا ہے تو انگور کا خراج دے۔ اگر گیہوں کے قابل ہے تو اس کا خراج ادا کرے۔ اگرچہ جو بوئے۔ جریب کی مقدار انگریزی گز سے 35 گز طول 35 گز عرض ہے اور صاع دو سو اٹھاسی روپے بھر اور دس درہم کے دو روپے بارہ آنے 3/5/9 پائی پانچ درہم ایک روپیہ چھ آنے 4/5/4 ایک درہم چار آنے 5/25/9 پائی۔

مسئلہ نمبر ۵…… جہاں اسلامی سلطنت نہ ہو، وہاں کے لوگ بطور خود فقرا وغیرہ جو مصارف خراج ہیں، ان پر صرف کریں۔ عشری زمین سے ایسی چیز پیدا ہوئی جس کی زراعت سے مقصود زمین سے منافع حاصل کرنا ہے تو اس پیداوار کی زکوٰۃ فرض ہے اور اس زکوٰۃ کا نام عشر ہے یعنی دسواں حصہ کہ اکثر صورتوں میں دسواں حصہ فرض ہے۔ اگرچہ بعض صورتوں میں نصف عشر یعنی بیسواں حصہ لیا جائے گا۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶…… عشر واجب ہونے کے لئے عاقل بالغ ہونا شرط نہیں۔ مجنون اور نابالغ کی زمین پر جو کچھ پیدا ہوا اس میں بھی عشر واجب ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۷…… خوشی سے عشر نہ دے تو بادشاہِ اسلام جبراً لے سکتا ہے اور اس صورت میں بھی عشر ادا ہو جائے گا مگر ثواب کا مستحق نہیں اور خوشی سے ادا کرے تو ثواب کا مستحق ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۸…… جس پر عشر واجب ہوا اس کا انتقال ہو گیا اور پیداوار موجود ہے تو اس میں سے عشر لیا جائے گا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹…… عشر میں سال گزرنا بھی شرط نہیں بلکہ سال میں چند بار ایک ایک کھیت میں زراعت ہوئی تو ہر بار عشر واجب ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰…… اس میں نصاب بھی شرط نہیں۔ ایک صاع بھی پیداوار ہو تو عشر واجب ہے اور یہ شرط بھی نہیں کہ وہ چیز باقی رہنے والی ہو اور یہ شرط بھی نہیں کہ کاشتکار زمین کا مالک ہو۔ یہاں تک کہ مکاتب و ماذون نے کاشت کی تو اس پیداوار پر بھی عشر واجب ہے بلکہ وقف زمین میں زراعت ہوئی تو اس پر بھی عشر واجب ہے۔ خواہ زراعت کرنے والے اہلِ وقف ہوں یا اجرت پر کاشت کی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۱…… جو چیزیں ایسی ہوں کہ ان کی پیداوار سے زمین کا منافع حاصل کرنا مقصود نہ ہو ان میں عشر نہیں جیسے ایندھن، گھاس، نرکل، سنیٹھا، جھاؤ، کھجور کے پتے، خطمی، کپاس، بینگن کا درخت، خربوزہ، تربوز، کھیرا، ککڑی کے بیج۔ یونہی ہر قسم کی ترکاریوں کے بیج کہ ان کی کھیتی سے ترکاریاں مقصود ہوتی ہیں، بیج نہیں ہوتے۔ یونہی جو بیج دوا ہیں مثلاً کندر، میتھی، کلونجی اور اگر نرکل، گھاس، بید، جھاؤ وغیرہ سے زمین کے منافع حاصل کرنا مقصود ہو اور زمین ان کے لئے خالی چھوڑ دی تو ان میں بھی عشر واجب ہے۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۲...... جو کھیت بارش یا نہر نالے کے پانی سے سیراب کیا جائے، اس میں عشر یعنی دسواں حصہ واجب ہے اور جس کی آبپاشی چرسے یا ڈول سے ہو، اس میں نصف عشر یعنی بیسواں حصہ واجب اور پانی خرید کر آبپاشی ہو یعنی وہ پانی کسی کی ملک ہے، اس سے خرید کر آبپاشی کی جب بھی نصف عشر واجب ہے اور اگر وہ کھیت کچھ دنوں مینہ کے پانی سے سیراب کیا جاتا ہے اور کچھ ڈول چرسے سے تو اگر اکثر مینہ کے پانی سے کام لیا جاتا ہے اور کبھی کبھی ڈول چرسے سے تو عشر واجب ہے ورنہ نصف عشر۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... عشری زمین یا پہاڑ یا جنگل میں شہد ہو تو اس پر عشر واجب ہے یونہی پہاڑ اور جنگل کے پھلوں میں بھی عشر واجب ہے بشرطیکہ بادشاہِ اسلام نے حربیوں اور ڈاکوؤں اور باغیوں سے ان کی حفاظت کی ہو ورنہ کچھ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۴...... گیہوں، جو، جوار، باجرہ، دھان اور ہر قسم کے غلے اور السی، کسم، اخروٹ، بادام اور ہر قسم کے میوے، روئی، پھول، گنا، خربوزہ، تربوز، کھیرا، ککڑی، بیگن اور ہر قسم کی ترکاری سب میں عشر واجب ہے۔ تھوڑا پیدا ہو یا زیادہ۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... جس چیز میں عشر یا نصف عشر واجب ہو، اس میں کل پیداوار کا عشر یا نصف عشر لیا جائے گا یہ نہیں ہو سکتا کہ مصارفِ زراعت، ہل، بیل، حفاظت کرنے والے اور کام کرنے والوں کی اجرت یا بیج وغیرہ نکال کر باقی کا عشر یا نصف عشر دیا جائے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... عشر صرف مسلمانوں سے لیا جائے گا یہاں تک کہ عشری زمین مسلمان سے ذمی نے خریدی اور قبضہ بھی کر لیا تو اب ذمی سے عشر نہ لیا جائے گا بلکہ خراج لیا جائے گا اور مسلمان نے ذمی سے خراجی زمین خریدی تو یہ خراجی ہی رہے گی۔ اس پر مسلمان سے اس زمین کا عشر نہ لیں بلکہ خراج لیا جائے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... ذمی نے مسلمان سے عشری زمین خریدی، پھر کسی مسلمان نے شفعہ میں وہ زمین لے لی یا کسی وجہ سے بیع فاسد ہوئی تھی اور بائع کے پاس واپس ہوئی یا بائع کو خیارِ شرط تھا یا کسی کو خیارِ رؤیت تھا۔ اس وجہ سے واپس ہوئی یا مشتری کو خیارِ عیب تھا اور حکمِ قاضی سے واپس ہوئی، ان سب صورتوں میں وہ پھر عشری ہی ہے اور اگر خیارِ عیب میں بغیر حکمِ قاضی واپس ہوئی تو اب خراجی ہی رہے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... مسلمانوں نے اپنے گھر کو باغ بنا لیا۔ اگر اس میں عشری پانی دیتا ہے تو عشری ہے اور خراجی پانی دیتا ہے تو خراجی اور دونوں قسم کا پانی دیتا ہے، جب بھی عشری اور ذمی نے اپنے گھر کو باغ بنایا تو مطلقاً خراج لیں گے۔ آسمان اور کوئیں اور چشمہ اور دریا کا پانی عشری ہے اور جو نہر عجمیوں نے کھودی، اس کا پانی خراجی ہے۔ کافروں نے کنواں کھودا تھا اور اب مسلمانوں کے قبضہ میں آ گیا یا خراجی زمین میں کھودا گیا، وہ بھی خراجی ہے۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... کان یا مقبرہ میں جو پیداوار ہو، اس میں نہ عشر ہے نہ خراج۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۰...... زفت اور نفط کے چشمے عشری زمین میں ہوں یا خراجی میں، ان میں کچھ نہیں لیا جائے گا۔ البتہ اگر خراجی زمین میں ہوں اور آس پاس کی زمین قابلِ زراعت ہو تو اس زمین کا خراج لیا جائے گا، چشمہ کا نہیں اور عشری زمین میں ہوں تو جب تک آس پاس کی زمین میں زراعت نہ ہو، کچھ نہیں لیا جائے گا۔ فقط قابلِ زراعت ہونا کافی نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... جو چیز زمین کی تابع ہو جیسے درخت اور جو چیز درخت سے نکلے جیسے گوند اس میں عشر نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۲...... عشر اس وقت لیا جائے جب پھل نکل آئیں اور کام کے قابل ہو جائیں اور فساد کا اندیشہ جاتا رہے۔ اگرچہ ابھی توڑنے کے لائق نہ ہوئے ہوں۔ (جوہرہ وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۳...... خراج ادا کرنے سے پیشتر اس کی آمدنی کھانا حلال نہیں۔ یونہی عشر ادا کرنے سے پیشتر مالک کو کھانا حلال نہیں، کھائے گا تو ضمان دے گا۔ یونہی اگر دوسرے کو کھلایا تو اتنے کے عشر کا تاوان دے اور اگر یہ ارادہ ہے کہ کل کا عشر ادا کر دے گا تو کھانا حلال ہے۔

(عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۴...... بادشاہ اسلام کو اختیار ہے کہ خراج لینے کے لیے غلہ کو روک لے، مالک کو تصرف نہ کرنے دے اور اس نے کئی سال کا خراج نہ دیا ہو اور نادار ہو تو سابقہ برسوں کا معاف ہے، نادار نہ ہو تو لیں گے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... زراعت پر قادر ہے اور بویا نہیں تو خراج واجب ہے اور عشر جب تک کاشت نہ کرے اور پیداوار نہ ہو واجب نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۶...... کھیت بویا مگر پیداوار ماری گئی مثلاً کھیتی ڈوب گئی یا جل گئی یا ٹڈی کھا گئی یا اور کسی آفت سے جاتی رہی تو عشر و خراج دونوں ساقط ہیں۔ جب کہ کل جاتی رہی اور اگر کچھ باقی ہے تو عشر لیں گے اور اگر چوپائے کھا گئے تو ساقط نہیں اور ساقط ہونے کیلئے یہ بھی شرط ہے کہ اس کے بعد اس سال کے اندر دوسری زراعت نہ ہو سکے اور یہ بھی شرط ہے کہ توڑنے یا کاٹنے سے پہلے ہلاک ہو ورنہ ساقط نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۷...... خراجی زمین کسی نے غصب کی اور غصب سے انکار کرتا ہے اور مالک کے پاس گواہ بھی نہیں تو اگر کاشت کرے خراج غاصب پر ہوگا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... بیع وفا یعنی جس بیع میں یہ شرط ہو کہ بائع جب ثمن مشتری کو واپس دے گا تو مشتری بیع پھیر دے گا تو جب خراجی زمین اس طور پر کسی کے ہاتھ بیچی اور بائع کے قبضہ میں زمین ہے تو خراج بائع پر اور مشتری کے قبضہ میں ہو اور مشتری نے بویا بھی تو خراج مشتری پر ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۹...... تیار ہونے سے پیشتر زراعت بیچ ڈالی تو عشر مشتری پر ہے اگرچہ مشتری نے شرط لگائی کہ پکنے تک زراعت کاٹی نہ جائے بلکہ کھیت میں رہے اور بیچنے کے وقت زراعت تیار تھی تو عشر بائع پر ہے اور اگر زمین و زراعت دونوں یا صرف زمین بیچی اور اس صورت میں سال پورا ہونے میں اتنا زمانہ باقی ہے کہ زراعت ہو سکے تو خراج مشتری پر ہے ورنہ بائع پر۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۰...... عشری زمین عاریت دی تو عشر کاشتکار پر ہے مالک پر نہیں اور کافر کو عاریت دی تو مالک پر عشر ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۱...... عشری زمین بٹائی پر دی تو عشر دونوں پر ہے اور خراجی زمین بٹائی پر دی تو خراج مالک پر ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۲...... زمین جو زراعت کیلئے نقدی پر دی جاتی ہے، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اس کا عشر زمیندار پر ہے اور صاحبین کے نزدیک کاشتکار پر اور علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ تحقیق فرمائی کہ حالت زمانہ کے اعتبار سے اب قول صاحبین پر عمل ہے۔

مسئلہ نمبر ۳۳...... گورنمنٹ کو جو مال گزاری دی جاتی ہے اس سے خراج شرعی نہیں ادا ہوتا بلکہ وہ مالک کے ذمہ ہے اس کا ادا کرنا ضروری ہے اور خراج کا مصرف صرف لشکر اسلام نہیں بلکہ تمام مصالح عامہ مسلمین ہیں۔ جس میں تعمیر مسجد و خرچ مسجد و وظیفہ امام و مؤذن و تنخواہ مدرسین علم دین و خبر گیری طلبہ علم دین و خدمت علمائے اہل سنت حامیان دین جو وعظ کہتے ہیں اور علم دین کی تعلیم کرتے اور فتوے کے کام میں مشغول رہتے ہوں اور پل اور سرائے بنانے میں بھی صرف کیا جا سکتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۳۴...... عشر لینے سے پہلے غلہ بیچ ڈالا تو مصدق کو اختیار ہے کہ عشر مشتری سے لے یا بائع سے اور اگر جتنی قیمت ہونی چاہیے اس سے زیادہ پر بیچا تو مصدق کو اختیار ہے کہ غلہ کا عشر لے یا ثمن کا عشر اور اگر کم قیمت پر بیچا اور اتنی کمی کی ہے کہ لوگ اتنے نقصان پر نہیں بیچتے تو غلہ ہی کا عشر لے اور وہ غلہ نہ پایا تو اس کا عشر قرار دے کر بائع سے لے یعنی اس کی واجبی قیمت۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۵...... انگور بیچ ڈالے تو ثمن کا عشر لے اور شیرہ کر کے بیچا تو اس کی قیمت کا عشر لے۔ (عالمگیری)

## مال زکوٰۃ کن لوگوں پر صرف کیا جائے

اللہ عزوجل فرماتا ہے: اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَآءِ وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْعٰمِلِيْنَ عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ وَالْغٰرِمِيْنَ وَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِيْلِ فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ (پ۱۰، التوبۃ:۶۰)

زکوۃ تو انہیں لوگوں کے لیے ہے محتاج اور نرے نادار اور جو اسے تحصیل کر کے لائیں اور جن کے دلوں کو اسلام سے الفت دی جائے اور گردنیں چھوڑانے میں اور قرضداروں کو اور اللہ کی راہ میں اور مسافر کو یہ ٹھہرایا ہوا ہے اللہ کا اور اللہ علم و حکمت والا ہے (ترجمہ کنز الایمان)

حدیث ۱..... سنن ابوداود میں زیاد بن حارث صدائی ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل نے صدقات کو نبی یا کسی اور کے حکم پر نہیں رکھا بلکہ اس نے خود اس کا حکم بیان فرمایا اور اس کے آٹھ حصے کیے۔

حدیث ۲..... امام احمد و ابوداود و حاکم رحمہم اللہ ابو سعید ؓ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا غنی کے لیے صدقہ حلال نہیں مگر پانچ شخص کیلئے (1) اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والا۔ (2) صدقہ پر عامل۔ (3) تاوان کیلئے۔ (4) جس نے اپنے مال سے خرید لیا ہو۔ (5) مسکین کو صدقہ دیا گیا اور اس مسکین نے اپنے پڑوسی مالدار کو ہدیہ کیا اور احمد و بیہقی رحمہما اللہ کی دوسری روایت میں مسافر کیلئے بھی جواز آیا ہے۔

حدیث ۳..... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مولیٰ علی ؓ سے روایت کی کہ فرمایا صدقہ مفروضہ میں والد اور ولد کا حق نہیں۔

حدیث ۴..... طبرانی کبیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے بنی ہاشم تم اپنے نفس پر صبر کرو کہ صدقات آدمیوں کے دھوون ہیں۔

حدیث ۵ تا ۷..... امام احمد و مسلم رحمہما اللہ مطلب بن ربیعہ ؓ سے مروی کہ حضور ﷺ نے فرمایا۔ آل محمد ﷺ کے لئے صدقہ جائز نہیں کہ یہ آدمیوں کے میل ہیں اور ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ کی روایت امام حسن مجتبیٰ ؓ سے ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل نے مجھ پر اور میری اہل بیت پر صدقہ حرام فرما دیا اور ترمذی و نسائی حاکم رحمہم اللہ کی روایت ابو رافع ؓ سے روایت ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہمارے لئے صدقہ حلال نہیں اور جس قوم کا آزاد کردہ غلام ہو، وہ انہیں میں سے ہے۔

حدیث ۸..... صحیحین میں ابوہریرہ ؓ سے مروی کہ امام حسن ؓ نے صدقہ کا خرما لے کر منہ میں رکھ لیا۔ اس پر حضور اقدس ﷺ نے فرمایا چھی چھی کہ اسے پھینک دیں۔ پھر فرمایا کیا تمہیں نہیں معلوم کہ ہم صدقہ نہیں کھاتے۔ طبرانی و بہز بن حکیم و ہرمز و زید بن ارقم و عمرو بن خارجہ و سلمان و عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ و میمون و کیسان و برمز و خارجہ بن عمرو وغیرہ و انس وغیرہم ؓ سے بھی روایتیں ہیں کہ حضور ﷺ کی اہل بیت کیلئے صدقات جائز نہیں۔

مسائل فقہیہ:۔

زکوۃ کے مصارف سات ہیں۔ (1) فقیر۔ (2) مسکین (3) عامل (4) رقاب (5) غارم (6) فی سبیل اللہ (7) ابن السبیل۔

مسئلہ نمبر ۱..... فقیر وہ شخص ہے جس کے پاس کچھ ہو مگر نہ اتنا کہ نصاب کو پہنچ جائے یا نصاب کی قدر ہو تو اس کی حاجت اصلیہ میں مستغرق ہو مثلاً رہنے کا مکان، پہننے کے کپڑے، خدمت کیلئے لونڈی، غلام، علمی شغل رکھنے والے کو دینی کتابیں جو اس کی ضرورت سے زیادہ نہ ہوں جس کا بیان گزرا یوہیں اگر مدیون ہے اور دین نکالنے کے بعد نصاب باقی نہ رہے تو فقیر ہے اگرچہ اس کے پاس ایک تو کیا کئی نصابیں ہوں۔ (ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲..... فقیر اگرچہ عالم ہو تو اسے دینا جاہل کو دینے سے افضل ہے۔ (عالمگیری)

مگر عالم کو دے تو اس کا لحاظ رکھے کہ اس کا اعزاز مدنظر ہو، ادب کے ساتھ دے جیسے چھوٹے بڑوں کو نذر دیتے ہیں اور معاذ اللہ عالم دین کی حقارت اگر قلب میں آئی تو یہ ہلاکت اور بہت سخت ہلاکت ہے۔

مسئلہ نمبر ۳..... مسکین وہ ہے جس کے پاس کچھ نہ ہو۔ یہاں تک کہ کھانے اور بدن چھپانے کیلئے اس کا محتاج ہے کہ لوگوں سے سوال کرے

اور اسے سوال حلال ہے۔ غنی کو سوال ناجائز ہے کہ جس کے پاس کھانے کو ہو اور بدن چھپانے کو ہو اسے بغیر ضرورت و مجبوری سوال حرام ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۴......** عامل وہ ہے جسے بادشاہ نے زکوۃ و عشر وصول کرنے کیلئے مقرر کیا، اسے کام کے لحاظ سے اتنا دیا جائے کہ اس کو اور اس کے مددگاروں کو متوسط طور پر کافی ہو مگر اتنا نہ دیا جائے کہ جو وصول کر لایا ہے اس کے نصف سے زیادہ ہو جائے۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر۵......** عامل اگرچہ غنی ہو، اپنے کام کی اجرت لے سکتا ہے اور ہاشمی ہو تو اس کو مال زکوۃ میں سے دینا بھی ناجائز اور اسے لینا بھی ناجائز۔ ہاں اگر کسی اور مد سے دیں تو لینے میں کوئی حرج نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۶......** زکوۃ کا مال عامل کے پاس سے جاتا رہا تو اب اسے کچھ نہ ملے گا مگر دینے والوں کی زکاتیں ادا ہو گئیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر۷......** مسئلہ: کوئی شخص اپنے مال کی زکوۃ خود لے کر جا کر بیت المال میں دے آیا تو اس کا معاوضہ عامل نہیں پائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۸......** وقت سے پہلے معاوضہ لے لیا یا قاضی نے دے دیا۔ یہ جائز ہے مگر بہتر یہ ہے کہ پہلے نہ دیں اور اگر پہلے لے لیا اور وصول کیا ہوا مال ہلاک ہو گیا تو ظاہر یہ کہ واپس نہ لیں گے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر۹......** رقاب سے مراد مکاتب غلام کو دینا کہ اس مال زکوۃ سے بدل کتابت ادا کرے اور غلامی سے اپنی گردن رہا کرے۔ (کتب عامہ)

**مسئلہ نمبر۱۰......** غنی کے مکاتب کو بھی مال زکوۃ دے سکتے ہیں اگرچہ معلوم ہے کہ یہ غنی کا مکاتب ہے۔ مکاتب پورا بدل کتابت ادا کرنے سے عاجز ہو گیا اور پھر بدستور غلام ہو گیا تو جو کچھ اس نے مال زکوۃ پایا ہے اس کا مولیٰ مصرف میں لا سکتا ہے، اگرچہ غنی ہو۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر۱۱......** مکاتب کو جو زکوۃ دی گئی، وہ غلامی سے رہائی کیلئے ہے مگر اب اسے اختیار ہے دوسرے مصارف میں بھی خرچ کر سکتا ہے اگر مکاتب کے پاس بقدر نصاب مال ہے اور بدل کتابت سے بھی زیادہ ہے جب بھی زکوۃ دے سکتے ہیں مگر ہاشمی کے مکاتب کو زکوۃ نہیں دے سکتے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر۱۲......** غارم سے مراد مدیون ہے یعنی اس پر اتنا دین ہو کہ اسے نکالنے کے بعد نصاب باقی نہ رہے۔ اگرچہ اس کا اوروں پر باقی ہو مگر لینے پر قادر نہ ہو مگر شرط یہ ہے کہ مدیون ہاشمی نہ ہو۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر۱۳......** فی سبیل اللہ یعنی راہ خدا میں خرچ کرنا۔ اس کی چند صورتیں ہیں مثلاً کوئی شخص محتاج ہے کہ جہاد میں جانا چاہتا ہے سواری اور زاد راہ اس کے پاس نہیں تو اسے مال زکوۃ دے سکتے ہیں کہ یہ راہ خدا میں دینا ہے اگرچہ وہ کمانے پر قادر ہو یا کوئی حج کو جانا چاہتا ہے اور اس کے پاس مال نہیں اس کو زکوۃ دے سکتے ہیں مگر اسے حج کیلئے سوال کرنا جائز نہیں۔ یا طالب علم کہ علم دین پڑھتا یا پڑھنا چاہتا ہے اسے دے سکتے ہیں کہ یہ بھی راہ خدا میں دینا ہے بلکہ طالب علم سوال کر کے بھی مال زکوۃ لے سکتا ہے جب کہ اس نے اپنے آپ کو اسی کام کیلئے فارغ کر رکھا ہو۔ اگرچہ کسب پر قادر ہو یونہی ہر نیک بات میں زکوۃ صرف کرنا فی سبیل اللہ ہے جب کہ بطور تملیک ہو کہ بغیر تملیک زکوۃ ادا نہیں ہو سکتی۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر۱۴......** بہت سے لوگ مال زکوۃ اسلامی مدارس میں بھیج دیتے ہیں ان کو چاہیے کہ متولی مدرسہ کو اطلاع دیں کہ یہ مال زکوۃ ہے تاکہ متولی اس مال کو جدا رکھے اور دوسرے مال میں نہ ملائے اور غریب طلبہ پر صرف کرے کسی کام کی اجرت میں نہ دے ورنہ زکوۃ ادا نہ ہوگی۔

**مسئلہ نمبر۱۵......** ابن السبیل یعنی مسافر جس کے پاس مال نہ رہا زکوۃ لے سکتا ہے اگرچہ اس کے گھر مال موجود ہو مگر اسی قدر لے جس سے حاجت پوری ہو جائے، زیادہ کی اجازت نہیں یونہی اگر مالک نصاب کا مال کسی میعاد تک کیلئے دوسرے پر دین ہے اور ہنوز میعاد پوری نہ ہوئی اور اب اسے ضرورت ہے یا جس پر اس کا آتا ہے وہ یہاں موجود نہیں یا موجود ہے مگر نادار ہے یا دین سے منکر ہے اگرچہ یہ ثبوت رکھتا ہے تو ان سب صورتوں میں بقدر ضرورت زکوۃ لے سکتا ہے مگر بہتر یہ ہے کہ قرض ملے تو قرض لے کر کام چلائے۔ (عالمگیری، درمختار) اور اگر دین مؤجل ہے

ہے اور عدت پوری ہو گئی تو اب دے سکتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... جو شخص مالک نصاب ہو (جبکہ وہ چیز حاجت اصلیہ سے فارغ ہو یعنی مکان، سامان خانہ داری پہننے کے کپڑے، خادم، سواری کا جانور، ہتھیار، اہل علم کیلئے کتابیں جو اس کے کام میں ہوں کہ یہ حاجت اصلیہ سے ہیں اور وہ چیز ان کے علاوہ ہو اگرچہ اس پر سال نہ گزرا ہو اگرچہ وہ مال نامی نہ ہو) ایسے کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں اور نصاب سے مراد یہاں یہ ہے کہ اس کی قیمت دو سو درہم ہو، اگرچہ وہ خود اتنی نہ ہو کہ اس پر زکوٰۃ واجب ہو۔ مثلاً چھ تولے سونا جب دو سو درہم قیمت کا ہو تو جس کے پاس ہے اگرچہ اس پر زکوٰۃ واجب نہیں کہ سونے کی (نصاب ساڑھے سات) تولے ہے مگر اس شخص کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے یا اس کے پاس تیس بکریاں یا بیس گائیں ہوں جن کی قیمت دو سو درہم ہے اس کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے اگرچہ اس پر زکوٰۃ واجب نہیں یا اس کے پاس ضرورت کے سوا اسباب ہیں جو تجارت کیلئے بھی نہیں اور وہ دو سو درہم کے ہیں تو اسے زکوٰۃ نہیں دے سکتے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۶...... صحیح تندرست کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں اگرچہ کمانے پر قدرت رکھتا ہو مگر اسے سوال کرنا جائز نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۷...... جو شخص مالک نصاب ہے اس کے غلام کو بھی زکوٰۃ نہیں دے سکتے، اگرچہ غلام اپاہج ہو اور اس کا مولیٰ کھانے کو بھی نہیں دیتا یا اس کا مالک غائب ہو مگر مالک نصاب کے مکاتب کو اور اس ماذون کو دے سکتے ہیں جو خود اور اس کا مال دین میں مستغرق ہو۔ یونہی غنی مرد کے نابالغ بچے کو بھی نہیں دے سکتے اور غنی کی بالغ اولاد کو دے سکتے ہیں جب کہ فقیر ہوں۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... غنی کی بی بی کو دے سکتے ہیں جبکہ مالک نصاب نہ ہو۔ یونہی غنی کے باپ کو دے سکتے ہیں جبکہ فقیر ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۹...... جس عورت کا دین مہر اس کے شوہر پر باقی ہے اگرچہ وہ بقدر نصاب ہو اگرچہ شوہر مالدار ہو ادا کرنے پر قادر ہو اسے زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ (جوہرہ نیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۰...... جس بچے کی ماں مالک نصاب ہے اگرچہ اس کا باپ زندہ نہ ہو اسے زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۱...... جس کے پاس مکان یا دکان ہے جسے کرایہ پر اٹھاتا ہے اور اس کی قیمت مثلاً تین ہزار ہو مگر کرایہ اتنا نہیں جو اس کی اور بال بچوں کی پرورش کو کافی ہو سکے تو اس کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ یونہی اس کی ملک میں کھیت ہیں جن کی کاشت کرتا ہے مگر پیداوار اتنی نہیں جو سال بھر کی خورش کے لیے کافی ہو، اس کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں اگرچہ کھیت کی قیمت دو سو درہم یا زائد ہو۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۲...... جس کے پاس کھانے کو غلہ ہو، جس کی قیمت دو سو درہم ہو اور وہ غلہ سال بھر کو کافی ہے جب بھی اس کو زکوٰۃ دینا حلال ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۳...... جاڑے کے کپڑے جن کی گرمیوں میں حاجت نہیں پڑتی، حاجت اصلیہ میں ہیں۔ وہ کپڑے اگرچہ بیش قیمت ہوں، زکوٰۃ لے سکتا ہے۔ جس کے پاس رہنے کا مکان حاجت سے زیادہ یعنی پورے مکان میں اس کی سکونت نہیں۔ یہ شخص زکوٰۃ لے سکتا ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۴...... عورت کو ماں باپ کے یہاں سے جو جہیز ملا ہے اس کی مالک عورت ہی ہے۔ اس میں دو طرح کی چیزیں ہوتی ہیں۔ ایک حاجت کی جیسے خانہ داری کے سامان، پہننے کے کپڑے، استعمال کے برتن، اس قسم کی چیزیں کتنی ہی قیمت کی ہوں ان کی وجہ سے عورت غنی نہیں۔ دوسری وہ چیزیں جو حاجت اصلیہ سے زائد ہیں، زینت کیلئے دی جاتی ہیں جیسے زیور اور حاجت کے علاوہ اسباب اور برتن اور آنے جانے کے بیش قیمت جوڑے، ان چیزوں کی قیمت اگر بقدر نصاب ہے تو عورت غنی ہے زکوٰۃ نہیں لے سکتی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۵...... موتی وغیرہ جواہر جس کے پاس ہوں اور تجارت کیلئے نہ ہوں تو زکوٰۃ واجب نہیں مگر جب نصاب کی قیمت کے ہوں تو زکوٰۃ نہیں لے سکتا۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۶...... جس کے مکان میں نصاب کی قیمت کا پائیں باغ ہو اور پائیں باغ کے اندر ضروریات مکان باورچی خانہ، غسل خانہ وغیرہ نہیں

تو اسے زکوٰۃ لینا جائز نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۷:** بنی ہاشم کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے۔ نہ غیر انہیں دے سکے، نہ ایک ہاشمی دوسرے ہاشمی کو۔ بنی ہاشم سے مراد حضرت علی و جعفر و عقیل اور حضرت عباس و حارث بن عبدالمطلب کی اولادیں ہیں۔ ان کے علاوہ جنہوں نے نبی کریم ﷺ کی اعانت نہ کی، مثلاً ابولہب کہ اگرچہ یہ کافر بھی حضرت عبدالمطلب کا بیٹا تھا، مگر اس کی اولادیں بنی ہاشم میں شمار نہ ہوں گی۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۳۸:** بنی ہاشم کے آزاد کیے ہوئے غلاموں کو بھی نہیں دے سکتے تو جو غلام ان کی ملک میں ہیں انہیں دینا بطریق اولیٰ ناجائز۔ (درمختار وغیرہ کتب عامہ)

**مسئلہ نمبر ۳۹:** ماں ہاشمی بلکہ سیدانی ہو اور باپ ہاشمی نہ ہو تو وہ ہاشمی نہیں کہ شرع میں نسب باپ سے ہے۔ لہٰذا ایسے شخص کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں اگر کوئی دوسرا مانع نہ ہو۔

**مسئلہ نمبر ۴۰:** صدقۂ نفل اور اوقاف کی آمدنی بنی ہاشم کو دے سکتے ہیں خواہ وقف کرنے والے نے ان کی تعیین کی ہو یا نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۴۱:** ذمی کافر کو نہ زکوٰۃ دے سکتے ہیں نہ کوئی صدقۂ واجبہ جیسے نذر و کفارہ و صدقۂ فطر اور حربی کو کسی قسم کا صدقہ دینا جائز نہیں نہ واجبہ نہ نفل اگرچہ وہ دارالاسلام میں بادشاہِ اسلام سے امان لے کر آیا ہو۔ (درمختار) ہندوستان اگرچہ دارالاسلام ہے مگر یہاں کے کافر ذمی نہیں۔ انہیں صدقاتِ نفل مثلاً ہدیہ وغیرہ دینا بھی ناجائز ہے۔

**فائدہ:** جن لوگوں کو زکوٰۃ دینا ناجائز ہے انہیں اور بھی کوئی صدقۂ واجبہ نذر و کفارہ و فطرہ دینا جائز نہیں۔ سوا غنیمت اور معدن کے کہ اپنا خمس اپنے والدین و اولاد کو بھی دے سکتا ہے بلکہ بعض صورت میں تو خود بھی صرف کر سکتا ہے جس کا بیان گزرا۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۲:** جن لوگوں کی نسبت بیان کیا گیا کہ انہیں زکوٰۃ دے سکتے ہیں، ان سب کا فقیر ہونا شرط ہے۔ سوا عامل کے کہ اس کے لیے فقیر ہونا شرط نہیں اور ابن السبیل اگرچہ غنی ہو اس وقت حکم فقیر میں ہے، باقی کسی کو جو فقیر نہ ہو زکوٰۃ نہیں دے سکتے۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۳:** جو شخص مرض الموت میں ہے اس نے زکوٰۃ اپنے بھائی کو دی اور یہ بھائی اس کا وارث ہے تو زکوٰۃ حکماً ادا ہو گئی مگر باقی ورثہ کو اختیار ہے کہ اس سے زکوٰۃ واپس لیں کہ یہ وصیت کے حکم میں ہے اور وارث کے لیے بغیر اجازت دیگر ورثہ وصیت صحیح نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴۴:** جو شخص اس کی خدمت کرتا اور اس کے یہاں کے کام کرتا ہے اسے زکوٰۃ دی یا اس کو دی جس نے خوشخبری سنائی یا اسے دی جس نے اس کے پاس ہدیہ بھیجا۔ یہ سب جائز ہے۔ ہاں اگر عوض کہہ کر دی تو ادا نہ ہوئی۔ عید، بقرعید میں خدام مرد و عورت کو عیدی کہہ کر دی تو ادا ہو گئی۔ (جوہرہ، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۵:** جس نے تحری کی یعنی سوچا اور دل میں یہ بات جمی کہ اس کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں اور زکوٰۃ دے دی، بعد میں ظاہر ہوا کہ وہ مصرفِ زکوٰۃ ہے یا کچھ حال نہ کھلا تو ادا ہو گئی اور اگر بعد میں معلوم ہوا کہ وہ غنی تھا یا اس کے والدین میں کوئی تھا یا اپنی اولاد تھی یا شوہر تھا یا زوجہ تھی یا ہاشمی یا ہاشمی کا غلام تھا یا ذمی تھا، جب بھی ادا ہو گئی اور اگر یہ معلوم ہوا کہ اس کا غلام تھا یا حربی تھا تو ادا نہ ہوئی۔ اب پھر دے اور یہ بھی تحری ہی کے حکم میں ہے کہ اس نے سوال کیا، اس نے غنی نہ جان کر دے دیا، وہ فقیروں کی جماعت میں انہیں کی وضع میں تھا، اسے دے دیا۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴۶:** اگر بے سوچے سمجھے دے دی یعنی یہ خیال بھی نہ آیا کہ اسے دے سکتے ہیں یا نہیں اور بعد میں معلوم ہوا کہ اسے نہیں دے سکتے تھے تو ادا نہ ہوئی ورنہ ہو گئی اور اگر دیتے وقت شک تھا اور تحری نہ کی یا کی مگر کسی طرف دل نہ جما یا تحری کی اور غالب گمان یہ ہوا کہ یہ زکوٰۃ کا مصرف نہیں اور دے دیا تو ان سب صورتوں میں ادا نہ ہوئی۔ مگر جب کہ دینے کے بعد یہ ظاہر ہوا کہ واقعی وہ مصرفِ زکوٰۃ تھا تو ادا ہو گئی۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۴۷:** زکوٰۃ وغیرہ صدقات میں افضل یہ ہے کہ اولاً اپنے بھائیوں بہنوں کو دے پھر ان کی اولاد کو پھر چچا و پھوپھیوں کو

پھر ان کی اولاد کو پھر ماموں اور خالہ کو پھر ان کی اولاد کو پھر ذوی الارحام یعنی رشتہ والوں کو پھر پڑوسیوں کو پھر اپنے پیشہ والوں کو پھر اپنے شہر یا گاؤں کے رہنے والوں کو۔ (جوہرہ، عالمگیری) حدیث میں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اے امت محمد! قسم ہے اس کی جس نے مجھے حق کے ساتھ بھیجا، اللہ تعالیٰ اس شخص کے صدقہ کو قبول نہیں فرماتا جس کے رشتہ دار اس کے سلوک کرنے کے محتاج ہوں اور یہ غیروں کو دے۔ قسم ہے اس کی جس کے دست قدرت میں میری جان ہے، اللہ تعالیٰ اس کی طرف قیامت کے دن نظر نہ فرمائے گا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴۸...... دوسرے شہر کو زکوۃ بھیجنا مکروہ ہے مگر جب کہ وہاں اس کے رشتہ والے ہوں تو ان کیلئے بھیج سکتا ہے یا وہاں کے لوگوں کو زیادہ حاجت ہے یا زیادہ پرہیزگار ہیں یا مسلمانوں کے حق میں وہاں بھیجنا زیادہ نافع ہے یا طالب علم کیلئے بھیجے یا زاہدوں کیلئے یا دارالحرب میں ہے اور زکوۃ دارالاسلام میں بھیجے یا سال تمام سے پہلے ہی بھیج دے۔ ان سب صورتوں میں دوسرے شہر میں جہاں مال ہو وہاں کے فقرا کو زکوۃ دی جائے اور صدقہ فطر میں وہ شہر معتبر ہے جہاں خود ہے۔ اگر خود ایک شہر میں ہے اور اس کے چھوٹے بچے اور غلام دوسرے شہر میں تو جہاں خود ہے وہاں کے فقرا پر صدقہ فطر تقسیم کرے۔ (جوہرہ، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۹...... بدمذہب کو زکوۃ دینا جائز نہیں۔ (درمختار) جب بدمذہب کا یہ حکم ہے تو وہابیہ زمانہ کہ توہین خدا و تنقیص شان رسالت کرتے ہیں جن کو اکابر علمائے حرمین طیبین نے بالاتفاق کافر و مرتد فرمایا۔ اگرچہ وہ اپنے آپ کو مسلمان کہیں، انہیں زکوۃ دینا سخت حرام ہے اور دی تو ادا نہ ہوگی۔

مسئلہ نمبر ۵۰...... جس کے پاس آج کے کھانے کو ہے یا تندرست ہے کہ کما سکتا ہے اسے کھانے کیلئے سوال حلال نہیں اور بے مانگے کوئی خود دیدے تو لینا جائز اور کھانے کو اس کے پاس ہے مگر کپڑا نہیں تو کپڑے کیلئے سوال کر سکتا ہے۔ یونہی اگر جہاد یا طلب علم دین میں مشغول ہے تو اگرچہ صحیح تندرست کمانے پر قادر ہو اسے سوال کی اجازت ہے۔ جسے سوال جائز نہیں اس کے سوال پر دینا بھی ناجائز۔ دینے والا بھی گنہگار ہوگا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵۱...... مستحب یہ ہے کہ ایک شخص کو اتنا دیں کہ اس دن اسے سوال کی حاجت نہ پڑے اور یہ اس فقیر کی حالت کے اعتبار سے مختلف ہے، اس کے کھانے بال بچوں کی کثرت اور دیگر امور کا لحاظ کر کے دے۔ (درمختار، ردالمحتار)

## صدقہ فطر کا بیان

حدیث ۱...... صحیح بخاری و مسلم میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے زکوۃ فطر ایک صاع خرما یا جو غلام و آزاد مرد و عورت چھوٹے اور بڑے مسلمانوں پر مقرر کی اور یہ حکم فرمایا کہ نماز کو جانے سے پیشتر ادا کریں۔

حدیث ۲...... ابو داود و نسائی رحمہما اللہ کی روایت میں ہے کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے آخر رمضان میں فرمایا اپنے روزے کا صدقہ ادا کرو، اس صدقہ کو رسول اللہ ﷺ نے مقرر فرمایا۔ ایک صاع خرما یا جو یا نصف صاع گیہوں۔

حدیث ۳...... ترمذی شریف میں بروایت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے ایک شخص کو بھیجا کہ مکہ کے کوچوں میں اعلان کر دے کہ صدقہ فطر واجب ہے۔

حدیث ۴...... ابو داود و ابن ماجہ و حاکم رحمہم اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے زکوۃ فطر مقرر فرمائی کہ لغو اور بیہودہ کلام سے روزے کی طہارت ہو جائے اور مساکین کی خورش ہو جائے۔

حدیث ۵...... دیلمی و خطیب و ابن عساکر رحمہم اللہ انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ بندہ کا روزہ آسمان و زمین کے

درمیان معلق رہتا ہے جب تک کہ صدقۂ فطر ادا نہ کرے۔

**مسئلہ نمبر ۱**.....صدقۂ فطر واجب ہے، عمر بھر اس کا وقت ہے یعنی اگر ادا نہ کیا ہو تو اب ادا کر دے۔ ادا نہ کرنے سے ساقط نہ ہوگا، نہ اب ادا کرنا قضا ہے بلکہ اب بھی ادا ہی ہے اگرچہ مسنون قبل نماز عید ادا کر دینا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲**.....صدقۂ فطر شخص پر واجب ہے مال پر نہیں، لہٰذا مر گیا تو اس کے مال سے ادا نہیں کیا جائے گا۔ ہاں اگر ورثہ بطور احسان اپنی طرف سے ادا کریں تو ہو سکتا ہے، کچھ ان پر جبر نہیں اور اگر وصیت کر گیا تو تہائی مال سے ضرور ادا کیا جائیگا اگرچہ ورثہ اجازت نہ دیں۔
(جوہرہ وغیرہا)

**مسئلہ نمبر ۳**.....عید کے دن صبح صادق طلوع ہوتے ہی صدقۂ فطر واجب ہوتا ہے، لہٰذا جو شخص صبح صادق ہونے سے پہلے مر گیا یا غنی تھا فقیر ہو گیا یا صبح طلوع ہونے کے بعد کافر مسلمان ہوا یا بچہ پیدا ہوا یا فقیر تھا غنی ہو گیا تو واجب ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴**.....صدقۂ فطر ہر مسلمان آزاد مالک نصاب پر جس کی نصاب حاجت اصلیہ سے فارغ ہو واجب ہے اس میں عاقل، بالغ اور مال نامی ہونے کی شرط نہیں۔ (درمختار) مال نامی اور حاجت اصلیہ کا بیان گزر چکا، اس کی صورتیں وہیں سے معلوم کریں۔

**مسئلہ نمبر ۵**.....نابالغ بالغ ہو گیا یا مجنون کا جنون جاتا رہا تو اب یہ خود ادا کر دیں اور اگر یہ مالک نصاب نہ تھے اور ولی نے ادا نہ کیا تو بالغ ہونے یا ہوش میں آنے پر ان کے ذمہ ادا کرنا نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶**.....صدقۂ فطر ادا کرنے کیلئے مال کا باقی رہنا بھی شرط نہیں، مال ہلاک ہونے کے بعد صدقہ واجب رہے گا، ساقط نہ ہوگا، بخلاف زکوۃ و عشر کہ یہ دونوں مال ہلاک ہو جانے سے ساقط ہو جاتے ہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۷**.....مرد مالک نصاب پر اپنی طرف سے اپنے چھوٹے بچے کی طرف سے واجب ہے جبکہ بچہ خود مالک نصاب نہ ہو، ورنہ اس کا صدقہ اسی کے مال سے ادا کیا جائے اور مجنون اولاد اگرچہ بالغ ہو جبکہ غنی نہ ہو تو اس کا صدقہ اس کے باپ پر واجب ہے اور غنی ہو تو خود اس کے مال سے ادا کیا جائے، جنون خواہ اصلی ہو یعنی اسی حالت میں بالغ ہوا یا بعد کو عارض ہوا، دونوں کا ایک حکم ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸**.....صدقۂ فطر واجب ہونے کیلئے روزہ رکھنا شرط نہیں، اگر کسی عذر، سفر، مرض، بڑھاپے کی وجہ سے یا معاذ اللہ بلا عذر روزہ نہ رکھا جب بھی واجب ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۹**.....نابالغ لڑکی جو اس قابل ہے کہ شوہر کی خدمت کر سکے اس کا نکاح کر دیا اور شوہر کے یہاں اسے بھیج بھی دیا تو کسی پر اس کی طرف سے صدقہ واجب نہیں، نہ شوہر پر نہ باپ پر اور اگر قابل خدمت نہیں یا شوہر کے یہاں اسے بھیجا نہیں تو بدستور باپ پر ہے۔ پھر یہ سب اس وقت ہے کہ لڑکی خود مالک نصاب نہ ہو۔ ورنہ بہرحال اس کا صدقۂ فطر اس کے مال سے ادا کیا جائے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۰**.....باپ نہ ہو تو دادا باپ کی جگہ ہے۔ یعنی اپنے فقیر و یتیم پوتے پوتی کی طرف سے اس پر صدقہ دینا واجب ہے۔
(درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۱**.....ماں پر اپنے چھوٹے بچوں کی طرف سے صدقہ دینا واجب نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۲**.....خدمت کے غلام اور مدبر و ام ولد کی طرف سے ان کے مالک پر صدقۂ فطر واجب ہے، اگرچہ غلام مدیون ہو اگرچہ دین میں مستغرق ہو اور اگر غلام گروی ہو اور مالک کے پاس حاجت اصلیہ کے سوا اتنا ہو کہ دین ادا کر دے اور پھر نصاب کا مالک رہے تو مالک پر اس کی طرف سے بھی صدقہ واجب ہے۔ (درمختار، عالمگیری وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۱۳**.....تجارت کے غلام کا فطرہ مالک پر واجب نہیں اگرچہ اس کی قیمت بقدر نصاب نہ ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۴...... غلام عاریۃً دے دیا یا کسی کے پاس امانت رکھا تو مالک پر فطرہ واجب ہے اور اگر یہ وصیت کر گیا کہ یہ غلام فلاں کا کام کرے اور میرے بعد اس کا مالک فلاں ہے تو فطرہ مالک پر ہے اس پر نہیں جس کے قبضہ میں ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۱۵...... بھاگا ہوا غلام اور جسے حربیوں نے قید کر لیا ان کی طرف سے صدقہ مالک پر نہیں۔ یونہی اگر کسی نے غصب کر لیا اور غاصب انکار کرتا ہے اور اس کے پاس گواہ نہیں تو اس کا فطرہ بھی واجب نہیں مگر جب کہ واپس مل جائیں تو اب ان کی طرف سے سالہائے گزشتہ کا فطرہ دے مگر حربی اگر غلام کے مالک ہو گئے تو واپسی کے بعد بھی اس کا فطرہ نہیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۶...... مکاتب کا فطرہ نہ مکاتب پر ہے نہ اس کے مالک پر۔ یونہی مکاتب اور ماذون کے غلام کا اور مکاتب اگر بدل کتابت ادا کرنے سے عاجز آیا تو مالک پر سالہائے گزشتہ کا فطرہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۷...... دو یا چند شخصوں میں غلام مشترک ہے تو اس کا فطرہ کسی پر نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۸...... غلام بیچ ڈالا اور بائع یا مشتری یا دونوں نے واپسی کا اختیار رکھا۔ عید الفطر آگئی اور میعاد اختیار ختم نہ ہوئی تو اس کا فطرہ موقوف ہے، اگر بیع قائم رہی تو مشتری دے ورنہ بائع۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۹...... اگر مشتری نے خیار عیب یا خیار رویت کے سبب واپس کیا تو اگر قبضہ کر لیا تھا تو مشتری پر ہے ورنہ بائع پر۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۰...... غلام کو بیچا مگر وہ بیع فاسد ہوئی اور مشتری نے قبضہ کر کے واپس کر دیا یا عید کے بعد قبضہ کر کے آزاد کر دیا تو بائع پر ہے اور اگر عید سے پہلے قبضہ کیا اور بعد عید آزاد کیا تو مشتری پر۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۱...... مالک نے غلام سے کہا۔ جب عید کا دن آئے تو تو آزاد ہے۔ عید کے دن غلام آزاد ہو جائے گا اور مالک پر اس کا فطرہ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۲...... اپنی عورت اور اولاد عاقل بالغ کا فطرہ اس کے ذمہ نہیں اگرچہ اپاہج ہو، اگرچہ اس کے نفقات اس کے ذمہ ہوں۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر۲۳...... عورت یا بالغ اولاد کا فطرہ بغیر ان کے اذن ادا کر دیا تو ادا ہو گیا بشرطیکہ اولاد اس کے عیال میں ہو یعنی اس کا نفقہ وغیرہ اس کے ذمہ ہو ورنہ اولاد کی طرف سے بلا اذن ادا نہ ہوگا اور عورت نے اگر شوہر کا فطرہ بغیر حکم ادا کر دیا ادا نہ ہوا۔ (عالمگیری، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر۲۴...... ماں باپ، دادا دادی، نابالغ بھائی اور دیگر رشتہ داروں کا فطرہ اس کے ذمہ نہیں اور بغیر حکم ادا بھی نہیں کر سکتا۔ (عالمگیری، جوہرہ)

مسئلہ نمبر۲۵...... صدقہ فطر کی مقدار یہ ہے کہ گیہوں یا اس کا آٹا یا ستو نصف صاع، کھجور یا منقیٰ یا جو یا اس کا آٹا یا ستو ایک صاع۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۶...... گیہوں، جو، کھجوریں، منقیٰ دیے جائیں تو ان کی قیمت کا اعتبار نہیں۔ مثلاً نصف صاع عمدہ جو جن کی قیمت ایک صاع جو کے برابر ہے یا چہارم صاع کھرے گیہوں جو قیمت میں آدھے صاع گیہوں کے برابر ہیں یا نصف صاع کھجوریں دیں جو ایک صاع جو یا نصف صاع گیہوں کی قیمت کی ہوں، یہ سب ناجائز ہے۔ جتنا دیا اتنا ہی ادا ہوا باقی اس کے ذمہ باقی ہے ادا کرے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر۲۷...... نصف صاع جو اور چہارم صاع گیہوں دیے یا نصف صاع جو اور نصف صاع کھجور تو بھی جائز ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۸**...... گیہوں اور جو ملے ہوئے ہیں اور گیہوں زیادہ ہیں تو نصف صاع دے ورنہ ایک صاع۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۹**...... گیہوں اور جو کے دینے سے ان کا آٹا دینا افضل ہے اور اس سے افضل یہ کہ قیمت دے دے خواہ گیہوں کی قیمت دے یا جو کی یا کھجور کی مگر گرانی میں خود ان کا دینا قیمت دینے سے افضل ہے اور اگر خراب گیہوں یا جو کی قیمت دی تو اچھے کی قیمت سے جو کمی پڑے، پوری کرے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۰**...... ان چار چیزوں کے علاوہ اگر کسی دوسری چیز سے فطرہ ادا کرنا چاہے، مثلاً چاول، جوار، باجرہ یا اور کوئی غلہ یا اور کوئی چیز دینا چاہے تو قیمت کا لحاظ کرنا ہوگا یعنی وہ چیز آدھے صاع گیہوں یا ایک صاع جو کی قیمت کی ہو، یہاں تک کہ روٹی دیں تو اس میں بھی قیمت کا لحاظ کیا جائے گا اگرچہ گیہوں یا جو کی ہو۔ (درمختار، عالمگیری وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۳۱**...... اعلیٰ درجہ کی تحقیق اور احتیاط یہ ہے کہ صاع کا وزن تین سو اکاون روپے بھر ہے اور نصف صاع ایک سو پچھتر روپے اٹھنی بھر اوپر۔ (فتاویٰ رضویہ)

**مسئلہ نمبر ۳۲**...... فطرہ کا مقدم کرنا مطلقاً جائز ہے جب کہ وہ شخص موجود ہو جس کی طرف سے ادا کرتا ہو اگرچہ رمضان سے پیشتر ادا کر دے اور اگر فطرہ ادا کرتے وقت مالک نصاب نہ تھا پھر ہو گیا تو فطرہ صحیح ہے اور بہتر یہ ہے کہ عید کی صبح صادق ہونے کے بعد اور عیدگاہ جانے سے پہلے ادا کر دے۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۳**...... ایک شخص کا فطرہ ایک مسکین کو دینا بہتر ہے اور چند مساکین کو دے دیا جب بھی جائز ہے۔ یونہی ایک مسکین کو چند شخصوں کا فطرہ دینا بھی بلا خلاف جائز ہے اگرچہ سب فطرے ملے ہوئے ہوں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۴**...... شوہر نے عورت کو اپنا فطرہ ادا کرنے کا حکم دیا، اس نے شوہر کے فطرہ کے گیہوں اپنے فطرہ کے گیہوں میں ملا کر فقیر کو دے دیئے اور شوہر نے ملانے کا حکم نہ دیا تھا تو عورت کا فطرہ ادا ہو گیا شوہر کا نہیں مگر جب کہ ملا دینے پر عرف جاری ہو تو شوہر کا بھی ادا ہو جائیگا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۵**...... عورت نے شوہر کو اپنا فطرہ ادا کرنے کا اذن دیا، اس نے عورت کے گیہوں میں ملا کر سب کی نیت سے فقیر کو دے دیئے، جائز ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۶**...... صدقۂ فطر کے مصارف وہی ہیں جو زکوٰۃ کے ہیں، یعنی جن کو زکوٰۃ دے سکتے ہیں انہیں فطرہ بھی دے سکتے ہیں اور جنہیں زکوٰۃ نہیں دے سکتے، انہیں فطرہ بھی نہیں۔ سوا عامل کے کہ اس کے لئے زکوٰۃ ہے فطرہ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۷**...... اپنے غلام کی عورت کو فطرہ دے سکتے ہیں اگرچہ اس کا نفقہ اسی پر ہو۔ (درمختار)

## سوال کسے حلال ہے اور کسے نہیں؟

آج کل ایک عام بلا یہ پھیلی ہوئی ہے کہ اچھے خاصے تندرست چاہیں تو کما کر اوروں کو کھلائیں مگر انہوں نے اپنے وجود کو بے کار قرار دے رکھا ہے۔ کون محنت کرے اور مصیبت جھیلے۔ بے مشقت جو مل جائے تو تکلیف کیوں برداشت کرے۔ ناجائز طور پر سوال کرتے اور بھیک مانگ کر پیٹ بھرتے ہیں اور بہتیرے ایسے ہیں کہ مزدوری، چھوٹی موٹی تجارت کو ننگ و عار خیال کرتے اور بھیک مانگنا جو حقیقتاً ایسوں کے لئے بے عزتی و بے غیرتی ہے مایۂ عزت جانتے ہیں اور بہتوں نے تو بھیک مانگنا اپنا پیشہ ہی بنا رکھا ہے۔ گھر میں ہزاروں روپے ہیں۔ سود کا لین دین کرتے، زراعت وغیرہ کرتے ہیں، مگر بھیک مانگنا نہیں چھوڑتے۔ ان سے کہا جائے تو جواب دیتے ہیں کہ یہ ہمارا پیشہ ہے، واہ صاحب واہ! کیا ہم اپنا

پیشہ چھوڑ دیں۔ حالانکہ ایسوں کو سوال حرام ہے اور جسے ان کی حالت معلوم ہو اسے جائز نہیں کہ ان کو دے۔

اب چند حدیثیں سنئے۔ دیکھئے کہ آقائے دو عالم ﷺ ایسے سائلوں کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔

حدیث ۱...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ آدمی سوال کرتا رہے گا یہاں تک کہ قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ اس کے چہرے پر گوشت کا ٹکڑا نہ ہوگا۔ یعنی نہایت بے آبرو ہو کر۔

حدیث ۲......تا......۴...... ابو داؤد و ترمذی و نسائی و ابن حبان رحمہم اللہ سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ سوال ایک قسم کی خراش ہے کہ آدمی سوال کر کے اپنے منہ کو نوچتا ہے۔ جو چاہے اپنے منہ پر اس خراش کو باقی رکھے اور جو چاہے چھوڑ دے۔ ہاں اگر آدمی صاحب سلطنت سے اپنا حق مانگے یا ایسے امر میں سوال کرے کہ اس سے چارہ نہ ہو (تو جائز ہے) اور اسی کے مثل امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے عبد اللہ بن عمر اور طبرانی رحمہما اللہ نے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۵...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص لوگوں سے سوال کرے، حالانکہ نہ اسے فاقہ پہنچا نہ اتنے بال بچے ہیں جن کی طاقت نہیں رکھتا تو قیامت کے دن اس طرح آئے گا کہ اس کے منہ پر گوشت نہ ہوگا اور حضور ﷺ نے فرمایا جس پر نہ فاقہ گزرا اور نہ اتنے بال بچے ہیں جن کی طاقت نہیں رکھتا اور سوال کا دروازہ کھولے، اللہ تعالیٰ اس پر فاقہ کا دروازہ کھول دے گا ایسی جگہ سے جو اس کے خیال میں بھی نہیں۔

حدیث ۶......۷...... نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے عائذ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اگر لوگوں کو معلوم ہوتا کہ سوال کرنے میں کیا ہے تو کوئی کسی کے پاس سوال کرنے نہ جاتا اور اسی کے مثل طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۸......۹...... امام احمد رحمۃ اللہ علیہ بسند جید و طبرانی و بزار رحمہما اللہ عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے راوی کہ نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں غنی کا سوال کرنا قیامت کے دن اس کے چہرے میں عیب ہوگا اور بزار رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں یہ بھی ہے کہ غنی کا سوال آگ ہے، اگر تھوڑا دیا گیا تو تھوڑی اور زیادہ تو زیادہ۔ اور اسی کے مثل امام احمد و بزار و طبرانی رحمہم اللہ ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۱۰...... طبرانی کبیر میں اور ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح اور ترمذی و بیہقی رحمہما اللہ حبشی بن جنادہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص بغیر حاجت سے سوال کرتا ہے گویا وہ انگارہ کھاتا ہے۔

حدیث ۱۱...... مسلم و ابن ماجہ رحمہما اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا، جو مال بڑھانے کیلئے سوال کرتا ہے وہ انگارے کا سوال کرتا ہے تو چاہے زیادہ مانگے یا کم کا سوال کرے۔

حدیث ۱۲...... ابو داؤد و ابن حبان و ابن خزیمہ رحمہم اللہ سہل بن حنظلہ رضی اللہ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جو شخص سوال کرے اور اس کے پاس اتنا ہے جو اسے بے پرواہ کرے وہ آگ کی زیادتی چاہتا ہے۔ لوگوں نے عرض کیا کہ وہ کیا مقدار ہے جس کے ہوتے سوال جائز نہیں۔ فرمایا صبح و شام کا کھانا۔

حدیث ۱۳...... ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح میں امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص لوگوں سے سوال کرے اس لئے کہ اپنے مال کو بڑھائے تو وہ جہنم کا گرم پتھر ہے۔ اب اسے اختیار ہے چاہے تھوڑا مانگے یا زیادہ طلب کرے۔

حدیث ۱۴......۱۵...... امام احمد و ابو یعلیٰ و بزار رحمہم اللہ نے عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے صغیر میں ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا صدقہ سے مال کم نہیں ہوتا اور حق معاف کرنے سے قیامت کے دن اللہ عزوجل بندے کی عزت بڑھائے گا اور بندہ سوال کا دروازہ نہ کھولے گا مگر اللہ عزوجل اس پر محتاجی کا دروازہ کھولے گا۔

حدیث ۱۶...... مسلم و ابوداود و نسائی رحمہم اللہ قبیصہ بن مخارق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہتے ہیں کہ مجھ پر ایک مرتبہ تاوان لازم آیا میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر سوال کیا، فرمایا: ٹھہرو، ہمارے پاس صدقہ کا مال آنے دو تو تمہارے لیے حکم فرمائیں گے۔ پھر فرمایا: اے قبیصہ! سوال حلال نہیں مگر تین باتوں میں، کسی نے ضمانت کی ہو (یعنی کسی قوم کی طرف سے دیت کا ضامن ہوا یا آپس کی جنگ میں صلح کرائی اور اس پر کسی مال کا ضامن ہوا) تو اسے سوال حلال ہے۔ یہاں تک کہ وہ مقدار پالے پھر باز رہے یا کسی شخص پر آفت آئی کہ اس کے مال کو تباہ کر دیا تو اسے سوال حلال ہے یہاں تک کہ بسر اوقات کے لیے پا جائے یا کسی کو فاقہ پہنچا اور اس کی قوم کے تین[1] عقلمند شخص گواہی دیں کہ فلاں کو فاقہ پہنچا ہے تو اسے سوال حلال ہے۔ یہاں تک کہ بسر اوقات کے لیے حاصل کر لے اور ان تین باتوں کے سوا اے قبیصہ سوال کرنا حرام ہے کہ سوال کرنے والا حرام کھاتا ہے۔

حدیث ۱۷، ۱۸...... امام بخاری و ابن ماجہ رحمہما اللہ زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کوئی شخص رسی لے کر جائے اور اپنی پیٹھ پر لکڑیوں کا گٹھا لا کر بیچے اور سوال کی ذلت سے اللہ عزوجل اس کے چہرہ کو بچائے یہ اس سے بہتر ہے کہ لوگوں سے سوال کرے کہ لوگ اسے دیں یا نہ دیں۔ اسی کے مثل امام بخاری و مسلم و امام مالک و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۱۹...... امام مالک و بخاری و ابوداود و نسائی رحمہم اللہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ منبر پر تشریف فرما تھے۔ صدقہ کا اور سوال سے بچنے کا ذکر فرما رہے تھے، یہ فرمایا کہ اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے۔ اوپر والا ہاتھ خرچ کرنے والا اور نیچے والا مانگنے والا ہے۔

حدیث ۲۰...... امام مالک و بخاری و مسلم و ابوداود و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ انصار میں کچھ لوگوں نے حضور ﷺ سے سوال کیا۔ حضور ﷺ نے عطا فرمایا۔ پھر مانگا حضور ﷺ نے عطا کیا۔ پھر مانگا حضور ﷺ نے عطا فرمایا یہاں تک کہ وہ مال جو حضور ﷺ کے پاس تھا، ختم ہوگیا۔ پھر فرمایا جو کچھ میرے پاس مال ہوگا اسے میں تم سے اٹھا نہ رکھوں گا اور جو سوال سے بچنا چاہے گا اللہ عزوجل اسے بچائے گا اور جو غنی بننا چاہے گا اللہ عزوجل اسے غنی کر دے گا اور جو صبر کرنا چاہے گا اللہ عزوجل اسے صبر دے گا اور صبر سے بڑھ کر اس سے زیادہ وسیع عطا کسی کو نہ ملی۔

حدیث ۲۱...... حضرت امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ لالچ محتاجی ہے اور ناامیدی تونگری۔ آدمی جب کسی چیز سے ناامید ہو جاتا ہے تو اس کی پروا نہیں رکھتا۔

حدیث ۲۲...... امام بخاری و مسلم رحمہما اللہ فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ مجھے عطا فرماتے تو میں عرض کرتا کسی ایسے کو دیجئے جو مجھ سے زیادہ حاجت مند ہو۔ ارشاد فرمایا: اسے لو اور اپنا کرلو اور خیرات کر دو۔ جو مال تمہارے پاس بے مانگے اور بے طمع آجائے اسے لے لو اور جو نہ آئے اس کے پیچھے اپنے نفس کو نہ ڈالو۔

حدیث ۲۳...... ابوداود رحمۃ اللہ علیہ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ ایک انصاری نے حاضر خدمت اقدس ہو کر سوال کیا۔ ارشاد فرمایا کہ تمہارے گھر میں کچھ نہیں ہے۔ عرض کی ایک ٹاٹ ہے جس کا ایک حصہ ہم اوڑھتے ہیں اور ایک حصہ بچھاتے ہیں اور لکڑی کا پیالہ ہے جس میں ہم پانی پیتے ہیں۔ ارشاد فرمایا میرے حضور دونوں چیزیں حاضر کر دو۔ وہ حاضر کر دیے۔ حضور ﷺ نے اپنے دست مبارک میں لے کر ارشاد فرمایا: انہیں کون خریدتا ہے۔ ایک صاحب نے عرض کی ایک درہم کے عوض میں خریدتا ہوں۔ ارشاد فرمایا: ایک درہم سے زیادہ کون دیتا ہے۔ دو یا تین بار فرمایا۔ کسی اور صاحب نے عرض کی میں دو درہم پر لیتا ہوں۔ انہیں یہ دونوں چیزیں دے دیں اور درہم لے لئے اور انصاری کو دونوں درہم دے کر

---

[1] تین شخصوں کی گواہی جمہور کے نزدیک بطور استحباب ہے ورنہ یہ حکم اس شخص کے لیے ہے جس کا مالدار ہونا معلوم و مشہور ہے تو فقیر کو اس کا قول مسلم نہیں اور جس کا مالدار ہونا معلوم نہ ہو تو فقط اس کا کہہ دینا کافی ہے۔ ۱۲ منہ

ارشاد فرمایا: ایک کا غلہ خرید کر گھر ڈال آؤ اور ایک کی کلہاڑی خرید کر میرے پاس لاؤ وہ حاضر ہوئے۔ حضور ﷺ نے اپنے دست مبارک سے اس میں بینٹ (دستہ) ڈالا اور فرمایا جاؤ لکڑیاں کاٹو اور بیچو اور پندرہ دن تک تمہیں نہ دیکھوں۔ (یعنی اتنے دنوں تک یہاں حاضر نہ ہونا) وہ گئے۔ لکڑیاں کاٹ کر بیچتے رہے۔ اب حاضر ہوئے تو ان کے پاس دس درہم تھے۔ چند درہم کا کپڑا خریدا اور چند کا غلہ۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: یہ اس سے بہتر ہے کہ قیامت کے دن سوال تمہارے منہ پر چھالا ہو کر آتا۔ سوال درست نہیں مگر تین لوگوں کیلئے۔ ایک محتاجی والے کیلئے جو اسے زمین پر لٹا دے یا تاوان کیلئے جو رسوا کر دے یا خون والے (دیت) کیلئے جو اسے تکلیف پہنچائے۔

حدیث ۲۴، ۲۵: ابو داود و ترمذی رحمہما اللہ بافادہ تصحیح و تحسین و حاکم رحمۃ اللہ علیہ بافادہ تصحیح عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جسے فاقہ پہنچا اور اس نے لوگوں کے سامنے بیان کیا تو اس کا فاقہ بند نہ کیا جائے گا اور اگر اس نے اللہ عزوجل سے عرض کی تو اللہ عزوجل اسے جلد بے نیاز کر دے گا۔ خواہ جلد موت دیدے یا جلد مالدار کر دے اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جو بھوکا یا محتاج ہوا اور اس نے آدمیوں سے چھپایا اور اللہ عزوجل کے حضور عرض کی تو اللہ عزوجل پر حق ہے کہ ایک سال کی حلال روزی اس پر کشادہ فرمائے۔

بعض سائل یہ دعا کرتے ہیں کہ اللہ عزوجل کیلئے دو خدا کے واسطے دو۔ حالانکہ اس کی بہت سخت ممانعت ہے ایک حدیث میں اسے ملعون فرمایا گیا ہے[1] اور ایک حدیث میں بدترین خلائق اور اگر کسی نے اس طرح سوال کیا تو جب تک بری بات کا سوال نہ ہو یا خود سوال بُرا نہ ہو (جیسے مالدار یا ایسے شخص کا بھیک مانگنا جو قوی تندرست کمانے پر قادر ہو) اور سوال کو بلا دقت پورا کر سکتا ہے تو پورا کرنا ہی ادب ہے کہ کہیں ہوئے ظاہر حدیث یہ بھی اس وعید کا مستحق نہ ہو جائے۔ ہاں اگر سائل متعنت ہو تو نہ دے۔ یہ بھی لحاظ رہے کہ مسجد میں سوال نہ کرے۔ خصوصاً جمعہ کے دن لوگوں کی گردنیں پھلانگ کر کہ یہ حرام ہے بلکہ بعض علما فرماتے ہیں کہ مسجد کے سائل کو اگر ایک پیسہ دیا تو ستر پیسے اور خیرات کرے کہ اس ایک پیسہ کا کفارہ ہو۔ مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے ایک شخص کو عرفہ کے دن عرفات میں سوال کرتے ہوئے دیکھا اسے درے لگائے اور فرمایا کہ اس دن میں اور ایسی جگہ غیر خدا سے سوال کرتا ہے۔

ان چند احادیث کے دیکھنے سے معلوم ہوا ہوگا کہ بھیک مانگنا بہت ذلت کی بات ہے بلا ضرورت سوال نہ کرے اور حالت ضرورت میں بھی ان امور کا لحاظ رکھے جن سے ممانعت وارد ہے اور سوال کی حاجت ہی پڑ جائے تو مبالغہ ہرگز نہ کرے کہ بے لئے پیچھا نہ چھوڑے کہ اس کی بھی ممانعت آئی ہے۔

## صدقات نفل کا بیان

اللہ عزوجل کی راہ میں دینا نہایت اچھا کام ہے۔ مال سے تم کو فائدہ نہ پہنچا تو تمہارے کیا کام آیا اور اپنے کام کا وہی ہے جو کھا پہن لیا یا آخرت کیلئے خرچ کیا نہ وہ کہ جمع کیا اور دوسروں کیلئے چھوڑ گئے۔

اس کے فضائل میں چند حدیثیں سنئے اور ان پر عمل کیجئے۔ اللہ عزوجل توفیق دینے والا ہے۔

حدیث ۱: صحیح مسلم شریف میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔ بندہ کہتا ہے میرا مال ہے میرا مال ہے

---

۱۔ طبرانی معجم کبیر میں ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ ملعون من سال بوجه الله وملعون من سئل بوجه الله ثم منع سائله مالم يسال هجرا ۹ تجنیس ناصری۔ پھر تاتارخانیہ پھر ہندیہ میں ہے اذا قال السائل بحق الله تعالى او بحق محمد صلى الله عليه وسلم ان تعطيني كذا لا يجب عليه في الحكم والاحسن في المروة ان يعطيه وعن المبارك قال يعطيه لانه سال بوجه الله تعالى ان لا يعطى ۱۲ منہ

اور اسے تو اس کے مال سے تین ہی قسم کا فائدہ ہے۔ جو کھا کر فنا کر دیا۔ پہن کر پرانا کر دیا۔ عطا کر کے آخرت کیلئے جمع کیا اور اس کے سوا جانے والا ہے کہ اوروں کیلئے چھوڑ جائے گا۔

حدیث ۲...... بخاری و نسائی رحمہما اللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں تم میں کون ہے کہ اسے اپنے وارث کا مال اپنے مال سے زیادہ محبوب ہے۔ صحابہ نے عرض کی۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم میں کوئی ایسا نہیں جسے اپنا مال زیادہ محبوب نہ ہو۔ فرمایا۔ اپنا مال تو وہ ہے جو آگے روانہ کر چکا اور جو پیچھے چھوڑ گیا وہ وارث کا مال ہے۔

حدیث ۳...... امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ اگر میرے پاس احد برابر سونا ہو تو مجھے یہی پسند آتا کہ تین راتیں نہ گزرنے پائیں اور اس کا میرے پاس کچھ رہ جائے۔ ہاں اگر مجھ پر دین ہو تو اس کیلئے کچھ رکھ لوں گا۔

حدیث ۴، ۵...... صحیح مسلم میں انہیں سے مروی کہ حضور ﷺ نے فرمایا کوئی دن ایسا نہیں کہ صبح ہوتی ہے مگر دو فرشتے نازل ہوتے ہیں اور ان میں ایک کہتا ہے اے اللہ عزوجل! خرچ کرنے والے کو بدلہ دے اور دوسرا کہتا ہے اے اللہ عزوجل! روکنے والے کے مال کو تلف کر اور اسی کے مثل امام احمد و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ نے ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۶...... صحیحین میں ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا۔ خرچ کر اور شمار نہ کر کہ اللہ عزوجل شمار کر کے دے گا اور بند نہ کر کہ اللہ عزوجل بھی تجھ پر بند کر دے گا۔ کچھ دے جو تجھے استطاعت ہو۔

حدیث ۷...... نیز صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے فرمایا اے ابن آدم! خرچ کر۔ میں تجھ پر خرچ کروں گا۔

حدیث ۸...... صحیح مسلم و سنن ترمذی رحمہما اللہ میں ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے ابن آدم! بچے ہوئے کا خرچ کرنا تیرے لئے بہتر ہے اور اس کا روکنا تیرے لئے برا ہے اور بقدر ضرورت روکنے پر ملامت نہیں اور ان سے شروع کر جو تیری پرورش میں ہیں۔

حدیث ۹...... صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا بخیل اور صدقہ دینے والے کی مثال ان دو شخصوں کی ہے جو لوہے کی زرہ پہنے ہوئے ہیں جن کے ہاتھ سینے اور گلے سے جکڑے ہوئے ہیں تو صدقہ دینے والے نے جب صدقہ دیا۔ وہ زرہ کشادہ ہو گئی اور بخیل جب صدقہ دینے کا ارادہ کرتا ہے ہر کڑی اپنی جگہ کو پکڑ لیتی ہے وہ کشادہ بھی کرنا چاہتا ہے تو کشادہ نہیں ہوتی۔

حدیث ۱۰...... صحیح مسلم میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ ظلم سے بچو کہ ظلم قیامت کے دن تاریکیاں ہے اور بخل سے بچو کہ بخل نے اگلوں کو ہلاک کیا۔ اسی بخل نے انہیں خون بہانے اور حرام کو حلال کرنے پر آمادہ کیا۔

حدیث ۱۱...... نیز اسی میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ ایک شخص نے عرض کی۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کس صدقہ کا زیادہ اجر ہے فرمایا۔ اس کا کہ صحت کی حالت میں دے اور لالچ ہو محتاجی کا ڈر ہو اور تونگری کی آرزو ہو، یہ نہیں کہ چھوڑے رہے اور جب جان گلے کو آ جائے تو کہے اتنا فلاں کو اور اتنا فلاں کو دے اور یہ تو فلاں کا ہو چکا یعنی وارث کا۔

حدیث ۱۲...... صحیحین میں ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہتے ہیں کہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضور ﷺ کعبہ معظمہ کے سایہ میں تشریف فرما تھے۔ مجھے دیکھ کر فرمایا۔ قسم ہے رب کعبہ کی، وہ نقصان میں ہیں۔ میں نے عرض کی۔ میرے ماں باپ حضور ﷺ پر قربان، وہ کون لوگ ہیں۔ فرمایا زیادہ مال والے مگر جو اس طرح اور اس طرح اور اس طرح کرے آگے پیچھے داہنے بائیں یعنی ہر موقع پر خرچ کرے اور ایسے لوگ بہت کم ہیں۔

حدیث ۱۳...... سنن ترمذی میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سخی قریب ہے اللہ عزوجل سے، قریب ہے جنت سے، قریب ہے آدمیوں سے، دور ہے جہنم سے اور بخیل دور ہے اللہ عزوجل سے، دور ہے جنت سے، دور ہے آدمیوں سے، قریب ہے جہنم سے اور جاہل سخی اللہ عزوجل کے نزدیک زیادہ پیارا ہے بخیل عابد سے۔''

حدیث ۱۴...... سنن ابو داود میں ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آدمی کا اپنی زندگی (یعنی صحت) میں ایک درہم صدقہ کرنا مرتے وقت کے سو درہم صدقہ کرنے سے زیادہ بہتر ہے۔''

حدیث ۱۵...... امام احمد و نسائی و دارمی و ترمذی رحمہم اللہ ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص مرتے وقت صدقہ دیتا ہے یا آزاد کرتا ہے اس کی مثال اس شخص کی ہے کہ جب آسودہ ہو لیا تو ہدیہ کرتا ہے۔''

حدیث ۱۶...... صحیح مسلم شریف میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ''ایک شخص جنگل میں تھا۔ اس نے ابر میں ایک آواز سنی کہ فلاں کے باغ کو سیراب کر۔ وہ ابر ایک کنارہ کو ہو گیا اور اس نے پانی سنگستان میں گرایا اور ایک نالی نے وہ سارا پانی پی لیا وہ شخص پانی کے پیچھے ہو لیا۔ ایک شخص کو دیکھا کہ اپنے باغ میں کھڑا ہوا کھرپا سے پانی پھیر رہا ہے۔ اس نے کہا: اے اللہ عزوجل کے بندے! تیرا نام کیا ہے؟ اس نے کہا: فلاں نام، وہی نام جو اس نے ابر میں سے سنا۔ اس نے کہا: اے اللہ عزوجل کے بندے! تو میرا نام کیوں پوچھتا ہے؟ اس نے کہا میں نے اس ابر میں سے جس کا یہ پانی ہے ایک آواز سنی کہ وہ تیرا نام لے کر کہتا ہے کہ فلاں کے باغ کو سیراب کر، تو کیا کرتا ہے؟ (کہ تیرا نام لے کر پانی بھیجا جاتا ہے) جواب دیا کہ جو کچھ پیدا ہوتا ہے اس میں سے ایک تہائی خیرات کرتا ہوں اور ایک تہائی میں اور میرے بچے کھاتے ہیں اور ایک تہائی بونے کے لیے رکھتا ہوں۔''

حدیث ۱۷...... صحیحین میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ''بنی اسرائیل میں تین شخص تھے۔ ایک برص والا دوسرا گنجا، تیسرا اندھا۔ اللہ عزوجل نے ان کا امتحان لینا چاہا۔ ان کے پاس ایک فرشتہ بھیجا۔ وہ فرشتہ برص والے کے پاس آیا۔ اس سے پوچھا تجھے کیا چیز زیادہ محبوب ہے۔ اس نے کہا کہ اچھا رنگ اور اچھا چمڑا اور یہ بات جاتی رہے جس سے لوگ گھن کرتے ہیں۔ فرشتہ نے اس پر ہاتھ پھیرا وہ گھن کی چیز جاتی رہی اور اچھا رنگ اور اچھی کھال اسے دی گئی۔ فرشتے نے کہا: تجھے کون سا مال زیادہ محبوب ہے۔ اس نے اونٹ کہا یا گائے (راوی کو شک ہے مگر برص والے اور گنجے میں سے ایک نے کہا اونٹ، دوسرے نے کہا گائے) اسے دس مہینے کی حاملہ اونٹنی دی اور کہا کہ اللہ عزوجل تیرے لیے اس میں برکت دے۔ پھر گنجے کے پاس آیا۔ اس نے کہا تجھے کیا شے زیادہ محبوب ہے۔ اس نے کہا خوبصورت بال اور یہ جاتا رہے جس سے لوگ مجھ سے گھن کرتے ہیں۔ فرشتے نے اس پر ہاتھ پھیرا۔ وہ بات جاتی رہی اور خوب صورت بال اسے دیئے گئے۔ اس سے کہا تجھے کون سا مال محبوب ہے؟ اس نے گائے بتائی۔ ایک گابھن گائے اسے دی گئی اور کہا اللہ عزوجل تیرے لیے اس میں برکت دے۔ پھر اندھے کے پاس آیا اور کہا تجھے کیا چیز محبوب تر زیادہ ہے؟ اس نے کہا یہ کہ اللہ عزوجل میری نگاہ واپس دے کہ میں لوگوں کو دیکھوں۔ فرشتہ نے ہاتھ پھیرا۔ اللہ عزوجل نے اس کی نگاہ واپس دے دی۔ فرشتہ نے پوچھا تجھے کون سا مال زیادہ پسند ہے؟ اس نے کہا بکری۔ اسے ایک گابھن بکری دی۔

اب اونٹنی اور گائے اور بکری سب کے بچے ہوئے ایک کیلئے اونٹوں سے جنگل بھر گیا، دوسرے کیلئے گائے سے، تیسرے کیلئے بکریوں سے۔ پھر وہ فرشتہ برص والے کے پاس اس کی صورت اور ہیئات میں ہو کر آیا (یعنی برص والا بن کر) اور کہا میں مرد مسکین ہوں۔ میرے سفر میں وسائل منقطع ہو گئے۔ پہنچنے کی صورت میرے لئے آج نظر نہیں آتی مگر اللہ عزوجل کی مدد سے پھر تیری مدد سے میں اس کے واسطے سے جس نے تجھے خوب صورت رنگ اور اچھا چمڑا اور مال دیا ہے ایک اونٹ کا سوال کرتا ہوں جس سے میں سفر میں مقصد تک پہنچ جاؤں۔ اس نے جواب دیا: حقوق بہت ہیں۔ فرشتے نے کہا گویا میں تجھے پہچانتا ہوں کیا تو کوڑھی نہ تھا کہ لوگ تجھ سے گھن کرتے تھے، فقیر نہ تھا پھر اللہ عزوجل نے تجھے مال دیا۔ اس نے کہا

میں تو اس مال کا نسلاً وارث کیا گیا ہوں۔ فرشتہ نے کہا، اگر تو جھوٹا ہے تو ویسا کردے جیسا تو تھا۔

پھر گنجے کے پاس اس کی صورت بن کے آیا۔ اس سے بھی ویسا کہا۔ اس نے بھی ویسا جواب دیا تو فرشتے نے کہا، اگر تو جھوٹا ہے اللہ عزوجل تجھے ویسا ہی کردے جیسا تو تھا۔ پھر اندھے کے پاس اس کی صورت وہیئات بن کر آیا اور کہا میں مسکین شخص اور مسافر ہوں میرے سفر میں وسائل منقطع ہوگئے۔ آج پہنچنے کی صورت نہیں مگر اللہ عزوجل کی مدد سے، پھر تیری مدد سے۔ میں اسکے وسیلہ سے جس نے تجھے نگاہ دوبارہ دی ایک بکری کا سوال کرتا ہوں۔ جس کی وجہ سے میں اپنے سفر میں مقصد تک پہنچ جاؤں۔

اس نے کہا میں اندھا تھا اللہ عزوجل نے مجھے آنکھیں دیں تو جو چاہے لے لے اور جتنا چاہے چھوڑ دے۔ خدا کی قسم اللہ عزوجل کیلئے تو جو کچھ لے گا میں تجھ پر مشقت نہ ڈالوں گا۔ فرشتے نے کہا تو اپنا مال اپنے قبضہ میں رکھ۔ بات یہ ہے کہ تینوں شخصوں کا امتحان تھا تیرے لئے اللہ عزوجل کی رضا ہے اور ان دونوں پر ناراضی۔

حدیث ۱۸...... امام احمد و ابو داود و ترمذی رحمہم اللہ ام بجید سے راوی کہتی ہیں میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مسکین دروازہ پر کھڑا ہوتا ہے اور مجھے شرم آتی ہے کہ گھر میں کچھ نہیں ہوتا کہ اسے دوں، ارشاد فرمایا اسے کچھ دے اگرچہ کھر جلا ہوا۔

حدیث ۱۹...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے دلائل النبوۃ میں روایت کی کہ ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں گوشت کا ٹکڑا ہدیہ میں آیا اور حضور اقدس ﷺ کو گوشت پسند تھا، انہوں نے خادمہ سے کہا، اسے گھر میں رکھ دے شاید حضور ﷺ تناول فرمائیں۔ اس نے طاق میں رکھ دیا۔ ایک سائل دروازے پر آکر کھڑا ہوا اور کہا، صدقہ کرو، اللہ عزوجل تم میں برکت دے۔ لوگوں نے کہا، اللہ تجھ میں برکت دے[1]۔ سائل چلا گیا۔ حضور ﷺ تشریف لائے اور فرمایا تمہارے یہاں کچھ کھانے کی چیز ہے؟ ام المؤمنین رضی اللہ عنہا نے عرض کی ہاں اور خادمہ سے فرمایا جا وہ گوشت لا۔ وہ گئی تو طاق میں پتھر کا ایک ٹکڑا پایا۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا چونکہ تم نے سائل کو نہ دیا لہٰذا وہ گوشت پتھر ہوگیا۔

حدیث ۲۰...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ شعب الایمان میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سخاوت جنت میں ایک درخت ہے جو سخی ہے اس نے اس کی ٹہنی پکڑلی ہے وہ ٹہنی اس کو نہ چھوڑے گی، جب تک جنت میں داخل نہ کرلے اور بخل جہنم میں ایک درخت ہے جو بخیل ہے اس نے اس کی ایک ٹہنی پکڑلی ہے وہ ٹہنی اسے جہنم میں داخل کیے بغیر نہ چھوڑے گی۔

حدیث ۲۱...... رزین رحمۃ اللہ علیہ نے علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا۔ صدقے میں جلدی کرو کہ بلا صدقہ کو نہیں پھلانگتی۔

حدیث ۲۲...... صحیحین میں ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ ہر مسلمان پر صدقہ ہے۔ لوگوں نے عرض کی، اگر نہ پائے۔ فرمایا اپنے ہاتھ سے کام کرے، اپنے کو نفع پہنچائے اور صدقہ بھی دے۔ عرض کیا، اگر یہ بھی نہ کرے۔ فرمایا شر سے باز رہے کہ یہی اس کیلئے صدقہ ہے۔

حدیث ۲۳...... صحیحین میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔ دو شخصوں میں عدل کرنا صدقہ ہے۔ کسی کو جانور پر سوار ہونے میں مدد دینا یا اس کا اسباب اٹھا دینا صدقہ ہے اور اچھی بات صدقہ ہے اور جو قدم نماز کی طرف چلے گا صدقہ ہے۔ راستے میں اذیت کی چیز دور کرنا صدقہ ہے۔

حدیث ۲۴...... صحیح بخاری ومسلم میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو مسلمان پیڑ لگائے یا کھیت بوئے اس میں سے کسی آدمی یا پرند یا چوپائے نے کھایا، وہ سب اس کیلئے صدقہ ہے۔

---

۱۔ سائل کو واپس کرنا ہو تو یہ الفاظ کہے۔

حدیث ۲۵ ...... ۲۶: صحیح ترمذی میں حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں، اپنے بھائی کے سامنے مسکرانا بھی صدقہ ہے۔ راستہ سے پتھر، کانٹا، ہڈی دور کرنا صدقہ ہے۔ اپنے ڈول میں سے اپنے بھائی کے ڈول میں پانی ڈال دینا صدقہ ہے۔ اسی کے مثل امام احمد و ترمذی رحمہما اللہ نے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۲۷: صحیحین میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔ ایک درخت کی شاخ بیچ راستہ پر تھی ایک شخص گیا اور کہا میں اس کو مسلمانوں کے راستے سے دور کردوں گا کہ ان کو ایذا نہ دے وہ جنت میں داخل کردیا گیا۔

حدیث ۲۸: ابوداود و ترمذی رحمہما اللہ ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو مسلمان کسی مسلمان ننگے کو کپڑا پہنا دے، اللہ عزوجل اسے جنت کے سبز کپڑے پہنائے گا اور جو مسلمان کسی بھوکے مسلمان کو کھانا کھلائے، اللہ عزوجل اسے جنت کے پھل کھلائے گا اور جو مسلمان کسی پیاسے مسلمان کو پانی پلائے، اللہ عزوجل اسے رحیق مختوم (یعنی جنت کی شراب سر بند) پلائے گا۔

حدیث ۲۹: امام احمد و ترمذی رحمہما اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جو مسلمان کسی مسلمان کو کپڑا پہنا دے تو جب تک اس کا اس شخص پر ایک پیوند بھی رہےگا، یہ اللہ عزوجل کی حفاظت میں رہےگا۔

حدیث ۳۰ ...... ۳۱: ترمذی و ابن حبان رحمہما اللہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں صدقہ رب عزوجل کے غضب کو بجھاتا ہے اور بری موت کو دفع کرتا ہے۔ اس کے مثل ابوبکر صدیق و دیگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی۔

حدیث ۳۲: ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے با افادہ تصحیح ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی۔ لوگوں نے ایک بکری ذبح کی تھی، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ اس میں کیا باقی رہا؟ عرض کی سوائے شانہ کے کچھ باقی نہیں۔ ارشاد فرمایا شانہ کے سوا سب باقی ہے۔

حدیث ۳۳: ابوداود و ترمذی و نسائی و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضورِ اقدس ﷺ فرماتے ہیں، تین شخصوں کو اللہ محبوب رکھتا ہے اور تین شخصوں کو مبغوض۔ جن کو اللہ عزوجل محبوب رکھتا ہے ان میں ایک یہ ہے کہ ایک شخص کسی قوم کے پاس آیا اور ان سے اللہ عزوجل کے نام پر سوال کیا۔ اس قرابت کے واسطے سے سوال نہ کیا جو سائل اور قوم کے درمیان ہے۔ انہوں نے نہ دیا۔ ان میں سے ایک شخص چلا گیا اور سائل کو چھپا کر دیا کہ اس کو اللہ عزوجل جانتا ہے اور وہ شخص جس کو دیا اور کسی نے نہ جانا اور ایک قوم رات بھر چلی یہاں تک کہ جب انہیں نیند ہر چیز سے زیادہ پیاری ہوگئی سب نے سر رکھ دیئے (یعنی سو گئے) ان میں سے ایک شخص کھڑا ہو کر دعا کرنے لگا اور اللہ عزوجل کی آیتیں پڑھنے لگا اور ایک شخص لشکر میں تھا دشمن سے مقابلہ ہوا اور ان کو شکست ہوئی اس شخص نے اپنا سینہ آگے کر دیا یہاں تک کہ قتل کیا جائے یا فتح ہو اور وہ تین جنہیں اللہ عزوجل ناپسند فرماتا ہے۔ ایک بوڑھا زانی، دوسرا فقیر متکبر، تیسرا مالدار ظالم۔

حدیث ۳۴: ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں، جب اللہ عزوجل نے زمین پیدا فرمائی تو اس نے ہلنا شروع کیا تو پہاڑ پیدا فرما کر اس پر نصب فرما دیئے۔ اب زمین ٹھہر گئی۔ فرشتوں کو پہاڑ کی سختی دیکھ کر تعجب ہوا۔ عرض کی اے پروردگار! تیری مخلوق میں کوئی ایسی شے ہے جو پہاڑ سے زیادہ سخت ہے؟ فرمایا ہاں لوہا۔ عرض کی اے رب! لوہے سے زیادہ سخت کوئی چیز ہے؟ فرمایا۔ ہاں آگ۔ عرض کی آگ سے زیادہ بھی کوئی چیز سخت ہے؟ فرمایا۔ ہاں۔ پانی۔ عرض کی پانی سے بھی زیادہ سخت کچھ ہے؟ فرمایا ہاں ہوا۔ عرض کی، ہوا سے بھی زیادہ سخت کوئی شے ہے؟ فرمایا ہاں ابن آدم کہ داہنے ہاتھ سے صدقہ کرتا اور اسے بائیں ہاتھ سے چھپاتا ہے۔

حدیث ۳۵: نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو مسلمان اپنے کل مال سے اللہ عزوجل کی راہ میں جوڑا خرچ کرے، جنت کے دربان اس کا استقبال کریں گے۔ ہر ایک اسے اس کی طرف بلائے گا جو اس کے پاس ہے۔ میں نے عرض کی۔ اس کی کیا صورت ہے؟ فرمایا اگر اونٹ ہوں تو دو اونٹ دے اور گائے ہوں تو دو گائیں۔

حدیث ۳۶ ...... امام احمد و ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ تعالیٰ معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا صدقہ خطا کو ایسے دور کرتا ہے جیسے پانی آگ کو بجھاتا ہے۔

حدیث ۳۷ ...... امام احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بعض صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ مسلمان کا سایہ قیامت کے دن اس کا صدقہ ہوگا۔

حدیث ۳۸ ...... صحیح بخاری میں ابوہریرہ و حکیم بن حزام رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ بہتر صدقہ وہ ہے جو پشت غنا سے ہو یعنی اس کے بعد تونگری باقی رہے اور ان سے شروع کرو جو تمہاری عیال میں ہیں۔ یعنی پہلے ان کو دو پھر اوروں کو۔

حدیث ۳۹ ...... ابومسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے صحیحین میں راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مسلمان جو کچھ اپنے اہل پر خرچ کرتا ہے اگر ثواب کیلئے ہے تو یہ بھی صدقہ ہے۔

حدیث ۴۰ ...... زینب زوجہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے صحیحین میں مروی، انہوں نے حضور اقدس ﷺ سے دریافت کرایا۔ شوہر اور یتیم بچے جو پرورش میں ہیں، ان کو صدقہ دینا کافی ہوسکتا ہے۔ ارشاد فرمایا۔ ان کو دینے میں دونا اجر ہے۔ ایک اجر قرابت اور ایک اجر صدقہ۔

حدیث ۴۱ ...... امام احمد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و دارمی رحمہم اللہ سلیمان بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ مسکین کو صدقہ دینا صرف صدقہ ہے اور رشتہ والے کو دینا صدقہ بھی ہے اور صلہ رحمی بھی۔

حدیث ۴۲ ...... امام بخاری و مسلم رحمہما اللہ ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ گھر میں جو کھانے کی چیز ہے۔ اگر عورت اس میں سے کچھ دیدے، مگر ضائع کرنے کے طور پر نہیں تو اسے دینے کا ثواب ملے گا اور شوہر کو کمانے کا ثواب ملے گا اور خازن (بھنڈاری) کو بھی اتنا ہی ثواب ملے گا۔ ایک کا اجر دوسرے کے اجر کو کم نہ کرے گا یعنی اس صورت میں کہ جہاں ایسی عادت جاری ہو کہ عورتیں دیا کرتی ہوں اور شوہر منع نہ کرتے ہوں اور اسی حد تک جو عادت کے موافق ہے مثلاً روٹی دو روٹی جیسا ہندوستان میں عموماً رواج ہے اور اگر شوہر نے منع کردیا ہو یا وہاں کی عادت نہ ہو تو بغیر اجازت عورت کو دینا جائز نہیں۔ ترمذی میں ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے خطبہ حجۃ الوداع میں فرمایا۔ عورت شوہر کے گھر سے بغیر اجازت کچھ خرچ نہ کرے۔ عرض کی گئی کہ کھانا بھی نہیں۔ فرمایا یہ تو بہت اچھا مال ہے۔

حدیث ۴۳ ...... صحیحین میں ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا، خازن مسلمان امانت دار کہ جو اسے حکم کیا گیا، پورا پورا دیتا ہے وہ دو صدقہ دینے والوں میں کا ایک ہے۔

حدیث ۴۴ ...... حاکم و طبرانی اوسط میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ ایک لقمہ روٹی اور ایک مٹھی خرما اور اس کی مثل کوئی چیز جس سے مسکین کو نفع پہنچے ان کی وجہ سے اللہ عزوجل تین شخصوں کو جنت میں داخل فرماتا ہے۔ ایک صاحب خانہ جس نے حکم دیا۔ دوسری زوجہ کہ اسے تیار کرتی ہے۔ تیسرے خادم جو مسکین کو دے آتا ہے۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا۔ حمد ہے اللہ عزوجل کے لئے جس نے ہمارے خادموں کو بھی نہ چھوڑا۔

حدیث ۴۵ ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی کہتے ہیں کہ حضور ﷺ نے خطبہ میں فرمایا۔ اے لوگو! مرنے سے پہلے اللہ کی طرف رجوع کرو اور مشغولی سے پہلے اعمال صالحہ کی طرف سبقت کرو اور پوشیدہ و علانیہ صدقہ دے کر اپنے اور اپنے رب کے درمیان کے تعلقات کو ملاؤ تو تمہیں روزی دی جائے گی اور تمہاری مدد کی جائے گی اور تمہاری شکستگی دور کی جائے گی۔

حدیث ۴۶ ...... صحیحین میں عدی بن حاتم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں تم میں ہر شخص سے اللہ عزوجل کلام فرمائے گا۔ اس کے اور اللہ عزوجل کے مابین کوئی ترجمان نہ ہوگا۔ وہ اپنی داہنی طرف نظر کرے گا تو جو کچھ پہلے کرچکا ہے دکھائی دے گا۔ پھر بائیں طرف دیکھے گا

تو وہی دیکھے گا جو پہلے کر چکا ہے۔ پھر اپنے سامنے نظر کرے گا تو منہ کے سامنے آگ دکھائی دے گی تو آگ سے بچو، اگرچہ خرمے کا ایک ٹکڑا دے کر اور اسی کے مثل عبداللہ بن مسعود و صدیق اکبر و ام المؤمنین صدیقہ و انس و ابوہریرہ و ابوامامہ و نعمان بن بشیر وغیرہم صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی۔

حدیث ۴۷:...... ابو یعلی جابر و ترمذی رحمہم اللہ معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: صدقہ خطا کو ایسے بجھاتا ہے جیسے پانی آگ کو۔

حدیث ۴۸:...... امام احمد و ابن خزیمہ و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں: ہر شخص قیامت کے دن اپنے صدقہ کے سایہ میں ہوگا اس وقت تک کہ لوگوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں یہ بھی ہے کہ صدقہ قبر کی حرارت کو دفع کرتا ہے۔

حدیث ۴۹:...... طبرانی و بیہقی رحمہما اللہ حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرسلاً روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ اے ابن آدم! اپنے خزانہ میں سے میرے پاس کچھ جمع کر دے۔ نہ جلے گا نہ ڈوبے گا نہ چوری جائے گا۔ تجھے میں پورا دوں گا اس وقت کہ تو اس کا زیادہ محتاج ہوگا۔

حدیث ۵۰، ۵۱:...... امام احمد و بزار و طبرانی و ابن خزیمہ و حاکم و بیہقی رحمہم اللہ بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ آدمی جب کچھ صدقہ نکالتا ہے تو ستر شیطان کے جبڑے چیر کر نکلتا ہے۔

حدیث ۵۲:...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے عمرو بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ مسلمان کا صدقہ عمر میں زیادتی کا سبب ہے اور بری موت کو دفع کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے تکبر و فخر کو دور فرما دیتا ہے۔

حدیث ۵۳:...... طبرانی کبیر میں رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ صدقہ برائی کے ستر دروازوں کو بند کر دیتا ہے۔

حدیث ۵۴:...... ترمذی و ابن خزیمہ و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ حارث اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے یحییٰ بن زکریا علیہما الصلاۃ والسلام کو پانچ باتوں کی وحی بھیجی کہ خود عمل کریں اور بنی اسرائیل کو حکم فرمائیں کہ وہ ان پر عمل کریں۔ ان میں ایک یہ ہے کہ اس نے تمہیں صدقہ کا حکم فرمایا ہے اور اس کی مثال ایسی ہے جیسے کسی کو دشمن نے قید کیا اور اس کا ہاتھ گردن سے ملا کر باندھ دیا اور اسے مارنے کے لیے لائے، اس وقت تھوڑا بہت جو کچھ تھا سب دے کر اپنی جان بچائی۔

حدیث ۵۵:...... ابن خزیمہ و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: "جس نے حرام مال جمع کیا پھر اسے صدقہ کیا تو اس میں اس کے لیے کچھ ثواب نہیں بلکہ گناہ ہے۔"

حدیث ۵۶:...... ابو داود و ابن خزیمہ و حاکم رحمہم اللہ انہیں سے مروی ہے کہ عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! کون سا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا: "کم مال والے شخص کا کوشش کر کے صدقہ دینا۔"

حدیث ۵۷:...... نسائی و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ انہیں سے روایت کی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: "ایک درہم لاکھ درہم سے بڑھ گیا۔" کسی نے عرض کی یہ کیونکر یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم؟ فرمایا: "ایک شخص کے پاس مال کثیر ہے، اس نے اس میں سے لاکھ درہم لے کر صدقہ کیے اور ایک شخص کے پاس صرف دو درہم ہیں، اس نے ان میں سے ایک کو صدقہ دیا۔"

# روزہ کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَیْكُمُ الصِّیَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَۙ اَیَّامًا
مَّعْدُوْدٰتٍؕ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِیْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَیَّامٍ اُخَرَؕ وَ عَلَى الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَهٗ فِدْیَةٌ طَعَامُ
مِسْكِیْنٍؕ فَمَنْ تَطَوَّعَ خَیْرًا فَهُوَ خَیْرٌ لَّهٗؕ وَ اَنْ تَصُوْمُوْا خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ O شَهْرُ رَمَضَانَ
الَّذِیْۤ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَ بَیِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَ الْفُرْقَانِۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْیَصُمْهُؕ
وَ مَنْ كَانَ مَرِیْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَیَّامٍ اُخَرَؕ یُرِیْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْیُسْرَ وَ لَا یُرِیْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ٘
وَ لِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَ لِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ O وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ
قَرِیْبٌؕ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِۙ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَ لْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ O اُحِلَّ لَكُمْ لَیْلَةَ
الصِّیَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآىٕكُمْؕ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَ اَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّؕ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ
فَتَابَ عَلَیْكُمْ وَ عَفَا عَنْكُمْۚ فَالْـٴٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَ ابْتَغُوْا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ۪ وَ كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا حَتّٰى یَتَبَیَّنَ لَكُمُ
الْخَیْطُ الْاَبْیَضُ مِنَ الْخَیْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ۪ ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّیَامَ اِلَى الَّیْلِۚ وَ لَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَ اَنْتُمْ
عٰكِفُوْنَۙ فِی الْمَسٰجِدِؕ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَاؕ كَذٰلِكَ یُبَیِّنُ اللّٰهُ اٰیٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَتَّقُوْنَ

(پ۲، البقرۃ: ۱۸۳ تا ۱۸۷)

اے ایمان والو تم پر روزے فرض کیے گئے جیسے اگلوں پر فرض ہوئے تھے کہ کہیں تمہیں پرہیزگاری ملے۔ گنتی کے دن ہیں تو تم میں جو کوئی بیمار یا سفر میں ہو تو اتنے روزے اور دنوں میں اور جنہیں اس کی طاقت نہ ہو وہ بدلہ دیں ایک مسکین کا کھانا پھر جو اپنی طرف سے نیکی زیادہ کرے تو وہ اس کے لیے بہتر ہے اور روزہ رکھنا تمہارے لیے زیادہ بھلا ہے اگر تم جانو۔ رمضان کا مہینہ جس میں قرآن اترا لوگوں کے لیے ہدایت اور رہنمائی اور فیصلہ کی روشن باتیں تو تم میں جو کوئی یہ مہینہ پائے ضرور اس کے روزے رکھے اور جو بیمار یا سفر میں ہو تو اتنے روزے اور دنوں میں۔ اللہ تم پر آسانی چاہتا ہے اور تم پر دشواری نہیں چاہتا اور اس لیے کہ تم گنتی پوری کرو اور اللہ کی بڑائی بولو اس پر کہ اس نے تمہیں ہدایت کی اور کہیں تم حق گزار ہو۔ اور اے محبوب جب تم سے میرے بندے مجھے پوچھیں تو میں نزدیک ہوں دعا قبول کرتا ہوں پکارنے والے کی جب مجھے پکارے تو انہیں چاہیے میرا حکم مانیں اور مجھ پر ایمان لائیں کہ کہیں راہ پائیں۔ روزوں کی راتوں میں اپنی عورتوں کے پاس جانا تمہارے لیے حلال ہوا وہ تمہاری لباس ہیں اور تم ان کے لباس۔ اللہ نے جانا کہ تم اپنی جانوں کو خیانت میں ڈالتے تھے تو اس نے تمہاری توبہ قبول کی اور تمہیں معاف فرمایا تو اب ان سے صحبت کرو اور طلب کرو جو اللہ نے تمہارے نصیب میں لکھا ہو اور کھاؤ اور پیو یہاں تک کہ تمہارے لیے ظاہر ہو جائے سفیدی کا ڈورا سیاہی کے ڈورے سے پو پھٹ کر پھر رات آنے تک روزے پورے کرو اور عورتوں کو ہاتھ نہ لگاؤ جب تم مسجدوں میں اعتکاف سے ہو یہ اللہ کی حدیں ہیں ان کے پاس نہ جاؤ اللہ یوں ہی بیان کرتا ہے لوگوں سے اپنی آیتیں کہ کہیں انہیں پرہیزگاری ملے۔ (ترجمۂ کنزالایمان)

روزہ بہت عمدہ عبادت ہے۔ اس کی فضیلت میں بہت حدیثیں آئیں۔ ان میں سے بعض ذکر کی جاتی ہیں۔

حدیث ۱: ...... صحیح بخاری و مسلم میں ابوہریرہ ؓ سے مروی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔ جب رمضان آتا ہے آسمان کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں۔ ایک روایت میں ہے جنت کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ رحمت کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کردیے جاتے ہیں اور شیاطین زنجیروں میں جکڑ دیے جاتے ہیں اور امام احمد و ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ کی روایت میں ہے۔ جب ماہ رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے تو شیاطین اور سرکش جن قید کر لئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کردیے جاتے ہیں تو ان میں سے کوئی دروازہ کھولا نہیں جاتا اور جنت کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں تو ان میں سے کوئی دروازہ بند نہیں کیا جاتا اور منادی پکارتا ہے۔ اے خیر طلب کرنے والے متوجہ ہو اور اے شر چاہنے والے باز رہ اور کچھ لوگ جہنم سے آزاد ہوتے ہیں اور یہ ہر رات میں ہوتا ہے۔

امام احمد و نسائی کی روایت انہیں سے ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ رمضان آیا یہ برکت کا مہینہ ہے۔ اللہ ﷻ نے اس کے روزے تم پر فرض کیے، اس میں آسمان کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کردیے جاتے ہیں اور سرکش شیطانوں کو طوق ڈال دیے جاتے ہیں اور اس میں ایک رات ایسی ہے جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ جو اس کی بھلائی سے محروم رہا وہ بے شک محروم ہے۔

حدیث ۲: ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ انس ؓ سے راوی کہ کہتے ہیں کہ رمضان آیا تو حضور ﷺ نے فرمایا یہ مہینہ آیا اس میں ایک رات ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ جو اس سے محروم رہا وہ ہر چیز سے محروم رہا اور اس کی خیر سے وہی محروم ہوگا جو پورا محروم ہے۔

حدیث ۳: ...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہتے ہیں جب رمضان کا مہینہ آتا رسول اللہ ﷺ سب قیدیوں کو رہا فرما دیتے اور ہر سائل کو عطا فرماتے۔

حدیث ۴: ...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ شعب الایمان میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے راوی کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔ جنت ابتدائے سال سے سال آئندہ تک رمضان کے لیے آراستہ کی جاتی ہے۔ جب رمضان کا پہلا دن آتا ہے تو جنت کے پتوں سے عرش کے نیچے ایک ہوا حور عین پر چلتی ہے، وہ کہتی ہے: اے رب! تو اپنے بندوں سے ہمارے لیے ان کو شوہر بنا جن سے ہماری آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور ان کی آنکھیں ہم سے ٹھنڈی ہوں۔

حدیث ۵: ...... امام احمد رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ ؓ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں رمضان کی آخر شب میں اس امت کی مغفرت ہوتی ہے۔ عرض کی گئی کیا وہ شب قدر ہے؟ فرمایا نہیں۔ کام کرنے والے کو اس وقت مزدوری پوری دی جاتی ہے جب وہ کام پورا کرلے۔

حدیث ۶: ...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ شعب الایمان میں سلمان فارسی ؓ سے مروی ہے کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے شعبان کے آخری دن میں وعظ فرمایا۔ اے لوگو! تمہارے پاس عظمت والا برکت والا مہینہ آیا۔ وہ مہینہ جس میں ایک رات ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ اس کے روزے اللہ ﷻ نے فرض کیے اور اس کی رات میں قیام (نماز پڑھنا) تطوع (یعنی سنت) جو اس میں نیکی کا کوئی کام کرے تو ایسا ہے جیسے اور کسی مہینے میں فرض ادا کیا اور اس میں جس نے فرض ادا کیا تو ایسا ہے جیسے اور دنوں میں ستر فرض ادا کیے۔ یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا ثواب جنت ہے اور یہ مہینہ مواسات کا ہے اور اس مہینے میں مومن کا رزق بڑھایا جاتا ہے۔ جو اس میں روزہ دار کو افطار کرائے اس کے گناہوں کے لیے مغفرت ہے اور اس کی گردن آگ سے آزاد کر دی جائے گی اور افطار کرانے والے کو ویسا ہی ثواب ملے گا جیسا روزہ رکھنے والے کو ملے گا بغیر اس کے کہ اس کے اجر میں سے کچھ کم ہو۔

ہم نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم میں ہر شخص وہ چیز نہیں پاتا جس سے روزہ افطار کرائے۔ فرمایا جس نے روزہ دار کو پیٹ بھر کھانا کھلایا اس کو اللہ ﷻ میرے حوض سے پلائے گا کہ کبھی پیاسا نہ ہوگا۔ یہاں تک کہ جنت میں داخل ہو جائے گا۔ یہ وہ مہینہ ہے کہ اس کا اول

رحمت ہے اور اس کا وسط مغفرت ہے اور اس کا آخر جہنم سے آزادی ہے۔ جو اپنے غلام پر اس مہینے میں تخفیف کرے یعنی کام میں کمی کرے اللہ عزوجل اسے بخش دے گا اور جہنم سے آزاد فرمادے گا۔

حدیث ۷: صحیحین و سنن ترمذی و نسائی و صحیح ابن خزیمہ رحمہم اللہ میں سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ جنت میں آٹھ دروازے ہیں۔ ان میں ایک دروازہ کا نام ریان ہے۔ اس دروازہ سے وہی جائیں گے جو روزے رکھتے ہیں۔

حدیث ۸: بخاری و مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو ایمان کی وجہ سے اور ثواب کے لیے رمضان کی راتوں کا قیام کرے گا اس کے اگلے گناہ معاف کر دیے جائیں گے اور جو ایمان کی وجہ سے اور ثواب کے لیے شبِ قدر کا قیام کرے گا اس کے اگلے گناہ بخش دیے جائیں گے۔

حدیث ۹: امام احمد و حاکم رحمہما اللہ اور طبرانی کبیر میں اور ابن ابی الدنیا اور بیہقی رحمہما اللہ شعب الایمان میں عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ روزہ اور قرآن بندہ کے لیے شفاعت کریں گے۔ روزہ کہے گا اے رب میں نے کھانے اور خواہشوں سے دن میں اسے روک دیا۔ میری شفاعت اس کے حق میں قبول فرما۔ قرآن کہے گا اے رب میں نے اسے رات میں سونے سے باز رکھا۔ میری شفاعت اس کے بارے میں قبول کر۔ دونوں کی شفاعتیں قبول ہوں گی۔

حدیث ۱۰: صحیحین میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں آدمی کے ہر نیک کام کا بدلہ دس سے سات سو تک دیا جاتا ہے۔ اللہ عزوجل نے فرمایا مگر روزہ کہ وہ میرے لیے ہے اور اس کی جزا میں دوں گا۔ بندہ اپنی خواہش اور کھانے کو میری وجہ سے ترک کرتا ہے۔ روزہ دار کے لیے دو خوشیاں ہیں۔ ایک افطار کے وقت اور ایک اپنے رب سے ملنے کے وقت اور روزہ دار کے منہ کی بو اللہ عزوجل کے نزدیک مشک سے زیادہ پاکیزہ ہے اور روزہ سپر ہے اور جب کسی کے روزہ کا دن ہو تو نہ بیہودہ بکے اور نہ چیخے۔ پھر اگر اس سے کوئی گالی گلوچ کرے یا لڑنے پر آمادہ ہو تو کہہ دے میں روزہ دار ہوں۔ اسی کے مثل امام مالک و ابو داود و ترمذی و نسائی اور ابن خزیمہ رحمہم اللہ نے روایت کی۔

حدیث ۱۱: طبرانی اوسط میں اور بیہقی ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اللہ عزوجل کے نزدیک اعمال سات قسم کے ہیں۔ دو عمل واجب کرنے والے اور دو کا بدلہ ان کے برابر ہے اور ایک عمل کا بدلہ دس گنا اور ایک عمل کا معاوضہ سات سو ہے اور ایک وہ عمل ہے جس کا ثواب اللہ عزوجل ہی جانے۔ وہ دو جو واجب کرنے والے ہیں ان میں سے ایک یہ کہ جو خدا سے اس حال میں ملے کہ خالص اسی کی عبادت کرتا تھا کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کرتا تھا اس کے لیے جنت واجب۔ دوسرا یہ کہ جو خدا سے اس حال میں ملا کہ اس نے شریک کیا ہے تو اس کے لیے جہنم واجب اور جس نے برائی کی اس کو اسی قدر سزا دی جائے گی اور جس نے نیکی کا ارادہ کیا مگر عمل نہ کیا تو اس کو ایک نیکی کا بدلہ دیا جائے گا اور جس نے نیکی کی اسے دس گنا ثواب ملے گا۔ اور جس نے اللہ عزوجل کی راہ میں خرچ کیا اس کو سات سو کا ثواب ملے گا۔ ایک درہم کا سات سو درہم اور ایک دینار کا ثواب سات سو دینار اور روزہ اللہ عزوجل کے لیے ہے۔ اس کا ثواب اللہ عزوجل کے سوا کوئی نہیں جانتا۔

حدیث ۱۲ تا ۱۵: امام احمد رحمۃ اللہ علیہ باسناد حسن اور بیہقی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ روزہ سپر ہے اور دوزخ سے حفاظت کا مضبوط قلعہ ہے۔ اسی کے قریب قریب جابر و عثمان بن ابی العاص و معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی ہے۔

حدیث ۱۶، ۱۷: ابو یعلیٰ و بیہقی سلمہ بن قیصر اور احمد و بزار رحمہم اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جس نے اللہ عزوجل کی رضا کے لیے ایک دن کا روزہ رکھا اللہ عزوجل اس کو جہنم سے اتنا دور کردے گا جیسے کہ کوا کہ جب بچہ تھا اس وقت سے اڑتا رہا۔ یہاں تک کہ بوڑھا ہو کر مرا۔

حدیث ۱۸: ابو یعلیٰ و طبرانی رحمہما اللہ میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر کسی نے ایک دن نفل روزہ

رکھا اور زمین بھر اسے سونا دیا جائے جب بھی اس کا ثواب پورا نہ ہوگا، اس کا ثواب قیامت کے دن ہی ملے گا۔

حدیث ۱۹: ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہر شے کے لیے زکوٰۃ ہے اور بدن کی زکوٰۃ روزہ ہے اور روزہ نصف صبر ہے۔

حدیث ۲۰: نسائی و ابن خزیمہ و حاکم رحمہم اللہ ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، کہ عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے کسی عمل کا حکم فرمائیے، ارشاد فرمایا: روزہ کو لازم کرلو کہ اس کے برابر کوئی عمل نہیں۔ میں نے عرض کی مجھے کسی عمل کا حکم فرمائیے، ارشاد فرمایا: روزہ کو لازم کرلو، اس کے برابر کوئی عمل نہیں۔ انہوں نے پھر وہی عرض کی، وہی جواب ارشاد ہوا۔

حدیث ۲۱۔۔۔۲۶: بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: جو بندہ اللہ عزوجل کی راہ میں ایک دن روزہ رکھے اللہ عزوجل اس کے منہ کو دوزخ سے ستر برس کی راہ دور فرما دے گا اور اسی کے مثل نسائی و ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی اور طبرانی ابو درداء اور ترمذی رحمہم اللہ ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں، فرمایا کہ اس کے اور جہنم کے درمیان اللہ عزوجل اتنی بڑی خندق کر دے گا جتنا آسمان و زمین کے درمیان فاصلہ ہے۔ اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ دوزخ اس سے سو برس کی راہ دور ہوگی اور ابو یعلیٰ رحمۃ اللہ علیہ کی روایت معاذ بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ غیر رمضان میں اللہ عزوجل کی راہ میں روزہ رکھا تو تیز گھوڑے کی رفتار سے سو برس کی مسافت پر جہنم سے دور ہوگا۔

حدیث ۲۷: بیہقی رحمۃ اللہ علیہ عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: روزہ دار کی دعا افطار کے وقت رد نہیں کی جاتی۔

حدیث ۲۸: امام احمد و ترمذی و ابن ماجہ و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: تین لوگوں کی دعا رد نہیں کی جاتی۔ روزہ دار جس وقت افطار کرتا ہے اور بادشاہ عادل اور مظلوم کی دعا، اس کو اللہ عزوجل ابر سے اوپر بلند کرتا ہے اور اس کے لیے آسمان کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور رب عزوجل فرماتا ہے: مجھے اپنی عزت و جلال کی قسم! ضرور تیری مدد کروں گا اگرچہ تھوڑے زمانہ بعد۔

حدیث ۲۹: ابن حبان و بیہقی رحمہما اللہ ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں: جس نے رمضان کا روزہ رکھا اور اس کی حدود کو پہچانا اور جس چیز سے بچنا چاہیے اس سے بچا تو جو پہلے کر چکا ہے اس کا کفارہ ہوگیا۔

حدیث ۳۰: ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں: جس نے مکہ میں ماہ رمضان پایا اور روزہ رکھا اور رات میں جتنا میسر آیا قیام کیا تو اللہ عزوجل اس کے لیے اور جگہ کے ایک لاکھ رمضان کا ثواب لکھے گا اور ہر دن ایک گردن آزاد کرنے کا ثواب اور ہر رات ایک گردن آزاد کرنے کا ثواب اور ہر روز جہاد میں گھوڑے پر سوار کر دینے کا ثواب اور ہر دن میں حسنہ اور ہر رات میں حسنہ لکھے گا۔

حدیث ۳۱: بیہقی رحمۃ اللہ علیہ جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: میری امت کو ماہ رمضان میں پانچ باتیں دی گئیں کہ مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہ ملیں۔ اول یہ کہ جب رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے اللہ عزوجل ان کی طرف نظر فرماتا ہے اور جس کی طرف نظر فرمائے گا اسے کبھی عذاب نہ کرے گا۔ دوسری یہ کہ شام کے وقت ان کے منہ کی بو اللہ عزوجل کے نزدیک مشک سے زیادہ اچھی ہے۔ تیسری یہ کہ ہر دن اور رات میں فرشتے ان کے لیے استغفار کرتے ہیں۔ چوتھی یہ کہ اللہ عزوجل جنت کو حکم فرماتا ہے، کہتا ہے: مستعد ہو جا اور میرے بندوں کے لیے مزین ہو جا، قریب ہے کہ دنیا کی تعب سے یہاں آکر آرام کریں۔ پانچویں یہ کہ جب آخر رات ہوتی ہے تو ان سب کی مغفرت فرما دیتا ہے۔ کسی نے عرض کی، کیا وہ شب قدر ہے؟ فرمایا: نہیں، کیا تو نہیں دیکھتا کہ کام کرنے والے کام کرتے ہیں، جب کام سے فارغ ہوتے ہیں تو اس وقت

مزدوری پاتے ہیں۔

**حدیث ۳۲۔۔۔۔۳۴۔۔۔۔۔** حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ سب لوگ منبر کے پاس حاضر ہوں۔ ہم حاضر ہوئے حضور ﷺ منبر کے پہلے درجہ پر چڑھے کہا آمین۔ دوسرے پر چڑھے کہا آمین۔ تیسرے پر چڑھے کہا آمین۔ جب منبر سے تشریف لائے ہم نے عرض کی آج ہم نے حضور ﷺ سے ایسی بات سنی کہ کبھی نہ سنتے تھے۔ فرمایا جبرائیل علیہ السلام نے آکر عرض کی۔ وہ شخص دور ہو جس نے رمضان پایا اور اپنی مغفرت نہ کرائی۔ میں نے کہا آمین جب میں دوسرے درجہ پر چڑھا تو کہا۔ وہ شخص دور ہو جس کے پاس میرا ذکر ہو اور مجھ پر درود نہ بھیجے۔ میں نے کہا آمین جب میں تیسرے درجہ پر چڑھا کہا وہ شخص دور ہو جس کے ماں باپ دونوں یا ایک کو بڑھاپا آئے اور ان کی خدمت کر کے جنت میں نہ جائے۔ میں نے کہا آمین۔ اسی کے مثل ابوہریرہ و حسن بن مالک بن حویرث رضی اللہ عنہما سے ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی۔

**حدیث ۳۵۔۔۔۔۔** بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے تو اللہ عزوجل اپنی مخلوق کی طرف نظر فرماتا ہے اور جب اللہ عزوجل کسی بندہ کی طرف نظر فرمائے تو اسے کبھی عذاب نہ دے گا اور ہر روز دس لاکھ کو جہنم سے آزاد فرماتا ہے اور جب انتیسویں رات ہوتی ہے تو مہینے بھر میں جتنے آزاد کیے ان کے مجموعہ کے برابر اس ایک رات میں آزاد کرتا ہے۔ پھر جب عید الفطر کی رات آتی ہے ملائکہ خوشی کرتے ہیں اور اللہ عزوجل اپنے نور کی خاص تجلی فرماتا ہے۔ فرشتوں سے فرماتا ہے۔ اے گروہ ملائکہ! اس مزدور کا کیا بدلہ ہے جس نے کام پورا کر لیا۔ فرشتے عرض کرتے ہیں اس کو پورا اجر دیا جائے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے میں تمہیں گواہ کرتا ہوں کہ میں نے ان سب کو بخش دیا۔

**حدیث ۳۶۔۔۔۔۔** ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ نے ابو مسعود غفاری رضی اللہ عنہ سے ایک طویل حدیث روایت کی۔ اس میں یہ بھی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا اگر بندوں کو معلوم ہوتا کہ رمضان کیا چیز ہے تو میری امت تمنا کرتی کہ پورا سال رمضان ہی ہو۔

**حدیث ۳۷۔۔۔۔۔** بزار و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ عمرو بن مرہ جہنی رضی اللہ عنہ سے راوی کہ ایک شخص نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فرمائیے تو اگر میں اس کی گواہی دوں کہ اللہ عزوجل کے سوا کوئی معبود نہیں اور حضور ﷺ اللہ کے رسول ہیں اور پانچوں نمازیں پڑھوں اور زکوۃ ادا کروں اور رمضان کے روزے رکھوں اور اس کی راتوں کو قیام کروں تو میں کن لوگوں میں سے ہوں گا۔ فرمایا صدیقین اور شہداء میں سے۔

## مسائل فقہیہ:

روزہ عرف شرع میں مسلمان کا بہ نیت عبادت صبح صادق سے غروب آفتاب تک اپنے آپ کو قصداً کھانے پینے جماع سے باز رکھنا۔ عورت کا حیض و نفاس سے خالی ہونا شرط ہے۔ (عامہ کتب)

**مسئلہ نمبر۱۔۔۔۔۔** روزے کے تین درجے ہیں۔ ایک عام لوگوں کا روزہ کہ یہی پیٹ اور شرمگاہ کو کھانے پینے جماع سے باز رکھنا۔ دوسرا خواص کا روزہ کہ ان کے علاوہ کان، آنکھ، زبان، ہاتھ، پاؤں اور تمام اعضا کو گناہ سے باز رکھنا۔ تیسرا خاص الخاص کا کہ جمیع ما سوی اللہ سے اپنے کو بالکلیہ جدا کر کے صرف اسی کی طرف متوجہ رہنا۔ (جوہرہ وغیرہ)

**مسئلہ نمبر۲۔۔۔۔۔** روزہ کی پانچ قسمیں ہیں۔ (1) فرض (2) واجب۔ (3) نفل۔ (4) مکروہ تنزیہی۔ (5) مکروہ تحریمی۔

فرض و واجب کی دو قسمیں ہیں معین و غیر معین فرض۔ معین جیسے ادائے رمضان فرض غیر معین جیسے قضائے رمضان اور روزہ کفارہ واجب معین جیسے نذر معین واجب غیر معین جیسے نذر مطلق۔ نفل دو ہیں نفل مسنون اور نفل مستحب جیسے عاشورہ یعنی دسویں محرم کا روزہ اور اس کے ساتھ نویں کا بھی اور ہر مہینے میں تیرھویں، چودھویں، پندرھویں اور عرفہ کا روزہ پیر اور جمعرات کا روزہ، شش عید کے روزے صوم داود علیہ السلام

یعنی ایک دن روزہ ایک دن افطار۔ مکروہ تنزیہی جیسے صرف ہفتہ کے دن روزہ رکھ کر افطار کرے اور دوسرے دن پھر روزہ رکھے۔ یہ سب مکروہ تنزیہی ہیں مکروہ تحریمی جیسے عید اور ایام تشریق کے روزے۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳...... روزے کے مختلف اسباب ہیں۔ روزۂ رمضان کا سبب ماہِ رمضان کا آنا۔ روزۂ نذر کا سبب منت ماننا، روزۂ کفارہ کا سبب قسم کا توڑنا یا قتل یا ظہار وغیرہ۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴...... ماہِ رمضان کا روزہ فرض جب ہوگا کہ وہ وقت جس میں روزہ کی ابتدا کر سکے پالے یعنی صبح صادق سے ضحوۂ کبریٰ تک کہ اس کے بعد روزہ کی نیت نہیں ہو سکتی۔ لہٰذا روزہ نہیں ہو سکتا اور رات میں نیت ہو سکتی ہے مگر روزہ کی محل نہیں۔ لہٰذا اگر مجنون کو رمضان کی کسی رات میں ہوش آیا اور صبح جنون کی حالت میں ہوئی یا ضحوۂ کبریٰ کے بعد کسی دن ہوش آیا تو اس پر رمضان کے روزے کی قضا نہیں۔ جب پورا رمضان اسی جنون میں گزر جائے اور ایک دن بھی ایسا وقت مل گیا جس میں نیت کر سکتا ہے تو سارے رمضان کی قضا لازم ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۵...... رات میں روزہ کی نیت اور صبح غشی کی حالت میں ہوئی اور یہ غشی کئی دن تک رہی تو صرف پہلے دن کا روزہ ہوا۔ باقی دنوں کی قضا رکھے۔ اگرچہ پورے رمضان بھر غشی ہی رہی۔ اگرچہ نیت کا وقت نہ ملا۔ (جوہرہ، درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... ادائے روزۂ رمضان اور نذرِ معین اور نفل کے روزوں کے لیے نیت کا وقت غروبِ آفتاب سے ضحوۂ کبریٰ تک ہے۔ اس وقت میں جب نیت کر لے یہ روزے ہو جائیں گے۔ لہٰذا آفتاب ڈوبنے سے پہلے نیت کی کہ کل روزہ رکھوں گا پھر بے ہوش ہو گیا اور ضحوۂ کبریٰ کے بعد ہوش آیا تو یہ روزہ نہ ہوا اور آفتاب ڈوبنے کے بعد نیت کی تھی تو ہو گیا۔ (درمختار، ردالمحتار) ضحوۂ کبریٰ نیت کا وقت نہیں بلکہ اس سے پیشتر نیت ہو جانا ضروری ہے اور اگر خاص اس وقت یعنی جس وقت آفتاب خط نصف النہار شرعی پر پہنچ گیا نیت کی تو روزہ نہ ہوا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۷...... نیت کے بارے میں نفل عام ہے۔ سنت و مستحب و مکروہ سب کو شامل ہے کہ ان سب کے لیے نیت کا وہی وقت ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸...... جس طرح اور جگہ بتایا گیا کہ نیت دل کے ارادہ کا نام ہے۔ زبان سے کہنا شرط نہیں۔ یہاں بھی وہی مراد ہے مگر زبان سے کہہ لینا مستحب ہے۔ اگر رات میں نیت کرے تو یوں کہے۔ نَوَیْتُ اَنْ اَصُوْمَ غَدًا لِلّٰهِ تَعَالٰی مِنْ فَرْضِ رَمَضَانَ هٰذَا یعنی میں نے نیت کی کہ اللہ عزوجل کے لیے اس رمضان کا فرض روزہ کل رکھوں گا اور دن میں نیت کرے تو یہ کہے نَوَیْتُ اَنْ اَصُوْمَ هٰذَا الْیَوْمَ لِلّٰهِ تَعَالٰی مِنْ فَرْضِ رَمَضَانَ میں نے نیت کی کہ اللہ عزوجل کے لیے آج رمضان کا فرض روزہ رکھوں گا اور اگر تبرک و طلبِ توفیق کے لیے نیت کے الفاظ میں انشاء اللہ عزوجل بھی ملا لیا تو حرج نہیں اور اگر پکا ارادہ نہ ہو مذبذب ہو تو نیت ہی کہاں ہوئی۔ (جوہرہ نیرہ)

مسئلہ نمبر ۹...... دن میں نیت کرے تو ضرور ہے کہ یہ نیت کرے کہ میں صبح صادق سے روزہ دار ہوں اور اگر یہ نیت ہے کہ اب سے روزہ دار ہوں صبح سے نہیں تو روزہ نہ ہوا۔ (جوہرہ، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... اگرچہ ان تین قسم کے روزوں کی نیت دن میں بھی ہو سکتی ہے مگر رات میں نیت کر لینا مستحب ہے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۱...... یوں نیت کی کہ کل کہیں دعوت ہوئی تو روزہ نہیں اور نہ ہوئی تو روزہ ہے۔ یہ نیت صحیح نہیں۔ بہر حال وہ روزہ دار نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... رمضان کے دن میں نہ روزہ کی نیت کی ہے نہ یہ کہ روزہ نہیں۔ اگرچہ معلوم ہے کہ یہ مہینہ رمضان کا ہے تو روزہ نہ ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳...... رات میں نیت کی۔ پھر اس کے بعد رات ہی میں کھایا پیا تو نیت جاتی نہ رہی۔ وہ پہلی ہی کافی ہے پھر سے نیت کرنا

ضرور نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۱۴......عورت حیض و نفاس والی تھی، اس نے رات میں کل روزہ رکھنے کی نیت کی اور صبح صادق سے پہلے حیض و نفاس سے پاک ہوگئی تو روزہ صحیح ہوگیا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۱۵......دن میں وہ نیت کام کی ہے کہ صبح صادق سے نیت کرتے وقت تک روزہ کے خلاف کوئی امر نہ پایا گیا ہو۔ لہٰذا اگر صبح صادق کے بعد بھول کر بھی کھا پی لیا ہو یا جماع کرلیا تو اب نیت نہیں ہو سکتی۔ (جوہرہ) مگر معتمد یہ ہے کہ بھولنے کی حالت میں اب بھی نیت صحیح ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۶......جس طرح نماز میں کلام کی نیت کی مگر بات نہ کی تو نماز فاسد نہ ہوگی۔ یوہیں روزہ میں توڑنے کی نیت سے روزہ نہیں ٹوٹے گا جب تک توڑنے والی چیز نہ کرے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۱۷......اگر رات میں روزہ کی نیت کی، پھر پکا ارادہ کرلیا کہ نہیں رکھے گا تو وہ نیت جاتی رہی۔ اگر نئی نیت نہ کی اور دن بھر بھوکا پیاسا رہا اور جماع سے بچا تو روزہ نہ ہوا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۸......سحری کھانا بھی نیت ہے، خواہ رمضان کے روزے کے لیے ہو یا کسی اور روزہ کے لیے مگر سحری کھاتے وقت یہ ارادہ ہے کہ صبح کو روزہ نہ ہوگا تو یہ سحری کھانا نیت نہیں۔ (جوہرہ، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۹......رمضان کے ہر روزہ کے لیے نئی نیت کی ضرورت ہے۔ پہلی یا کسی تاریخ میں پورے رمضان کے روزہ کی نیت کرلی تو یہ نیت صرف اسی ایک دن کے حق میں ہے، باقی دنوں کے لیے نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۲۰......یہ تینوں یعنی رمضان کی ادا اور نفل و نذر معین مطلقاً روزہ کی نیت سے ہوجاتے ہیں، خاص انھیں کی نیت ضروری نہیں۔ یوہیں نفل کی نیت سے بھی ادا ہوجاتے ہیں بلکہ غیر مریض و مسافر نے رمضان میں کسی اور واجب کی نیت کی جب بھی اسی رمضان کا ہوگا۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر۲۱......مسافر اور مریض اگر رمضان شریف میں نفل یا کسی دوسرے واجب کی نیت کریں تو جس کی نیت کریں گے وہی ہوگا، رمضان کا نہیں۔ (تنویر الابصار) اور مطلق روزے کی نیت کریں تو رمضان کا ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۲......نذر معین یعنی فلاں دن روزہ رکھوں گا، اس میں اگر اس دن کسی اور واجب کی نیت سے روزہ رکھا تو جس کی نیت سے روزہ رکھا وہ ہوا، منت کی قضا دے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۳......رمضان کے مہینے میں کوئی اور روزہ رکھا اور اسے یہ معلوم نہ تھا کہ یہ ماہ رمضان ہے جب بھی رمضان ہی کا روزہ ہوا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۲۴......کوئی مسلمان دارالحرب میں قید تھا اور ہر سال یہ سوچ کر کہ رمضان کا مہینہ آگیا رمضان کے روزے رکھے۔ بعد کو معلوم ہوا کہ کسی سال بھی رمضان میں نہ ہوئے بلکہ ہر سال رمضان سے پیشتر ہوئے تو پہلے سال کا تو ہوا ہی نہیں کہ رمضان سے پیشتر رمضان کا روزہ ہو نہیں سکتا اور دوسرے تیسرے سال کی نسبت یہ ہے کہ اگر مطلق رمضان کی نیت کی تھی تو ہر سال کے روزے سال گزشتہ کے روزوں کی قضا ہیں اور اگر اس سال کے رمضان کی نیت سے رکھے تو کسی سال کے نہ ہوئے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۲۵......اگر صورت مذکورہ میں تحری کی یعنی سوچا اور دل میں یہ بات جمی کہ یہ رمضان کا مہینہ ہے اور روزہ رکھا مگر واقع میں روزے شوال کے مہینے میں ہوئے تو اگر رات سے نیت کی تو ہوگئے کیونکہ قضا میں قضا کی نیت شرط نہیں بلکہ ادا کی نیت سے بھی قضا ہو جاتی ہے۔ پھر اگر رمضان و شوال دونوں تیس تیس دن یا انتیس انتیس دن کے ہیں تو ایک روزہ اور رکھے کہ عید کا روزہ ممنوع ہے اور اگر رمضان تیس کا تھا اور شوال

انتیس کا تو دو اور روزے رکھے اور رمضان انتیس کا تھا اور یہ تیس پورے ہو گئے اور اگر وہ مہینہ ذی الحجہ کا تھا تو اگر دونوں تیس یا انتیس کے ہیں تو چار روزے اور رکھے اور رمضان تیس کا تھا' یہ انتیس تو پانچ اور بالعکس تو تین رکھے۔ غرض ممنوع روزے نکال کر وہ تعداد پوری کرنی ہوگی جتنے رمضان کے دن تھے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... ادائے رمضان اور نذرِ معین اور نفل کے علاوہ باقی روزے مثلاً قضائے رمضان اور نذرِ غیر معین اور نفل کی قضاء (یعنی نفلی روزہ رکھ کر توڑ دیا تھا اس کی قضاء) اور نذرِ معین کی قضا اور کفارہ کا روزہ اور حرم میں شکار کرنے کی وجہ سے جو روزہ واجب ہوا اور حج میں وقت سے پہلے سر منڈانے کا روزہ اور تمتع کا روزہ ان سب میں عین صبح چمکتے وقت یا رات میں نیت کرنا ضروری ہے اور یہ بھی ضروری ہے کہ جو روزہ رکھنا ہے خاص اس معین کی نیت کرے اور ان روزوں کی نیت اگر دن میں کی تو نفل ہوئے پھر بھی ان کا پورا کرنا ضرور ہے۔ توڑے گا تو قضا واجب ہوگی۔ اگرچہ یہ اس کے علم میں ہو کہ جو روزہ رکھنا چاہتا ہے یہ وہ نہیں ہوگا بلکہ نفل ہوگا۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۷...... یہ گمان کر کے کہ اس کے ذمہ روزے کی قضا ہے روزہ رکھا اب معلوم ہوا کہ گمان غلط تھا تو اگر فوراً توڑ دے تو توڑ سکتا ہے اگرچہ بہتر یہ ہے کہ پورا کرلے اور فوراً نہ توڑا تو اب نہیں توڑ سکتا۔ توڑے گا تو قضا واجب ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... رات میں قضا روزے کی نیت کی۔ صبح کو اسے نفل کرنا چاہتا ہے تو نہیں کرسکتا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۹...... نماز پڑھتے میں روزے کی نیت کی تو یہ نیت صحیح ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۰...... کئی روزے قضا ہو گئے تو نیت میں یہ ہونا چاہیے کہ اس رمضان کے پہلے روزے کی قضا دوسرے کی قضا اور اگر کچھ اس سال کے قضا ہو گئے' کچھ پچھلے سال کے باقی ہیں تو نیت یہ ہونی چاہیے کہ اس رمضان کی اور اس رمضان کی قضا اور اگر دن اور سال کو معین نہ کیا' جب بھی ہو جائیں گے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۱...... رمضان کا روزہ بقصد توڑا تھا تو اس پر اس روزہ کی قضا ہے اور ساٹھ روزے کفارہ کے۔ اب اس نے اکسٹھ روزے رکھ لیے۔ قضا کا دن معین نہ کیا تو ہو گیا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۲...... یوم الشک یعنی شعبان کی تیسویں تاریخ کو نفل خالص کی نیت سے روزہ رکھ سکتے ہیں اور نفل کے سوا کوئی اور روزہ رکھا تو مکروہ ہے خواہ مطلق روزہ کی نیت ہو یا فرض کی یا کسی واجب کی خواہ نیت معین کی ہو یا تردد کے ساتھ۔ یہ سب صورتیں مکروہ ہیں پھر اگر رمضان کی نیت ہے تو مکروہ تحریمی ہے ورنہ مقیم کے لیے تنزیہی اور مسافر نے اگر کسی واجب کی نیت کی تو کراہت نہیں پھر اگر اس دن کا رمضان ہونا ثابت ہو جائے تو مقیم کے لیے بہر حال رمضان کا روزہ ہے اور اگر یہ ظاہر ہو کہ وہ شعبان کا دن تھا اور نیت کسی واجب کی کی تھی تو جس واجب کی نیت تھی وہ ہوا اور اگر کچھ حال نہ کھلا تو واجب کی نیت بے کار گئی اور مسافر نے جس کی نیت کی بہر صورت وہی ہوا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۳...... اگر تیسویں تاریخ ایسے دن ہوئی کہ اس دن روزہ رکھنے کا عادی تھا تو اسے روزہ رکھنا افضل ہے مثلاً کوئی شخص پیر یا جمعرات کا روزہ رکھا کرتا ہے اور تیسویں اسی دن پڑی تو رکھنا افضل ہے۔ یوہیں اگر چند روز پہلے سے رکھ رہا تھا تو اب یوم الشک میں کراہت نہیں۔ کراہت اسی صورت میں ہے کہ رمضان سے ایک یا دو دن پہلے روزہ رکھا جائے۔ یعنی صرف تیس شعبان کو یا انتیس اور تیس کو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۴...... اگر نہ تو اس دن روزہ رکھنے کا عادی تھا نہ کئی روز پہلے سے روزے رکھے تو اب خاص لوگ روزہ رکھیں اور عوام نہ رکھیں بلکہ عوام کے لیے یہ حکم ہے کہ ضحوۂ کبریٰ تک روزہ کے مثل رہیں۔ اگر اس وقت تک چاند کا ثبوت ہو جائے تو رمضان کے روزے کی نیت کر لیں ورنہ کھا پی لیں۔ خواص سے مراد یہاں علماء ہی نہیں بلکہ جو شخص یہ جانتا ہو کہ یوم الشک میں اس طرح روزہ رکھا جاتا ہے' وہ خواص میں ہے ورنہ عوام میں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۵**...... یوم الشک کے روزہ میں یہ پکا ارادہ کرلے کہ یہ روزہ نفل ہے تردد نہ ہے۔ یوں نہ ہو کہ اگر رمضان ہے تو یہ روزہ رمضان کا ہے ورنہ نفل کا یا یوں کہ اگر آج رمضان کا دن ہے تو یہ روزہ رمضان کا ہے ورنہ کسی اور واجب کا کہ یہ دونوں صورتیں مکروہ ہیں۔ پھر اگر اس دن کا رمضان ہونا ثابت ہو جائے تو فرض رمضان ادا ہوگا ورنہ دونوں صورتوں میں نفل ہے اور گنہگار بہر حال ہوا اور یوں بھی نیت نہ کرے کہ یہ دن رمضان کا ہے تو روزہ ہے ورنہ روزہ نہیں کہ اس صورت میں نہ تو نیت ہی ہوئی نہ روزہ ہوا اور اگر نفل کا پورا ارادہ ہے مگر کبھی کبھی دل میں یہ خیال گزر جاتا ہے کہ شاید آج رمضان کا دن ہو تو اس میں حرج نہیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۶**...... عوام کو یہ حکم دیا گیا کہ ضحوۂ کبریٰ تک انتظار کریں جس نے اس پر عمل کیا مگر بھول کر کھا لیا۔ پھر اس دن کا رمضان ہونا ظاہر ہوا تو روزہ کی نیت کر لے ہو جائے گا کہ انتظار کرنے والا روزہ دار کے حکم میں ہے اور بھول کر کھانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ (درمختار)

# چاند دیکھنے کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ قُلْ هِیَ مَوَاقِیْتُ لِلنَّاسِ وَ الْحَجِّ (پ۲، البقرۃ: ۱۸۹)

اے محبوب! تم سے نئے چاند کو پوچھتے ہیں تم فرما دو وہ وقت کی علامتیں ہیں لوگوں اور حج کے لیے (ترجمۂ کنز الایمان)

**حدیث ۱**...... صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ روزہ نہ رکھو جب تک چاند نہ دیکھ لو اور افطار نہ کرو جب تک چاند نہ دیکھ لو اور اگر ابر ہو تو مقدار پوری کرلو۔

**حدیث ۲**...... نیز صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔ چاند دیکھ کر روزہ رکھنا شروع کرو اور چاند دیکھ کر افطار کرو اور اگر ابر ہو تو شعبان کی گنتی تیس پوری کرلو۔

**حدیث ۳**...... ابوداؤد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و دارمی رحمہم اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ ایک اعرابی نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی۔ میں نے رمضان کا چاند دیکھا ہے۔ فرمایا تو گواہی دیتا ہے کہ اللہ عزوجل کے سوا کوئی معبود نہیں۔ عرض کی ہاں۔ فرمایا تو گواہی دیتا ہے کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ اس نے کہا ہاں۔ ارشاد فرمایا اے بلال! لوگوں میں اعلان کردو کہ کل روزہ رکھیں۔

**حدیث ۴**...... ابوداؤد و دارمی عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے راوی کہ لوگوں نے باہم چاند دیکھنا شروع کیا۔ میں نے حضور ﷺ کو خبر دی کہ میں نے چاند دیکھا ہے۔ حضور ﷺ نے بھی روزہ رکھا اور لوگوں کو روزہ رکھنے کا حکم فرمایا۔

**حدیث ۵**...... ابوداؤد ام المومنین رضی اللہ عنہا سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ شعبان کا اس قدر تحفظ کرتے کہ اتنا کسی اور کا نہ کرتے۔ پھر رمضان کا چاند دیکھ کر روزہ رکھتے اور اگر ابر ہوتا تو تیس دن پورے کر کے روزہ رکھتے۔

**حدیث ۶**...... مسلم میں ابی البختری رحمۃ اللہ علیہ سے راوی کہ کہتے ہیں ہم عمرہ کے لیے گئے۔ جب بطن نخلہ میں پہنچے تو چاند دیکھ کر کسی نے کہا تین رات کا ہے۔ کسی نے کہا دو رات کا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ہم ملے اور ان سے واقعہ بیان کیا۔ فرمایا تم نے دیکھا کس رات میں؟ ہم نے کہا فلاں رات میں۔ فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے اس کی مدت دیکھنے سے مقرر فرمائی۔ لہٰذا اس رات کا قرار دیا جائے گا جس رات کو تم نے دیکھا۔

**مسئلہ نمبر ۱**...... پانچ مہینوں کا چاند دیکھنا واجب کفایہ ہے۔ شعبان، رمضان، شوال، ذیقعدہ، ذی الحجہ۔ شعبان کا اس لیے کہ اگر رمضان کا چاند دیکھتے وقت ابر یا غبار ہو تو یہ تیس پورے کر کے رمضان شروع کریں اور رمضان کا روزہ رکھنے کے لیے اور شوال کا روزہ ختم کرنے کے لیے اور

ذیقعدہ کا ذوالحجہ کے لیے اور ذی الحجہ کا بقر عید کے لیے۔ (فتاویٰ رضویہ)

مسئلہ نمبر ۲......شعبان کی انتیس کی شام کو چاند دیکھیں۔ دکھائی دے تو کل روزہ رکھیں ورنہ شعبان کے تیس پورے کر کے رمضان کا مہینہ شروع کریں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳......کسی نے رمضان یا عید کا چاند دیکھا مگر اس کی گواہی کسی وجہ شرعی سے رد کر دی گئی۔ مثلاً فاسق ہے یا عید کا چاند اس نے تنہا دیکھا تو اسے حکم ہے کہ روزہ رکھے اگرچہ اپنے آپ عید کا چاند دیکھ لیا ہے اور اس روزہ کو توڑنا جائز نہیں مگر توڑے گا تو کفارہ لازم نہیں اور اس صورت میں اگر رمضان کا چاند تھا اور اس نے اپنے حساب سے تیس روزے پورے کیے مگر عید کے چاند کے وقت پھر ابر یا غبار ہے تو اسے بھی ایک دن اور رکھنے کا حکم ہے۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۴......تنہا اس نے چاند دیکھ کر روزہ رکھا۔ پھر روزہ توڑ دیا یا قاضی کے یہاں گواہی بھی دی تھی اور ابھی اس نے اس کی گواہی پر حکم نہیں دیا تھا کہ اس نے روزہ توڑ دیا تو بھی کفارہ لازم نہیں۔ صرف اس روزہ کی قضا دے اور اگر قاضی نے اس کی گواہی قبول کر لی۔ اس کے بعد اس نے روزہ توڑ دیا تو کفارہ لازم ہے اگرچہ یہ فاسق ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵......جو شخص علم ہیئت جانتا ہے اس کا اپنے علم ہیئت کے ذریعہ سے کہہ دینا کہ چاند ہوا یا نہیں ہوا کوئی چیز نہیں۔ اگرچہ وہ عادل ہو۔ اگرچہ کئی شخص ایسا کہتے ہوں کہ شرع میں چاند دیکھنے یا گواہی سے ثبوت کا اعتبار ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶......جو گواہی میں یہ کہنا ضروری ہے کہ میں گواہی دیتا ہوں۔ کہ بغیر اس کے شہادت نہیں مگر ابر میں رمضان کے چاند کی گواہی میں اس کہنے کی ضرورت نہیں۔ اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ میں نے اس رمضان کا چاند اپنی آنکھ سے آج یا کل فلاں دن دیکھا ہے یونہی اس کی گواہی میں دعویٰ اور مجلس قضا اور حاکم کا حکم بھی شرط نہیں یہاں تک کہ اگر کسی نے حاکم کے یہاں گواہی دی تو جس نے اس کی گواہی سنی اور اس کو بظاہر معلوم ہو کہ یہ عادل ہے اس پر روزہ رکھنا ضروری ہے۔ اگرچہ حاکم کا حکم اس نے نہ سنا ہو۔ مثلاً حکم دینے سے پہلے ہی چلا گیا۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷......ابر اور غبار میں رمضان کا ثبوت ایک مسلمان عاقل بالغ مستور یا عادل شخص سے ہو جاتا ہے۔ وہ مرد ہو خواہ عورت آزاد ہو یا باندی غلام یا اس پر تہمت زنا کی حد ماری گئی ہو جب کہ توبہ کر چکا ہے۔ عادل ہونے کے معنی یہ ہیں کہ کم سے کم متقی ہو یعنی کبائر گناہ سے بچتا ہو اور صغیرہ پر اصرار نہ کرتا ہو اور ایسا کام نہ کرتا ہو جو مروت کے خلاف ہو مثلاً بازار میں کھانا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸......فاسق اگرچہ رمضان کے چاند کی شہادت دے۔ اس کی گواہی قابل قبول نہیں۔ رہا یہ کہ اس کے ذمہ گواہی دینا لازم ہے یا نہیں۔ اگر امید ہے کہ اس کی گواہی قاضی قبول کر لے گا تو اسے لازم ہے کہ گواہی دے۔ مستور یعنی جس کا ظاہر حال مطابق شرع ہے مگر باطن کا حال معلوم نہیں اس کی گواہی بھی غیر رمضان قابل قبول نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹......جس عادل شخص نے رمضان کا چاند دیکھا اس پر واجب ہے کہ اسی رات میں شہادت ادا کر دے۔ یہاں تک کہ اگر لونڈی یا پردہ نشین عورت نے چاند دیکھا تو اس پر گواہی دینے کے لیے اسی رات میں جانا واجب ہے۔ لونڈی کو اس کی کچھ ضرورت نہیں کہ اپنے آقا سے اجازت لے۔ یونہی آزاد عورت کو گواہی کے لیے جانا واجب اس کے لیے شوہر سے اجازت لینے کی ضرورت نہیں مگر یہ حکم اس وقت ہے جب کہ اس کی گواہی پر ثبوت موقوف ہو کہ بے اس کی گواہی کے کام نہ چلے ورنہ کیا ضرورت۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰......جس کے پاس رمضان کے چاند کی شہادت گزری اسے یہ ضرور نہیں کہ گواہ سے یہ دریافت کرے۔ تم نے کہاں سے دیکھا اور وہ کس طرف تھا اور کتنی اونچائی پر تھا وغیرہ وغیرہ۔ (عالمگیری وغیرہ) مگر جب کہ اس کا بیان مشتبہ ہو تو سوالات کرے۔ خصوصاً عید میں کہ لوگ خواہ مخواہ اس کا چاند دیکھ لیتے ہیں۔ مسئلہ۔ تنہا امام (بادشاہ اسلام) یا قاضی نے چاند دیکھا تو اسے اختیار ہے۔ خواہ خود ہی روزہ رکھنے کا حکم دے یا کسی

کو شہادت لینے کے لیے مقرر کرے اور اس کے پاس شہادت ادا کرے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۱...... گاؤں میں چاند دیکھا اور وہاں کوئی ایسا نہیں جس کے پاس گواہی دے تو گاؤں والوں کو جمع کر کے شہادت ادا کرے اور اگر یہ عادل ہے تو لوگوں پر روزہ رکھنا لازم ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... کسی نے خود تو چاند نہیں دیکھا مگر دیکھنے والے نے اُسے اپنی شہادت کا گواہ بنایا تو اس کی شہادت کا وہی حکم ہے جو چاند دیکھنے والے کی گواہی کا ہے جب کہ شہادۃ علی الشہادۃ کے تمام شرائط پائے جائیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۳...... اگر مطلع صاف ہو تو جب تک بہت سے لوگ شہادت نہ دیں، چاند کا ثبوت نہیں ہو سکتا۔ رہا یہ کہ اس کے لیے کتنے لوگ چاہئیں۔ یہ قاضی کے متعلق ہے۔ جتنے گواہوں سے اسے غالب گمان ہو جائے، حکم دیدے گا مگر جب کہ بیرون شہر یا بلند جگہ سے چاند دیکھنا بیان کرتا ہے تو ایک مستور کا قول بھی رمضان کے چاند میں قبول کر لیا جائے گا۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۴...... جماعت کثیرہ کی شرط اس وقت ہے جب روزہ رکھنے یا عید کرنے کے لیے شہادت گزرے اور اگر کسی اور معاملہ کے لیے دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتوں ثقہ کی شہادت گزری اور قاضی نے شہادت کی بنا پر حکم دے دیا تو اب یہ شہادت کافی ہے۔ روزہ رکھنے یا عید کرنے کے لیے بھی ثبوت ہو گیا۔ مثلاً ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ میرا اس کے ذمہ اتنا دین ہے اور اس کی میعاد یہ ٹھہری تھی کہ جب رمضان آجائے تو دین ادا کر دے گا اور رمضان آگیا مگر یہ نہیں دیتا۔ مدعا علیہ نے کہا یہ ٹھیک ہے کہ اس کا دین میرے ذمہ ہے اور میعاد بھی یہی ٹھہری تھی مگر ابھی رمضان نہیں آیا۔ اس پر مدعی نے دو گواہ گزارے جنھوں نے چاند دیکھنے کی شہادت دی۔ قاضی نے حکم دے دیا کہ دین ادا کر۔ تو اگرچہ مطلع صاف تھا اور دو ہی گواہیاں ہوئیں مگر اب روزہ رکھنے اور عید کرنے کے حق میں بھی یہی دو گواہیاں کافی ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... یہاں مطلع صاف تھا مگر دوسری جگہ صاف تھا۔ وہاں قاضی کے سامنے شہادت گزری۔ قاضی نے چاند ہونے کا حکم دیا۔ اب دو یا چند آدمیوں نے یہاں آکر جہاں مطلع صاف تھا اس بات کی گواہی دی کہ فلاں قاضی کے یہاں دو شخصوں نے فلاں رات میں چاند دیکھنے کی گواہی دی اور اس قاضی نے ہمارے سامنے حکم دے دیا اور دعویٰ کے شرائط بھی پائے جاتے ہیں تو یہاں کا قاضی بھی ان شہادتوں کی بنا پر حکم دے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... اگر کچھ لوگ آکر یہ کہیں کہ فلاں جگہ چاند ہوا بلکہ اگر شہادت بھی دیں کہ فلاں فلاں نے دیکھا بلکہ اگر یہ شہادت دیں کہ فلاں جگہ کے قاضی نے روزہ یا افطار کے لیے لوگوں سے کہا۔ یہ سب طریقے ناکافی ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... کسی شہر میں چاند ہوا اور وہاں سے متعدد جماعتیں دوسرے شہر میں آئیں اور سب نے اس کی خبر دی کہ وہاں فلاں دن چاند ہوا ہے اور تمام شہر میں یہ بات مشہور ہے اور وہاں کے لوگوں نے رویت کی بنا پر فلاں دن سے روزے شروع کیے تو یہاں والوں کے لیے بھی ثبوت ہو گیا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... رمضان کی چاند رات کو ابر تھا۔ ایک شخص نے شہادت دی اور اس کی بنا پر روزے کا حکم دے دیا گیا۔ اب عید کا چاند اگر بوجہ ابر کے نہیں دیکھا گیا تو تیس روزے پورے کر کے عید کر لیں اور اگر مطلع صاف ہے تو عید نہ کریں مگر جب دو عادلوں کی گواہی سے رمضان ثابت ہوا ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... مطلع صاف ہے تو علاوہ رمضان کے شوال و ذی الحجہ بلکہ تمام مہینوں کے لیے دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں گواہی دیں اور سب عادل ہوں اور آزاد ہوں اور ان میں کسی پر تہمت زنا کی حد نہ قائم کی گئی ہو اگرچہ توبہ کر چکا ہو اور یہ بھی شرط ہے کہ گواہ گواہی دیتے وقت یہ لفظ کہے میں گواہی دیتا ہوں۔ (کتب عامہ)

مسئلہ نمبر۲۰...... گاؤں میں دو شخصوں نے عید کا چاند دیکھا اور مطلع صاف ہے اور وہاں کوئی ایسا نہیں جس کے پاس شہادت دیں تو گاؤں والوں سے کہیں اگر یہ عادل ہوں تو عید کرلیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۱...... تنہا امام یا قاضی نے عید کا چاند دیکھا تو انہیں عید کرنا یا عید کا حکم دینا جائز نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر۲۲...... انتیسویں رمضان کو کچھ لوگوں نے یہ شہادت دی کہ ہم لوگوں نے ایک دن پہلے چاند دیکھا جس کے حساب سے آج تیس ہے تو اگر یہ لوگ یہیں تھے تو اب ان کی گواہی مقبول نہیں کہ وقت پر گواہی کیوں نہ دی اور اگر یہاں نہ تھے اور عادل ہوں تو قبول کرلی جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۳...... رمضان کا چاند دکھائی نہ دیا۔ شعبان کے تیس دن پورے کرکے روزے رکھنا شروع کردیئے۔ اٹھائیس ہی روزے رکھے تھے کہ عید کا چاند ہوگیا تو اگر شعبان کا چاند دیکھ کر تیس دن کا مہینہ قرار دیا تھا تو ایک روزہ قضا رکھیں اور اگر شعبان کا بھی چاند دکھائی نہ دیا تھا بلکہ رجب کی تیس تاریخیں پوری کرکے شعبان کا مہینہ شروع کیا تو دو روزے قضا کے رکھیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۴...... دن میں ہلال دکھائی دیا زوال سے پہلے یا بعد بہر حال وہ آئندہ رات کا قرار دیا جائے گا۔ یعنی اب جو رات آئے گی اس سے مہینہ شروع ہوگا۔ اگر تیسویں رمضان کے دن میں دیکھا تو یہ دن رمضان ہی کا ہے شوال کا نہیں اور روزہ پورا کرنا فرض ہے اور شعبان کی تیسویں تاریخ کے دن میں دیکھا تو یہ دن شعبان کا ہے رمضان کا نہیں۔ لہٰذا آج کا روزہ فرض نہیں۔ (درمختار وردالمحتار)

مسئلہ نمبر۲۵...... ایک جگہ چاند ہوا تو وہ صرف وہیں کے لیے نہیں بلکہ تمام جہان کے لیے ہے مگر دوسری جگہ کے لیے اس کا حکم اس وقت ہے کہ ان کے نزدیک اس دن تاریخ میں چاند ہونا شرعی ثبوت سے ثابت ہو جائے یعنی دیکھنے کی گواہی یا قاضی کے حکم کی شہادت گزرے یا متعدد جماعتیں وہاں سے آکر خبر دیں کہ فلاں جگہ چاند ہوا ہے اور وہاں لوگوں نے روزہ رکھا یا عید کی ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۲۶...... تار یا ٹیلیفون سے رویت ہلال ثابت نہیں ہو سکتی۔ نہ بازاری افواہ اور جنتریوں اور اخباروں میں چھپا ہونا کوئی ثبوت ہے۔ آج کل عموماً دیکھا جاتا ہے کہ انتیس رمضان کو بکثرت ایک جگہ سے دوسری جگہ تار آ گیا۔ بس لو عید ہوگئی یہ محض ناجائز و حرام ہے۔ تار کیا چیز ہے۔ اولاً تو یہی معلوم نہیں کہ جس کا نام لکھا ہے واقعی اسی کا بھیجا ہوا ہے اور فرض کرو اسی کا ہو تو تمہارے پاس کیا ثبوت۔ اور یہ بھی سہی تو تار میں اکثر غلطیاں ہوتی ہی رہتی ہیں۔ ہاں کا نہیں نہیں کا ہاں معمولی بات ہے اور مانا کہ بالکل صحیح پہنچا تو یہ محض ایک خبر ہے شہادت نہیں اور وہ بھی بیسیوں واسطے سے اگر تار دینے والا انگریزی پڑھا ہوا نہیں تو کسی اور سے لکھوائے گا۔ معلوم نہیں کہ اس نے کیا لکھوایا۔ اس نے کیا لکھا۔ آدمی کو دیا اس نے تار والے کو جو کیا۔ اب یہاں کے تار گھر میں پہنچا تو اس نے تقسیم کرنے والے کو دیا۔ اس نے اگر کسی اور کے حوالے کر دیا تو معلوم نہیں کتنے وسائط سے اس کو ملا اور اگر اسی کو دیا جب بھی کتنے واسطے ہیں۔ پھر یہ دیکھئے کہ مسلمان مستور جس کا عادل و فاسق ہونا معلوم نہ ہو اس تک کی گواہی معتبر نہیں اور یہاں جن جن ذریعوں سے تار پہنچا ان میں سب کے سب مسلمان ہی ہوں۔ یہ ایک عقلی احتمال ہے جس کا وجود معلوم نہیں ہوتا اور اگر یہ مکتوب الیہ صاحب بھی انگریزی پڑھے نہ ہوں تو کسی سے پڑھوائیں گے۔ اگر کسی کافر نے پڑھا تو کیا اعتبار اور مسلمان نے پڑھا تو کیا اعتماد کہ صحیح پڑھا۔ غرض شمار کیجئے تو بکثرت ایسی وجہیں ہیں جو تار کے اعتبار سے مانع ہیں۔ فقہا نے تو خط کا اعتبار ہی نہ کیا اگرچہ کاتب کے دستخط و تحریر پہچانتا ہو اور اس پر اس کی مہر بھی ہو کہ اَلْخَطُّ یُشْبِہُ الْخَطَّ وَالْخَاتَمُ یُشْبِہُ الْخَاتَمَ خط خط کے مشابہ ہوتا ہے اور مہر مہر کے تو کیا تار واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ نمبر۲۷...... ہلال دیکھ کر اس کی طرف انگلی سے اشارہ کرنا مکروہ ہے اگرچہ دوسرے کو بتانے کے لیے ہو۔ (درمختار، عالمگیری)

## ان چیزوں کا بیان جن سے روزہ نہیں جاتا

حدیث ۱...... صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جس روزہ دار نے بھول کر کھایا یا

وہ اپنے روزہ کو پورا کرے کہ اسے اللہ عزوجل نے کھلایا اور پلایا۔

حدیث ۲...... ابوداود و ترمذی و ابن ماجہ و دارمی رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس پر قے نے غلبہ کیا اس پر قضا نہیں اور جس نے قصداً قے کی اس پر روزہ کی قضا ہے۔

حدیث ۳...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کی میری آنکھ میں مرض ہے۔ کیا روزے کی حالت میں سرمہ لگاؤں؟ فرمایا ہاں۔

حدیث ۴...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ میں ابوسعید رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین چیزیں روزہ نہیں توڑتیں، پچھنا، قے اور احتلام۔

تنبیہ: اس باب میں ان چیزوں کا بیان ہے جن سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ رہا یہ امر کہ ان سے روزہ بھی مکروہ ہوتا ہے یا نہیں اس سے بات کو تعلق نہیں، نہ یہ کہ وہ فعل جائز ہے یا ناجائز۔

مسئلہ نمبر ۱...... بھول کر کھایا یا پیا یا جماع کیا، روزہ فاسد نہ ہوا۔ خواہ وہ روزہ فرض ہو یا نفل اور روزہ کی نیت سے پہلے یہ چیزیں پائی گئیں یا بعد میں مگر جب یاد دلانے پر بھی یاد نہ آیا کہ روزہ دار ہے تو اب فاسد ہو جائے گا۔ بشرطیکہ یاد دلانے کے بعد یہ افعال واقع ہوئے ہوں مگر اس صورت میں کفارہ لازم نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار) کسی روزہ دار کو ان افعال میں دیکھے تو یاد دلانا واجب ہے، یاد نہ دلایا تو گنہگار ہوا مگر جب کہ روزہ دار بہت کمزور ہو کہ یاد دلائے گا تو وہ کھانا چھوڑ دے گا اور کمزوری اتنی بڑھ جائے گی کہ روزہ رکھنا دشوار ہوگا اور کھا لے گا تو روزہ بھی اچھی طرح پورا کر لے گا اور دیگر عبادتیں بھی بخوبی ادا کر لے گا تو اس صورت میں یاد نہ دلانا بہتر ہے۔ بعض مشائخ نے کہا جوان کو دیکھے تو یاد دلا دے اور بوڑھے کو دیکھے تو یاد نہ دلانے میں حرج نہیں۔ مگر یہ حکم اکثر کے لحاظ سے ہے کہ جوان اکثر قوی ہوتے ہیں اور بوڑھے اکثر کمزور اور اصل حکم یہ ہے کہ جوانی اور بڑھاپے کو کوئی دخل نہیں بلکہ قوت و ضعف کا لحاظ ہے، لہٰذا اگر جوان اس قدر کمزور ہو تو یاد نہ دلانے میں حرج نہیں اور بوڑھا قوی ہو تو یاد دلانا واجب۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... مکھی یا دھواں یا غبار حلق میں جانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔ خواہ وہ غبار آٹے کا ہو کہ چکی پیسنے یا آٹا چھاننے میں اڑتا ہے یا غلہ کا غبار ہو یا ہوا سے خاک اڑی یا جانوروں کے کھر یا ٹاپ سے غبار اڑ کر حلق میں پہنچا، اگرچہ روزہ دار ہونا یاد تھا اور اگر خود قصداً دھواں پہنچایا تو فاسد ہو گیا، جب کہ روزہ دار ہونا یاد ہو، خواہ وہ کسی چیز کا دھواں ہو اور کسی طرح پہنچایا ہو، یہاں تک کہ اگر کی بتی وغیرہ خوشبو سلگتی تھی، اس نے منہ قریب کر کے دھوئیں کو ناک سے کھینچا روزہ جاتا رہا۔ یوہیں حقہ پینے سے بھی روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔ اگر روزہ یاد ہو اور حقہ پینے والا اگر پئے گا تو کفارہ بھی لازم آئے گا۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۳...... بھری سنگی لگوائی یا تیل یا سرمہ لگایا تو روزہ نہ گیا، اگرچہ تیل یا سرمہ کا مزہ حلق میں محسوس ہوتا ہو بلکہ تھوک میں سرمہ کا رنگ بھی دکھائی دیتا ہو جب بھی نہیں ٹوٹتا۔ (جوہرہ، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴...... بوسہ لیا مگر انزال نہ ہوا تو روزہ نہیں ٹوٹتا۔ یوہیں عورت کی طرف بلکہ اس کی شرمگاہ کی طرف نظر کی مگر ہاتھ نہ لگایا اور انزال ہو گیا، اگرچہ بار بار نظر کرنے یا جماع وغیرہ کے خیال کرنے سے انزال ہوا، اگرچہ دیر تک خیال جمانے سے ایسا ہوا ہو ان سب صورتوں میں روزہ نہیں ٹوٹتا۔ (جوہرہ، درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... غسل کیا اور پانی کی خنکی اندر محسوس ہوئی یا کلی کی اور پانی بالکل پھینک دیا صرف کچھ تری منہ میں باقی رہ گئی تھوک کے ساتھ اسے نگل گیا یا تنکے سے کان کھجایا اور اس پر کان کا میل لگ گیا، پھر وہی میل لگا ہوا تنکا کان میں ڈالا اگرچہ چند بار کیا ہو یا دانت یا منہ میں

کہ ایک دن کا روزہ بغیر رخصت و بغیر مرض افطار کیا تو زمانہ بھر کا روزہ اس کی قضا نہیں ہوسکتا اگرچہ بعد کو رکھ بھی لے یعنی وہ فضیلت جو رمضان میں رکھنے کی تھی کسی طرح حاصل نہیں کرسکتا تو جب روزہ نہ رکھنے میں یہ سخت وعید ہے۔ رکھ کر توڑ دینا تو اس سے سخت تر ہے۔

حدیث ۲...... ابن خزیمہ و ابن حبان اپنی صحیح میں ابو امامہ باہلی سے مروی ہے کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ میں سو رہا تھا، دو شخص حاضر ہوئے اور میرا بازو پکڑ کر ایک پہاڑ کے پاس لے گئے اور مجھ سے کہا چڑھئے۔ میں نے کہا مجھ میں اس کی طاقت نہیں۔ انہوں نے کہا ہم سہل کر دیں گے۔ میں چڑھ گیا۔ جب بیچ پہاڑ پر پہنچا تو سخت آوازیں سنائی دیں۔ میں نے کہا یہ کیسی آوازیں ہیں؟ انہوں نے کہا یہ جہنمیوں کی آوازیں ہیں۔ پھر مجھے آگے لے گئے۔ میں نے ایک قوم کو دیکھا کہ وہ لوگ الٹے لٹکائے گئے ہیں اور ان کی باچھیں چیری جارہی ہیں جن سے خون بہتا ہے۔ میں نے کہا یہ کون لوگ ہیں؟ کہا یہ وہ لوگ ہیں کہ وقت سے پہلے روزہ افطار کر دیتے ہیں۔

حدیث ۳...... ابو یعلیٰ باسناد حسن ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ "اسلام کے کڑے اور دین کے قواعد تین ہیں جن پر اسلام کی بنیاد مضبوط کی گئی۔ جو ان میں ایک کو ترک کرے وہ کافر ہے، اس کا خون حلال ہے۔ کلمۂ توحید کی شہادت اور نماز فرض اور روزۂ رمضان اور ایک روایت میں ہے جو ان میں سے ایک کو ترک کرے وہ اللہ کے ساتھ کفر کرتا ہے اور اس کا فرض و نفل کچھ مقبول نہیں"۔

مسئلہ نمبر۱...... کھانے پینے، جماع کرنے سے روزہ جاتا رہتا ہے جب کہ روزہ دار ہونا یاد ہو۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر۲...... حقہ، سگار، سگریٹ، چرٹ وغیرہ پینے سے روزہ جاتا رہتا ہے اگرچہ اپنے خیال میں حلق تک دھواں نہ پہنچاتا ہو، بلکہ پان یا صرف تمباکو کھانے سے بھی روزہ جاتا رہے گا اگرچہ پیک تھوک دی ہو کہ اس کے باریک اجزا ضرور حلق میں پہنچتے ہیں۔

مسئلہ نمبر۳...... شکر وغیرہ ایسی چیزیں جو منہ میں رکھنے سے گھل جاتی ہیں منہ میں رکھی اور تھوک نگل گیا روزہ جاتا رہا۔ یوہیں دانتوں کے درمیان کوئی چیز چنے کے برابر یا زیادہ تھی اسے کھا گیا یا کم ہی تھی مگر منہ سے نکال کر پھر کھالی۔ دانتوں سے خون نکل کر حلق سے نیچے اترا اور خون تھوک سے زیادہ یا برابر یا کم تھا مگر اس کا مزہ حلق میں محسوس ہوا تو ان سب صورتوں میں روزہ جاتا رہا۔ اگر کم تھا اور مزہ بھی محسوس نہ ہوا تو نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۴...... روزہ میں دانت اکھڑوایا اور خون نکل کر حلق سے نیچے اترا اگرچہ سوتے میں ایسا ہوا تو اس روزہ کی قضا واجب ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۵...... کوئی چیز پاخانہ کے مقام میں رکھی اگر اس کا دوسرا سرا باہر رہا تو نہیں ٹوٹا ورنہ جاتا رہا لیکن اگر وہ تر ہے اور اس کی رطوبت اندر پہنچی تو مطلقاً جاتا رہا۔ یہی حکم شرمگاہ زن کا ہے۔ شرمگاہ سے مراد اس باب میں فرج داخل ہے۔ یوہیں اگر ڈورے میں بوٹی باندھ کر نگل لی اور ڈوری کا دوسرا کنارہ باہر رہا اور جلد نکال لی کہ گلنے نہ پائی تو نہیں گیا اور اگر ڈورے کا دوسرا کنارہ بھی اندر چلا گیا یا بوٹی کا کچھ حصہ اندر رہ گیا تو روزہ جاتا رہا۔ (ردالمحتار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر۶...... عورت نے پیشاب کے مقام میں روئی یا کپڑا رکھا اور بالکل باہر نہ رہا تو روزہ جاتا رہا اور خشک انگلی پاخانہ کے مقام میں رکھی یا عورت نے شرمگاہ میں تو روزہ نہ گیا اور بھیگی تھی یا اس پر کچھ لگا تھا تو جاتا رہا بشرطیکہ پاخانہ کے مقام پر اس جگہ رکھی ہو جہاں عمل دیتے وقت حقنہ کا سرا رکھتے ہیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۷...... مبالغہ کے ساتھ استنجا کیا یہاں تک کہ حقنہ رکھنے کی جگہ تک پانی پہنچ گیا۔ روزہ جاتا رہا اور اتنا مبالغہ چاہیے بھی نہیں کہ اس سے سخت بیماری کا اندیشہ ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۸...... مرد نے پیشاب کے سوراخ میں پانی یا تیل ڈالا تو روزہ نہ گیا اگرچہ مثانہ تک پہنچ گیا ہو اور عورت نے شرمگاہ میں

پٹایا تو جاتا رہا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹...... دماغ یا شکم کی جھلی تک زخم ہے اس میں دوا ڈالی کہ دماغ یا شکم تک پہنچ گئی روزہ جاتا رہا، خواہ وہ دوا تر ہو یا خشک اور اگر معلوم نہ ہو کہ دماغ یا شکم تک پہنچی یا نہیں اور وہ دوا تر تھی جب بھی جاتا رہا اور خشک تھی تو نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰...... حقنہ لیا یا نتھنوں سے دوا چڑھائی یا کان میں تیل ڈالا یا تیل چلا گیا روزہ جاتا رہا اور پانی کان میں چلا گیا یا ڈالا تو نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۱...... کلی کر رہا تھا بلا قصد پانی حلق سے اتر گیا یا ناک میں پانی چڑھایا اور دماغ کو چڑھ گیا روزہ جاتا رہا مگر جب کہ روزہ ہونا بھول گیا ہو تو نہ ٹوٹے گا اگرچہ قصداً کیا ہو۔ یوہیں کسی نے روزہ دار کی طرف کوئی چیز پھینکی وہ اس کے حلق میں چلی گئی روزہ جاتا رہا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... سوتے میں پانی پی لیا یا کچھ کھا لیا یا منہ کھولا تھا اور پانی کا قطرہ یا اولا حلق میں جا رہا روزہ جاتا رہا۔ (عالمگیری، جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۳...... دوسرے کا تھوک نگل گیا یا اپنا ہی تھوک ہاتھ پر لے کر نگل گیا روزہ جاتا رہا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... منہ میں رنگین ڈورا رکھا جس سے تھوک رنگین ہو گیا پھر تھوک نگل لیا روزہ جاتا رہا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... ڈورا بٹا اسے تر کرنے کے لیے منہ پر گزارا پھر دوبارہ سہ بارہ یوہیں کیا روزہ نہ جائے گا مگر جب کہ ڈورے سے کچھ رطوبت جدا ہو کر منہ میں رہی اور تھوک نگل لیا تو روزہ جاتا رہا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۶...... آنسو منہ میں چلا گیا اور نگل لیا، اگر قطرہ دو قطرہ ہے تو روزہ نہ گیا اور زیادہ تھا کہ اس کی نمکینی پورے منہ میں محسوس ہوئی تو جاتا رہا۔ پسینہ کا بھی یہی حکم ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷...... پاخانہ کا مقام باہر نکل پڑا تو حکم ہے کہ کپڑے سے خوب پونچھ کر اٹھے کہ تری بالکل باقی نہ رہے اور اگر کچھ پانی اس پر باقی تھا اور کھڑا ہو گیا کہ پانی اندر چلا گیا تو روزہ فاسد ہو گیا۔ اسی وجہ سے فقہائے کرام فرماتے ہیں کہ روزہ دار استنجا کرنے میں سانس نہ لے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸...... عورت کا بوسہ لیا یا چھوا یا مباشرت کی یا گلے لگایا اور انزال ہو گیا تو روزہ جاتا رہا اور عورت نے مرد کو چھوا اور مرد کو انزال ہو گیا تو روزہ نہ گیا۔ عورت کو کپڑے کے اوپر سے چھوا اور کپڑا اتنا دبیز ہے کہ بدن کی گرمی محسوس نہیں ہوتی تو فاسد نہ ہوا اگرچہ انزال ہو گیا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۹...... قصداً منہ بھر قے کی اور روزہ دار ہونا یاد ہے تو مطلقاً روزہ جاتا رہا اور اس سے کم کی تو نہیں اور بلا اختیار قے ہو گئی تو منہ بھر ہے یا نہیں اور بہر تقدیر وہ لوٹ کر حلق میں چلی گئی یا اس نے خود لوٹائی یا لوٹائی تو اگر منہ بھر نہ ہو تو روزہ نہ گیا اگرچہ لوٹ گئی یا اس نے خود لوٹائی اور منہ بھر ہے اور اس نے لوٹائی اگرچہ اس میں سے صرف چنے برابر حلق سے اتری تو روزہ جاتا رہا ورنہ نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۰...... قے کے یہ احکام اس وقت ہیں کہ قے میں کھانا آئے یا صفرا یا خون اور بلغم آیا تو مطلقاً روزہ نہ ٹوٹا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱...... رمضان میں بلا عذر جو شخص علانیہ قصداً کھائے تو حکم ہے کہ اسے قتل کیا جائے۔ (ردالمحتار)

## ان صورتوں کا بیان جن میں صرف قضا لازم ہے

مسئلہ نمبر ۲۲...... یہ گمان تھا کہ صبح نہیں ہوئی اور کھایا پیا یا جماع کیا بعد کو معلوم ہوا کہ صبح ہو چکی تھی یا کھانے پینے پر مجبور کیا گیا یعنی اکراہ شرعی پایا گیا اگرچہ اپنے ہاتھ سے کھایا ہو تو صرف قضا لازم ہے یعنی اس روزہ کے بدلے میں ایک روزہ رکھنا پڑے گا۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۳...... بھول کر کھایا یا پیا یا جماع کیا تھا یا نظر کرنے سے انزال ہوا تھا یا احتلام ہوا یا قے ہوئی اور ان سب صورتوں میں یہ گمان

گیا کہ روزہ جاتا رہا اب قصداً کھالیا تو صرف قضا فرض ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۴:**..... کان میں تیل ٹپکایا یا پیٹ یا دماغ کی جھلی تک زخم تھا اس میں دوا ڈالی کہ پیٹ یا دماغ تک پہنچ گئی یا حقنہ لیا یا ناک سے دوا چڑھائی یا پتھر، کنکری، مٹی، روئی، کاغذ، گھاس وغیرہا ایسی چیز کھائی جس سے لوگ گھن کرتے ہیں یا رمضان میں بلا نیت روزہ روزہ کی طرح رہا یا صبح کو نیت نہیں کی تھی دن میں زوال سے پیشتر نیت کی اور بعد نیت کھالیا یا روزہ کی نیت تھی مگر روزۂ رمضان کی نیت نہ تھی یا اس کے حلق میں مینھ کی بوند یا اولا جاتا رہا یا بہت سا پسینہ یا آنسو نگل گیا یا بہت چھوٹی لڑکی سے جماع کیا جو قابل جماع نہ تھی یا مردہ یا جانور سے وطی کی یا ران یا پیٹ پر جماع کیا یا بوسہ لیا یا عورت کے ہونٹ چوسے یا عورت کا بدن چھوا اگرچہ کوئی کپڑا حائل ہو مگر پھر بھی بدن کی گرمی محسوس ہوتی ہو اور ان سب صورتوں میں انزال بھی ہو گیا یا ہاتھ سے منی نکالی یا مباشرت فاحشہ سے انزال ہو گیا یا ادائے رمضان کے علاوہ اور کوئی روزہ فاسد کر دیا اگرچہ وہ رمضان ہی کی قضا ہو یا عورت روزہ دار سو رہی تھی سوتے میں اس سے وطی کی گئی یا صبح کو ہوش میں تھی اور روزہ کی نیت کر لی تھی پھر پاگل ہو گئی اور اسی حالت میں اس سے وطی کی گئی یا یہ گمان کر کے کہ رات ہے سحری کھائی یا رات ہونے میں شک تھا اور سحری کھائی حالانکہ صبح ہو چکی تھی یا یہ گمان کر کے کہ آفتاب ڈوب گیا ہے افطار کر لیا حالانکہ ڈوبا نہ تھا یا دو شخصوں نے شہادت دی کہ آفتاب ڈوب گیا اور دو نے شہادت دی کہ دن ہے اور اس نے افطار کر لیا بعد کو معلوم ہوا کہ غروب نہیں ہوا تھا۔ ان سب صورتوں میں صرف قضا لازم ہے کفارہ نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۵:**..... مسافر نے اقامت کی، حیض و نفاس والی عورت پاک ہو گئی، مجنون کو ہوش آ گیا، مریض تھا اچھا ہو گیا، جس کا روزہ جاتا رہا اگرچہ جبراً کسی نے تڑوایا یا غلطی سے پانی وغیرہ کوئی چیز حلق میں چلی گئی، کافر تھا مسلمان ہو گیا، نابالغ تھا بالغ ہو گیا، رات سمجھ کر سحری کھائی تھی حالانکہ صبح ہو چکی تھی، غروب سمجھ کر افطار کر لیا حالانکہ دن باقی تھا تو ان سب صورتوں میں جو کچھ دن باقی رہ گیا ہے اسے روزے کے مثل گزارنا واجب ہے اور نابالغ جو بالغ ہوا یا کافر تھا مسلمان ہوا ان پر اس دن کی قضا واجب نہیں باقی سب پر قضا واجب ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۶:**..... نابالغ دن میں بالغ ہوا یا کافر دن میں مسلمان ہوا اور وہ وقت ایسا تھا کہ روزہ کی نیت ہو سکتی ہے اور نیت کر بھی لی پھر وہ روزہ توڑ دیا تو اس دن کی قضا واجب نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۷:**..... بچہ کی عمر دس سال کی ہو جائے اور اس میں روزہ رکھنے کی طاقت ہو تو اس سے روزہ رکھوایا جائے نہ رکھے تو مار کر رکھوائیں، اگر پوری طاقت دیکھی جائے اور رکھ کر توڑ دیا تو قضا کا حکم نہ دیں گے اور نماز توڑے تو پھر پڑھوائیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۸:**..... حیض و نفاس والی عورت صبح صادق کے بعد پاک ہو گئی اگرچہ ضحوۂ کبریٰ سے پیشتر اور روزہ کی نیت کر لی تو آج کا روزہ نہ ہوا نہ فرض نہ نفل اور مریض یا مسافر نے نیت کی یا مجنون تھا ہوش میں آ کر نیت کی تو ان سب کا روزہ ہو گیا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۹:**..... صبح سے پہلے یا بھول کر جماع میں مشغول تھا صبح ہوتے ہی یاد آنے پر فوراً جدا ہو گیا تو کچھ نہیں اور اسی حالت میں رہا تو قضا واجب ہے کفارہ نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۰:**..... میت کے روزے قضا ہو گئے تھے تو اس کا ولی اس کی طرف سے فدیہ ادا کر دے۔ یعنی جب کہ وصیت کی اور مال چھوڑا ہو ورنہ ولی پر ضروری نہیں کر دے تو بہتر ہے۔

## ان صورتوں کا بیان جن میں کفارہ بھی لازم ہے

رمضان میں روزہ دار مکلف مقیم نے کہ ادائے روزۂ رمضان کی نیت سے روزہ رکھا اور کسی آدمی کے ساتھ جو قابل شہوت ہے اس کے آگے یا پیچھے کے مقام میں جماع کیا انزال ہوا ہو یا نہیں یا اس روزہ دار کے ساتھ جماع کیا گیا یا کوئی غذا یا دوا کھائی یا پانی پیا یا کوئی چیز لذت کے لیے

کھائی یا پی یا کوئی ایسا فعل کیا جس سے افطار کا گمان نہ ہوتا ہو اور اس نے گمان کرلیا کہ روزہ جاتا رہا۔ پھر قصداً کھا پی لیا مثلاً فصد یا پچھنا لیا یا سرمہ لگایا یا جانور سے وطی کی یا عورت کو چھویا یا بوسہ لیا یا مباشرت فاحشہ کی مگر ان سب صورتوں میں انزال نہ ہوا یا پاخانہ کے مقام میں خشک انگلی رکھی اب ان افعال کے بعد قصداً کھا لیا تو ان سب صورتوں میں روزہ کی قضا اور کفارہ دونوں لازم ہیں اور اگر ان صورتوں میں کہ افطار کا گمان نہ تھا اور اس نے گمان کرلیا اگر کسی مفتی نے فتویٰ دے دیا تھا کہ روزہ جاتا رہا اور وہ مفتی ایسا ہو کہ اہل شہر کا اس پر اعتماد ہو۔ اس کے فتویٰ دینے پر اس نے قصداً کھا لیا یا اس نے کوئی حدیث سنی تھی جس کے صحیح معنی نہ سمجھ سکا اور اس غلط معنی کے لحاظ سے جان لیا کہ روزہ جاتا رہا اور قصداً کھا لیا تو اب کفارہ لازم نہیں اگرچہ مفتی نے غلط فتویٰ دیا یا جو حدیث اس نے سنی وہ ثابت نہ ہو۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱...... جس جگہ روزہ توڑنے سے کفارہ لازم آتا ہے اس میں شرط یہ ہے کہ رات ہی سے روزہ رمضان کی نیت کی ہو۔ اگر دن میں نیت کی اور توڑ دیا تو کفارہ لازم نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۲...... مسافر بعد صبح کے ضحوۂ کبریٰ سے پہلے وطن کو آیا اور روزہ کی نیت کرلی پھر توڑ دیا یا مجنون اس وقت ہوش میں آیا اور روزہ کی نیت کرکے پھر توڑ دیا تو کفارہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳...... کفارہ لازم ہونے کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ روزہ توڑنے کے بعد کوئی ایسا امر واقع نہ ہوا ہو جو روزہ کے منافی ہو یا بغیر اختیار ایسا امر نہ پایا گیا ہو جس کی وجہ سے روزہ افطار کرنے کی رخصت ہوتی مثلاً عورت کو اسی دن میں حیض یا نفاس آگیا یا روزہ توڑنے کے بعد اسی دن میں ایسا بیمار ہو گیا جس میں روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہے تو کفارہ ساقط ہے اور سفر سے ساقط نہ ہوگا کہ یہ اختیاری امر ہے یوہیں اگر اپنے کو زخمی کرلیا اور حالت یہ ہو گئی کہ روزہ نہیں رکھ سکتا کفارہ ساقط نہ ہوگا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۴...... وہ کام کیا جس سے کفارہ واجب ہوتا ہے پھر بادشاہ نے اسے سفر پر مجبور کیا تو کفارہ ساقط نہ ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۵...... مرد کو مجبور کرکے جماع کرایا یا عورت کو مرد نے مجبور کیا۔ پھر اثنائے جماع میں اپنی خوشی سے مشغول رہا یا رہی تو کفارہ لازم نہیں کہ روزہ تو پہلے ہی ٹوٹ چکا ہے۔ (جوہرہ) مجبوری سے مراد اکراہ شرعی ہے جس میں قتل یا عضو کاٹ ڈالنے یا ضرب شدید کی صحیح دھمکی دی جائے اور روزہ دار بھی سمجھے کہ اگر میں اس کا کہنا نہ مانوں گا تو جو کہتا ہے کر گزرے گا۔

مسئلہ نمبر ۶...... کفارہ واجب ہونے کے لیے پیٹ بھر کر کھانا ضروری نہیں تھوڑا سا کھانے سے بھی واجب ہو جائے گا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۷...... تیل لگایا یا غیبت کی پھر یہ گمان کرلیا کہ روزہ جاتا رہا یا کسی عالم نے ہی روزہ جانے کا فتویٰ دے دیا۔ اس نے کھا پی لیا جب بھی کفارہ لازم ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸...... قے آئی یا بھول کر کھایا پیا یا جماع کیا ان سب صورتوں میں اسے معلوم تھا کہ روزہ نہ گیا پھر اس کے بعد کھا لیا تو کفارہ لازم نہیں اور اگر احتلام ہوا اور اسے معلوم تھا کہ روزہ نہ گیا پھر کھا لیا تو کفارہ لازم ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹...... لعاب تھوک کر چاٹ گیا یا دوسرے کا تھوک نگل گیا تو کفارہ نہیں مگر محبوب کا لعاب یا معظم دینی کا تھوک تبرک کے لیے نگل گیا تو کفارہ لازم ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... جن صورتوں میں روزہ توڑنے پر کفارہ لازم نہیں ان میں شرط ہے کہ ایک ہی بار ایسا ہوا ہو اور معصیت کا قصد نہ کیا ہو ورنہ ان میں بھی کفارہ دینا ہوگا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... کچا گوشت کھایا اگرچہ مردار کا ہو تو کفارہ لازم ہے مگر جب کہ سڑ گیا ہو یا اس میں کیڑے پڑ گئے ہوں تو کفارہ نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۱۲...... مٹی کھانے سے کفارہ واجب نہیں مگر گِل ارمنی یا وہ مٹی جس کے کھانے کی اسے عادت ہے کھائی تو کفارہ واجب ہے اور نمک اگر تھوڑا کھایا تو کفارہ واجب ہے زیادہ کھایا تو نہیں۔ (جوہرہ،عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۳...... نجس شوربے میں روٹی بھگو کر کھائی یا کسی کی کوئی چیز غصب کر کے کھائی تو کفارہ واجب ہے اور تھوک میں خون تھا اگرچہ خون غالب ہو نگل لیا یا خون پی لیا تو کفارہ نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۱۴...... کچّی بھی کھائی یا پتہ یا اخروٹ مسلم یا خشک بادام مسلم نگل لیا یا چھلکے سمیت انڈا یا چھلکے کے ساتھ انار کھایا تو کفارہ نہیں اور خشک پستہ یا خشک بادام اگر چبا کر کھایا اور اس میں مغز بھی ہو تو کفارہ ہے اور مسلم نگل لیا ہو تو نہیں اگرچہ پھٹا ہوا ہو اور تر بادام مسلم نگلنے میں بھی کفارہ ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۵...... پتے کا ساگ کھایا تو کفارہ واجب۔ یہی حکم درخت کے پتوں کا ہے جب کہ کھائے جاتے ہوں ورنہ نہیں۔

مسئلہ نمبر۱۶...... خربوزہ یا تربز کا چھلکا کھایا اگر خشک ہو یا ایسا ہو کہ لوگ اس کے کھانے سے گھن کرتے ہوں تو کفارہ نہیں ورنہ ہے۔ کچے چاول، باجرا، مسور، مونگ کھائی تو کفارہ نہیں۔ یہی حکم کچے جو کا ہے اور بھنے ہوئے ہوں تو کفارہ لازم۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۷...... تل یا تل برابر کوئی کھانے کی چیز باہر سے منہ میں ڈال کر بغیر چبائے نگل گیا تو روزہ گیا اور کفارہ واجب۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۱۸...... دوسرے نے نوالہ چبا کر دیا اس نے کھا لیا یا اس نے خود اپنے منہ سے نکال کر کھا لیا تو کفارہ نہیں۔ (عالمگیری) بشرطیکہ اس کے چبائے ہوئے کو لذیذ سمجھتا نہ ہو۔

مسئلہ نمبر۱۹...... سحری کا نوالہ منہ میں تھا کہ صبح طلوع ہو گئی یا بھول کر کھا رہا تھا۔ نوالہ منہ میں تھا کہ یاد آ گیا اور نگل لیا تو دونوں صورتوں میں کفارہ واجب مگر جب منہ سے نکال کر پھر کھایا ہو تو صرف قضا واجب ہوگی کفارہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۰...... عورت نے نابالغ یا مجنون سے وطی کرائی یا مرد کو وطی کرنے پر مجبور کیا تو عورت پر کفارہ واجب ہے مرد پر نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر۲۱...... مشک، زعفران، کافور، سرکہ کھایا یا خربوزہ، تربوز، ککڑی، کھیرا، باقلا کا پانی پیا تو کفارہ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۲...... رمضان میں روزہ دار قتل کے لیے لایا گیا اس نے پانی مانگا کسی نے پانی پلا دیا۔ پھر وہ چھوڑ دیا گیا تو اس پر کفارہ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۲۳...... باری سے بخار آتا تھا اور آج باری کا دن تھا اس نے یہ گمان کر کے کہ بخار آئے گا روزہ قصداً توڑ دیا تو اس صورت میں کفارہ ساقط ہے۔ یونہی عورت کو معین تاریخ پر حیض آتا تھا اور آج حیض آنے کا دن تھا اس نے قصداً روزہ توڑ دیا اور حیض نہ آیا تو کفارہ ساقط ہو گیا۔ یونہی اگر یقین تھا کہ دشمن سے آج لڑنا ہے اور روزہ توڑ ڈالا اور لڑائی نہ ہوئی تو کفارہ واجب نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۲۴...... روزہ توڑنے کا کفارہ یہ ہے کہ ممکن ہو تو ایک رقبہ یعنی باندی یا غلام آزاد کرے اور یہ نہ کر سکے مثلاً اس کے پاس نہ لونڈی غلام ہے نہ اتنا مال کہ خریدے یا مال تو ہے مگر رقبہ میسر نہیں جیسے آج کل یہاں ہندوستان میں تو پے در پے ساٹھ روزے رکھے۔ یہ بھی نہ کر سکے تو ساٹھ مساکین کو بھر بھر پیٹ دونوں وقت کھانا کھلائے اور روزے کی صورت میں اگر درمیان میں ایک دن کا بھی چھوٹ گیا تو اب سے ساٹھ روزے رکھے۔ پہلے کے روزے محسوب نہ ہوں گے۔ اگرچہ انسٹھ رکھ چکا تھا۔ اگرچہ بیماری وغیرہ کسی عذر کے سبب چھوٹا ہو مگر عورت کو حیض آ جائے تو حیض کی وجہ سے جتنے ناغے ہوئے یہ ناغے شمار نہیں کیے جائیں گے یعنی پہلے کے روزے اور حیض کے بعد والے دونوں مل کر ساٹھ ہو جانے سے کفارہ ادا ہو جائے۔ (کتب کثیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۵......اگر دو روزے توڑے تو دونوں کے لیے دو کفارے دے اگرچہ پہلے کا ابھی کفارہ ادا نہ کیا ہو۔ (ردالمحتار) یعنی جب کہ دونوں دو رمضان کے ہوں اور اگر دونوں روزے ایک ہی رمضان کے ہوں اور پہلے کا کفارہ ادا نہ کیا ہو تو ایک ہی کفارہ دونوں کے لیے کافی ہے۔ (جوہرہ) کفارہ کے متعلق دیگر جزئیات کتاب الطلاق باب الظہار میں ان شاء اللہ عزوجل معلوم ہوں گی۔

مسئلہ نمبر ۲۶......آزاد و غلام، مرد و عورت، بادشاہ و فقیر سب پر روزہ توڑنے سے کفارہ واجب ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ باندی کو اگر معلوم تھا کہ صبح ہو گئی، اس نے اپنے آقا کو خبر دی کہ ابھی صبح نہیں ہوئی، اس نے اس کے ساتھ جماع کیا تو لونڈی پر کفارہ واجب ہوگا اور اس کے آقا پر صرف قضا ہے کفارہ نہیں۔ (ردالمحتار)

# روزہ کے مکروہات کا بیان

حدیث ۱......۲...... بخاری و ابو داود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو بری بات کہنا اور اس پر عمل کرنا نہ چھوڑے تو اللہ عزوجل کو اس کی کچھ حاجت نہیں کہ اس نے کھانا پینا چھوڑ دیا ہے۔ اور اسی کے مثل طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۳......۴......ابن ماجہ و نسائی و ابن خزیمہ و حاکم و بیہقی و دارمی رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بہت سے روزہ دار ایسے ہیں کہ انہیں روزہ سے سوا پیاس کے کچھ حاصل نہیں اور بہت سے رات میں قیام کرنے والے ایسے ہیں کہ انہیں جاگنے کے سوا کچھ حاصل نہیں۔ اور اسی کے مثل طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی۔

حدیث ۵......۶......بیہقی، ابو عبیدہ و طبرانی رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: روزہ سپر ہے جب تک اسے پھاڑا نہ ہو۔ عرض کی گئی: کس چیز سے پھاڑے گا؟ ارشاد فرمایا: جھوٹ یا غیبت سے۔

حدیث ۷......ابن خزیمہ و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: روزہ اس کا نام نہیں کہ کھانے اور پینے سے باز رہنا ہو، روزہ تو یہ ہے کہ لغو و بیہودہ باتوں سے بچا جائے۔

حدیث ۸......ابو داود رحمۃ اللہ علیہ نے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ ایک شخص نے نبی کریم ﷺ سے روزہ دار کو مباشرت کرنے کے بارے میں سوال کیا۔ حضور ﷺ نے انہیں اجازت دی پھر ایک صاحب نے حاضر ہو کر یہی سوال کیا تو انہیں منع فرمایا اور جن کو اجازت دی تھی بوڑھے تھے اور جن کو منع فرمایا جوان تھے۔

حدیث ۹......ابو داود و ترمذی رحمہما اللہ عامر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہتے ہیں میں نے بے شمار بار نبی ﷺ کو روزہ میں مسواک کرتے دیکھا۔

مسائل فقہیہ:

جھوٹ، چغلی، غیبت، گالی دینا، بیہودہ بات، کسی کو تکلیف دینا کہ یہ چیزیں ویسے بھی ناجائز و حرام ہیں روزہ میں اور زیادہ حرام اور ان کی وجہ سے روزہ میں کراہت آتی ہے۔

مسئلہ نمبر ۱......روزہ دار کو بلا عذر کسی چیز کا چکھنا یا چبانا مکروہ ہے۔ چکھنے کے لیے عذر یہ ہے کہ مثلاً عورت کا شوہر یا باندی غلام کا آقا بد مزاج ہے کہ نمک کم و بیش ہوگا تو اس کی ناراضی کا باعث ہوگا تو اس وجہ سے چکھنے میں حرج نہیں۔ چبانے کے لیے یہ عذر ہے کہ اتنا چھوٹا بچہ ہے کہ روٹی نہیں کھا سکتا اور کوئی نرم غذا نہیں جو اسے کھلائی جائے نہ حیض و نفاس والی یا کوئی اور بے روزہ ایسا ہے جو اسے چبا کر دیدے تو بچے کے کھلانے کے

لیے روٹی وغیرہ چبانا مکروہ نہیں۔ (درمختار وغیرہ) چکھنے کے وہ معنی نہیں جو آج کل عام محاورہ ہے یعنی کسی چیز کا مزہ دریافت کرنے کے لیے اس میں سے تھوڑا کھا لیا کہ یوں ہو تو کراہت کیسی روزہ ہی جاتا رہے گا بلکہ کفارہ کے شرائط پائے جائیں تو کفارہ بھی لازم ہوگا بلکہ چکھنے سے مراد یہ ہے کہ زبان پر رکھ کر مزہ دریافت کر لیں اور اسے تھوک دیں اس میں سے حلق میں کچھ نہ جانے پائے۔

مسئلہ نمبر ۲...... کوئی چیز خریدی اور اس کا چکھنا ضروری ہے کہ نہ چکھے گا تو نقصان ہوگا تو چکھنے میں حرج نہیں ورنہ مکروہ ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳...... بلا عذر چکھنا جو مکروہ بتایا گیا یہ فرض روزہ کا حکم ہے نفل میں کراہت نہیں جبکہ اس کی حاجت ہو۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴...... عورت کا بوسہ لینا اور گلے لگانا اور بدن چھونا مکروہ ہے جب کہ یہ اندیشہ ہو کہ انزال ہو جائے گا یا جماع میں مبتلا ہوگا اور ہونٹ اور زبان چوسنا روزہ میں مطلقاً مکروہ ہے یوہیں مباشرت فاحشہ۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۵...... گلاب یا مشک وغیرہ سونگھنا داڑھی مونچھ میں تیل لگانا اور سرمہ لگانا مکروہ نہیں مگر جب کہ زینت کے لیے سرمہ لگایا یا اس لیے تیل لگایا کہ داڑھی بڑھ جائے حالانکہ ایک مشت داڑھی ہے تو یہ دونوں باتیں بغیر روزہ کے بھی مکروہ ہیں اور روزہ میں بدرجہ اولیٰ۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... روزہ میں مسواک کرنا مکروہ نہیں بلکہ جیسے اور دنوں میں سنت ہے روزہ میں بھی مسنون ہے۔ مسواک خشک ہو یا تر اگرچہ پانی سے تر کی ہو۔ زوال سے پہلے کرے یا بعد کسی وقت مکروہ نہیں۔ (کتب عامہ)

اکثر لوگوں میں مشہور ہے کہ دوپہر بعد روزہ دار کے لیے مسواک کرنا مکروہ ہے یہ ہمارے مذہب کے خلاف ہے۔

مسئلہ نمبر ۷...... فصد کھلوانا، پچھنے لگوانا مکروہ نہیں جب کہ ضعف کا اندیشہ نہ ہو اور اندیشہ ہو تو مکروہ ہے اسے چاہیے کہ غروب تک مؤخر کرے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... روزہ دار کے لیے کلی کرنے اور ناک میں پانی چڑھانے میں مبالغہ کرنا مکروہ ہے۔ کلی میں مبالغہ کرنے کے یہ معنی ہیں کہ بھر منہ پانی لے اور وضو و غسل کے علاوہ ٹھنڈک پہنچانے کی غرض سے کلی کرنا یا ناک میں پانی چڑھانا یا ٹھنڈک کے لیے نہانا بلکہ بدن پر بھیگا کپڑا لپیٹنا مکروہ نہیں۔ ہاں اگر پریشانی ظاہر کرنے کے لیے بھیگا کپڑا لپیٹا تو مکروہ ہے کہ عبادت میں دل تنگ ہونا اچھی بات نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۹...... پانی کے اندر ریاح خارج کرنے سے روزہ نہیں جاتا مگر مکروہ ہے اور روزہ دار کو استنجے میں مبالغہ کرنا بھی مکروہ ہے۔ (عالمگیری) یعنی اور دنوں میں یہ حکم ہے کہ استنجا کرنے میں نیچے کو زور دیا جائے اور روزہ میں مکروہ ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۰...... منہ میں تھوک اکٹھا کر کے نگل جانا بغیر روزہ کے بھی ناپسند ہے اور روزہ میں مکروہ۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۱...... رمضان کے دنوں میں ایسا کام کرنا جائز نہیں جس سے ضعف آجائے کہ روزہ توڑنے کا ظن غالب ہو لہٰذا نانبائی کو چاہیے کہ دوپہر تک روٹی پکائے پھر باقی دن آرام کرے۔ (درمختار) یہی حکم معمار و مزدور اور مشقت کے کام کرنے والوں کا ہے کہ زیادہ ضعف کا اندیشہ ہو تو کام میں کمی کر دیں کہ روزے ادا کر سکیں۔

مسئلہ نمبر ۱۲...... اگر روزہ رکھے گا تو کمزور ہو جائے گا کھڑے ہو کر نماز نہ پڑھ سکے گا تو حکم ہے کہ روزہ رکھے اور بیٹھ کر نماز پڑھے۔ (درمختار) جب کہ کھڑا ہونے سے اتنا ہی عاجز ہو جو باب صلوٰۃ المریض میں گزرا۔

مسئلہ نمبر ۱۳...... سحری کھانا اور اس میں تاخیر کرنا مستحب ہے مگر اتنی تاخیر مکروہ ہے کہ صبح ہونے کا شک ہو جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... افطار میں جلدی کرنا مستحب ہے مگر افطار اس وقت کرے کہ غروب کا غالب گمان ہو۔ جب تک گمان غالب نہ ہو افطار نہ کرے اگرچہ مؤذن نے اذان کہہ دی ہو اور ابر کے دنوں میں افطار میں جلدی نہ چاہیے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... ایک عادل کے قول پر افطار کر سکتا ہے جب کہ اس کی بات سچی مانتا ہو اور اگر اس کی تصدیق نہ کرے تو اس کے قول کی

جب تک اپنا ظن غالب نہ ہو افطار نہ کرے۔ یونہی مستور کے کہنے پر بھی افطار نہ کرے اور آج کل اکثر اسلامی مقامات میں افطار کے وقت توپ چلنے کا رواج ہے اس پر افطار کر سکتا ہے۔ اگرچہ توپ چلانے والے فاسق ہوں جب کہ کسی عالم محقق توقیت داں محتاط فی الدین کے حکم پر چلتی ہو۔ آج کل کے عام علما بھی اس فن سے ناواقف محض ہیں اور جنتریاں کہ شائع ہوتی ہیں اکثر غلط ہوتی ہیں۔ ان پر عمل جائز نہیں۔ یونہی سحری کے وقت اکثر جگہ نقارہ بجتا ہے۔ انھیں شرائط کے ساتھ اس کا بھی اعتبار ہے اگرچہ بجانے والے کیسے ہی ہوں۔

مسئلہ نمبر ۱۶۔۔۔۔ سحری کے وقت مرغ کی اذان کا اعتبار نہیں کہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ صبح سے بہت پہلے اذان شروع کر دیتے ہیں بلکہ جاڑے کے دنوں میں تو بعض مرغ دو بجے سے اذان کہنا شروع کر دیتے ہیں۔ حالانکہ اس وقت صبح ہونے میں بہت وقت باقی رہتا ہے یونہی بول چال سن کر اور روشنی دیکھ کر بولنے لگتے ہیں۔ (ردالمحتار مع زیادۃ)

مسئلہ نمبر ۱۷۔۔۔۔ صبح صادق کو رات کا ساتواں حصہ سمجھنا غلط ہے۔ رہا یہ کہ صبح کس وقت ہوتی ہے اسے ہم حصہ سوم باب الاوقات میں بیان کر آئے ہیں وہاں سے معلوم کریں۔

## سحری وافطار کا بیان

حدیث ۱۔۔۔۔ بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: سحری کھاؤ کہ سحری کھانے میں برکت ہے۔

حدیث ۲۔۔۔۔ مسلم و ابوداؤد و ترمذی و نسائی و ابن خزیمہ عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہمارے اور اہل کتاب کے روزوں میں فرق سحری کا لقمہ ہے۔

حدیث ۳۔۔۔۔ طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے کبیر میں سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: تین چیزوں میں برکت ہے۔ جماعت اور ثرید اور سحری میں۔

حدیث ۴۔۔۔۔ طبرانی اوسط میں اور ابن حبان صحیح میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل اور اس کے فرشتے سحری کھانے والوں پر درود بھیجتے ہیں۔

حدیث ۵۔۔۔۔ ابن ماجہ و ابن خزیمہ و بیہقی رحمہم اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: سحری کھانے سے دن کے روزہ پر استعانت کرو اور قیلولہ سے رات کے قیام پر۔

حدیث ۶۔۔۔۔ نسائی رحمۃ اللہ علیہ باسناد حسن ایک صحابی سے راوی کہتے ہیں میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضور ﷺ سحری تناول فرما رہے تھے، ارشاد فرمایا: یہ برکت ہے کہ اللہ عزوجل نے تمھیں دی تو اسے نہ چھوڑنا۔

حدیث ۷۔۔۔۔ طبرانی کبیر میں عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: تین شخصوں پر کھانے میں ان شاء اللہ عزوجل حساب نہیں جب کہ حلال کھایا۔ روزہ دار اور سحری کھانے والا اور سرحد پر گھوڑا باندھنے والا۔

حدیث ۸۔۔۔۔ تا ۱۰۔۔۔۔ امام احمد میں ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: سحری کل کی کل برکت ہے اسے نہ چھوڑنا اگرچہ ایک گھونٹ پانی پی لے کیونکہ سحری کھانے والوں پر اللہ عزوجل اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں۔ نیز عبد اللہ بن عمرو و سائب بن یزید و ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بھی اسی قسم کی روایتیں آئیں۔

حدیث ۱۱۔۔۔۔ بخاری و مسلم و ترمذی رحمہم اللہ سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ ہمیشہ لوگ خیر کے

ساتھ رہیں گے جب تک افطار میں جلدی کریں گے۔

حدیث ۱۲...... ابن حبان صحیح میں انھیں سے مروی ہے کہ فرمایا میری امت میری سنت پر رہے گی جب تک افطار میں ستاروں کا انتظار نہ کرے۔

حدیث ۱۳...... احمد و ترمذی و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ عزوجل نے فرمایا میرے بندوں میں مجھے زیادہ پیارا وہ ہے جو افطار میں جلدی کرتا ہے۔

حدیث ۱۴...... طبرانی اوسط میں یعلی بن مرہ رحمہم اللہ سے راوی کہ فرمایا تین چیزوں کو اللہ عزوجل محبوب رکھتا ہے۔ افطار میں جلدی کرنا اور سحری میں تاخیر اور نماز میں ہاتھ پر ہاتھ رکھنا۔

حدیث ۱۵...... ابوداود و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں یہ دین ہمیشہ غالب رہے گا جب تک لوگ افطار میں جلدی کرتے رہیں گے کہ یہود و نصاریٰ تاخیر کرتے ہیں۔

حدیث ۱۶...... امام احمد و ابوداود و ترمذی و ابن ماجہ و دارمی رحمہم اللہ سلمان بن عامر ضبی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں جب تم میں کوئی روزہ افطار کرے تو کھجور یا چھوہارے سے افطار کرے کہ وہ برکت ہے اور اگر نہ ملے تو پانی سے کہ وہ پاک کرنے والا ہے۔

حدیث ۱۷...... ابوداود و ترمذی رحمہما اللہ انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نماز سے پہلے تر کھجوروں سے روزہ افطار فرماتے۔ تر کھجوریں نہ ہوتیں تو چند خشک کھجوروں سے اور اگر یہ بھی نہ ہوتیں تو چند چلو پانی پیتے۔ ابوداود رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی کہ حضور ﷺ افطار کے وقت یہ دعا پڑھتے۔ اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَ عَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ

حدیث ۱۸...... نسائی و ابن خزیمہ رحمہم اللہ زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ سے راوی کہ فرمایا جو روزہ دار کا روزہ افطار کرائے یا غازی کا سامان کر دے تو اسے بھی اتنا ہی ملے گا۔

حدیث ۱۹...... طبرانی کبیر میں سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جس نے حلال کھانے یا پانی سے روزہ افطار کرایا فرشتے ماہ رمضان کے اوقات میں اس کے لیے استغفار کرتے ہیں اور جبرئیل علیہ السلام شب قدر میں اس کے لیے استغفار کرتے ہیں اور ایک روایت میں ہے جو حلال کمائی سے رمضان میں روزہ افطار کرائے رمضان کی تمام راتوں میں فرشتے اس پر درود بھیجتے ہیں اور شب قدر میں جبرئیل علیہ السلام اس سے مصافحہ کرتے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ جو روزہ دار کو پانی پلائے گا اللہ عزوجل اسے میرے حوض سے پلائے گا کہ جنت میں داخل ہونے تک پیاسا نہ ہوگا۔

## بیان ان وجوہ کا جن سے روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہے

حدیث ۱...... صحیحین میں ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔ کہتی ہیں حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ بہت روزے رکھا کرتے تھے۔ انہوں نے نبی کریم ﷺ سے دریافت کیا کہ سفر میں روزہ رکھوں۔ ارشاد فرمایا چاہے رکھو چاہے نہ رکھو۔

حدیث ۲...... صحیح مسلم میں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے راوی کہتے ہیں سولہویں رمضان کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ہم جہاد میں گئے۔ ہم میں بعض نے روزہ رکھا اور بعض نے نہ رکھا۔ تو نہ روزہ داروں نے غیر روزہ داروں پر عیب لگایا اور نہ انہوں نے ان پر۔

حدیث ۳...... ابوداود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ انس بن مالک کعبی رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل نے مسافر سے آدھی نماز معاف فرما دی۔ (یعنی چار رکعت والی دو پڑھے گا) اور مسافر اور دودھ پلانے والی اور حاملہ سے روزہ معاف فرما دیا کہ ان کو اجازت

ہے کہ اس وقت نہ رکھیں بعد میں وہ مقدار پوری کر لیں۔

## مسائل فقہیہ:

مسئلہ نمبر۱...... سفر و حمل اور بچہ کو دودھ پلانا اور مرض اور بڑھاپا اور خوف ہلاک و اکراہ و نقصان عقل اور جہاد یہ سب روزہ نہ رکھنے کے لیے عذر ہیں۔ ان وجوہ سے اگر کوئی روزہ نہ رکھے تو گنہگار نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۲...... سفر سے مراد سفر شرعی ہے یعنی اتنی دور جانے کے ارادہ سے نکلے کہ یہاں سے وہاں تک تین دن کی مسافت ہو اگرچہ وہ سفر کسی ناجائز کام کے لیے ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۳...... دن میں سفر کیا تو اس دن کا روزہ افطار کرنے کے لیے آج کا سفر عذر نہیں البتہ اگر توڑے گا تو کفارہ لازم نہ آئے گا مگر گنہگار ہوگا اور اگر سفر کرنے سے پہلے توڑ دیا پھر سفر کیا تو کفارہ بھی لازم اور اگر دن میں سفر کیا اور مکان پر کوئی چیز بھول گیا تھا اسے لینے واپس آیا اور مکان پر آکر روزہ توڑ ڈالا تو کفارہ واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۴...... مسافر نے ضحوۂ کبریٰ سے پیشتر اقامت کی اور ابھی کچھ کھایا نہیں تو روزہ کی نیت کر لینا واجب ہے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۵...... حمل والی اور دودھ پلانے والی کو اگر اپنی جان یا بچہ کا صحیح اندیشہ ہے تو اجازت ہے کہ اس وقت روزہ نہ رکھے خواہ دودھ پلانے والی بچہ کی ماں ہو یا دائی اگرچہ رمضان میں دودھ پلانے کی نوکری کی ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۶...... مریض کو مرض بڑھ جانے یا دیر میں اچھا ہونے یا تندرست کو بیمار ہو جانے کا گمان غالب ہو یا خادم و خادمہ کو ناقابل برداشت ضعف کا غالب گمان ہو تو ان سب کو اجازت ہے کہ اس دن روزہ نہ رکھیں۔ (جوہرہ، درمختار)

مسئلہ نمبر۷...... ان صورتوں میں غالب گمان کی قید ہے۔ محض وہم ناکافی ہے غالب گمان کی تین صورتیں ہیں۔ اس کی ظاہر نشانی پائی جاتی ہے یا اس شخص کا ذاتی تجربہ ہے یا کسی مسلمان حاذق طبیب مستور یعنی غیر فاسق نے اس کی خبر دی ہو اور اگر نہ کوئی علامت ہو نہ تجربہ نہ اس قسم کے طبیب نے اسے بتایا بلکہ کسی کافر یا فاسق طبیب کے کہنے سے افطار کر لیا تو کفارہ لازم آئے گا۔ (ردالمحتار)

آج کل کے اکثر اطبا اگر کافر نہیں تو فاسق ضرور ہیں اور نہ سہی تو حاذق طبیب فی زمانہ نایاب ہو رہے ہیں۔ ان لوگوں کا کہنا کچھ قابل اعتبار نہیں نہ ان کے کہنے پر روزہ افطار کیا جائے۔ ان طبیبوں کو دیکھا جاتا ہے کہ ذرا ذرا سی بیماری میں روزہ منع کر دیتے ہیں۔ اتنی بھی تمیز نہیں رکھتے کہ کس مرض میں روزہ مضر ہے کس میں نہیں۔

مسئلہ نمبر۸...... باندی کو اپنے مالک کی اطاعت میں فرائض کا موقع نہ ملے تو یہ کوئی عذر نہیں۔ فرائض ادا کرے اور اتنی دیر کے لیے اس پر اطاعت نہیں۔ مثلاً فرض نماز کا وقت تنگ ہو جائے تو کام چھوڑ دے اور فرض ادا کرے اور اگر اطاعت کی اور روزہ توڑ دیا تو کفارہ دے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۹...... عورت کو جب حیض و نفاس آگیا تو روزہ جاتا رہا اور حیض سے پورے دس دن رات میں پاک ہوئی تو بہرحال کل روزہ رکھے اور کم میں پاک ہوئی تو اگر صبح ہونے کو اتنا عرصہ ہے کہ نہا کر خفیف سا وقت بچے گا تو بھی روزہ رکھے اور اگر نہا کر فارغ ہونے کے وقت صبح چمکی تو روزہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۰...... حیض و نفاس والی کے لیے اختیار ہے کہ چھپ کر کھائے یا ظاہراً۔ روزہ کی طرح رہنا اس پر ضروری نہیں (جوہرہ) مگر چھپ کر کھانا اولیٰ ہے خصوصاً حیض والی کے لیے۔

مسئلہ نمبر۱۱...... بھوک اور پیاس ایسی ہو کہ ہلاک کا خوف صحیح یا نقصان عقل کا اندیشہ ہو تو روزہ نہ رکھے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۱۲...... روزہ توڑنے پر مجبور کیا گیا تو اسے اختیار ہے اور صبر کیا تو اسے اجر ملے گا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... سانپ نے کاٹا اور جان کا اندیشہ ہو تو اس صورت میں روزہ توڑ دیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۴...... جن لوگوں نے ان عذروں کے سبب روزہ توڑا ان پر فرض ہے کہ ان روزوں کی قضا رکھیں اور ان قضا روزوں میں ترتیب فرض نہیں لہٰذا اگر ان روزوں کے پہلے نفل روزے رکھے تو یہ نفل روزے ہو گئے مگر حکم یہ ہے کہ عذر جانے کے بعد دوسرے رمضان کے آنے سے پہلے قضا رکھ لیں۔ حدیث میں فرمایا جس پر اگلے رمضان کی قضا باقی ہے اور وہ نہ رکھے اس کے اس رمضان کے روزے قبول نہ ہوں گے اور اگر روزے نہ رکھے اور دوسرا رمضان آ گیا تو اب پہلے اس رمضان کے روزے رکھ لے قضا نہ رکھے بلکہ اگر غیر مریض و مسافر نے قضا کی نیت کی جب بھی قضا نہیں بلکہ اسی رمضان کے روزے ہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... خود اس مسافر کو اور اس کے ساتھ والے کو روزہ رکھنے میں ضرر نہ پہنچے تو روزہ رکھنا سفر میں بہتر ہے ورنہ نہ رکھنا بہتر۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... اگر یہ لوگ اپنے اسی عذر میں مر گئے، اتنا موقع نہ ملا کہ قضا رکھتے تو ان پر یہ واجب نہیں کہ فدیہ کی وصیت کر جائیں۔ پھر بھی وصیت کی تو تہائی مال میں جاری ہوگی اور اگر اتنا موقع ملا کہ قضا روزے رکھ لیتے مگر نہ رکھے تو وصیت کر جانا واجب ہے اور عمداً نہ رکھے ہوں تو بدرجہ اولیٰ وصیت کرنا واجب ہے اور وصیت نہ کی بلکہ ولی نے اپنی طرف سے دے دیا تو بھی جائز ہے مگر ولی پر دینا واجب نہ تھا۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷...... ہر روزہ کا فدیہ بقدر صدقۂ فطر ہے اور تہائی مال میں وصیت اس وقت جاری ہوگی جب اس میت کے وارث بھی ہوں۔ اگر وارث نہ ہوں اور سارے مال سے فدیہ ادا ہوتا ہو تو سب فدیہ میں صرف کر دینا لازم ہے۔ یونہی اگر وارث صرف شوہر یا زوجہ ہے تو تہائی نکالنے کے بعد ان کا حق دیا جائے۔ اس کے بعد جو کچھ بچے اگر فدیہ میں صرف ہو سکتا ہے تو صرف کر دیا جائے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... وصیت کرنا صرف اتنے ہی روزوں کے حق میں واجب ہے جن پر قادر ہوا تھا۔ مثلاً دس قضا ہوئے تھے اور عذر جانے کے بعد پانچ پر قادر ہوا تھا کہ انتقال ہو گیا تو پانچ ہی کی وصیت واجب ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... ایک شخص کی طرف سے دوسرا شخص روزہ نہیں رکھ سکتا۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر ۲۰...... اعتکاف واجب اور صدقۂ فطر کا بدلا اگر ورثہ ادا کر دیں تو جائز ہے اور ان کی مقدار وہی بقدر صدقۂ فطر ہے اور زکوٰۃ دینا چاہیں تو جتنی واجب تھی اسی قدر نکالیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... شیخ فانی یعنی وہ بوڑھا جس کی عمر ایسی ہو گئی کہ اب روز بروز کمزور ہی ہوتا جائے گا جب وہ روزہ رکھنے سے عاجز ہو یعنی نہ اب رکھ سکتا ہے نہ آئندہ اس میں اتنی طاقت آنے کی امید ہے کہ روزہ رکھ سکے گا اسے روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہے اور ہر روزہ کے بدلے میں فدیہ یعنی دونوں وقت ایک مسکین کو بھر پیٹ کھانا کھلانا اس پر واجب ہے یا ہر روزہ کے بدلے میں صدقۂ فطر کی مقدار مسکین کو دے دے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۲...... اگر ایسا بوڑھا گرمیوں میں بوجہ گرمی کے روزہ نہیں رکھ سکتا مگر جاڑوں میں رکھ سکے گا تو اب افطار کرلے اور ان کے بدلے کے جاڑوں میں رکھنا فرض ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۳...... اگر فدیہ دینے کے بعد اتنی طاقت آ گئی کہ روزہ رکھ سکے تو فدیہ صدقۂ نفل ہو کر رہ گیا۔ ان روزوں کی قضا رکھے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... یہ اختیار ہے کہ شروع رمضان ہی میں پورے رمضان کا ایک دم فدیہ دے دے یا آخر میں دے اور اس میں تملیک شرط نہیں بلکہ اباحت بھی کافی ہے اور یہ بھی ضرور نہیں کہ جتنے فدیے ہوں اتنے ہی مساکین کو دے بلکہ ایک مسکین کو کئی دن کے فدیے دے سکتے ہیں۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۵......** قسم یا قتل کے کفارے کا اس پر روزہ ہے اور بڑھاپے کی وجہ سے روزہ نہیں رکھ سکتا تو اس روزہ کا فدیہ نہیں اور روزہ توڑنے یا ظہار کا کفارہ اس پر ہے تو اگر روزہ نہ رکھ سکے ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلا دے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۶......** کسی نے ہمیشہ روزہ رکھنے کی منت مانی اور برابر روزے رکھے تو کوئی کام نہیں کرسکتا جس سے بسر اوقات ہو تو اسے بقدر ضرورت افطار کی اجازت ہے اور ہر روزے کے بدلہ میں فدیہ دے اور اس کی بھی قوت نہ ہو تو استغفار کرے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۷......** نفل روزہ قصداً شروع کرنے سے لازم ہو جاتا ہے کہ توڑے گا تو قضا واجب ہوگی اور یہ گمان کر کے کہ اس کے ذمہ کوئی روزہ ہے شروع کیا بعد کو معلوم ہوا کہ نہیں ہے۔ اب اگر فوراً توڑ دیا تو کچھ نہیں اور یہ معلوم کرنے کے بعد نہ توڑا تو اب نہیں توڑ سکتا۔ توڑے گا تو قضا واجب ہوگی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۸......** نفل روزہ قصداً نہیں توڑا بلکہ بلا اختیار ٹوٹ گیا۔ مثلاً اثنائے روزے میں حیض آگیا جب بھی قضا واجب ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۹......** عیدین یا ایام تشریق میں روزہ نفل رکھا تو اس روزہ کا پورا کرنا واجب نہیں۔ نہ اس کے توڑنے سے قضا واجب بلکہ اس روزہ کا توڑ دینا واجب ہے اور اگر ان دنوں میں روزہ رکھنے کی منت پوری کرنی واجب ہے مگر ان دنوں میں نہیں بلکہ اور دنوں میں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۰......** نفل روزہ بلا عذر توڑ دینا ناجائز ہے۔ مہمان کے ساتھ اگر میزبان نہ کھائے گا تو اسے ناگوار ہوگا یا مہمان اگر کھانا نہ کھائے تو میزبان کو اذیت ہوگی تو نفل روزہ توڑ دینے کے لیے یہ عذر ہے۔ بشرطیکہ یہ بھروسہ ہو کہ اس کی قضا رکھ لے گا اور بشرطیکہ ضحوۂ کبریٰ سے پہلے توڑے بعد کو نہیں۔ زوال کے بعد ماں باپ کی ناراضی کے سبب توڑ سکتا ہے اور اس میں بھی عصر کے قبل تک توڑ سکتا ہے بعد عصر نہیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۱......** کسی نے یہ قسم کھائی کہ اگر تو روزہ نہ توڑے تو میری عورت کو طلاق ہے تو اسے چاہیے کہ اس کی قسم سچی کردے یعنی روزہ توڑ دے۔ اگرچہ روزہ قضا ہو اگرچہ بعد زوال ہو۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۲......** اس کی کسی بھائی نے دعوت کی تو ضحوۂ کبریٰ کے قبل روزۂ نفل توڑ دینے کی اجازت ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۳......** عورت بغیر شوہر کی اجازت کے نفل اور منت و قسم کے روزے نہ رکھے اور رکھ لیے تو شوہر تڑوا سکتا ہے مگر توڑے گی تو قضا واجب ہوگی مگر اس کی قضا میں بھی شوہر کی اجازت درکار ہے یا شوہر اور اس کے درمیان جدائی ہو جائے یعنی طلاق بائن دیدے یا مر جائے۔ ہاں اگر روزہ رکھنے میں شوہر کا کچھ حرج نہ ہو۔ مثلاً وہ سفر میں ہے یا بیمار ہے یا احرام میں ہے تو ان حالتوں میں بغیر اجازت کے بھی قضا رکھ سکتی ہے بلکہ اگر وہ منع کرے جب بھی اور ان دنوں میں بھی بغیر اس کی اجازت کے نفل نہیں رکھ سکتی۔ رمضان اور قضائے رمضان کے لیے شوہر کی اجازت کی کچھ ضرورت نہیں بلکہ اس کی ممانعت پر بھی رکھے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۴......** باندی غلام بھی علاوہ فرائض کے مالک کی بغیر اجازت نہیں رکھ سکتے۔ ان کا مالک چاہے تو تڑوا سکتا ہے پھر اس کی قضا مالک کی اجازت پر یا آزاد ہونے کے بعد رکھیں۔ البتہ غلام نے اگر اپنی عورت سے ظہار کیا تو کفارے کے روزے بغیر آقا کی اجازت کے رکھ سکتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۵......** مزدور یا نوکر اگر نفل روزہ رکھے تو کام پورا نہ کرسکے گا تو مستاجر یعنی جس کا نوکر ہے یا جس نے مزدوری پر اسے رکھا ہے اس کی اجازت کی ضرورت ہے اور کام پورا کرسکے تو کچھ ضرورت نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۶......** لڑکی کو باپ اور ماں کو بیٹے اور بہن کو بھائی سے اجازت لینے کی کچھ ضرورت نہیں اور ماں باپ اگر بیٹے کو نفل روزہ

سے منع کر دیں اس وجہ سے کہ مرض کا اندیشہ ہے تو ماں باپ کی اطاعت کرے۔ (ردالمحتار)

# روزہ نفل کے فضائل

## 1. عاشورہ یعنی دسویں محرم کا روزہ اور بہتر یہ ہے کہ نویں کو بھی رکھے

حدیث ۱: صحیحین میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی، کہ رسول اللہ ﷺ نے عاشورہ کا روزہ خود رکھا اور اس کے رکھنے کا حکم فرمایا۔

حدیث ۲: مسلم و ابو داود و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: رمضان کے بعد افضل روزہ محرم کا روزہ ہے اور فرض کے بعد افضل نماز صلاۃ اللیل ہے۔

حدیث ۳: صحیحین میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے، کہ فرماتے ہیں: میں نے نبی کریم ﷺ کو کسی دن کے روزہ کو اور دن پر فضیلت دے کر جستجو فرماتے نہ دیکھا، مگر یہ عاشورہ کا دن اور یہ رمضان کا مہینہ۔

حدیث ۴: صحیحین میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی، کہ رسول اللہ ﷺ جب مدینہ میں تشریف لائے، یہود کو عاشورہ کے دن روزہ دار پایا، ارشاد فرمایا: یہ کیا دن ہے کہ تم روزہ رکھتے ہو؟ عرض کی، یہ عظمت والا دن ہے کہ اس میں موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم کو اللہ تعالیٰ نے نجات دی اور فرعون اور اس کی قوم کو ڈبو دیا، لہٰذا موسیٰ علیہ السلام نے بطور شکر اس دن کا روزہ رکھا تو ہم بھی روزہ رکھتے ہیں۔ ارشاد فرمایا: موسیٰ علیہ السلام کی موافقت کرنے میں بہ نسبت تمہارے ہم زیادہ حقدار اور زیادہ قریب ہیں تو حضور ﷺ نے خود بھی روزہ رکھا اور اس کا حکم بھی فرمایا۔

حدیث ۵: صحیح مسلم میں ابو قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: مجھے اللہ عزوجل پر گمان ہے کہ عاشورہ کا روزہ ایک سال قبل کے گناہ مٹا دیتا ہے۔

## 2. یعنی نویں ذی الحجہ کا روزہ

حدیث ۶ تا ۱۰: صحیح مسلم و سنن ابی داود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ میں ابو قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: مجھے اللہ عزوجل پر گمان ہے کہ عرفہ کا روزہ ایک سال قبل کے گناہ مٹا دیتا ہے اور اس کے مثل سہل بن سعد و ابو سعید خدری و عبداللہ بن عمر و زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی ہے۔

حدیث ۱۱: ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بیہقی و طبرانی رحمہما اللہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ عرفہ کے روزہ کو ہزار دن کے برابر بتاتے۔ مگر حج کرنے والے پر جو عرفات میں ہے اسے عرفہ کے دن کا روزہ مکروہ ہے کہ ابو داود و نسائی و ابن خزیمہ رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے عرفہ میں روزہ رکھنے سے منع فرمایا۔

## 3. شوال[1] میں چھ دن کے روزے جنہیں لوگ شش عید کے روزے کہتے ہیں

حدیث ۱۲، ۱۳: مسلم و ابو داود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و طبرانی رحمہم اللہ ابو ایوب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے

---

۱۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس روز اللہ عزوجل کوئی خاص نعمت عطا فرمائے اس کی یادگار قائم کرنا درست و محبوب ہے کہ نعمت خاصہ یاد آئے گی اور اس کا شکر ادا کرنے کا سبب ہوگا، خود قرآن عظیم میں ارشاد فرمایا: وَذَكِّرْهُمْ بِأَيَّامِ اللّٰهِ ۔ اللہ کے دنوں کو یاد کرو اور ہم مسلمانوں کے لیے ولادت اقدس سید عالم ﷺ سے بڑھ کر کون سا دن ہوگا جس کی یادگار قائم کریں کہ تمام نعمتیں انہیں کے طفیل میں ہیں اور یہ دن عید سے بھی بہتر کہ انہیں کے صدقہ میں تو عید عید ہوئی، اسی وجہ سے پیر کے دن روزہ رکھنے کا سبب ارشاد فرمایا کہ فیہ وُلِدتُ اس دن میری ولادت ہوئی۔ ۱۲ منہ

ﷺ نے مجھے تین باتوں کی وصیت فرمائی۔ ان میں ایک یہ ہے کہ مہینے میں تین روزے رکھوں۔

حدیث ۲۵......۲۶...... صحیح بخاری و مسلم عبداللہ بن عمرو بن العاص ؓ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ہر مہینے میں تین روزے ایسے ہیں جیسے دہر (ہمیشہ) کا روزہ۔ اسی کے مثل قرہ بن ایاس ؓ سے مروی ہے۔

حدیث ۲۷......۲۸...... امام احمد و ابن حبان رحمہما اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما اور بزار رحمۃ اللہ علیہ مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں رمضان کے روزے اور ہر مہینے میں تین دن کے روزے سینہ کی خرابی دور کرتے ہیں۔

حدیث ۲۹...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ میمونہ بنت سعد رضی اللہ عنہا سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں جس سے ہو سکے ہر مہینے میں تین روزے رکھے کہ ہر روزہ دس گناہ مٹاتا ہے اور گناہ سے ایسا پاک کر دیتا ہے جیسا پانی کپڑے کو۔

حدیث ۳۰...... امام احمد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابو ذر ؓ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب مہینے میں تین روزے رکھنے ہوں تو تیرہ، چودہ، پندرہ کو رکھو۔

حدیث ۳۱...... نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے ام المومنین حفصہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی کہ حضور اقدس ﷺ چار چیزوں کو نہیں چھوڑتے تھے۔ عاشورہ اور عشرہ ذی الحجہ اور ہر مہینے میں تین دن کے روزے اور فجر کے پہلے دو رکعتیں۔

حدیث ۳۲...... نسائی رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ ایام بیض میں بغیر روزہ کے نہ ہوتے نہ سفر میں نہ حضر میں۔

## 6. پیر اور جمعرات کے روزے

حدیث ۳۳......تا ۳۵...... سنن ترمذی میں ابو ہریرہ ؓ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں پیر اور جمعرات کو اعمال پیش ہوتے ہیں تو میں پسند کرتا ہوں کہ میرا عمل اس وقت پیش ہو کہ میں روزہ دار ہوں۔ اسی کے مثل اسامہ بن زید و جابر ؓ سے مروی ہے۔

حدیث ۳۶...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ انہیں سے روایت ہے کہ حضور ﷺ پیر اور جمعرات کو روزے رکھا کرتے تھے۔ اس کے بارے میں عرض کی گئی تو فرمایا۔ ان دونوں دنوں میں اللہ ﷻ ہر مسلمان کی مغفرت فرماتا ہے مگر وہ دو شخص جنہوں نے باہم جدائی کر لی ہے ان کی نسبت ملائکہ سے فرماتا ہے۔ انہیں چھوڑ دو یہاں تک کہ صلح کر لیں۔

حدیث ۳۷...... ترمذی شریف میں ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ پیر اور جمعرات کو خیال کر کے روزہ رکھتے تھے۔

حدیث ۳۸...... صحیح مسلم شریف میں ابو قتادہ ؓ سے راوی کہ حضور ﷺ سے پیر کے دن روزے کا سبب دریافت کیا گیا۔ فرمایا اسی میں میری ولادت ہوئی اور اسی میں مجھ پر وحی نازل ہوئی۔



## 7. بعض اور دنوں کے روزے

حدیث ۳۹...... ابو یعلیٰ رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو چہار شنبہ اور پنج شنبہ کو روزے رکھے اس کے لیے دوزخ سے برأت لکھ دی جائے گی۔

حدیث ۴۰......۴۱...... طبرانی اوسط میں انہیں سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جس نے چہار شنبہ و پنج شنبہ و جمعہ کو روزے رکھے اللہ ﷻ اس کے لیے جنت میں ایک مکان بنائے گا جس کا باہر کا حصہ اندر سے دکھائی دے گا اور اندر کا باہر سے اور انس ؓ کی روایت میں

ہے کہ جنت میں موتی اور یاقوت و زمرد کا محل بنائے گا اور اس کے لیے دوزخ سے براءت لکھ دی جائے گی اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی روایت میں ہے کہ جو ان تین دنوں کے روزے رکھے پھر جمعہ کو تھوڑا یا زیادہ تصدق کرے تو جو گناہ کیا ہے بخش دیا جائے گا اور ایسا ہو جائے گا جیسے اس دن کہ اپنی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا مگر خصوصیت کے ساتھ جمعہ کے دن روزہ رکھنا مکروہ ہے۔

حدیث ۴۳: ...... مسلم و نسائی رحمہما اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: راتوں میں جمعہ کی رات کو قیام کے لیے اور دنوں میں جمعہ کے دن کو روزہ کے لیے خاص نہ کرو۔ ہاں کوئی کسی قسم کا روزہ رکھتا تھا اور جمعہ کا دن روزہ میں واقع ہو گیا تو حرج نہیں۔

حدیث ۴۴: ...... بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و ابن خزیمہ رحمہم اللہ انہیں سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جمعہ کے دن کوئی روزہ نہ رکھے مگر اس صورت میں کہ اس کے پہلے یا بعد ایک دن اور روزہ رکھے اور ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں ہے جمعہ کا دن عید ہے۔ لہٰذا عید کے دن کو روزہ کا دن نہ کرو مگر یہ کہ اس کے قبل یا بعد روزہ رکھو۔

حدیث ۴۵: ...... صحیح بخاری و مسلم میں محمد بن عباد رحمۃ اللہ علیہ سے ہے کہ جابر رضی اللہ عنہ خانہ کعبہ کا طواف کر رہے تھے۔ میں نے ان سے پوچھا: کیا نبی ﷺ نے جمعہ کے روزہ سے منع فرمایا؟ کہا ہاں اس گھر کے رب کی قسم۔

## منت کے روزہ کا بیان

شرعی منت جس کے ماننے سے شرعاً اس کا پورا کرنا واجب ہوتا ہے اس کے لیے مطلقاً چند شرطیں ہیں۔

(1) ایسی چیز کی منت ہو کہ اس کی جنس سے کوئی واجب ہو۔ عیادت مریض اور مسجد میں جانے اور جنازے کے ساتھ جانے کی منت نہیں ہو سکتی۔

(2) وہ عبادت خود بالذات مقصود ہو کسی دوسری عبادت کے لیے وسیلہ نہ ہو۔ لہٰذا وضو و غسل و نظر مصحف کی منت صحیح نہیں۔

(3) اس چیز کی منت نہ ہو جو شرع نے خود اس پر واجب کی ہو۔ خواہ فی الحال یا آئندہ مثلاً آج کی ظہر یا کسی فرض نماز کی منت صحیح نہیں کہ یہ چیزیں تو خود ہی واجب ہیں۔

(4) جس چیز کی منت مانی وہ خود بذاتہٖ کوئی گناہ کی بات نہ ہو اور اگر کسی اور وجہ سے گناہ ہو تو منت صحیح ہو جائے گی مثلاً عید کے دن روزہ رکھنا منع ہے۔ اگر اس کی منت مانی تو منت ہو جائے گی۔ اگرچہ حکم یہ ہے کہ اس دن نہ رکھے بلکہ کسی دوسرے دن رکھے کہ یہ ممانعت عارضی ہے یعنی عید کے دن ہونے کی وجہ سے خود روزہ ایک جائز چیز ہے۔

(5) ایسی چیز کی منت نہ ہو جس کا ہونا محال ہو مثلاً یہ منت مانی کہ کل گزشتہ میں روزہ رکھوں گا کہ یہ منت صحیح نہیں۔

### مسائل فقہیہ:

مسئلہ نمبر ۱: ...... منت صحیح ہونے کے لیے کچھ یہ ضروری نہیں کہ دل میں اس کا ارادہ بھی ہو۔ اگر کہنا کچھ چاہتا تھا زبان سے منت کے الفاظ جاری ہو گئے منت صحیح ہو گئی یا کہنا یہ چاہتا تھا کہ اللہ عزوجل کے لیے مجھ پر ایک دن کا روزہ رکھنا ہے اور زبان سے ایک مہینہ نکلا۔ مہینے بھر کا روزہ واجب ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲: ...... ایام منہیہ یعنی عید و بقر عید اور ذی الحجہ کی گیارہویں بارہویں تیرہویں کے روزے رکھنے کی منت مانی اور انہیں دنوں میں رکھ بھی لیے تو اگرچہ گنہگار ہوا مگر منت ادا ہو گئی۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳: ...... اس سال کے روزے کی منت مانی تو ایام منہیہ چھوڑ کر باقی دنوں میں روزے رکھے اور ان دنوں کے بدلے کے اور

دنوں میں رکھے اور اگر ایام منہیہ میں بھی رکھ لیے تو منت پوری ہوگئی مگر گنہگار ہوا۔ یہ حکم اس وقت ہے کہ ایام منہیہ سے پہلے منت مانی اور اگر ایام منہیہ گزرنے کے بعد مثلاً ذی الحجہ کی چودھویں شب میں اس سال کے روزے کی منت مانی تو ختم ذی الحجہ تک روزہ رکھنے سے منت پوری ہوگئی کہ یہ سال ختم ذی الحجہ پر ختم ہو جاتا ہے اور رمضان سے پہلے اس سنہ کے روزے کی منت مانی تھی تو رمضان کے بدلے کے روزے اس کے ذمہ نہیں اور اگر منت میں پے در پے روزہ کی شرط یا نیت کی جب بھی جن دنوں میں روزہ کی ممانعت ہے ان میں روزہ نہ رکھے مگر بعد میں پے در پے ان دنوں کی قضا رکھے اور اگر ایک دن بھی بے روزہ رہا تو اس دن کے پہلے جتنے روزے رکھے تھے ان سب کا اعادہ کرے اور اگر ایک سال کے روزے کی منت کی تو سال بھر روزہ رکھنے کے بعد پینتیس یا چونتیس دن کے اور رکھے یعنی ماہ رمضان اور پانچ دن ایام منہیہ کے بدلے کہ اگرچہ ان دنوں میں بھی اس نے روزے رکھے ہوں کہ اس صورت میں یہ کافی نہیں البتہ اگر یوں کہا کہ ایک سال کے روزے پے در پے رکھوں گا تو اب ان دنوں کے روزے کی ضرورت نہیں مگر اس صورت میں اگر پے در پے نہ ہوں گے تو سرے سے پھر رکھنے ہوں گے مگر ایام منہیہ میں نہ رکھے بلکہ سال پورا ہونے پر پانچ دن علی الاتصال رکھ لے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴**...... منت کے الفاظ میں یمین کا بھی احتمال ہے۔ لہٰذا یہاں چھ صورتیں ہوں گی۔ (1)۔ ان لفظوں سے کچھ نیت نہ کی نہ منت کی نہ یمین کی۔ (2)۔ فقط منت کی نیت کی یعنی یمین ہونے نہ ہونے کسی کا ارادہ نہ کیا۔ (3) منت کی نیت کی اور یہ کہ یمین نہیں۔ (4)۔ یمین کی نیت کی اور یہ کہ منت نہیں۔ (5)۔ منت اور یمین دونوں کی نیت کی۔ (6)۔ فقط یمین کی نیت کی اور منت ہونے نہ ہونے کی کچھ نہیں۔ پہلی تین صورتوں میں فقط منت ہے کہ پوری نہ کرے تو قضا دے اور چوتھی صورت میں یمین ہے کہ اگر پوری نہ کی تو کفارہ دینا ہوگا۔ پانچویں اور چھٹی صورتوں میں منت اور یمین دونوں ہیں پوری نہ کرے تو منت کی قضا دے اور یمین کا کفارہ۔ (تنویر الابصار)

**مسئلہ نمبر ۵**...... اس مہینے کے روزے کی منت مانی اور اس میں ایام منہیہ ہیں تو ان میں روزے نہ رکھے بلکہ ان کے بدلے کے بعد میں رکھے اور رکھ لیے تو گنہگار ہوا مگر منت پوری ہوگئی اور اس صورت میں پورے ایک مہینے کے روزے واجب نہیں بلکہ منت ماننے کے وقت سے اس مہینے میں جتنے دن باقی ہیں ان دنوں میں روزے واجب ہیں اور اگر وہ مہینہ رمضان کا تھا تو منت ہی نہ ہوئی کہ رمضان کے روزے تو خود ہی فرض ہیں۔ ہاں اگر ماہ رمضان کے روزوں کی منت مانی اور رمضان آنے سے پہلے انتقال ہو گیا تو ایک ماہ تک مسکین کو کھانا کھلانے کی وصیت واجب ہے اور اگر کسی معین مہینے کی منت مانی مثلاً رجب یا شعبان کی تو پورے مہینے کا روزہ ضروری ہے۔ وہ مہینہ انتیس کا ہو تو انتیس روزے اور تیس کا ہو تو تیس اور ناغہ نہ کرے۔ پھر اگر کوئی روزہ چھوٹ گیا تو اس کو بعد میں رکھ لے۔ پورے مہینے کے لوٹانے کی ضرورت نہیں۔ (ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۶**...... ایک مہینے کے روزے کی منت مانی تو پورے تیس دن کے روزے واجب ہیں اگرچہ جس مہینے میں رکھے وہ انتیس ہی کا ہو اور یہ بھی ضروری ہے کہ کوئی روزہ ایام منہیہ میں نہ ہو کہ اس صورت میں اگر ایام منہیہ میں روزے رکھے تو گنہگار تو ہوا ہی وہ روزے بھی ناکافی ہیں اور پے در پے کی شرط لگائی یا دل میں نیت کی تو یہ ضروری ہے کہ ناغہ نہ ہونے پائے۔ اگر ناغہ ہوا اگرچہ ایام منہیہ میں تو اب سرے سے ایک مہینے کے علی الاتصال روزے رکھے یعنی یہ ضروری ہے کہ ان تیس دنوں میں کوئی دن ایسا نہ ہو جس میں روزے کی ممانعت ہے اور پے در پے کی نہ شرط لگائی نہ نیت میں ہے تو متفرق طور پر تیس روزے رکھ لینے سے بھی منت پوری ہو جائے گی اگر عورت نے ایک ماہ پے در پے روزے رکھنے کی منت مانی تو اگر ایک مہینہ یا زیادہ طہارت کا زمانہ ملتا ہے تو ضروری ہے کہ ایسے وقت شروع کرے کہ حیض آنے سے پیشتر تیس دن پورے ہو جائیں ورنہ حیض آنے کے بعد اب سے تیس پورے کرنے ہوں گے اور اگر مہینہ پورا ہونے سے پہلے حیض آ جایا کرتا ہے تو حیض سے پہلے جتنے روزے رکھ چکی ہے انہیں حساب کرلے۔ جو باقی رہ گئے ہیں انہیں حیض ختم ہونے کے بعد متصلاً بلا ناغہ پورا کرلے۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۷**...... پے در پے روزے کی منت مانی تو ناغہ کرنا جائز نہیں اور متفرق طور پر مثلاً دس روزے کی منت مانی تو ناغہ کر کے رکھنا جائز

ہے۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۸...... منت دو قسم ہے۔ ایک معلق کہ میرا فلاں کام ہو جائے گا یا فلاں شخص سفر سے آجائے تو مجھ پر اللہ عزوجل کے لیے اتنے روزے یا نماز یا صدقہ وغیرہ ہے۔ دوسری غیر معلق جو کسی چیز کے ہونے نہ ہونے پر موقوف نہیں بلکہ یہ کہ اللہ عزوجل کے لیے میں اپنے اوپر اتنے روزے یا نماز یا صدقہ وغیرہ واجب کرتا ہوں۔ غیر معلق میں اگرچہ وقت یا جگہ وغیرہ معین کرے مگر منت پوری کرنے کے لیے یہ ضرور نہیں کہ اس سے پیشتر یا اس کے غیر میں نہ ہو سکے بلکہ اگر اس وقت سے پیشتر روزے رکھ لیے یا نماز پڑھ لی وغیرہ وغیرہ تو منت پوری ہو گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹...... اس رجب کے روزے کی منت مانی اور جمادی الاخریٰ میں روزے رکھ لیے اور یہ مہینہ انتیس کا ہوا۔ اگر رجب بھی انتیس کا ہوا تو پوری ہو گئی ایک اور کی ضرورت نہیں اور تیس کا ہوا تو ایک روزہ اور رکھے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... اس رجب کے روزے کی منت مانی اور رجب میں بیمار رہا تو دوسرے دنوں میں ان کی قضا رکھے اور قضا میں اختیار ہے کہ لگاتار روزے ہوں یا ناغہ دے کر۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... معلق میں شرط پائی جانے سے پہلے منت پوری نہیں کر سکتا۔ اگر پہلے ہی روزے رکھ لیے بعد میں شرط پائی گئی تو اب پھر رکھنا واجب ہوگا پہلے کے روزے اس کے قائم مقام نہیں ہو سکتے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۲...... ایک دن کے روزے کی منت مانی تو اختیار ہے کہ ایام منہیہ کے سوا جس دن چاہے روزہ رکھ لے۔ یوہیں دو دن تین دن میں بھی اختیار ہے۔ البتہ اگر ان میں پے درپے کی نیت کی تو پے درپے رکھنا واجب ہوگا ورنہ اختیار ہے کہ ایک ساتھ رکھے یا ناغہ دے کر اور متفرق کی نیت کی اور پے درپے رکھے جب بھی جائز ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳...... ایک ساتھ دس روزوں کی منت مانی اور پندرہ روزے رکھے۔ بیچ میں ایک دن افطار کیا اور یہ یاد نہیں کہ کون سے دن روزہ نہ تھا تو لگاتار پانچ دن اور رکھ لے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... مریض نے ایک ماہ روزہ رکھنے کی منت مانی اور صحت نہ ہوئی۔ مر گیا تو اس پر کچھ نہیں اور اگر ایک دن کے لیے بھی اچھا ہو گیا تھا اور روزہ نہ رکھا تو پورے مہینے بھر کے فدیہ کی وصیت کرنا واجب ہے اور اس دن روزہ رکھ لیا جب بھی باقی دنوں کے لیے وصیت کرنی چاہیے۔ یوہیں اگر تندرست نے منت مانی اور مہینہ پورا ہونے سے پہلے مر گیا تو اس پر بھی وصیت کرنا واجب ہے اور اگر رات میں منت مانی تھی اور رات ہی میں مر گیا جب بھی وصیت کر دینی چاہیے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... یہ منت مانی کہ جس دن فلاں شخص آئے گا اس دن اللہ کے لیے مجھ پر روزہ رکھنا واجب ہے تو اگر ضحوۂ کبریٰ سے پیشتر آیا اور اس نے کچھ کھایا پیا نہیں ہے تو روزہ رکھ لے اور اگر رات میں آیا تو کچھ نہیں۔ یوہیں اگر زوال کے بعد آیا یا کھانے کے بعد آیا یا منت ماننے والی عورت تھی اور اس دن اسے حیض تھا تو ان صورتوں میں بھی کچھ نہیں اور اگر یہ کہا تھا کہ جس دن فلاں آئے گا اس دن کا اللہ عزوجل کے لیے مجھے ہمیشہ روزہ رکھنا ہے اور کھانا کھانے کے بعد آیا تو اس دن کا روزہ تو نہیں مگر آئندہ ہر ہفتہ میں اس دن کا روزہ اس پر واجب ہو گیا۔ مثلاً پیر کے دن آیا تو ہر پیر کو روزہ رکھے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۶...... یہ منت مانی کہ جس دن فلاں آئے گا اس روز کا روزہ مجھ پر ہمیشہ ہے اور دوسری منت یہ مانی کہ جس دن فلاں کو صحت ہو جائے گی اس دن کا روزہ مجھ پر ہمیشہ ہے۔ اتفاقاً جس دن وہ آیا اسی دن وہ اچھا بھی ہو گیا تو ہر ہفتہ میں صرف اسی ایک دن کا روزہ رکھنا اس پر ہمیشہ واجب ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷...... آدھے دن کے روزے کی منت مانی تو یہ منت صحیح نہیں۔ (عالمگیری)

# اعتکاف کا بیان

اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے۔ وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِی الْمَسٰجِدِ (پ۲، البقرۃ:۱۸۷)

عورتوں کو ہاتھ مت لگاؤ جب تم مسجدوں میں اعتکاف سے ہو (ترجمۂ کنز الایمان)

حدیث ۱...... صحیحین میں ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ رمضان کے آخری عشرہ کا اعتکاف فرمایا کرتے۔

حدیث ۲...... ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ انھیں سے راوی کہتے ہیں کہ معتکف پر سنت (یعنی حدیث سے ثابت) یہ ہے کہ نہ مریض کی عیادت کو جائے نہ جنازہ میں حاضر ہو نہ عورت کو ہاتھ لگائے اور نہ اس سے مباشرت کرے اور نہ کسی حاجت کے لیے جائے مگر اس حاجت کے لیے جا سکتا ہے جو ضروری ہے اور اعتکاف بغیر روزہ کے نہیں اور اعتکاف جماعت والی مسجد میں کرے۔

حدیث ۳...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے معتکف کے بارے میں فرمایا وہ گناہوں سے باز رہتا ہے اور نیکیوں سے اسے اس قدر ثواب ملتا ہے جیسے اس نے تمام نیکیاں کیں۔

حدیث ۴...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ امام حسین رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جس نے رمضان میں دس دنوں کا اعتکاف کر لیا تو ایسا ہے جیسے دو حج اور دو عمرے کیے۔

## مسائل فقہیہ:

مسئلہ نمبر۱...... مسجد میں اللہ عزوجل کے لیے نیت کے ساتھ ٹھہرنا اعتکاف ہے اور اس کے لیے مسلمان عاقل اور جنابت و حیض و نفاس سے پاک ہونا شرط ہے۔ بلوغ شرط نہیں بلکہ نابالغ جو تمیز رکھتا ہے اگر بہ نیت اعتکاف مسجد میں ٹھہرے تو یہ اعتکاف صحیح ہے۔ آزاد ہونا بھی شرط نہیں لہٰذا غلام بھی اعتکاف کر سکتا ہے مگر اسے مولیٰ سے اجازت لینی ہوگی اور مولیٰ کو بہرحال منع کرنے کا حق حاصل ہے۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۲...... مسجد جامع ہونا اعتکاف کے لیے شرط نہیں بلکہ مسجد جماعت میں بھی ہو سکتا ہے۔ مسجد جماعت وہ ہے جس میں امام و مؤذن مقرر ہوں۔ اگرچہ اس میں پنجگانہ جماعت نہ ہوتی ہو اور آسانی اس میں ہے کہ مطلقاً ہر مسجد میں اعتکاف صحیح ہے۔ اگرچہ وہ مسجد جماعت نہ ہو خصوصاً اس زمانہ میں کہ بہتیری مسجدیں ایسی ہیں کہ جن میں نہ امام ہیں نہ مؤذن۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۳...... سب سے افضل مسجد حرم شریف میں اعتکاف ہے پھر مسجد نبوی میں، پھر مسجد اقصیٰ میں پھر اس میں جہاں بڑی جماعت ہوتی ہو۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر۴...... عورت کو مسجد میں اعتکاف مکروہ ہے بلکہ وہ گھر میں ہی اعتکاف کرے مگر اس جگہ کرے جو اس نے نماز پڑھنے کے لیے مقرر کر رکھی ہے جسے مسجد بیت کہتے ہیں اور عورت کے لیے یہ مستحب بھی ہے کہ گھر میں نماز پڑھنے کے لیے کوئی جگہ مقرر کر لے اور چاہیے کہ اس جگہ کو پاک صاف رکھے اور بہتر یہ ہے کہ اس جگہ کو چبوترہ وغیرہ کی طرح بلند کر لے بلکہ مرد کو بھی چاہیے کہ نوافل کے لیے گھر میں کوئی جگہ مقرر کر لے کہ نفل نماز گھر میں پڑھنا افضل ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۵...... اگر عورت نے گھر میں نماز کے لیے کوئی جگہ مقرر نہیں کر رکھی ہے تو گھر میں اعتکاف نہیں کر سکتی البتہ اگر اس وقت یعنی جب کہ اعتکاف کا ارادہ کیا کسی جگہ کو نماز کے لیے خاص کر لیا تو اس جگہ اعتکاف کر سکتی ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۶...... خنثیٰ مسجد بیت میں اعتکاف نہیں کر سکتا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۷...... اعتکاف تین قسم ہے۔

(1) واجب کہ اعتکاف کی منّت مانی یعنی زبان سے کہا محض دل میں ارادہ سے واجب نہ ہوگا۔

(2) سنّت مؤکدہ کہ رمضان کے پورے عشرۂ اخیرہ یعنی آخر کے دس دن میں اعتکاف کیا جائے یعنی بیسویں رمضان کو سورج ڈوبتے وقت بہ نیت اعتکاف مسجد میں ہو اور تیسویں کے غروب کے بعد یا انتیس کو چاند ہونے کے بعد نکلے۔ اگر بیسویں تاریخ کو بعد نماز مغرب نیت اعتکاف کی تو سنّت مؤکدہ ادا نہ ہوئی اور یہ اعتکاف سنّت کفایہ ہے کہ اگر سب ترک کریں تو سب سے مطالبہ ہوگا اور شہر میں ایک نے کر لیا تو سب بری الذمہ۔

(3) ان دو کے علاوہ اور جو اعتکاف کیا جائے۔ وہ مستحب و سنّت غیر مؤکدہ ہے۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... اعتکاف مستحب کے لیے نہ روزہ شرط ہے نہ اس کے لیے کوئی خاص وقت مقرر بلکہ جب مسجد میں اعتکاف کی نیت کی جب تک مسجد میں ہے معتکف ہے چلا آیا اعتکاف ختم ہو گیا۔ (عالمگیری)

یہ بغیر محنت ثواب مل رہا ہے کہ فقط نیت کر لینے سے اعتکاف کا ثواب ملتا ہے۔ اسے تو نہ کھونا چاہیے۔ مسجد میں اگر دروازہ پر یہ عبارت لکھ دی کہ" اعتکاف کی نیت کر لو اعتکاف کا ثواب پاؤ گے" تو بہتر ہے کہ جو اس سے ناواقف ہیں انہیں معلوم ہو جائے اور جو جانتے ہیں ان کے لیے یاد دہانی ہو۔

مسئلہ نمبر ۹...... اعتکاف سنّت یعنی رمضان شریف کی پچھلی دس تاریخوں میں جو کیا جاتا ہے اس میں روزہ شرط ہے۔ لہٰذا اگر کسی مریض یا مسافر نے اعتکاف تو کیا مگر روزہ نہ رکھا تو سنّت ادا نہ ہوئی بلکہ نفل ہوا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... منّت کے اعتکاف میں بھی روزہ شرط ہے۔ یہاں تک کہ اگر ایک مہینے کے اعتکاف کی منّت مانی اور یہ کہا کہ روزہ نہ رکھے گا۔ جب بھی روزہ رکھنا واجب ہے اور اگر رات کے اعتکاف کی منّت مانی تو یہ منّت صحیح نہیں کہ رات میں روزہ نہیں ہو سکتا اور اگر یوں کہا کہ ایک دن رات کا مجھ پر اعتکاف ہے تو یہ منّت صحیح ہے اور اگر آج کے اعتکاف کی منّت مانی اور کھانا کھا چکا ہے تو منّت صحیح نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۱...... یوہیں اگر ضحوۂ کبریٰ کے بعد منّت مانی اور روزہ نہ تھا تو یہ منّت صحیح نہیں کہ اب روزہ کی نیت نہیں کر سکتا بلکہ اگر روزہ کی نیت کر سکتا ہو مثلاً ضحوۂ کبریٰ سے قبل جب بھی منّت صحیح نہیں کہ یہ روزہ نفل ہوگا اور اس اعتکاف میں روزہ واجب درکار۔

مسئلہ نمبر ۱۲...... یہ ضروری نہیں کہ خاص اعتکاف ہی کے لیے روزہ ہو بلکہ روزہ ہونا ضروری ہے اگرچہ اعتکاف کی نیت سے نہ ہو مثلاً اس رمضان کے اعتکاف کی منّت مانی تو وہی رمضان کے روزے اس اعتکاف کے لیے کافی ہیں اور اگر رمضان کے روزے تو رکھے مگر اعتکاف نہ کیا تو اب ایک ماہ کے روزے رکھے اور اس کے ساتھ اعتکاف کرے اور اگر یہ نہ کیا یعنی روزے رکھ کر اعتکاف نہ کیا اور دوسرا رمضان آ گیا تو اس رمضان کے روزے اس اعتکاف کے لیے کافی نہیں۔ یوہیں اگر کسی اور واجب کے روزے رکھے تو یہ اعتکاف ان روزوں کے ساتھ بھی ادا نہیں ہو سکتا بلکہ اب اس کے لیے خاص اعتکاف کی نیت سے روزے رکھنا ضروری ہیں اور اگر اس صورت میں رمضان کے اعتکاف کی منّت مانی تھی نہ روزے رکھے نہ اعتکاف کیا، اب ان روزوں کی قضا رکھ رہا ہے تو ان قضا روزوں کے ساتھ وہ اعتکاف کی منّت بھی پوری کر سکتا ہے۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... نفل روزہ رکھا تھا اور اس دن کے اعتکاف کی منّت مانی تو یہ منّت صحیح نہیں کہ اعتکاف واجب کے لیے نفل روزہ کافی نہیں اور یہ روزہ واجب ہو نہیں سکتا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... ایک مہینے کے اعتکاف کی منّت مانی تو یہ منّت رمضان میں پوری نہیں کر سکتا بلکہ خاص اس اعتکاف کے لیے روزے رکھنے ہوں گے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... عورت نے اعتکاف کی منّت مانی تو شوہر منّت پوری کرنے سے روک سکتا ہے اور اب بائن ہونے یا موت شوہر کے بعد منّت پوری کرے۔ یوہیں لونڈی غلام کو ان کا مالک منع کر سکتا ہے۔ یہ آزاد ہونے کے بعد پوری کرے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۶..... شوہر نے عورت کو اعتکاف کی اجازت دے دی اب روکنا چاہے تو نہیں روک سکتا اور مولیٰ نے باندی غلام کو اجازت دے دی جب بھی روک سکتا ہے۔ اگرچہ اب روکے گا تو گنہگار ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷..... شوہر نے ایک مہینے کے اعتکاف کی اجازت دی اور عورت لگاتار پورے مہینے کا اعتکاف کرنا چاہتی ہے تو شوہر کو اختیار ہے کہ یہ حکم دے کہ تھوڑے تھوڑے کر کے ایک مہینہ پورا کرے اور اگر کسی خاص مہینے کی اجازت دی ہے تو اب اختیار نہ رہا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸..... اعتکاف واجب میں معتکف کو مسجد سے بغیر عذر نکلنا حرام ہے۔ اگر نکلا تو اعتکاف جاتا رہا۔ اگرچہ بھول کر نکلا ہو۔ یوہیں اعتکاف سنت بھی بغیر عذر نکلنے سے جاتا رہتا ہے۔ یوہیں عورت نے مسجد بیت میں اعتکاف کیا۔ واجب یا مسنون تو بغیر عذر وہاں سے نکل نہیں سکتی اگر وہاں سے نکلی اگرچہ گھر ہی میں رہی اعتکاف جاتا رہا۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹..... معتکف کو مسجد سے نکلنے کے دو عذر ہیں۔ ایک حاجت طبعی کہ مسجد میں پوری نہ ہو سکے جیسے پاخانہ، پیشاب، استنجا، وضو اور غسل کی ضرورت ہو، مگر غسل و وضو میں یہ شرط ہے کہ مسجد میں نہ ہو سکیں یعنی کوئی ایسی چیز نہ ہو جس میں وضو و غسل کا پانی لے سکے۔ اس طرح کہ مسجد میں پانی کی کوئی بوند نہ گرے کہ وضو و غسل کا پانی مسجد میں گرانا ناجائز ہے اور لگن وغیرہ موجود ہو کہ اس میں وضو اس طرح کر سکتا ہے کہ کوئی چھینٹ مسجد میں نہ گرے تو وضو کے لیے مسجد سے نکلنا جائز نہیں۔ نکلے گا تو اعتکاف جاتا رہے گا۔ یوہیں اگر مسجد میں وضو و غسل کے لیے جگہ بنی ہو یا حوض ہو تو باہر جانے کی اب اجازت نہیں۔ دوم حاجت شرعی مثلاً عید یا جمعہ کے لیے جانا یا اذان کہنے کے لیے منارہ پر جانا جب کہ منارہ پر جانے کے لیے باہر ہی سے راستہ ہو اگر منارہ کا راستہ اندر سے ہو تو غیر موذن بھی منارہ پر جا سکتا ہے موذن کی تخصیص نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

قضائے حاجت کو گیا تو طہارت کر کے فوراً چلا آئے ٹھہرنے کی اجازت نہیں اور اگر معتکف کا مکان مسجد سے دور ہے اور اس کے دوست کا مکان قریب تو یہ ضرور نہیں کہ دوست کے یہاں قضائے حاجت کو جائے بلکہ اپنے مکان پر بھی جا سکتا ہے اور اگر اس کے خود دو مکان ہیں۔ ایک نزدیک دوسرا دور تو نزدیک والے مکان میں جائے۔ بعض مشائخ فرماتے ہیں۔ دور والے میں جائے گا تو اعتکاف فاسد ہو جائے گا۔ (ردالمحتار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۰..... جمعہ اگر قریب کی مسجد میں ہوتا ہے تو آفتاب ڈھلنے کے بعد اس وقت جائے کہ اذان ثانی سے پیشتر سنتیں پڑھ لے اور اگر دور ہو تو آفتاب ڈھلنے سے پہلے بھی جا سکتا ہے مگر اس اندازہ سے جائے کہ اذان ثانی سے پہلے سنتیں پڑھ سکے زیادہ پہلے نہ جائے اور یہ بات اس کی رائے پر ہے۔ جب اس کی سمجھ میں آجائے کہ پہنچنے کے بعد صرف سنتوں کا وقت رہے گا چلا جائے اور فرض جمعہ کے بعد چار یا چھ رکعتیں سنتوں کی پڑھ کر چلا آئے اور ظہر احتیاطی پڑھنی ہے تو اعتکاف والی مسجد میں آکر پڑھے اور اگر پچھلی سنتوں کے بعد واپس نہ آیا وہیں جامع مسجد میں ٹھہرا رہا اگرچہ ایک دن رات تک وہیں رہا یا اپنا اعتکاف وہیں پورا کیا تو بھی وہ اعتکاف فاسد نہ ہوا مگر یہ مکروہ ہے اور یہ سب اس صورت میں ہے کہ مسجد میں اعتکاف کیا وہاں جمعہ نہ ہوتا ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۱..... اگر ایسی مسجد میں اعتکاف کیا جہاں جماعت نہیں ہوتی تو جماعت کے لیے نکلنے کی اجازت ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۲..... اعتکاف کے زمانہ میں حج یا عمرہ کا احرام باندھا تو اعتکاف پورا کر کے جائے اور اگر وقت کم ہے کہ اعتکاف پورا کرے گا تو حج جاتا رہے گا تو حج کو چلا جائے پھر سرے سے اعتکاف کرے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۳…… اگر وہ مسجد گر گئی یا کسی نے مجبور کرکے وہاں سے نکال دیا اور فوراً دوسری مسجد میں چلا گیا تو اعتکاف فاسد نہ ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴…… اگر ڈوبنے یا جلنے والے کے بچانے کے لیے مسجد سے باہر گیا یا گواہی دینے کے لیے گیا یا جہاد میں سب لوگوں کا بلاوا ہوا اور یہ بھی نکلا یا مریض کی عیادت یا نماز جنازہ کے لیے گیا اگرچہ کوئی دوسرا پڑھنے والا نہ ہو تو ان سب صورتوں میں اعتکاف فاسد ہو گیا۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۵…… عورت مسجد میں معتکف تھی اسے طلاق دی گئی تو گھر چلی جائے اور اسی جگہ اعتکاف کو پورا کرلے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶…… اگر منت ماننے وقت یہ شرط کرلی کہ مریض کی عیادت اور نماز جنازہ اور مجلس علم میں حاضر ہوگا تو یہ شرط جائز ہے۔ اب اگر ان کاموں کے لیے جائے تو اعتکاف فاسد نہ ہوگا مگر خالی دل میں نیت کر لینا کافی نہیں بلکہ زبان سے کہہ لینا ضروری ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۷…… پاخانہ پیشاب کے لیے گیا تھا قرض خواہ نے روک لیا اعتکاف فاسد ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸…… معتکف کو وطی کرنا اور عورت کا بوسہ لینا یا چھونا یا گلے لگانا حرام ہے۔ جماع سے بہر حال اعتکاف فاسد ہو جائے گا۔ انزال ہو یا نہ ہو قصداً ہو یا بھولے سے مسجد میں ہو یا باہر رات میں ہو یا دن میں۔ جماع کے علاوہ اوروں میں اگر انزال ہو تو فاسد ہے ورنہ نہیں۔ احتلام ہو گیا یا خیال جمانے یا نظر کرنے سے انزال ہوا تو اعتکاف فاسد نہ ہوا۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۹…… معتکف نے دن میں بھول کر کھا لیا تو اعتکاف فاسد نہ ہوا۔ گالی گلوچ یا جھگڑا کرنے سے اعتکاف فاسد نہیں ہوتا مگر بے نور و بے برکت ہوتا ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۰…… معتکف نکاح کر سکتا ہے اور عورت کو رجعی طلاق دی ہے تو رجعت بھی کر سکتا ہے مگر ان امور کے لیے اگر مسجد سے باہر ہوگا تو اعتکاف جاتا رہے گا۔ (عالمگیری، درمختار) مگر جماع اور بوسہ وغیرہ سے اس کو رجعت حرام ہے اگرچہ رجعت ہو جائے گی۔

مسئلہ نمبر ۳۱…… معتکف نے حرام مال یا نشہ کی چیز رات میں کھائی تو اعتکاف فاسد نہ ہوا۔ (عالمگیری) مگر اس حرام کا گناہ ہوا توبہ کرے۔

مسئلہ نمبر ۳۲…… بے ہوشی اور جنون اگر طویل ہوں کہ روزہ نہ ہو سکے تو اعتکاف جاتا رہا اور قضا واجب ہے اگرچہ کئی سال کے بعد صحت ہو اور اگر معتوہ یعنی بوہرا ہو گیا جب بھی اچھے ہونے کے بعد قضا واجب ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۳…… معتکف مسجد ہی میں کھائے پیے اور سوئے ان امور کے لیے مسجد سے باہر ہوگا تو اعتکاف جاتا رہے گا۔ (درمختار وغیرہ) مگر کھانے پینے میں یہ احتیاط لازم ہے کہ مسجد آلودہ نہ ہو۔

مسئلہ نمبر ۳۴…… معتکف کے سوا اور کسی کو مسجد میں کھانے پینے یا سونے کی اجازت نہیں اور اگر یہ کام کرنا چاہے تو اعتکاف کی نیت کرکے مسجد میں جائے اور نماز پڑھے یا ذکر الٰہی کرے پھر یہ کام کر سکتا ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۵…… معتکف کو اپنی یا بال بچوں کی ضرورت سے مسجد میں کوئی چیز خریدنا یا بیچنا جائز ہے بشرطیکہ وہ چیز مسجد میں نہ ہو یا ہو تو تھوڑی ہو کہ جگہ نہ گھیرے اور اگر خرید و فروخت بقصد تجارت ہو تو ناجائز ہے اگرچہ وہ چیز مسجد میں نہ ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۶…… معتکف اگر بہ نیت عبادت سکوت کرے یعنی چپ رہنے کو ثواب کی بات سمجھے تو یہ مکروہ تحریمی ہے اور اگر چپ رہنا

ثواب سمجھ کر ہو تو حرج نہیں اور بری بات سے چپ رہا تو یہ مکروہ نہیں بلکہ یہ اعلیٰ درجہ کی چیز ہے کیونکہ بری بات زبان سے نہ نکالنا واجب ہے اور جس بات میں نہ ثواب ہو نہ گناہ یعنی مباح بات بھی معتکف کو مکروہ ہے مگر بوقت ضرورت اور بے ضرورت مسجد میں مباح کلام نیکیوں کو ایسے کھاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۷......** معتکف نہ چپ رہے نہ کلام کرے تو کیا کرے؟ یہ کرے کہ قرآن مجید کی تلاوت، حدیث شریف کی قراءت اور درود شریف کی کثرت، علم دین کا درس و تدریس، نبی ﷺ و دیگر انبیا علیہم السلام کے سیر و اذکار اور اولیا و صالحین کی حکایت اور امور دین کی کتابت۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۸......** ایک دن کے اعتکاف کی منت مانی تو اس میں رات داخل نہیں۔ طلوع فجر سے پیشتر مسجد میں چلا جائے اور غروب کے بعد چلا آئے اور اگر دو دن یا تین دن یا زیادہ دنوں کی منت مانی یا دو یا تین یا زیادہ راتوں کے اعتکاف کی منت مانی تو ان دونوں صورتوں میں اگر صرف دن یا صرف راتیں مراد لیں تو نیت صحیح ہے۔ لہٰذا پہلی صورت میں منت صحیح ہے اور صرف دنوں میں اعتکاف واجب ہوا اور اس صورت میں اختیار ہے کہ اتنے دنوں کا لگاتار اعتکاف کرے یا متفرق طور پر اور دوسری صورت میں منت صحیح نہیں کہ اعتکاف کے لئے روزہ شرط ہے اور رات میں روزہ نہیں ہوسکتا اور اگر دونوں صورتوں میں دن اور رات مراد ہیں یا کچھ نیت نہ کی تو دونوں صورتوں میں دن اور رات دونوں کا اعتکاف واجب ہے۔ اور علی الاتصال اتنے دنوں کا اعتکاف ضروری ہے تفریق نہیں کرسکتا نیز اس صورت میں یہ بھی ضروری ہے کہ دن سے پہلے جو رات ہے اس میں اعتکاف ہو۔ لہٰذا غروب آفتاب سے پہلے جانے اعتکاف میں چلا جائے اور جس دن پورا ہو غروب آفتاب کے بعد نکل آئے اور اگر دن کی منت مانی اور کہتا ہے کہ میں نے دن کہہ کر رات مراد لی تو یہ نیت صحیح نہیں اور رات کا اعتکاف واجب ہے۔ (جوہرہ، عالمگیری، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۹......** عید کے دن کے اعتکاف کی منت مانی تو کسی اور دن میں جس دن روزہ رکھنا جائز ہے اس کی قضا کرے اور اگر یمین کی نیت کی تھی تو کفارہ دے اور عید ہی کے دن کرلیا تو منت پوری ہوگئی مگر گنہگار ہوا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۰......** کسی دن یا کسی مہینے کے اعتکاف کی منت مانی تو اس سے پیشتر بھی اس منت کو پورا کرسکتا ہے یعنی جبکہ معلّق نہ ہو اور مسجد حرم شریف میں اعتکاف کرنے کی منت مانی تو دوسری مسجد میں بھی کرسکتا ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۱......** ماہ گذشتہ کے اعتکاف کی منت مانی تو صحیح نہیں۔ منت مان کر معاذ اللہ مرتد ہوگیا تو منت ساقط ہوگئی پھر مسلمان ہوا تو اس کی قضا واجب نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۲......** ایک مہینے کے اعتکاف کی منت مانی پھر مرگیا تو ہر روزہ کے بدلے بقدر صدقۂ فطر کے مسکین کو دیا جائے یعنی جب کہ وصیت کی ہو اور اس پر واجب ہے کہ وصیت کرجائے اور وصیت نہ کی مگر وارثوں نے اپنی طرف سے فدیہ دے دیا جب بھی جائز ہے۔ مریض نے منت مانی اور مرگیا تو اگر ایک دن کو بھی اچھا ہوگیا تو ہر روزہ کے بدلے صدقۂ فطر کی قدر دیا جائے اور ایک دن کو بھی اچھا نہ ہوا تو کچھ واجب نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۳......** ایک مہینے کے اعتکاف کی منت مانی تو یہ بات اس کے اختیار میں ہے کہ جس مہینے کا چاہے اعتکاف کرے مگر لگا تار اعتکاف میں بیٹھنا واجب ہے اور اگر یہ کہے کہ میری مراد ایک مہینے کے صرف دن تھے راتیں نہیں تو یہ قول نہیں مانا جائے گا۔ دن اور رات دونوں کا اعتکاف واجب ہے اور تیس دن کہا تھا جب بھی یہی حکم ہے۔ ہاں اگر منت مانتے وقت یہ کہا تھا کہ ایک مہینے کے دنوں کا اعتکاف ہے راتوں کا نہیں تو صرف دنوں کا اعتکاف واجب ہوا اور اب یہ بھی اختیار ہے کہ متفرق طور پر تیس دن کا اعتکاف کرلے اور اگر یہ کہا تھا کہ ایک مہینے کی راتوں کا

اعتکاف ہے دنوں کا نہیں تو کچھ نہیں۔ (جوہرہ، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۴۴:**..... اعتکاف نفل اگر چھوڑ دے تو اس کی قضا نہیں کہ وہیں تک ختم ہو گیا اور اعتکاف مسنون کہ رمضان کی پچھلی دس تاریخوں کیلئے بیٹھا تھا اسے توڑا تو جس دن توڑا فقط اس ایک دن کی قضا کرے پورے دس دنوں کی قضا واجب نہیں اور منت کا اعتکاف توڑا تو اگر کسی معین مہینے کی منت تھی تو باقی دنوں کی قضا کرے ورنہ اگر علی الاتصال واجب ہوا تھا تو سرے سے اعتکاف کرے اور علی الاتصال واجب نہ تھا تو باقی کا اعتکاف کرے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴۵:**..... اعتکاف کی قضا صرف قصداً توڑنے سے نہیں بلکہ اگر عذر کی وجہ سے چھوڑ دیا مثلاً بیمار ہو گیا یا بلا اختیار چھوٹا مثلاً عورت کو حیض یا نفاس آیا یا جنون و بے ہوشی طویل طاری ہوئی ان میں بھی قضا واجب ہے اور ان میں اگر بعض فوت ہو تو کل کی قضا کی حاجت نہیں بلکہ بعض کی قضا کر دے اور کل فوت ہو تو کل کی قضا۔ ہے اور منت میں علی الاتصال واجب ہوا تھا تو علی الاتصال کل کی قضا ہے۔ (ردالمحتار)

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی آلَائِہٖ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی اَفْضَلِ اَنْبِیَائِہٖ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ

وَ اَوْلِیَائِہٖ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# حج کا بیان

اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے۔

اِنَّ اَوَّلَ بَیْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِیْ بِبَکَّۃَ مُبٰرَکًا وَّھُدًی لِّلْعٰلَمِیْنَ ۝ فِیْہِ اٰیٰتٌۢ بَیِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰھِیْمَ ۚ وَمَنْ دَخَلَہٗ کَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰہِ عَلَی النَّاسِ حِجُّ الْبَیْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا ؕ وَمَنْ کَفَرَ فَاِنَّ اللّٰہَ غَنِیٌّ عَنِ الْعٰلَمِیْنَ (پ۴، اٰل عمرٰن ۹۶۔۹۷)

بیشک سب سے پہلا گھر جو لوگوں کی عبادت کو مقرر ہوا وہ ہے جو مکہ میں ہے برکت والا اور سارے جہان کا راہنما اس میں کھلی نشانیاں ہیں ابراہیم کے کھڑے ہونے کی جگہ اور جو اس میں آئے امان میں ہو اور اللہ کے لیے لوگوں پر اس گھر کا حج کرنا ہے جو اس تک چل سکے اور جو منکر ہو تو اللہ سارے جہان سے بے پرواہ ہے۔ (ترجمۂ کنزالایمان)

اور فرماتا ہے۔ وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَۃَ لِلّٰہِ (پ۲، البقرۃ ۱۹۶) اور حج اور عمرہ اللہ کے لیے پورا کرو۔ (ترجمۂ کنزالایمان)

حدیث ۱: صحیح مسلم شریف میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے خطبہ پڑھا اور فرمایا: اے لوگو! تم پر حج فرض کیا گیا لہٰذا حج کرو۔ ایک شخص نے عرض کی کیا ہر سال یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حضور ﷺ نے سکوت فرمایا انہوں نے تین بار یہ کلمہ کہا۔ ارشاد فرمایا اگر میں ہاں کہہ دیتا تو تم پر واجب ہو جاتا اور تم سے نہ ہو سکتا۔ پھر فرمایا: جب تک میں کسی بات کو بیان نہ کروں تم مجھ سے سوال نہ کرو۔ اگلے لوگ کثرتِ سوال اور پھر انبیا کی مخالفت سے ہلاک ہوئے۔ لہٰذا جب میں کسی بات کا حکم دوں تو جہاں تک ہو سکے اسے کرو اور جب میں کسی بات سے منع کروں تو اسے چھوڑ دو۔

حدیث ۲: صحیحین میں انھیں سے مروی کہ حضور اقدس ﷺ سے عرض کی گئی کون سا عمل افضل ہے؟ فرمایا: اللہ عزوجل اور رسول پر ایمان۔ عرض کی گئی پھر کیا؟ فرمایا: اللہ ﷺ کی راہ میں جہاد۔ عرض کی گئی پھر کیا؟ فرمایا: حجِ مبرور۔

حدیث ۳: بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ انھیں سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جس نے حج کیا اور رفث (فحش کلام) نہ کیا اور فسق نہ کیا تو گناہوں سے پاک ہو کر ایسا لوٹا جیسے اس دن کہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا۔

حدیث ۴: بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ انھیں سے راوی کہ عمرہ سے عمرہ تک ان گناہوں کا کفارہ ہے جو درمیان میں ہوئے اور حجِ مبرور کا ثواب جنت ہی ہے۔

حدیث ۵: مسلم و ابن خزیمہ رحمہما اللہ وغیرہما عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: حج ان گناہوں کو دفع کر دیتا ہے جو پیشتر ہوئے ہیں۔

حدیث ۶ و ۷: ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: حج کمزوروں کے لیے جہاد ہے۔ اور ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی کہ میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! عورتوں پر جہاد ہے؟ فرمایا: ہاں ان کے ذمہ وہ جہاد ہے جس میں لڑنا نہیں، حج و عمرہ۔ اور صحیحین میں انھیں سے روای کہ فرمایا: تمہارا جہاد حج ہے۔

حدیث ۸: ترمذی و ابن خزیمہ و ابن حبان رحمہم اللہ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں: حج و عمرہ محتاجی اور گناہوں کو ایسے دور کرتے ہیں جیسے بھٹی لوہے اور چاندی اور سونے کے میل کو دور کرتی ہے اور حجِ مبرور کا ثواب جنت ہی ہے۔

منادی جائے گی اور طواف کے بعد کی دو رکعتیں ایسی ہیں جیسے اولادِ اسمٰعیل علیہ السلام میں کوئی غلام ہو اس کے آزاد کرنے کا ثواب اور صفا و مروہ کے درمیان سعی ستر غلام آزاد کرنے کی مثل ہے اور عرفہ کے دن وقوف کرنے کا حال یہ ہے کہ اللہ عزوجل آسمانِ دنیا کی طرف خاص تجلی فرماتا ہے اور تمہارے ساتھ ملائکہ پر مباہات فرماتا ہے میرے بندے دور دور سے پراگندہ سر میری رحمت کے امیدوار ہو کر حاضر ہوئے اگر تمہارے گناہ ریتے کے ذروں کی گنتی اور بارش کے قطروں اور سمندر کے جھاگ برابر ہوں تو میں سب کو بخش دوں گا میرے بندو واپس جاؤ تمہاری مغفرت ہوگئی اور اس کی جس کی تم شفاعت کرو اور جمروں پر رمی کرنے میں ہر کنکری پر ایک ایسا کبیرہ گناہ مٹا دیا جائے گا جو ہلاک کرنے والا ہے اور قربانی کرنا تیرے رب کے حضور تیرے لئے ذخیرہ ہے اور سر منڈانے میں ہر بال کے بدلے میں حسنہ لکھا جائے گا اور ایک گناہ مٹایا جائے گا اس کے بعد خانہ کعبہ کے طواف کا یہ حال ہے کہ تو طواف کر رہا ہے اور تیرے لئے کچھ گناہ نہیں ایک فرشتہ آئے گا اور تیرے شانوں کے درمیان ہاتھ رکھ کر کہے گا کہ زمانۂ آئندہ میں عمل کر اور زمانۂ گذشتہ میں جو کچھ تھا معاف کر دیا گیا۔

حدیث ۲۱: ابو یعلیٰ رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو حج کیلئے نکلا اور مر گیا۔ قیامت تک اس کے لئے حج کرنے والے کا ثواب لکھا جائے گا اور جو عمرہ کے لئے نکلا اور مر گیا اس کے لئے قیامت تک عمرہ کرنے والے کا ثواب لکھا جائے گا اور جو جہاد میں گیا اور مر گیا اس کے لئے قیامت تک غازی کا ثواب لکھا جائے گا۔

حدیث ۲۲: طبرانی و ابو یعلیٰ و دار قطنی و بیہقی رحمہم اللہ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو اس راہ میں حج یا عمرہ کے لئے نکلا اور مر گیا اس کی پیشی نہیں ہوگی نہ حساب ہوگا اور اس سے کہا جائے گا جنت میں داخل ہو جا۔

حدیث ۲۳: طبرانی جابر رضی اللہ عنہ سے راوی ہے نبی ﷺ نے فرمایا یہ گھر اسلام کے ستونوں میں سے ایک ستون ہے پھر جس نے حج کیا یا عمرہ وہ اللہ عزوجل کے ضمان میں ہے اگر مر جائے گا تو اللہ عزوجل اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور گھر کو واپس کر دے تو اجر و غنیمت کے ساتھ واپس کرے گا۔

حدیث ۲۴، ۲۵: دارمی رحمۃ اللہ علیہ ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جسے حج کرنے سے نہ حاجت ظاہرہ مانع ہوئی نہ بادشاہ ظالم نہ کوئی ایسا مرض جو روک دے پھر بغیر حج کے مر گیا تو چاہے یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر اسی کی مثل ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۲۶: ترمذی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے راوی کہ ایک شخص نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ! حج کو کیا چیز واجب کرتی ہے؟ فرمایا توشہ اور سواری۔

حدیث ۲۷: شرح سنہ میں انہیں سے مروی ہے کہ کسی نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حاجی کو کیسا ہونا چاہیے؟ فرمایا پراگندہ سر میلا کچیلا۔ دوسرے نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حج کا کون سا عمل افضل ہے؟ فرمایا بلند آواز سے لبیک کہنا اور قربانی کرنا۔ کسی اور نے عرض کی سبیل کیا ہے؟ فرمایا توشہ اور سواری۔

حدیث ۲۸: ابو داود و ابن ماجہ ام المؤمنین سلمہ رضی اللہ عنہا سے راوی کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا جو مسجد اقصیٰ سے مسجد حرام تک حج یا عمرہ کا احرام باندھ کر آیا اس کے اگلے اور پچھلے گناہ سب بخش دیے جائیں گے یا اس کے لئے جنت واجب ہوگی۔

## مسائل فقہیہ

حج نام ہے احرام باندھ کر نویں ذی الحجہ کو عرفات میں ٹھہرنے اور کعبہ معظمہ کے طواف کا اور اس کیلئے ایک خاص وقت مقرر ہے کہ اس میں یہ افعال کئے جائیں تو حج ہے

سنہ ۹ ہجری میں حج فرض ہوا اس کی فرضیت قطعی ہے جو اس کی فرضیت کا انکار کرے کافر ہے مگر عمر بھر میں صرف ایک بار فرض ہے۔

(عالمگیری و درمختار)

مسئلہ نمبر ۱...... دکھاوے کے لیے حج کرنا اور مال حرام سے حج کو جانا حرام ہے۔ حج کو جانے کے لیے جس سے اجازت لینا واجب ہے بغیر اس کی اجازت کے جانا مکروہ ہے۔ مثلاً ماں باپ اگر اس کی خدمت کے محتاج ہوں اور ماں باپ نہ ہوں تو دادا دادی کا بھی یہی حکم ہے۔ یہ حج فرض کا حکم ہے اور نفل ہو تو مطلقاً والدین کی اطاعت کرے۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... لڑکا خوبصورت امرد ہو تو جب تک داڑھی نہ نکلے باپ اسے جانے سے منع کر سکتا ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳...... جب حج کے لیے جانے پر قادر ہو حج فوراً فرض ہو گیا یعنی اسی سال میں اور اب تاخیر گناہ ہے اور چند سال تک نہ کیا تو فاسق ہے اور اس کی گواہی مردود مگر جب کرے گا ادا ہی ہے قضا نہیں۔

مسئلہ نمبر ۴...... مال موجود تھا اور حج نہ کیا پھر وہ مال تلف ہو گیا تو قرض لے کر جائے اگرچہ جانتا ہو کہ یہ قرض ادا نہ ہوگا مگر نیت یہ ہو کہ اللہ تعالیٰ قدرت دے گا تو ادا کر دوں گا پھر اگر ادا نہ ہو سکا اور نیت ادا کی تھی تو امید ہے کہ مولا عزوجل اس پر مواخذہ نہ فرمائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... حج کا وقت شوال سے دسویں ذی الحجہ تک ہے کہ اس سے پیشتر حج کے افعال نہیں ہو سکتے سوا احرام کے کہ احرام اس سے پہلے بھی ہو سکتا ہے اگرچہ مکروہ ہے۔ (درمختار و ردالمحتار)

## حج واجب ہونے کی شرائط

مسئلہ نمبر ۱...... حج واجب ہونے کی آٹھ شرطیں ہیں، جب تک وہ سب نہ پائی جائیں حج فرض نہیں۔

(1) اسلام لہٰذا اگر مسلمان ہونے سے پیشتر استطاعت تھی پھر فقیر ہو گیا اور اسلام لایا تو زمانۂ کفر کی استطاعت کی بنا پر اسلام لانے کے بعد حج فرض نہ ہوگا کہ جب استطاعت تھی اس کا اہل نہ تھا اور اب کہ اہل ہوا استطاعت نہیں اور مسلمان کو اگر استطاعت تھی اور حج نہ کیا تھا اب فقیر ہو گیا تو اب بھی فرض ہے۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... حج کرنے کے بعد معاذ اللہ مرتد ہو گیا پھر اسلام لایا تو اگر استطاعت ہو تو پھر حج کرنا فرض ہے کہ مرتد ہونے سے حج وغیرہ سب اعمال باطل ہو گئے۔ (عالمگیری) یوہیں اگر اثنائے حج مرتد ہو گیا تو احرام باطل ہو گیا اور اگر کافر نے احرام باندھا تھا تو پھر اسلام لایا تو اگر پھر سے احرام باندھا اور حج کیا تو ہوگا ورنہ نہیں۔

(2) اور دارالحرب میں ہو تو یہ بھی ضروری ہے کہ جانتا ہو کہ اسلام کے فرائض میں حج ہے۔ لہٰذا جس وقت استطاعت تھی یہ معلوم نہ تھا اور جب معلوم ہوا اس وقت استطاعت نہ ہو تو فرض نہ ہوا اور جاننے کا ذریعہ یہ ہے کہ دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں نے جن کا فاسق ہونا ظاہر نہ ہو اسے خبر دی یا ایک عادل نے خبر دی جب بھی واجب ہو گیا اور دارالاسلام میں ہے تو اگرچہ حج فرض ہونا معلوم نہ ہو فرض ہو جائے گا کہ دارالاسلام میں فرائض کا علم نہ ہونا عذر نہیں۔ (عالمگیری)

(3) بلوغ۔ نابالغ نے حج کیا یعنی اپنے آپ جبکہ سمجھ والا ہو یا اس کے ولی نے اس کی طرف سے احرام باندھا ہو جبکہ ناسمجھ ہو بہر حال وہ حج نفل ہوا حجۃ الاسلام یعنی حج فرض کے قائم مقام نہیں ہو سکتا۔

مسئلہ نمبر ۳...... نابالغ اور وقوف عرفہ سے پیشتر بالغ ہو گیا تو اگر اسی پہلے احرام میں رہ گیا تو حج نفل ہوا حجۃ الاسلام نہ ہوا اور اگر سرے سے احرام باندھ کر وقوف عرفہ کیا تو حجۃ الاسلام ہوا۔ (عالمگیری)

(4) عاقل ہونا۔ مجنون پر فرض نہیں۔

مسئلہ نمبر ۱۲...... جو لوگ حج کو جاتے ہیں وہ دوست احباب کے لیے تحفہ لایا کرتے ہیں یہ ضروریات میں نہیں یعنی اگر کسی کے پاس اتنا مال ہے کہ جو ضروریات بتائے گئے ان کے لیے ہو اور آنے جانے کے اخراجات کے لیے کافی ہے مگر کچھ بچتا نہیں کہ احباب وغیرہ کے لیے تحفہ لائے جب بھی حج فرض ہے اس کی وجہ سے حج نہ کرنا حرام ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... جس کی بسر اوقات تجارت پر ہے اور اتنی حیثیت ہوگئی کہ اس میں سے اپنے جانے آنے کا خرچ اور واپسی تک بال بچوں کی خوراک نکال لے تو اتنا باقی رہے گا جس سے اپنی تجارت بقدر اپنی گزر کے کر سکے تو حج فرض ہے ورنہ نہیں اور اگر وہ کاشتکار ہے تو ان سب اخراجات کے بعد اتنا بچے کہ کھیتی کے سامان ہل بیل وغیرہ کے لیے کافی ہو تو حج فرض ہے۔ اور پیشہ والوں کے لیے ان کے پیشہ کے سامان کے لائق بچنا ضروری ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۴...... سواری میں یہ بھی شرط ہے کہ خاص اس کے لیے ہو اگر دو شخصوں میں مشترک ہے کہ باری باری دونوں تھوڑی تھوڑی دور سوار ہوتے ہیں تو یہ سواری پر قدرت نہیں اور حج فرض نہیں۔ یونہی اگر اتنی قدرت ہے کہ ایک منزل کے لیے مثلاً کرایہ پر جانور لے پھر ایک منزل پیدل چلے علیٰ ہذا القیاس تو یہ سواری پر قدرت نہیں۔ (عالمگیری) آج کل جو شقدف اور شبری کا رواج ہے کہ ایک شخص ایک طرف سوار ہوتا ہے اور دوسرا دوسری طرف اگر یوں دو شخصوں میں مشترک ہو تو حج فرض ہوگا کہ سواری پر قدرت پائی گئی اور پیدل چلنا نہ پڑا۔ (منسک)

مسئلہ نمبر ۱۵...... مکہ معظمہ یا مکہ معظمہ سے تین دن سے کم کی راہ والوں کے لیے سواری شرط نہیں اگر پیدل چل سکتے ہوں تو ان پر حج فرض ہے اگرچہ سواری پر قادر نہ ہوں اور اگر پیدل نہ چل سکیں تو ان کے لیے بھی سواری پر قدرت شرط ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... میقات سے باہر کا رہنے والا جب میقات تک پہنچ جائے اور پیدل چل سکتا ہو تو سواری اس کے لیے شرط نہیں لہٰذا اگر فقیر ہو جب بھی اسے حج فرض کی نیت کرنی چاہیے نفل کی نیت کرے گا تو اس پر دوبارہ حج کرنا فرض ہوگا اور مطلق حج کی نیت کی یعنی فرض یا نفل کچھ معین نہ کیا تو فرض ادا ہوگیا۔ (منسک، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... اس کی ضرورت نہیں کہ محمل وغیرہ تمام کی سواریوں کا کرایہ اس کے پاس ہو بلکہ اگر کجاوے پر بیٹھنے کا کرایہ اس کے پاس ہے تو حج فرض ہے ہاں اگر کجاوے پر بیٹھ نہ سکتا ہو تو محمل وغیرہ کے کرایہ سے قدرت ثابت ہوگی۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... مکہ اور مکہ کے قریب والوں کو سواری کی ضرورت ہو تو خچر یا گدھے کے کرایہ پر قادر ہونے سے بھی سواری پر قدرت ہو جائے گی اگر اس پر سوار ہو سکیں۔ بخلاف دور والوں کے کہ ان کے لیے اونٹ کا کرایہ ضروری ہے کہ دور والوں کے لیے خچر وغیرہ سوار ہونے اور سامان لادنے کے لیے کافی نہیں اور یہ فرق ہر جگہ ملحوظ رہنا چاہیے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... پیدل کی طاقت ہو تو پیدل حج کرنا افضل ہے۔ حدیث میں ہے جو پیدل حج کرے اس کے لیے ہر قدم پر سات سو نیکیاں ہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۰...... فقیر نے پیدل حج کیا پھر مالدار ہوگیا تو اس پر دوسرا حج فرض نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱...... اتنا مال ہے کہ اس سے حج کر سکتا ہے مگر اس مال سے نکاح کرنا چاہتا ہے تو نکاح نہ کرے بلکہ حج کرے کہ حج فرض ہے یعنی جبکہ حج کا زمانہ آگیا ہو اور اگر پہلے نکاح میں خرچ کر ڈالا اور مجرد رہنے میں خوف معصیت تھا تو حرج نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۲...... رہنے کا مکان اور خدمت کا غلام اور پہننے کے کپڑے اور برتنے کے اسباب ہیں تو حج فرض نہیں یعنی لازم نہیں کہ انہیں بیچ کر حج کرے اور اگر مکان ہے مگر اس میں رہتا نہیں غلام ہے مگر اس سے خدمت نہیں لیتا تو بیچ کر حج کرے اور اگر اس کے پاس نہ مکان ہے نہ غلام وغیرہ اور روپیہ ہے جس سے حج کر سکتا ہے مگر مکان وغیرہ خریدنے کا ارادہ ہے اور خریدنے کے بعد حج کے لائق نہ بچے گا تو فرض ہے کہ حج کرے اور

ہاتھوں میں اٹھانا گناہ ہے یعنی اس وقت کہ اس شہر والے حج کو جا رہے ہوں اور اگر پہلے مکان وغیرہ خریدنے میں اٹھا دیا تو حرج نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۳**...... کپڑے جنھیں استعمال میں نہیں لاتا انھیں بیچ ڈالے تو حج کر سکتا ہے تو بیچے اور حج کرے اور اگر مکان بڑا ہے جس کے ایک حصہ میں رہتا ہے باقی فاضل پڑا ہے تو یہ ضروری نہیں کہ فاضل کو بیچ کر حج کرے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۴**...... جس مکان میں رہتا ہے اگر اسے بیچ کر اس سے کم حیثیت کا خریدے تو اتنا روپیہ بچے گا کہ حج کر لے تو بیچنا ضروری نہیں مگر ایسا کرے تو افضل ہے لہٰذا مکان بیچ کر حج کرنا اور کرایہ کے مکان میں گزر کرنا تو بدرجہ اولیٰ ضرور نہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۵**...... جس کے پاس سال بھر کے خرچ کا غلہ ہو تو یہ لازم نہیں کہ بیچ کر حج کو جائے اور اس سے زائد ہے تو اگر زائد کے بیچنے میں حج کا سامان ہو سکتا ہے تو فرض ہے ورنہ نہیں۔ (منسک)

**مسئلہ نمبر ۲۶**...... دینی کتابیں اگر اہل علم کے پاس ہیں جو اس کے کام میں رہتی ہیں تو انہیں بیچ کر حج کرنا ضروری نہیں اور بے علم کے پاس ہوں اور اتنی ہوں کہ بیچے تو حج کر سکے گا تو اس پر حج فرض ہے۔ یونہی طب اور ریاضی وغیرہ کی کتابیں اگرچہ کام میں رہتی ہوں اگر اتنی ہوں کہ بیچ کر حج کر سکتا ہے تو حج فرض ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

(8) وقت یعنی حج کے مہینوں میں تمام شرائط پائے جائیں اور اگر دور کا رہنے والا ہو تو جس وقت وہاں کے لوگ جاتے ہیں اس وقت شرائط پائے جائیں اور اگر شرائط ایسے وقت پائے گئے کہ اب نہیں پہنچے گا تو فرض نہ ہوا۔ یونہی اگر عادت کے موافق سفر کرے تو نہیں پہنچے گا اور تیزی اور دوڑ دھوپ کرکے جائے تو پہنچ جائے گا جب بھی فرض نہیں اور یہ بھی ضروری ہے کہ نمازیں پڑھ سکے اگر اتنا وقت ہے کہ نمازیں وقت میں پڑھے گا تو نہ پہنچے گا اور نہ پڑھے تو پہنچ جائے گا تو فرض نہیں۔ (ردالمحتار)

**وجوب ادا کے شرائط:** یہاں تک وجوب کے شرائط کا بیان ہوا اور شرائط ادا کہ وہ پائے جائیں تو خود حج کو جانا ضروری ہے اور سب نہ پائے جائیں تو خود جانا ضروری نہیں بلکہ دوسرے سے حج کرا سکتا ہے یا وصیت کر جائے مگر اس میں یہ بھی ضروری ہے کہ حج کرانے کے بعد آخر عمر تک خود قادر نہ ہو ورنہ خود بھی کرنا ضروری ہو گا وہ شرائط یہ ہیں۔

(1) راستہ میں امن ہونا یعنی اگر غالب گمان سلامتی ہو تو جانا واجب اور غالب گمان یہ ہو کہ ڈاکے وغیرہ سے جان ضائع ہو جائے گی تو جانا ضروری نہیں جانے کے زمانے میں امن ہونا شرط ہے پہلے کی بدامنی قابل لحاظ نہیں۔ (ردالمحتار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۷**...... اگر بدامنی کے زمانے میں انتقال ہو گیا اور وجوب کی شرطیں پائی جاتی تھیں تو حج بدل کی وصیت ضروری ہے اور امن قائم ہونے کے بعد انتقال ہوا تو بطریق اولیٰ وصیت واجب ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۸**...... اگر امن کیلئے کچھ رشوت دینا پڑے جب بھی جانا واجب ہے اور یہ اپنے فرائض ادا کرنے کے لئے مجبور ہے لہٰذا اس دینے والے پر مواخذہ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۹**...... راستہ میں چونگی وغیرہ لیتے ہوں تو یہ امن کے منافی نہیں اور نہ جانے کے لئے عذر نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۰**...... یونہی یہ کہ آج کل حاجیوں کو ٹیکا لگاتے ہیں یہ بھی عذر نہیں

(2) عورت کو مکہ تک جانے میں تین دن یا زیادہ کا راستہ ہو تو اس کے ہمراہ شوہر یا محرم ہونا شرط ہے خواہ وہ عورت جوان ہو یا بوڑھیا اور تین دن سے کم کی راہ ہو تو بغیر محرم اور شوہر کے بھی جا سکتی ہے۔ محرم سے مراد وہ مرد ہے جس سے ہمیشہ کے لئے اس عورت کا نکاح حرام ہے۔ خواہ نسب کی وجہ سے نکاح حرام ہو، جیسے باپ بیٹا، بھائی وغیرہ یا دودھ کے رشتہ سے نکاح کی حرمت ہو، جیسے رضاعی بھائی باپ بیٹا وغیرہ یا سسرالی رشتہ سے حرمت آئی جیسے خسر شوہر کا بیٹا وغیرہ۔ شوہر یا محرم جس کے ساتھ سفر کر سکتی ہے اس کا عاقل بالغ غیر فاسق ہونا شرط ہے۔ مجنون یا نابالغ یا فاسق کے ساتھ نہیں جا سکتی آزادیا

مسلمان ہونا شرط نہیں البتہ مجوسی جس کے اعتقاد میں محارم سے نکاح جائز ہے اس کے ہمراہ سفر نہیں کرسکتی مراہق ومراہقہ یعنی لڑکا اور لڑکی جو بالغ ہونے کے قریب ہوں بالغ کے حکم میں ہیں یعنی مراہق کے ساتھ جا سکتی ہے اور مراہقہ کو بھی بغیر محرم یا شوہر کے سفر کی ممانعت ہے۔ (جوہرہ، عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۱..... عورت کا غلام اس کا محرم نہیں کہ اس کے ساتھ حرمت نکاح ہمیشہ کے لئے نہیں کہ اگر آزاد کر دے اس سے نکاح کر سکتی ہے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۳۲..... باندیوں کو بغیر محرم کے سفر جائز ہے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۳۳..... اگرچہ زنا سے بھی حرمت نکاح ثابت ہوتی ہے مثلاً جس عورت سے معاذ اللہ زنا کیا اس کی لڑکی سے نکاح نہیں کر سکتا مگر اس لڑکی کو اس کے ساتھ سفر کرنا جائز نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۴..... عورت بغیر محرم یا شوہر کے حج کو گئی تو گنہگار ہوئی مگر حج کرے گی تو حج ہو جائے گا یعنی فرض ادا ہو جائے گا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۳۵..... عورت کے نہ شوہر ہے نہ محرم تو اس پر یہ واجب نہیں کہ حج کے جانے کیلئے نکاح کر لے اور جب محرم ہے تو حج فرض کے لئے محرم کے ساتھ جائے اگرچہ شوہر اجازت نہ دیتا ہو اور نفل اور منت کا حج ہو تو شوہر کو منع کرنے کا اختیار ہے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۳۶..... محرم کے ساتھ جائے تو اس کا نفقہ عورت کے ذمہ ہے لہٰذا اب یہ شرط ہے کہ اپنے اور اس کے دونوں کے نفقہ پر قادر ہو (درمختار و ردالمحتار)

(3) جانے کے زمانے میں عورت عدت میں نہ ہو۔ وہ عدت وفات کی ہو یا طلاق بائن کی ہو یا رجعی کی

(4) قید میں نہ ہو مگر جب کسی حق کی وجہ سے قید میں ہو اور اس کے ادا کرنے پر قادر ہو تو یہ عذر نہیں اور بادشاہ اگر حج کے جانے سے روکتا ہو تو یہ عذر ہے۔ (درمختار و ردالمحتار)

صحت ادا کے لئے نو شرطیں ہیں کہ وہ نہ پائی جائیں تو حج صحیح نہیں۔

(1) اسلام۔ کافر نے حج کیا تو نہ ہوا۔ (2) احرام۔ بغیر احرام حج نہیں ہو سکتا۔ (3) زمان۔ یعنی حج کے لئے جو زمانہ مقرر ہے اس سے قبل افعال حج نہیں ہو سکتے مثلاً طواف قدوم وسعی کہ حج کے مہینوں سے قبل نہیں ہو سکتے اور وقوف عرفہ نویں کے زوال سے قبل یا دسویں کی صبح ہونے کے بعد نہیں ہو سکتا اور طواف زیارت دسویں سے قبل نہیں ہو سکتا۔ (4) مکان۔ طواف کی جگہ مسجد الحرام شریف ہے اور وقوف کے لئے عرفات ومزدلفہ۔ کنکری مارنے کے لئے منیٰ قربانی کے لئے حرم یعنی جس فعل کے لئے جو جگہ مقرر ہے وہ وہیں ہوگا۔ (5) تمیز (6) عقل۔ جس میں تمیز نہ ہو جیسے ناسمجھ بچہ یا جس میں عقل نہ ہو جیسے مجنون یہ خود وہ افعال نہیں کر سکتے جن میں نیت کی ضرورت ہے مثلاً احرام یا طواف بلکہ ان کی طرف سے کوئی اور کرے اور جس فعل میں نیت شرط نہیں جیسے وقوف عرفہ وہ یہ خود کر سکتے ہیں۔ (7) فرائض حج کو بجا لانا مگر جبکہ عذر ہو۔ (8) احرام کے بعد اور وقوف سے پہلے جماع نہ ہونا اگر ہوگا حج باطل ہو جائے گا۔ (9) جس سال احرام باندھا اسی سال حج کرنا لہٰذا اگر اس سال حج فوت ہو گیا تو عمرہ کر کے احرام کھول دے اور سال آئندہ جدید احرام سے حج کرے اور اگر احرام نہ کھولا بلکہ اسی احرام سے حج کیا تو حج نہ ہوا۔

حج فرض ادا ہونے کے لئے نو شرطیں ہیں۔ (1) اسلام۔ (2) مرتے وقت تک اسلام ہی پر رہنا۔ (3) عاقل (4) بالغ ہونا۔ (5) آزاد ہونا۔ (6) اگر قادر ہو تو خود ادا کرنا۔ (7) نفل کی نیت نہ ہونا۔ (8) دوسرے کی طرف سے حج کرنے کی نیت نہ ہونا۔ (9) فاسد نہ کرنا۔ ان میں بہت باتوں کی تفصیل مذکور ہو چکی ہے بعض کی آئندہ آئے گی۔

## حج کے فرائض:

مسئلہ نمبر ۳۷..... حج میں یہ چیزیں فرض ہیں۔ (1) احرام کہ یہ شرط ہے (2) وقوف عرفہ یعنی نویں ذی الحجہ کے آفتاب ڈھلنے سے

دسویں کی صبح صادق سے پیشتر تک کسی وقت عرفات میں ٹھہرا۔ (3) طواف زیارت کا اکثر حصہ یعنی چار پھیرے۔ پچھلی دونوں چیزیں یعنی وقوف و طواف رکن ہیں۔ (4) نیت۔ (5) ترتیب یعنی پہلے احرام باندھنا پھر وقوف پھر طواف۔ (6) ہر فرض کا اپنے وقت پر ہونا یعنی وقوف اس وقت ہونا جو مذکور ہوا اس کے بعد طواف اس کا وقت وقوف کے بعد سے آخر عمر تک ہے۔ مکان یعنی وقوف زمین عرفات میں ہونا سوا بطن عرنہ کے اور طواف کا مکان مسجد الحرام شریف ہے۔ (عالمگیری، درمختار)

**حج کے واجبات:** حج کے واجبات یہ ہیں۔ (1) میقات سے احرام باندھنا یعنی میقات سے بغیر احرام نہ گزرنا اور اگر میقات سے پہلے ہی احرام باندھ لیا تو جائز ہے۔ (2) صفا مروہ کے درمیان دوڑنا اس کو سعی کہتے ہیں۔ (3) سعی کو صفا سے شروع کرنا اور اگر مروہ سے شروع کی تو پہلا پھیرا شمار نہ کیا جائے اس کا اعادہ کرے۔ (4) اگر عذر نہ ہو تو پیدل سعی کرنا۔ سعی کا طواف معتبر کے بعد یعنی کم سے کم چار پھیروں کے بعد ہونا (5) دن میں وقوف کیا تو اتنی دیر تک وقوف کرے کہ آفتاب ڈوب جائے۔ خواہ آفتاب ڈھلتے ہی شروع کیا ہو یا بعد میں غرض غروب تک وقوف میں مشغول رہے اور اگر رات میں وقوف کیا تو اس میں کسی خاص حد تک وقوف کرنا واجب نہیں مگر وہ اس واجب کا تارک ہوا کہ دن میں غروب تک وقوف کرتا۔ (6) وقوف میں رات کا کچھ جز آ جانا۔ (7) عرفات سے واپسی میں امام کی متابعت کرنا یعنی جب تک امام وہاں سے نہ نکلے یہ بھی نہ چلے ہاں اگر امام نے وقت سے تاخیر کی تو اسے امام کے پہلے چلا جانا جائز ہے اور اگر بھیڑ وغیرہ کسی ضرورت سے امام کے چلے جانے کے بعد ٹھہر گیا ساتھ نہ گیا جب بھی جائز ہے۔ (8) مزدلفہ میں ٹھہرنا (9) مغرب و عشا کی نماز کا وقت عشا میں مزدلفہ میں آ کر پڑھنا۔ (10) تینوں جمروں پر دسویں گیارہویں بارہویں تینوں دن کنکریاں مارنا یعنی دسویں کو صرف جمرۃ العقبہ پر اور گیارہویں بارہویں کو تینوں پر رمی کرنا۔ (11) جمرہ عقبہ کی رمی پہلے دن حلق سے پہلے ہونا (12) ہر روز کی رمی کا اسی دن ہونا۔ (13) سر منڈانا یا بال کتروانا اور اس کا ایام (14) نحر اور (15) حرم شریف میں ہونا اگرچہ منیٰ میں نہ ہو (16) قران اور تمتع والے کو قربانی کرنا (17) اور اس قربانی کا حرم اور ایام نحر میں ہونا (18) طواف افاضہ کا اکثر حصہ ایام نحر میں ہونا عرفات سے واپسی کے بعد جو طواف کیا جاتا ہے اس کا نام طواف افاضہ ہے اور اسے طواف زیارت بھی کہتے ہیں۔ طواف زیارت کے اکثر حصہ سے جتنا زائد ہے یعنی تین پھیرے ایام نحر کے غیر میں بھی ہو سکتا ہے (19) طواف حطیم کے باہر سے ہونا۔ (20) داہنی طرف سے طواف کرنا یعنی کعبہ معظمہ طواف کرنے والے کی بائیں جانب ہو۔ (21) عذر نہ ہو تو پاؤں سے چل کر طواف کرنا یہاں تک کہ اگر گھسٹتے ہوئے طواف کرنے کی منت مانی جب بھی طواف میں پاؤں سے چلنا لازم ہے اور طواف نفل اگر گھسٹتے ہوئے شروع کیا تو ہو جائے گا مگر افضل یہ ہے کہ چل کر کرے۔ (22) طواف کرنے میں نجاست حکمیہ سے پاک ہونا یعنی جنب و بے وضو نہ ہونا اگر بے وضو یا جنابت میں طواف کیا تو اعادہ کرے۔ (23) طواف کرتے وقت ستر چھپا ہونا یعنی اگر ایک عضو کی چوتھائی یا اس سے زیادہ حصہ کھلا رہا تو دم واجب ہوگا اور چند جگہ سے کھلا رہا تو جمع کریں گے غرض نماز میں ستر کھلنے سے جہاں نماز فاسد ہوتی ہے یہاں دم واجب ہوگا۔ (24) طواف کے بعد دو رکعت نماز پڑھنا نہ پڑھی تو دم واجب نہیں۔ (25) کنکریاں پھینکنے اور ذبح اور سر منڈانے اور طواف میں ترتیب یعنی پہلے کنکریاں پھینکے پھر غیر مفرد قربانی کرے پھر سر منڈائے پھر طواف کرے۔ (26) طواف صدر یعنی میقات سے باہر کے رہنے والوں کے لیے رخصت کا طواف کرنا۔ اگر حج کرنے والی حیض یا نفاس سے ہے اور طہارت سے پہلے قافلہ روانہ ہو جائے گا تو اس پر طواف رخصت نہیں۔ (27) وقوف عرفہ کے بعد سر منڈانے تک جماع نہ ہونا۔ (28) احرام کے ممنوعات مثلاً سلا کپڑا پہننے اور منہ یا سر چھپانے سے بچنا۔

مسئلہ نمبر ۳۸...... واجب کے ترک سے دم لازم آتا ہے خواہ قصداً ترک کیا ہو یا سہواً خطا کے طور پر ہو یا نسیان کے وہ شخص اس کا واجب ہونا جانتا ہو یا نہیں ہاں اگر قصداً کرے اور جانتا بھی ہے تو گنہگار بھی ہے مگر واجب کے ترک سے حج باطل نہ ہوگا البتہ بعض واجب کا اس حکم سے استثنا ہے کہ ترک پر دم لازم نہیں مثلاً طواف کے بعد کی دونوں رکعتیں یا کسی عذر کی وجہ سے سر نہ منڈانا یا مغرب کی نماز کا عشا تک مؤخر نہ کرنا یا کسی واجب کا ترک ایسے عذر سے ہو جس کو شرع نے معتبر رکھا ہو یعنی وہاں اجازت دی ہو اور کفارہ ساقط کر دیا ہو۔

**حج کی سنتیں:** (1) طواف قدوم یعنی میقات کے باہر سے آنے والا مکہ معظمہ میں حاضر ہو کر سب سے پہلا جو طواف کرے اسے طواف قدوم کہتے ہیں طواف قدوم مفرد اور قارن کے لئے سنت ہے متمتع کے لئے نہیں۔ (2) طواف کا حجر اسود سے شروع کرنا۔ (3) طواف قدوم یا طواف فرض میں رمل کرنا۔ (4) صفا و مروہ کے درمیان جو دو میل اخضر ہیں ان کے درمیان دوڑنا۔ (5) امام کا مکہ میں ساتویں کو اور (6) عرفات میں نویں کو اور (7) منٰی میں گیارہویں کو خطبہ پڑھنا۔ (8) آٹھویں کی فجر کے بعد مکہ سے روانہ ہونا کہ منٰی میں پانچ نمازیں پڑھ لی جائیں۔ (9) نویں رات منٰی میں گزارنا۔ (10) آفتاب نکلنے کے بعد منٰی سے عرفات کو روانہ ہونا۔ (11) وقوف عرفہ کیلئے غسل کرنا (12) عرفات سے واپسی میں مزدلفہ میں رات کو رہنا (13) اور آفتاب نکلنے سے پہلے یہاں سے منٰی کو چلا جانا۔ (14) دسویں اور گیارہ کے بعد جو دونوں راتیں ہیں ان کو منٰی میں گزارنا اور اگر تیرہویں کو بھی منٰی میں رہا تو بارہویں کے بعد کی رات کو بھی منٰی میں رہے (15) ابطح یعنی وادی محصب میں اترنا اگرچہ تھوڑی دیر کے لئے ہو اور ان کے علاوہ اور بھی سنتیں ہیں جن کا ذکر ضمناً بیان میں آئے گا۔ حج کے مستحبات و مکروہات کا بیان بھی موقع موقع سے آئے گا اب جس شخص کی روانگی کا قصد ہو وہ آداب سفر و مقدمات حج جو لکھے جاتے ہیں ان پر عمل کرے۔

## آداب سفر ومقدمات حج کا بیان

(1) جس کا قرض آتا یا امانت پاس ہو ادا کر دے جن کے مال ناحق لئے ہوں واپس دے یا معاف کرالے پتا نہ چلے تو اتنا مال فقیروں کو دے دے۔ (2) نماز، روزہ، زکوٰۃ جتنی عبادات ذمہ پر ہوں ادا کرے اور تائب ہو اور آئندہ گناہ نہ کرنے کا پکا ارادہ کرے۔ (3) جس کی بے اجازت سفر مکروہ ہے جیسے ماں باپ شوہر اسے رضا مند کرے جس کا اس پر قرض آتا ہے اس وقت نہ دے سکے تو اس سے بھی اجازت لے پھر حج فرض کسی کی اجازت نہ دینے سے روک نہیں سکتا۔ اجازت میں کوشش کرے نہ ملے جب بھی چلا جائے۔ (4) اس سفر سے مقصود صرف اللہ عزوجل اور رسول اللہ ﷺ ہوں ریا و سمعہ و فخر سے جدا رہے۔ (5) عورت کے ساتھ جب تک شوہر یا محرم بالغ قابل اطمینان نہ ہو جس سے نکاح ہمیشہ کو حرام ہے سفر حرام ہے اگر کرے گی حج ہو جائے گا مگر ہر قدم پر گناہ لکھا جائے گا۔ (6) توشہ مال حلال سے لے ورنہ قبول حج کی امید نہیں اگرچہ فرض اتر جائے گا۔ اپنے مال میں کچھ شبہ ہو تو قرض لے کر حج کو جائے اور وہ قرض اپنے مال سے ادا کر دے۔ (7) حاجت سے زیادہ توشہ لے کر رفیقوں کی مدد اور فقیروں پر تصدق کرتا چلے یہ حج مبرور کی نشانی ہے۔ (8) عالم کتب فقہ بقدر کفایت کے ساتھ لے اور بے علم کسی عالم کے ساتھ جائے یہ بھی نہ ملے تو کم از کم یہ رسالہ ہمراہ ہو۔ (9) آئینہ، سرمہ، کنگھا، مسواک ساتھ رکھے کہ سنت ہے۔ (10) اکیلا سفر نہ کرے کہ منع ہے۔ رفیق دیندار صالح ہو کہ بددین کی ہمراہی سے اکیلا بہتر رفیق اجنبی کنبے والے سے بہتر ہے۔ (11) حدیث میں ہے جب تین آدمی سفر کو جائیں اپنے میں ایک کو سردار بنالیں اس میں کاموں کا انتظام رہتا ہے۔ سردار اسے بنائیں جو خوش خلق عاقل دیندار ہو۔ سردار کو چاہیے کہ رفیقوں کے آرام کو اپنی آسائش پر مقدم رکھے۔ (12) چلتے وقت سب عزیزوں دوستوں سے ملے اور اپنے قصور معاف کرائے اور اب ان پر لازم ہے کہ دل سے معاف کر دیں۔ حدیث میں ہے جس کے پاس اس کا مسلمان بھائی معذرت لائے واجب ہے کہ قبول کرلے ورنہ حوض کوثر پر آنا نہ ملے گا۔ (13) وقت رخصت سب سے دعا کرائے کہ برکت پائے گا کہ دوسروں کی دعا کے قبول ہونے کی زیادہ امید ہے اور نہیں معلوم کہ کس کی دعا مقبول ہو لہٰذا سب سے دعا کرائے اور وہ لوگ جائیں یا کسی کو رخصت کریں تو وقت رخصت یہ دعا پڑھیں أَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِيْنَكَ وَأَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيْمَ عَمَلِكَ (ترجمہ) اللہ کے سپرد کرتا ہوں تیرے دین اور تیری امانت کو اور تیرے عمل کے خاتمہ کو۔ حضور اقدس ﷺ جب کسی کو رخصت فرماتے تو یہ دعا پڑھتے اور اگر چاہے اس پر اتنا اضافہ کرے۔ وَغَفَرَ ذَنْبَكَ وَيَسَّرَ لَكَ الْخَيْرَ حَيْثُمَا تَوَجَّهْتَ زَوَّدَكَ اللّٰهُ التَّقْوٰى وَجَنَّبَكَ الرَّدٰى (ترجمہ) اور تیرے گناہ کو بخش دے اور تیرے لئے خیر میسر کرے تو جہاں ہو اور تقویٰ کو تیرا توشہ کرے اور تجھے ہلاکت سے بچائے۔ (14) ان سب کے دین جان مال اولاد تندرستی عافیت خدا کو سونپے۔ (15) لباس سفر پہن کر گھر میں چار رکعت نفل الحمد و قل

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت
فرمائے تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں (ترجمہ کنزالایمان)

حدیث ۱: ...... دارقطنی و بیہقی رحمہما اللہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو میری قبر کی زیارت کرے اس کے لئے میری شفاعت واجب۔

حدیث ۲: ...... طبرانی کبیر میں انہیں سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو میری زیارت کو آئے سوا میری زیارت کے اور کسی حاجت کے لئے نہ آیا تو مجھ پر حق ہے کہ قیامت کے دن اس کا شفیع ہوں۔

حدیث ۳: ...... دارقطنی و طبرانی رحمہما اللہ انہیں سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے حج کیا اور میری وفات کے بعد میری قبر کی زیارت کی تو ایسا ہے جیسے میری حیات میں زیارت سے مشرف ہوا۔

حدیث ۴: ...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے حاطب رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے میری وفات کے بعد میری زیارت کی تو گویا اس نے میری زندگی میں زیارت کی اور جو حرمین میں مرے گا قیامت کے دن امن والوں میں اٹھے گا۔

حدیث ۵: ...... بیہقی رحمۃ اللہ علیہ عمر رضی اللہ عنہ سے راوی کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا جو شخص میری زیارت کرے گا قیامت کے دن اس کا شفیع یا شہید ہوں گا اور جو حرمین میں سے مرے گا اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے دن امن والوں میں سے اٹھائے گا۔

حدیث ۶: ...... ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ کامل میں انہیں سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے حج کیا اور میری زیارت نہ کی اس نے مجھ پر جفا کی (1) زیارت اقدس قریب بواجب ہے بہت لوگ دوست بن کر طرح طرح ڈراتے ہیں، راہ میں خطرہ ہے، وہاں بیماری ہے، یہ ہے وہ ہے، خبردار کسی کی نہ سنو اور ہرگز محرومی کا داغ لے کر نہ پلٹو۔ جان ایک دن ضرور جانی ہے اس کی راہ میں جائے اور تجربہ ہے کہ جو ان کا دامن تھام لیتا ہے اسے اپنے سایہ میں با آرام لے جاتے ہیں کیل کا کھٹکا نہیں ہوتا۔

ہم کو تو اپنے سایہ میں آرام ہی سے لائے
حیلے بہانے والوں کو یہ راہ ڈر کی ہے

والحمدللہ (2) حاضری میں خالص زیارت اقدس کی نیت کرو یہاں تک کہ امام ابن الہمام رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس بار مسجد شریف کی نیت بھی شریک نہ کرے۔ (3) حج اگر فرض ہے تو حج کر کے مدینہ طیبہ حاضر ہو، ہاں اگر مدینہ طیبہ راستہ میں ہو تو بغیر زیارت حج کو جانا سخت محرومی و قساوت قلبی ہے اور اس حاضری کو قبول حج و سعادت دینی و دنیوی کے لئے ذریعہ و وسیلہ قرار دے اور حج نفل ہو تو اختیار ہے کہ پہلے حج سے پاک صاف ہو کر محبوب کے دربار میں حاضر ہو یا سرکار میں پہلے حاضری دے کر حج کی مقبولیت و نورانیت کے لئے وسیلہ کرے۔ غرض جو پہلے اختیار کرے اسے اختیار ہے مگر نیت خیر درکار ہے کہ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ وَلِکُلِّ امْرِیءٍ مَّا نَوٰی اعمال کا مدار نیت پر ہے اور ہر ایک کے لئے وہ ہے جو اس نے نیت کی (4) راستے بھر درود و ذکر شریف میں ڈوب جاؤ اور جس قدر مدینہ طیبہ قریب آتا جائے شوق و ذوق زیادہ ہوتا جائے۔ (5) جب حرم مدینہ آئے بہتر یہ ہے کہ پیادہ ہو لو روتے، سر جھکائے، آنکھیں نیچی کئے درود شریف کی اور کثرت کرو اور ہو سکے تو ننگے پاؤں چلو بلکہ:

جائے سر است اینکہ تو پا می نہی | پائے نہ بینی کہ کجا می نہی
حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا | ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

جب قبہ انور پر نگاہ پڑے درود و سلام کی خوب کثرت کرو۔

(6) جب شہر اقدس تک پہنچو جلال و جمال محبوب ﷺ کے تصور میں غرق ہو جاؤ اور دروازۂ شہر میں داخل ہوتے وقت پہلے دہنا قدم رکھو اور یہ

نصیب کرے آمین۔

(15) اب کمالِ ادب میں ڈوبے ہوئے گردن جھکائے آنکھیں نیچی کیے لرزتے کانپتے گناہوں کی ندامت سے پسینہ پسینہ ہوتے حضور پُرنور ﷺ کے عفو و کرم کی امید رکھتے حضور والا کی پائیں یعنی مشرق کی طرف سے مواجہہ عالیہ میں حاضر ہو کہ حضور اقدس ﷺ مزار انور میں روبقبلہ جلوہ فرما ہیں اس سمت سے حاضر ہو گے تو حضور ﷺ کی نگاہ بیکس پناہ تمہاری طرف ہوگی اور یہ بات تمہارے لئے دونوں جہاں میں کافی ہے والحمد للہ (16) اب کمالِ ادب و ہیبت و خوف و امید کے ساتھ زیر قندیل اوس چاندی کے کیل کے سامنے جو حجرۂ مطہرہ کی جنوبی دیوار میں چہرۂ انور کے مقابل لگی ہے کم از کم چار ہاتھ کے فاصلہ سے قبلہ کو پیٹھ اور مزار انور کو منہ کر کے نماز کی طرح ہاتھ باندھے کھڑا ہو۔ لباب و شرح لباب و اختیار شرح مختار و فتاویٰ عالمگیری وغیرہا معتمد کتابوں میں اس ادب کی تصریح فرمائی کہ یقف کما یقف فی الصلوٰۃ حضور کے سامنے ایسا کھڑا ہو جیسا نماز میں کھڑا ہوتا ہے۔ یہ عبارت عالمگیری و اختیار کی ہے اور لباب میں فرمایا واضعا یمینہٗ علی شمالہٖ دست بستہ داہنا ہاتھ بائیں پر رکھ کر کھڑا ہو (17) خبردار جالی شریف کو بوسہ دینے یا ہاتھ لگانے سے بچو کہ خلاف ادب ہے بلکہ چار ہاتھ فاصلہ سے زیادہ قریب نہ جاؤ۔ یہ ان کی رحمت کیا کم ہے کہ تم کو اپنے حضور بلایا اپنے مواجہہ اقدس میں جگہ بخشی ان کی نگاہ کرم اگرچہ ہر جگہ تمہاری طرف تھی اب خصوصیت اور اس درجہ قرب کے ساتھ ہے وللہ الحمد (18) بحمد اللہ اب دل کی طرح تمہارا منہ بھی اس پاک جالی کی طرف ہو گیا جو اللہ عزوجل کے محبوب عظیم الشان ﷺ کی آرامگاہ ہے نہایت ادب و وقار کے ساتھ باآواز حزیں و صورت درد آگیں و دل شرمناک و جگر چاک چاک معتدل آواز سے نہ بلند و سخت کہ ان کے حضور آواز بلند کرنے سے عمل اکارت ہو جاتے ہیں نہ نہایت نرم و پست کہ سنت کے خلاف ہے اگرچہ وہ تمہارے دلوں کے خطروں تک سے آگاہ ہیں جیسا کہ ابھی تصریحات ائمہ سے گزرا مجرا و تسلیم بجا لاؤ اور عرض کرو۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا خَیْرَ خَلْقِ اللہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا شَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ وَاُمَّتِکَ اَجْمَعِیْنَ ۔

(ترجمہ) اے نبی آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور برکتیں اے اللہ کے رسول آپ پر سلام اے اللہ کی تمام مخلوق سے بہتر آپ پر سلام اے گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے آپ ﷺ پر سلام آپ ﷺ پر آپ ﷺ کی آل و اصحاب پر اور آپ کی تمام امت پر سلام۔

(19) جہاں تک ممکن ہو اور زبان یاری دے اور ملال و کسل نہ ہو صلوٰۃ و سلام کی کثرت کرو حضور ﷺ سے اپنے اور اپنے ماں باپ پیر استاد اولاد عزیزوں دوستوں اور سب مسلمانوں کے لئے شفاعت مانگو بار بار عرض کرو

اَسْئَلُکَ الشَّفَاعَۃَ یَا رَسُوْلَ اللہِ ۔

(ترجمہ: یا رسول اللہ ﷺ میں حضور کی شفاعت مانگتا ہوں۔ ۱۲ منہ)

(20) پھر اگر کسی نے عرض سلام کی وصیت کی بجا لاؤ شرعاً اس کا حکم ہے اور یہ فقیر ذلیل ان مسلمانوں کو جو اس رسالہ کو دیکھیں وصیت کرتا ہے کہ جب انہیں حاضری بارگاہ نصیب ہو فقیر کی زندگی میں یا بعد کم از کم تین بار مواجہہ اقدس میں ضرور یہ الفاظ عرض کر کے اس نالائق ننگ خلائق پر احسان فرمائیں اللہ ان کو دونوں جہاں میں جزائے خیر بخشے آمین۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ وَعَلٰی اٰلِکَ وَذُرِّیَّتِکَ فِیْ کُلِّ اٰنٍ وَّلَحْظَۃٍ عَدَدَ کُلِّ ذَرَّۃٍ ذَرَّۃٍ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّۃٍ مِّنْ عُبَیْدِکَ اَمْجَدْ عَلِیٍّ یَسْئَلُکَ الشَّفَاعَۃَ فَاشْفَعْ لَہٗ وَلِلْمُسْلِمِیْنَ

(ترجمہ) یا رسول اللہ ﷺ حضور اور حضور کی آل اور سب علاقہ والوں پر ہر آن اور ہر لحظہ میں ہر ہر ذرہ کی گنتی پر دس دس لاکھ درود و سلام حضور کے حقیر غلام امجد علی کی طرف سے وہ حضور سے شفاعت مانگتا ہے۔ حضور اس کی اور تمام مسلمانوں کی

شفاعت فرمائیں۔

(21) پھر اپنے دہنے ہاتھ یعنی مشرق کی طرف ہاتھ بھر ہٹ کر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے چہرۂ نورانی کے سامنے کھڑے ہو کر عرض کرو:
اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا خَلِیْفَۃَ رَسُوْلِ اللہِ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا وَزِیْرَ رَسُوْلِ اللہِ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا صَاحِبَ رَسُوْلِ اللہِ فِی الْغَارِ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ
(ترجمہ) اے خلیفہ رسول اللہ آپ پر سلام، اے رسول اللہ کے وزیر آپ پر سلام، اے غارِ ثور میں رسول اللہ کے رفیق آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور برکتیں۔۱۲

(22) پھر اتنا ہی اور ہٹ کر حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے روبرو کھڑے ہو کر عرض کرو:
اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مُتَمِّمَ الْاَرْبَعِیْنَ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا عِزَّ الْاِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ
(ترجمہ) اے امیر المومنین آپ پر سلام، اے چالیس کا عدد پورا کرنے والے آپ پر سلام، اے اسلام و مسلمین کی عزت آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور برکتیں۔۱۲

(23) پھر بالشت بھر مغرب کی طرف پلٹو اور صدیق و فاروق رضی اللہ عنہما کے درمیان کھڑے ہو کر عرض کرو:
اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمَا یَا خَلِیْفَتَیْ رَسُوْلِ اللہِ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمَا یَا وَزِیْرَیْ رَسُوْلِ اللہِ، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمَا یَا ضَجِیْعَیْ رَسُوْلِ اللہِ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ، اَسْاَلُکُمَا الشَّفَاعَۃَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلَیْکُمَا وَبَارَکَ وَسَلَّمَ
(ترجمہ) اے رسول اللہ ﷺ کے پہلو میں آرام کرنے والے آپ دونوں پر سلام اور اللہ عزوجل کی رحمت اور برکتیں آپ دونوں حضرات سے سوال کرتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ کے حضور ہماری سفارش کیجئے اللہ عزوجل ان پر اور آپ دونوں پر درود و برکت و سلام نازل فرمائے۔۱۲

(24) یہ سب حاضریاں محل اجابت ہیں دعا میں کوشش کرو۔ دعائے جامع کرو اور درود پر قناعت بہتر اور چاہو تو یہ دعا پڑھو:
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اُشْھِدُکَ وَاُشْھِدُ رَسُوْلَکَ وَاَبَابَکْرٍ وَّعُمَرَ وَاُشْھِدُ الْمَلٰٓئِکَۃَ النَّازِلِیْنَ عَلٰی ھٰذِہِ الرَّوْضَۃِ الْکَرِیْمَۃِ الْعَاکِفِیْنَ عَلَیْھَا اَنِّیْ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُکَ وَرَسُوْلُکَ، اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ مُقِرٌّ بِجِنَایَتِیْ وَمَعْصِیَتِیْ فَاغْفِرْلِیْ وَامْنُنْ عَلَیَّ بِالَّذِیْ مَنَنْتَ عَلٰٓی اَوْلِیَآئِکَ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ، رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ
(ترجمہ) اے اللہ میں تجھ کو اور تیرے رسول ﷺ اور ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کو اور تیرے فرشتوں کو جو اس روضہ پر نازل معتکف ہیں ان سب کو گواہ کرتا ہوں کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو تنہا ہے تیرا کوئی شریک نہیں اور محمد ﷺ تیرے بندہ اور رسول ہیں، اے اللہ میں اپنے گناہ و معصیت کا اقرار کرتا ہوں تو میری مغفرت فرما اور مجھ پر وہ احسان کر جو تو نے اپنے اولیا پر کیا بے شک تو احسان کرنے والا بخشنے والا ہے۔

(25) پھر منبر کے قریب دعا مانگو (26) پھر جنت کی کیاری میں (یعنی جو جگہ منبر و حجرۂ منورہ کے درمیان ہے اسے حدیث میں جنت کی کیاری فرمایا) آکر دو رکعت نفل غیر وقت مکروہ میں پڑھ کر دعا کرو۔ (27) یوہیں مسجد شریف کے ہر ستون کے پاس نماز پڑھو دعا مانگو کہ محل برکات ہیں خصوصاً بعض میں خاص خصوصیت (28) جب تک مدینہ طیبہ کی حاضری نصیب ہو ایک سانس بیکار نہ جانے دو ضروریات کے سوا اکثر وقت مسجد شریف میں باطہارت

حاضر رہو۔ نماز، تلاوت، درود میں وقت گزارو، دنیا کی بات کسی مسجد میں نہ چاہیے نہ کہ یہاں۔ (29) ہمیشہ ہر مسجد میں جاتے وقت اعتکاف[1] کی نیت کرلو یہاں تمہاری یاددہانی ہی کو دروازہ سے بڑھتے ہی یہ کتبہ ملے گا نَوَیْتُ سُنَّۃَ الْاِعْتِکَاف[2] (30) مدینہ طیبہ میں روزہ نصیب ہو خصوصاً گرمی میں تو کیا کہنا کہ اس پر وعدہ شفاعت ہے۔ (31) یہاں ہر نیکی ایک کی پچاس ہزار لکھی جاتی ہے لہٰذا عبادت میں زیادہ کوشش کرو، کھانے پینے کی کمی ضرور کرو اور جہاں تک ہو سکے تصدق کرو خصوصاً یہاں والوں پر خصوصاً اس زمانہ میں کہ یہ حضرات بہت حاجت مند ہیں۔ (32) قرآن مجید کا کم سے کم ایک ختم یہاں اور حطیم کعبہ معظمہ میں کرلو۔ (33) روضۂ انور پر نظر بھی عبادت ہے جیسے کعبہ معظمہ یا قرآن مجید کا دیکھنا تو ادب کے ساتھ اس کی کثرت کرو اور درود و سلام عرض کرو۔ (34) پنجگانہ یا کم از کم صبح شام مواجہہ شریف میں عرض سلام کے لئے حاضر ہو۔ (35) شہر میں خواہ شہر سے باہر جہاں کہیں گنبد مبارک پر نظر پڑے فوراً دست بستہ ادھر منہ کر کے صلوۃ و سلام عرض کرو، بے اس کے ہرگز ہرگز نہ گزرو کہ خلاف ادب ہے۔ (36) ترک جماعت بلا عذر ہر جگہ گناہ ہے اور کئی بار ہو تو سخت حرام و گناہ کبیرہ اور یہاں تو گناہ کے علاوہ کیسی سخت محرومی ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ صحیح حدیث میں ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جس کی میری مسجد میں چالیس نمازیں فوت نہ ہوں اس کے لئے دوزخ و نفاق سے آزادیاں لکھی جائیں۔ (37) حتی الوسع کوشش کرو کہ مسجد اول یعنی حضور اقدس ﷺ کے زمانہ میں جتنی تھی اس میں نماز پڑھو اور اس کی مقدار سو ہاتھ طول اور سو ہاتھ عرض ہے اگرچہ بعد میں کچھ اضافہ ہوا ہے اس میں نماز پڑھنا بھی مسجد نبوی ہی میں پڑھنا ہے۔ (38) قبر کریم کو ہرگز پیٹھ نہ کرو اور حتی الامکان نماز میں بھی ایسی جگہ نہ کھڑے ہو کہ پیٹھ کرنی پڑے۔ (39) روضۂ انور کا نہ طواف کرو، نہ سجدہ، نہ اتنا جھکنا کہ رکوع کے برابر ہو۔ رسول اللہ ﷺ کی تعظیم ان کی اطاعت میں ہے۔

## اہل بقیع کی زیارت (40)

بقیع کی زیارت سنت ہے، روضۂ اقدس کی زیارت کر کے وہاں جائے خصوصاً جمعہ کے دن۔ اس قبرستان میں تقریباً دس ہزار صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم مدفون ہیں اور تابعین و تبع تابعین و اولیا و علما و صلحا وغیرہم کی گنتی نہیں۔ یہاں جب حاضر ہو پہلے تمام مدفونین مسلمین کی زیارت کا قصد کرے اور یہ پڑھے۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ اَنْتُمْ لَنَا سَلَفٌ وَّ اِنَّا اِنْ شَاءَ اللہُ تَعَالٰی بِکُمْ لَاحِقُوْنَ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاَھْلِ الْبَقِیْعِ الْغَرْقَدِ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلَھُمْ

(ترجمہ) تم پر سلام اے قوم مومنین کے گھر والو تم ہمارے پیشوا اور ہم ان شاء اللہ تم سے ملنے والے ہیں بقیع والوں کی مغفرت فرما، اے اللہ ہم کو اور انھیں بخش دے۔۱۲ اور اگر کچھ اور پڑھنا چاہے تو یہ پڑھے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَیْنَا وَ لِاَسَاتِذَتِنَا وَ لِاِخْوَانِنَا وَلِاَخَوَاتِنَا وَلِاَوْلَادِنَا وَلِاَحْفَادِنَا وَلِاَصْحَابِنَا وَلِاَحْبَابِنَا وَلِمَنْ لَّہٗ حَقٌّ عَلَیْنَا وَلِمَنْ اَوْصَانَا وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَ الْمُسْلِمَاتِ

(ترجمہ) اے اللہ ہم کو اور ہمارے والدین کو اور استادوں اور بھائیوں اور بہنوں اور ہماری اولاد اور پوتوں اور ساتھیوں اور دوستوں کو اور اس کو جس کا ہم پر حق ہے اور جس نے ہمیں وصیت کی اور تمام مومنین و مومنات و مسلمین و مسلمات کو بخش دے۔۱۲

اور درود شریف و سورۂ فاتحہ و آیۃ الکرسی و قل ھو اللہ وغیرہ جو کچھ ہو سکے پڑھ کر ثواب اس کا نذر کرے۔ اس کے بعد بقیع شریف میں جو مزارات معروف و مشہور ہیں ان کی زیارت کرے۔ تمام اہل بقیع میں افضل امیر المومنین سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ ہیں ان کے مزار پر حاضر ہو کر سلام کرے۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا ثَالِثَ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا صَاحِبَ الْھِجْرَتَیْنِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مُجَھِّزَ جَیْشِ الْعُسْرَۃِ بِالنَّقْدِ وَالْعَیْنِ جَزَاکَ اللہُ عَنْ رَّسُوْلِہٖ وَ عَنْ سَائِرِ الْمُسْلِمِیْنَ وَرَضِیَ اللہُ عَنْکَ وَ عَنِ الصَّحَابَۃِ اَجْمَعِیْنَ

---

[1] اعتکاف کے معنی ہیں مسجد میں باقصد نیت کر کے ٹھہرنا اس لیے کہ ذکر الٰہی کروں گا۔۱۲ منہ

[2] میں نے سنت اعتکاف کی نیت کی۔۱۲ منہ

(ترجمہ) اے امیر المومنین آپ پر سلام اور خلفائے راشدین میں تیسرے خلیفہ آپ پر سلام اے دو ہجرت کرنے والے آپ پر سلام اے غزوۂ تبوک کی فوج عسرت کی تیاری کرنے والے آپ پر سلام اللہ آپ کو اپنے رسول اور تمام مسلمانوں کی طرف سے جزا دے آپ سے اور تمام صحابہ سے اللہ راضی ہو۔

**قبہ حضرت سیدنا ابراہیم** ابن سرور دو عالم رسول اللہ ﷺ اور اسی قبر شریف میں ان حضرات کرام کے بھی مزارات طیبہ ہیں حضرت رقیہ (حضور اکرم ﷺ کی صاحبزادی) حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ حضور اقدس کے رضاعی بھائی ہیں عبدالرحمن بن عوف سعد بن ابی وقاص (یہ دونوں حضرات عشرہ مبشرہ سے ہیں) عبداللہ بن مسعود (اجلۂ صحابہ و فقہائے اربعہ کے جد سب سے افقہ) خنیس بن حذافہ سہمی و اسعد بن زرارہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم ان حضرات کی خدمت میں سلام عرض کرے۔ **قبہ حضرت سیدنا عباس** رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسی قبہ میں حضرت سیدنا امام حسن مجتبیٰ و سر مبارک سیدنا امام حسین و امام زین العابدین و امام محمد باقر و امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے مزارات طیبات ہیں۔ ان پر سلام عرض کرے قبور ازواج مطہرات حضرت ام المومنین خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا مزار مکہ معظمہ میں اور میمونہ رضی اللہ عنہا کا سرف میں ہے۔ باقی تمام ازواج مطہرات اسی قبہ میں ہیں۔ **قبہ حضرت عقیل بن ابی طالب** اس میں ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب و عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی ہیں اور اس کے قریب ایک قبہ ہے جس میں حضور اقدس ﷺ کی تین اولادیں ہیں قبہ صفیہ رضی اللہ عنہا حضور انور ﷺ کی پھوپھی قبہ امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ قبہ نافع مولیٰ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان حضرات کی زیارت سے فارغ ہو کر مالک بن سنان و ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہما اسماعیل بن جعفر صادق محمد بن عبداللہ بن حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم و سید الشہدا امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زیارت سے مشرف ہو۔ بقیع کی زیارت کس سے شروع ہو اس میں اختلاف ہے بعض علما فرماتے ہیں کہ امیر المومنین عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ابتدا کرے کہ یہ سب میں افضل ہیں اور بعض فرماتے ہیں کہ حضرت ابراہیم ابن رسول اللہ ﷺ سے شروع کرے اور بعض فرماتے ہیں کہ قبر سیدنا عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ابتدا ہو اور قبر صفیہ پر ختم کہ سب سے پہلے وہی ملتا ہے تو بغیر سلام عرض کئے وہاں سے آگے نہ بڑھے اور یہی آسان بھی ہے۔

**قبا شریف کی زیارت** (41) قبا شریف کی زیارت کرے اور مسجد شریف میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ترمذی میں مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مسجد قبا میں نماز عمرہ کی مانند ہے اور احادیث صحیحہ سے ثابت کہ نبی ﷺ ہر ہفتہ کو قبا شریف لے جاتے کبھی سوار کبھی پیدل اس مقام کی بزرگی میں اور بھی احادیث ہیں۔

احد و شہدائے احد کی زیارت۔ (42) شہدائے احد شریف کی زیارت کرے حدیث میں ہے کہ حضور اقدس ﷺ ہر سال کے شروع میں قبور شہدائے احد پر آتے اور فرماتے السَّلَامُ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ (پ ۱۳ الرعد ۲۴) اور کوہ احد کی بھی زیارت کرے کہ صحیح حدیث میں فرمایا کہ کوہ احد ہمیں محبوب رکھتا ہے اور ہم اسے محبوب رکھتے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ جب تم جاؤ تو اس کے درخت سے کچھ کھاؤ اگرچہ ببول ہو بہتر یہ ہے کہ پنجشنبہ کے دن صبح کے وقت جائے اور سب سے پہلے حضرت سید الشہدا امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مزار پر حاضر ہو کر سلام عرض کرے اور عبداللہ بن جحش و مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر سلام عرض کرے کہ ایک روایت میں یہ دونوں حضرات یہیں مدفون ہیں سید الشہدا کی بائیں جانب اور صحن مسجد میں جو قبر ہے یہ دونوں شہدائے احد میں نہیں ہیں (43) مدینہ طیبہ کے وہ کنویں جو حضور ﷺ کی طرف منسوب ہیں یعنی کسی سے وضو فرمایا اور کسی کا پانی پیا اور کسی میں لعاب دہن ڈالا۔ اگر کوئی جاننے بتانے والا ملے تو ان کی بھی زیارت کرے اور ان سے وضو کرے اور پانی پیے۔ (44) اگر چاہو تو مسجد نبوی میں حاضر رہو۔ سیدی ابن ابی جمرہ قدس سرہ جب حاضر حضور ہوئے آٹھوں پہر برابر حضوری میں کھڑے رہتے ایک دن بقیع وغیرہ کی زیارت کا خیال آیا پھر فرمایا یہ ہے اللہ کا دروازہ بھیک مانگنے والوں کے لئے کھلا ہوا اسے چھوڑ کر کہاں جاؤں۔

سر ایں جا سجدہ ایں جا بندگی ایں جا قرار ایں جا

(45) وقت رخصت مواجہہ انور میں حاضر ہو اور حضور ﷺ سے بار بار اس نعمت کی عطا کا سوال کرو اور تمام آداب کہ کعبہ معظمہ سے رخصت میں گزرے ملحوظ رکھو اور سچے دل سے دعا کرو کہ الٰہی ایمان و سنت پر مدینہ طیبہ میں مرنا اور بقیع پاک میں دفن ہونا نصیب کر۔

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا اٰمِيْن اٰمِيْن اٰمِيْن يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَابْنِهٖ وَحِزْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ اٰمِيْن وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# نکاح کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَآءِ مَثْنٰى وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ ۚ فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً (پ۴، النساء: ۳)

تو نکاح میں لاؤ جو عورتیں تمہیں خوش آئیں دو دو اور تین تین اور چار چار پھر اگر ڈرو کہ دو بیبیوں کو برابر نہ رکھ سکو گے۔ (ترجمہ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے:

وَ اَنْكِحُوا الْاَیَامٰى مِنْكُمْ وَ الصّٰلِحِیْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَ اِمَآىٕكُمْ ؕ اِنْ یَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ یُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ۝ وَ لْیَسْتَعْفِفِ الَّذِیْنَ لَا یَجِدُوْنَ نِكَاحًا حَتّٰى یُغْنِیَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (پ۱۸، النور: ۳۲، ۳۳)

نکاح کردو ان میں جو بے نکاح ہوں اور اپنے لائق بندوں اور کنیزوں کا اگر وہ فقیر ہوں تو اللہ انہیں غنی کر دے گا اپنے فضل کے سبب اور اللہ وسعت والا علم والا ہے اور چاہیے کہ بچے رہیں وہ جو نکاح کا مقدور نہیں رکھتے یہاں تک کہ اللہ مقدور والا کر دے اپنے فضل سے۔ (ترجمہ کنز الایمان)

حدیث ۱ ...... بخاری و مسلم و ابو داود و ترمذی و نسائی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے جوانو! تم میں جو کوئی نکاح کی استطاعت رکھتا ہے وہ نکاح کرے کہ یہ اجنبی عورت کی طرف نظر کرنے سے نگاہ کو روکنے والا ہے اور شرمگاہ کی حفاظت کرنے والا ہے اور جس میں نکاح کی استطاعت نہیں وہ روزے رکھے کہ روزہ قاطع شہوت ہے۔

حدیث ۲ ...... ابن ماجہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں: جو خدا سے پاک و صاف ہو کر ملنا چاہے وہ آزاد عورتوں سے نکاح کرے۔

حدیث ۳ ...... بیہقی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو میرے طریقہ کو محبوب رکھے وہ میری سنت پر چلے اور میری سنت سے نکاح ہے۔

حدیث ۴ ...... مسلم و نسائی حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: دنیا متاع ہے اور دنیا کی بہتر متاع نیک عورت ہے۔

حدیث ۵ ...... ابن ماجہ حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے: تقویٰ کے بعد مومن کے لئے نیک بی بی سے بہتر کوئی چیز نہیں، اگر اسے حکم کرتا ہے تو وہ اطاعت کرتی ہے اور اسے دیکھے تو خوش کر دے اور اس پر قسم کھا بیٹھے تو سچی کر دے اور کہیں کو چلا جائے تو اپنے نفس اور شوہر کے مال میں بھلائی کرے (خیانت و ضائع نہ کرے)۔

حدیث ۶ ...... طبرانی کبیر و اوسط میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جسے چار چیزیں ملیں اسے دنیا و آخرت کی بھلائی ملی۔ (1) دل شکر گزار (2) زبان یاد خدا کرنے والی اور (3) بدن بلا پر صابر اور (4) ایسی بیوی کہ اپنے نفس اور مال شوہر میں گناہ کی جویاں نہ ہو۔

حدیث ۷ ...... امام احمد و بزار و حاکم میں سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تین چیزیں آدمی کی نیک بختی سے

ہیں اور تین چیزیں بدبختی سے۔ نیک بختی کی چیزوں میں سے نیک عورت اور اچھا مکان (یعنی وسیع اس کے پڑوسی اچھے ہوں) اور اچھی سواری۔ اور بدبختی کی تین چیزیں بد عورت، بُرا مکان، بُری سواری۔

حدیث ۸...... طبرانی و حاکم میں انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جسے اللہ عزوجل نے نیک بی بی نصیب کی اس کے نصف دین پر اعانت فرمائی تو نصف باقی میں اللہ عزوجل سے ڈرے (تقویٰ و پرہیزگاری کرے)۔

حدیث ۹...... بخاری و مسلم و ابو داود و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: عورت سے نکاح چار باتوں کی وجہ سے کیا جاتا ہے۔ (نکاح میں ان کا لحاظ ہوتا ہے) (1) مال (2) حسب (3) جمال (4) دین اور تو دین والی کو ترجیح دے۔

حدیث ۱۰...... ترمذی و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تین شخصوں کی اللہ عزوجل مدد فرمائے گا۔ اللہ عزوجل کی راہ میں جہاد کرنے والا اور مکاتب کہ ادا کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اور پارسائی کے ارادے سے نکاح کرنے والا۔

حدیث ۱۱...... ابو داود و نسائی و حاکم میں معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے عزت و منصب و مال والی ایک عورت پائی مگر اس کے بچہ نہیں ہوتا کیا میں اس سے نکاح کرلوں؟ حضور ﷺ نے منع فرمایا پھر دوبارہ حاضر ہو کر عرض کی حضور ﷺ نے منع فرمایا۔ تیسری مرتبہ حاضر ہو کر پھر عرض کی ارشاد فرمایا: ایسی عورت سے نکاح کرو جو محبت کرنے والی اور بچہ جننے والی ہو کہ میں تمہارے ساتھ اور امتوں پر کثرت ظاہر کرنے والا ہوں۔

حدیث ۱۲...... ابن ابی حاتم رحمۃ اللہ علیہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے راوی ہیں انہوں نے فرمایا کہ اللہ عزوجل نے جو تمہیں نکاح کا حکم فرمایا تم اس کی اطاعت کرو اس نے جو غنی کرنے کا وعدہ کیا ہے پورا فرمائے گا۔ اللہ عزوجل نے فرمایا: اگر وہ فقیر ہوں گے تو اللہ عزوجل انہیں اپنے فضل سے غنی کردے۔

حدیث ۱۳...... ابو یعلیٰ رحمۃ اللہ علیہ جابر رضی اللہ عنہ سے راوی ہیں کہ فرماتے ہیں جب تم میں کوئی نکاح کرتا ہے تو شیطان کہتا ہے ہائے افسوس ابن آدم نے مجھ سے اپنا دو تہائی دین بچالیا۔

حدیث ۱۴...... ایک روایت میں ہے کہ فرماتے ہیں حضور ﷺ جو اتنا مال رکھتا ہے کہ نکاح کرے پھر نکاح نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں۔

**مسائل فقہیہ:** نکاح اس عقد کو کہتے ہیں جو اس لیے مقرر کیا گیا کہ مرد کو عورت سے جماع وغیرہ حلال ہو جائے۔

**مسئلہ نمبر ۱......** خنثیٰ مشکل یعنی جس میں مرد و عورت دونوں کی علامتیں پائی جائیں اور یہ ثابت نہ ہو کہ مرد ہے یا عورت اس سے نہ مرد کا نکاح ہوسکتا ہے نہ عورت کا اگر کیا گیا تو باطل ہے۔ ہاں بعد نکاح اگر اس کا عورت ہونا متعین ہو جائے اور نکاح مرد سے ہوا ہے تو صحیح ہے۔ یونہی اگر عورت سے نکاح ہوا اور اس کا مرد ہونا قرار پایا۔ خنثیٰ مشکل کا نکاح خنثیٰ سے بھی نہیں ہوسکتا مگر اس صورت میں کہ ایک کا مرد ہونا دوسرے کا عورت ہونا متحقق ہو جائے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲......** مرد کا پری سے یا عورت کا جن سے نکاح نہیں ہوسکتا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳......** یہ جو عوام میں مشہور ہے کہ بن مانس آدمی کی شکل کا ایک جانور ہوتا ہے اگر واقعی ہے تو اس سے بھی نکاح نہیں ہوسکتا کہ وہ انسان نہیں جیسے پانی کا انسان کہ دیکھنے سے بالکل انسان معلوم ہوتا ہے اور حقیقۃً وہ انسان نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۴......** اعتدال کی حالت میں یعنی نہ شہوت کا بہت زیادہ غلبہ ہو نہ عنین (نامرد) ہو اور مہر و نفقہ پر قدرت بھی ہو تو نکاح سنت مؤکدہ ہے کہ نکاح نہ کرنے پر اڑا رہنا گناہ ہے اور اگر حرام سے بچنا یا اتباع سنت و تعمیل حکم یا اولاد حاصل ہونا مقصود ہے تو ثواب بھی پائے گا اور اگر محض لذت یا قضائے شہوت منظور ہو تو ثواب نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵......** شہوت کا غلبہ ہے کہ نکاح نہ کرے تو معاذ اللہ اندیشہ زنا ہے اور مہر و نفقہ کی قدرت رکھتا ہو تو نکاح واجب۔ یونہی جبکہ اجنبی عورت کی طرف نگاہ اٹھنے سے روک نہیں سکتا یا معاذ اللہ ہاتھ سے کام لینا پڑے گا تو نکاح واجب ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶..... یہ یقین ہو کہ نکاح نہ کرنے میں زنا واقع ہو جائے گا تو فرض ہے کہ نکاح کرے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۷..... اگر یہ اندیشہ ہے کہ نکاح کرے گا تو نان نفقہ نہ دے سکے گا یا جو ضروری باتیں ہیں ان کو پورا نہ کر سکے گا تو مکروہ ہے اور ان باتوں کا یقین ہو تو نکاح کرنا حرام مگر نکاح بہرحال ہو جائے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸..... نکاح اور اس کے حقوق ادا کرنے میں اور اولاد کی تربیت میں مشغول رہنا نوافل میں مشغولی سے بہتر ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹..... نکاح میں یہ امور مستحب ہیں۔ (1) علانیہ ہونا (2) نکاح سے پہلے خطبہ پڑھنا کوئی سا خطبہ ہو اور بہتر وہ ہے جو حدیث میں وارد ہوا[1] (3) مسجد میں ہونا (4) جمعہ کے دن (5) گواہان عادل کے سامنے (6) عورت عمر، حسب، مال، عزت میں مرد سے کم ہو اور چال چلن اور اخلاق و تقویٰ و (7) جمال میں بیش ہو۔ (درمختار) حدیث میں ہے جو کسی عورت سے بوجہ اس کی عزت کے نکاح کرے، اللہ عزوجل اس کی ذلت میں زیادتی کرے گا اور جو کسی عورت سے اس کے مال کے سبب نکاح کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کی محتاجی ہی بڑھائے گا اور جو اس کے حسب کے سبب نکاح کرے گا تو اس کے کمینہ پن میں زیادتی فرمائے گا اور جو اس لیے نکاح کرے کہ ادھر ادھر نگاہ نہ اٹھے اور پاک دامنی حاصل ہو یا صلہ رحم کرے تو اللہ عزوجل اس مرد کے لیے اس عورت میں برکت دے گا اور عورت کے لیے مرد میں۔ ([illegible])

مسئلہ نمبر ۱۰..... جس سے نکاح کرنا ہو اسے کسی معتبر عورت کو بھیج کر دکھوا لے اور عادت و اطوار و سلیقہ وغیرہ کی خوب جانچ کر لے کہ آئندہ خرابیاں نہ پڑیں۔ کنواری عورت سے اور جس سے اولاد زیادہ ہونے کی امید ہو نکاح کرنا بہتر ہے۔ سن رسیدہ اور بدخلق اور زانیہ سے نکاح نہ کرنا بہتر۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۱..... عورت کو چاہیے کہ مرد دیندار، خوش خلق، مالدار، سخی سے نکاح کرے، فاسق بدکار سے نہیں اور یہ بھی نہ چاہیے کہ کوئی اپنی جوان لڑکی کا بوڑھے سے نکاح کر دے۔ (ردالمحتار) یہ مستحبات نکاح بیان ہوئے، اگر اس کے خلاف نکاح ہو جب بھی ہو جائے گا۔

مسئلہ نمبر ۱۲..... ایجاب و قبول یعنی مثلاً ایک کہے میں نے اپنے کو تیری زوجیت میں دیا، دوسرا کہے میں نے قبول کیا، یہ نکاح کے رکن ہیں۔ پہلے جو کہے وہ ایجاب ہے اور اس کے جواب میں دوسرے کے الفاظ کو قبول کہتے ہیں۔ یہ کچھ ضروری نہیں کہ عورت کی طرف سے ایجاب ہو اور مرد کی طرف سے قبول بلکہ اس کا الٹ بھی ہو سکتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳..... ایجاب و قبول میں ماضی کا لفظ ہونا ضروری ہے، مثلاً یوں کہے کہ میں نے اپنا یا اپنی لڑکی یا اپنی موکلہ کا تجھ سے نکاح کیا یا ان کو تیرے نکاح میں دیا، وہ کہے میں نے اپنے لیے یا اپنے بیٹے یا موکل کے لیے قبول کیا یا ایک طرف سے امر کا صیغہ ہو دوسری طرف سے ماضی کا، مثلاً یوں کہے کہ تو مجھ سے اپنا نکاح کر دے یا تو میری عورت ہو جا، اس نے کہا میں نے قبول کیا یا زوجیت میں دیا ہو جائے گا یا ایک طرف سے حال کا صیغہ ہو دوسری طرف سے ماضی کا، مثلاً کہے تو مجھ سے اپنا نکاح کرتی ہے، اس نے کہا کیا تو ہو گیا یا یوں کہ میں تجھ سے نکاح کرتا ہوں، اس نے کہا میں نے قبول کیا تو ہو جائے گا۔ ان دونوں صورتوں میں پہلے شخص کو اس کی ضرورت نہیں کہ کہے میں نے قبول کیا اور اگر کہا تو نے اپنی لڑکی کا مجھ سے نکاح کر دیا، اس نے کہا کر دیا یا ہاں تو جب تک پہلا شخص یہ نہ کہے کہ میں نے قبول کیا نکاح نہ ہوگا اور ان لفظوں سے نکاح کروں گا یا قبول کروں گا نکاح نہیں ہو سکتا۔ (درمختار، عالمگیری وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۱۴..... بعض ایسی صورتیں بھی ہیں جن میں ایک ہی لفظ سے نکاح ہو جائے گا، مثلاً چچا کی نابالغہ لڑکی سے نکاح کرنا چاہتا ہے اور

---

[1] اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِيْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنُؤْمِنُ بِهٖ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْهِ وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَيِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ يَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ يُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۞ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا يُّصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا (۳۳: ۷۰، ۷۱)

ولی بھی ہے تو وہ گواہوں کے سامنے اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ میں نے اس سے اپنا نکاح کیا۔ یا لڑکا لڑکی دونوں نابالغ ہیں اور ایک ہی شخص دونوں کا ولی ہے یا مرد و عورت دونوں نے ایک شخص کو وکیل کیا اس ولی یا وکیل نے یہ کہا کہ میں نے فلاں کا فلانی کے ساتھ نکاح کر دیا ہو گیا۔ ان سب صورتوں میں قبول کی کچھ حاجت نہیں۔ (جوہرہ وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... دونوں موجود ہیں ایک نے ایک پرچہ پر لکھا۔ میں نے تجھ سے نکاح کیا دوسرے نے بھی لکھ کر دیا زبان سے کہا۔ میں نے قبول کیا نکاح نہ ہوا اور اگر ایک موجود ہے دوسرا غائب اس غائب نے لکھ بھیجا اس موجود نے گواہوں کے سامنے پڑھا یا کہا فلاں نے ایسا لکھا میں نے اپنا نکاح اس سے کیا۔ تو ہو گیا اور اگر اس کا لکھا ہوا سنایا نہ بتایا فقط اتنا کہہ دیا کہ میں نے اس سے اپنا نکاح کر دیا تو نہ ہوا ہاں اگر اس میں امر کا لفظ تھا مثلاً تو مجھ سے نکاح کر تو گواہوں کو خط سنانے یا مضمون بتانے کی حاجت نہیں اور اگر موجود نے اس کے جواب میں زبان سے کچھ نہ کہا بلکہ وہ الفاظ لکھ دیئے جب بھی نہ ہوا۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... عورت نے مرد سے ایجاب کے الفاظ کہے مرد نے اس کے جواب میں قبول کے لفظ نہ کہا اور مہر کے روپے دے دیئے تو نکاح نہ ہوا۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... یہ اقرار کہ یہ میری عورت ہے نکاح نہیں۔ یعنی اگر پیشتر سے نکاح نہ ہوا تھا تو فقط یہ اقرار نکاح قرار نہ پائے گا البتہ قاضی کے سامنے دونوں ایسا اقرار کریں تو وہ حکم دے دے گا کہ یہ میاں بیوی ہیں اور اگر گواہوں کے سامنے اقرار کیا گواہوں نے کہا تم دونوں نے نکاح کیا کہا ہاں تو ہو گیا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۸**...... نکاح کی اضافت کل کی طرف ہو یا ایسے عضو کی طرف جسے بول کر کل مراد لیتے ہیں۔ مثلاً سر و گردن تو اگر یہ کہا کہ نصف سے نکاح کیا نہ ہوا۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۹**...... الفاظ نکاح دو قسم کے ہیں ایک صریح یہ صرف دو لفظ ہیں۔ نکاح و تزوج باقی کنایہ ہیں۔ الفاظ کنایہ میں ان لفظوں سے نکاح ہو سکتا ہے جن سے خود شے ملک میں آ جاتی ہے۔ مثلاً ہبہ۔ تملیک۔ صدقہ۔ عطیہ۔ بیع۔ شرا مگر ان میں قرینہ کی ضرورت ہے کہ گواہ اسے نکاح سمجھیں۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۰**...... ایک نے دوسرے سے کہا میں نے اپنی یہ لڑکی تجھے ہبہ کی تو اگر یہ پتہ چلتا ہے کہ نکاح ہے مثلاً گواہوں کو بلا کر ان کے سامنے کہا اور مہر کا ذکر وغیرہ تو یہ نکاح ہو گیا اور اگر قرینہ نہ ہو مگر وہ کہتا ہے میں نے نکاح مراد لیا تھا اور جسے ہبہ کی وہ اس کی تصدیق کرتا ہے جب بھی نکاح ہے اور اگر وہ تصدیق نہ کرے تو ہبہ قرار دیا جائے گا اور آزاد عورت کی نسبت یہ الفاظ کہے تو نکاح ہی ہے قرینہ کی حاجت نہیں مگر جب ایسا قرینہ پایا جائے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ نکاح نہیں تو نہیں مثلاً معاذ اللہ کسی عورت سے زنا کی درخواست کی اس نے کہا میں نے اپنے کو تجھے ہبہ کر دیا اس نے کہا قبول کیا تو نکاح نہ ہوا۔ یا لڑکی کے باپ نے کہا یہ لڑکی خدمت کیلئے میں نے تجھے ہبہ کر دی۔ اس نے قبول کیا تو یہ نکاح نہیں مگر جب کہ اس لفظ سے نکاح مراد لیا تو ہو جائے گا۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۱**...... عورت سے کہا تو میری ہو گئی اس نے کہا ہاں میں تیری ہو گئی یا عورت سے کہا عوض اتنے کے تو میری ہو جا اس نے قبول کیا یا عورت نے مرد سے کہا کہ میں نے تجھ سے اپنی شادی کی مرد نے قبول کیا یا مرد نے عورت سے کہا تو نے اپنے کو میری عورت کیا اس نے کہا کیا تو ان سب صورتوں میں نکاح ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۲**...... جس عورت کو بائن طلاق دی ہے اس نے گواہوں کے سامنے کہا میں نے اپنے کو تیری طرف واپس کیا مرد نے قبول کیا نکاح ہو گیا۔ (عالمگیری) اجنبی عورت یہ لفظ کہے تو نہ ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۲۳**...... کسی نے دوسرے سے کہا اپنی لڑکی کا مجھ سے نکاح کر دے۔ اس نے کہا اسے اٹھا لے جا یا تو جہاں چاہے لے جا تو نکاح

نہ ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... ایک شخص نے منگنی کا پیغام کسی کے پاس بھیجا۔ ان پیغام لے جانے والوں نے وہاں جا کر کہا تو نے اپنی لڑکی ہمیں دی اس نے کہا دی نکاح نہ ہوا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۵...... لڑکے کے باپ نے گواہوں سے کہا میں نے اپنے لڑکے کا نکاح فلاں لڑکی کے ساتھ اتنے مہر پر کر دیا تم گواہ ہو جاؤ پھر لڑکی کے باپ سے کہا گیا۔ ایسا نہیں ہے۔ اس نے کہا ایسا ہی ہے اور اس کے سوا کچھ نہ کہا تو بہتر یہ ہے کہ نکاح کی تجدید کی جائے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... لڑکے کے باپ نے لڑکی کے باپ کے پاس پیغام دیا اس نے کہا میں نے تو اس کا نکاح فلاں سے کر دیا ہے اس نے کہا نہیں تو اس نے کہا میں نے اس سے نکاح نہ کیا ہو تو تیرے بیٹے سے کر دیا اس نے کہا میں نے قبول کیا۔ بعد کو معلوم ہوا کہ اس لڑکی کا نکاح کسی سے نہیں ہوا تھا تو یہ نکاح صحیح ہو گیا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۷...... عورت نے مرد سے کہا میں نے تجھ سے اپنا نکاح کیا اس شرط پر کہ مجھے اختیار ہے جب چاہوں اپنے کو طلاق دے لوں مرد نے قبول کیا تو نکاح ہو گیا اور عورت کو اختیار رہا جب چاہے اپنے کو طلاق دے لے (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸...... نکاح میں خیار رویت خیار عیب خیار شرط مطلقاً نہیں خواہ مرد کو خیار ہو یا عورت کے لئے یا دونوں کے لئے۔ تین دن کا خیار ہو یا کم یا زائد کا مثلاً دو لھے نے پانچ سونے کی شرط لگائی یا یہ شرط کی کہ خوبصورت ہو اور اس کے خلاف نکلا یا مرد نے شرط لگائی کہ کنواری ہو اور ہے اس کے خلاف تو نکاح ہو جائے گا اور شرط باطل۔ یونہی عورت نے شرط لگائی کہ مرد شہری ہو نکلا دیہاتی تو اگر کفو ہے تو نکاح ہو جائے گا اور عورت کو کچھ اختیار نہیں یا اس شرط پر نکاح ہوا کہ باپ کو اختیار ہے تو نکاح ہو گیا اور اسے اختیار نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۹...... نکاح میں مہر کا ذکر ہو تو ایجاب پورا جب ہو گا کہ مہر کا ذکر بھی کر لے مثلاً یہ کہا تھا کہ فلاں عورت تیرے نکاح میں دی بعوض ہزار روپے کے اور مہر کے ذکر سے پیشتر اس نے کہا میں نے قبول کی نکاح نہ ہوا کہ ابھی ایجاب پورا نہ ہوا تھا اور مہر کا ذکر نہ ہوتا تو ہو جاتا (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۰...... کسی نے لڑکی کے باپ سے کہا کہ میں تیرے پاس اس لئے آیا کہ تو اپنی لڑکی کا نکاح مجھ سے کر دے۔ اس نے کہا میں نے اس کو تیرے نکاح میں دیا نکاح ہو گیا۔ قبول کی بھی حاجت نہیں بلکہ اسے اب یہ اختیار نہیں کہ قبول نہ کرے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۱...... کسی نے کہا تو نے لڑکی مجھے دی اس نے کہا دی۔ اگر نکاح کی مجلس ہے تو نکاح ہے اور منگنی کی ہے تو منگنی (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۲...... عورت کو اپنی دلہن یا بیوی کہہ کر پکارا اس نے جواب دیا تو اس سے نکاح نہیں ہوتا (ردالمحتار)

نکاح کے لئے چند شرطیں ہیں (1) عاقل ہونا۔ مجنون یا ناسمجھ بچہ نے نکاح کیا تو منعقد ہی نہ ہوا (2) بالغ ہونا۔ نابالغ اگر سمجھ وال ہے تو منعقد ہو جائے گا مگر ولی کی اجازت پر موقوف رہے گا (3) گواہ ہونا یعنی ایجاب و قبول دو مرد یا ایک مرد دو عورتوں کے سامنے ہو۔ گواہ آزاد عاقل بالغ ہوں اور سب نے ایک ساتھ نکاح کے الفاظ سنے بچوں اور پاگلوں کی گواہی سے نکاح نہیں ہو سکتا نہ غلام کی گواہی سے اگرچہ مدبر یا مکاتب ہو۔ مسلمان مرد کا نکاح مسلمان عورت کے ساتھ ہے تو گواہوں کا مسلمان ہونا بھی شرط ہے لہذا مسلمان مرد و عورت کا نکاح کافر کی شہادت سے نہیں ہو سکتا اور اگر کتابیہ سے مسلمان مرد کا نکاح ہو تو اس نکاح کے گواہ ذمی کافر بھی ہو سکتے ہیں۔ اگرچہ عورت کے مذہب کے خلاف گواہوں کا مذہب ہو مثلاً عورت نصرانیہ ہے اور گواہ یہودی یا بالعکس۔ یونہی اگر کافر نے کافرہ کا نکاح ہو تو اس نکاح کے گواہ کافر بھی ہو سکتے ہیں اگرچہ دوسرے مذہب کے ہوں۔

مسئلہ نمبر ۳۳...... سمجھ وال بچے یا غلام کے سامنے نکاح ہوا اور مجلس نکاح میں وہ لوگ بھی تھے جو نکاح کے گواہ ہو سکتے ہیں یا بچہ اب بالغ ہو کر یا غلام آزاد ہونے کے بعد اس نکاح کی گواہی دیں کہ ہمارے سامنے نکاح ہوا اور اس وقت ہمارے سوا نکاح میں اور لوگ بھی موجود تھے جن کی گواہی سے نکاح ہوا تو ان کی گواہی مان لی جائے گی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۴...... مسلمان کا نکاح ذمیہ سے ہوا اور گواہ ذمی تھے اب اگر مسلمان نے نکاح سے انکار کر دیا تو ان کی گواہی سے نکاح ثابت نہ

ہوگا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳۵...... صرف عورتوں یا خنثیٰ کی گواہی سے نکاح نہیں ہوسکتا جب تک ان میں کے دو کے ساتھ ایک مرد نہ ہو۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۳۶...... سوتے ہوؤں کے سامنے ایجاب وقبول ہوا تو نکاح نہ ہوا۔ یوہیں اگر دونوں گواہ بہرے ہوں کہ انہوں نے الفاظ نکاح نہ سنے تو نکاح نہ ہوا۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۳۷...... ایک گواہ سنتا ہوا ہے اور ایک بہرا، بہرے نے نہیں سنا اور اس سننے والے نے یا کسی اور نے چلا کر اس کے کان میں کہا نکاح نہ ہوا جب تک دونوں گواہ ایک ساتھ عاقدین سے نہ سنیں۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۳۸...... ایک گواہ نے سنا دوسرے نے نہیں پھر الفاظ کا اعادہ کیا اب دوسرے نے سنا پہلے نے نہیں تو نکاح نہ ہوا۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۳۹...... گونگے گواہ نہیں ہوسکتے کہ جو گونگا ہوتا ہے بہرا بھی ہوتا ہے۔ ہاں اگر گونگا ہو اور بہرا نہ ہو تو ہوسکتا ہے۔ (ہندیہ)

مسئلہ نمبر ۴۰...... عاقدین گونگے ہوں تو نکاح اشارہ سے ہوگا لہٰذا اس نکاح کا گواہ گونگا ہوسکتا ہے اور بہرا بھی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴۱...... گواہ دوسرے ملک کے ہیں کہ یہاں کی زبان نہیں سمجھتے تو اگر یہ سمجھ رہے ہیں کہ نکاح ہو رہا ہے اور الفاظ بھی سنے اور سمجھے یعنی وہ الفاظ زبان سے ادا کر سکتے ہیں اگرچہ ان کے معنی نہیں سمجھتے نکاح ہوگیا۔ (خانیہ، عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴۲...... نکاح کے گواہ فاسق ہوں یا اندھے یا ان پر تہمت کی حد لگائی گئی ہو تو ان کی گواہی سے نکاح منعقد ہو جائے گا مگر عاقدین میں سے اگر کوئی انکار کر بیٹھے تو ان کی شہادت سے نکاح ثابت نہ ہوگا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴۳...... عورت یا مرد یا دونوں کے بیٹے گواہ ہوئے نکاح ہو جائے گا مگر میاں بیوی میں سے اگر کسی نے نکاح سے انکار کر دیا تو ان لڑکوں کی گواہی اپنے باپ یا ماں کے حق میں مفید نہیں۔ مثلاً مرد کے بیٹے گواہ تھے اور عورت نکاح سے انکار کرتی ہے اب شوہر نے اپنے بیٹوں کو گواہی کے لئے پیش کیا تو ان کی گواہی اپنے باپ کے لئے نہیں مانی جائے گی اور اگر وہ دونوں گواہ دونوں کے بیٹے ہوں یا ایک ایک کا دوسرا دوسرے کا تو ان کی گواہی کسی کے لئے نہیں مانی جائے گی۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۴۴...... کسی نے اپنی بالغہ لڑکی کا نکاح اس کی اجازت سے کر دیا اور اپنے بیٹوں کو گواہ بنایا اب لڑکی کہتی ہے کہ میں نے اذن نہیں دیا اور اس کا باپ کہتا ہے دیا تو لڑکوں کی گواہی کہ اذن دیا تھا مقبول نہیں۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۴۵...... ایک شخص نے کسی سے کہا کہ میری نابالغہ لڑکی کا نکاح فلاں سے کر دے اس نے ایک گواہ کے سامنے کر دیا تو اگر لڑکی کا باپ بوقت نکاح موجود تھا نکاح ہوگیا کہ دونوں گواہ ہو جائیں گے اور باپ عاقد اور موجود نہ تھا تو نہ ہوا۔ یوہیں اگر بالغہ کا نکاح اس کی اجازت سے باپ نے ایک شخص کے سامنے پڑھایا اگر لڑکی وقت عقد موجود تھی تو ہوگیا ورنہ نہیں۔ یوہیں اگر عورت نے کسی کو اپنے نکاح کا وکیل کیا اس نے ایک شخص کے سامنے پڑھا دیا تو اگر مؤکلہ موجود ہے ہوگیا ورنہ نہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ مؤکل اگر بوقت عقد موجود ہے تو اگرچہ وکیل عقد کر رہا ہے مگر مؤکل عاقد قرار پائے گا اور وکیل گواہ مگر یہ ضرور ہے کہ گواہی دیتے وقت اگر وکیل نے کہا میں نے پڑھایا ہے تو شہادت نا مقبول ہے کہ یہ تو اپنے فعل کی شہادت ہوئی۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۴۶...... مولیٰ نے اپنی باندی یا غلام کا ایک شخص کے سامنے نکاح کیا تو اگرچہ وہ موجود ہو نکاح نہ ہوا اور اگر اسے نکاح کی اجازت دے دی پھر اس کی موجودگی میں ایک شخص کے سامنے نکاح کیا تو ہو جائے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴۷...... گواہوں کا ایجاب وقبول کے وقت ہونا شرط ہے لہٰذا اگر نکاح اجازت پر موقوف ہے اور ایجاب وقبول گواہوں کے سامنے ہوئے اور اجازت کے وقت نہ تھے ہوگیا اور اس کا عکس ہوا تو نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۸...... گواہی اسی کو نہیں کہتے جو دو شخص مجلس عقد میں مقرر کر لئے جاتے ہیں بلکہ وہ تمام حاضرین گواہ ہیں جنہوں نے ایجاب وقبول سنا اگر قابل شہادت ہوں۔

مسئلہ نمبر ۴۹...... ایک گھر میں نکاح ہوا اور یہاں گواہ نہیں دوسرے مکان میں کچھ لوگ ہیں جن کو انہوں نے گواہ نہیں بنایا مگر وہ وہاں سے سن رہے ہیں اگر وہ لوگ انہیں دیکھ بھی رہے ہوں تو ان کی گواہی مقبول ہے ورنہ نہیں (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۵۰...... عورت سے اذن لیتے وقت گواہوں کی ضرورت نہیں۔ یعنی اس وقت اگر گواہ نہ بھی ہوں اور نکاح پڑھاتے وقت ہوں تو نکاح ہو گیا البتہ اذن کے لئے گواہوں کی یوں حاجت ہے کہ اگر اس نے انکار کر دیا اور یہ کہا کہ میں نے اذن نہیں دیا تھا تو اب گواہوں سے اس کا اذن دینا ثابت کیا جائے گا۔ (عالمگیری، ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۵۱...... یہ جو تمام ہندوستان میں عام طور پر رواج ہو گیا ہے کہ عورت سے ایک شخص اذن لے کر آتا ہے جسے وکیل کہتے ہیں وہ نکاح پڑھانے والے سے کہہ دیتا ہے کہ میں فلاں کا وکیل ہوں آپ کو اجازت دیتا ہوں کہ نکاح پڑھا دیجئے۔ یہ طریقہ محض غلط ہے وکیل کو یہ اختیار نہیں کہ اس کام کے لئے دوسرے کو وکیل بنادے اگر ایسا کیا تو نکاح فضولی ہوا اجازت پر موقوف ہے۔ اجازت سے پہلے مرد و عورت ہر ایک کو توڑ دینے کا اختیار حاصل ہے بلکہ یوں چاہئے کہ جو پڑھائے وہ عورت یا اس کے ولی کا وکیل بنے خواہ یہ خود اس کے پاس جا کر وکالت حاصل کرے یا دوسرا اس کی وکالت کے لئے اذن لائے کہ فلاں بن فلاں بن فلاں کو تو نے وکیل کیا کہ وہ تیرا نکاح فلاں بن فلاں بن فلاں سے کر دے عورت کہے ہاں۔

مسئلہ نمبر ۵۲...... یہ امر بھی ضروری ہے کہ منکوحہ گواہوں کو معلوم ہو جائے یعنی یہ کہ فلاں عورت سے نکاح ہوتا ہے اس کے دو طریقے ہیں ایک یہ کہ اگر وہ مجلس عقد میں موجود ہے تو اس کی طرف نکاح پڑھانے والا اشارہ کر کے کہے کہ میں نے اس کو تیرے نکاح میں دیا اگرچہ عورت کے منہ پر نقاب پڑا ہو بس اشارہ کافی ہے اور اس صورت میں اگر اس کے یا اس کے باپ دادا کے نام میں غلطی بھی ہو جائے تو کچھ حرج نہیں کہ اشارہ کے بعد اب کسی نام وغیرہ کی ضرورت نہیں اور اشارہ کی تعیین کے مقابل کوئی تعیین نہیں۔

دوسری صورت معلوم کرنے کی یہ ہے کہ عورت اور اس کے باپ اور دادا کے نام لئے جائیں کہ فلانہ بنت فلاں بن فلاں اور اگر صرف اسی کے نام لینے سے گواہوں کو معلوم ہو جائے کہ فلانی عورت سے نکاح ہوا تو باپ دادا کے نام لینے کی ضرورت نہیں۔ پھر بھی احتیاط اس میں ہے کہ ان کے نام بھی لئے جائیں اور اس کی اصلا ضرورت نہیں کہ گواہ اسے پہچانتے ہوں بلکہ یہ جاننا کافی ہے کہ فلانی اور فلاں کی بیٹی اور فلاں کی پوتی ہے اور اس صورت میں اگر اس کے یا اس کے باپ دادا کے نام میں غلطی ہوئی تو نکاح نہ ہوا۔ اور ہماری غرض نام لینے سے یہ نہیں کہ ضرور اس کا نام ہی لیا جائے بلکہ مقصود یہ ہے کہ تعیین ہو جائے خواہ نام کے ذریعہ سے یا یوں کہ فلاں بن فلاں کی لڑکی اور اگر اس کی چند لڑکیاں ہوں تو بڑی یا منجھلی یا سنجھلی یا چھوٹی غرض معین ہو جانا ضروری ہے اور چونکہ ہندوستان میں عورتوں کا نام مجمع میں ذکر کرنا معیوب ہے۔ لہٰذا یہی پچھلا طریقہ یہاں کے حال کے مناسب ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

تنبیہ: بعض نکاح خواں کو دیکھا گیا ہے کہ رواج کی وجہ سے نام نہیں لیتے اور نام لینا ضروری بھی نہیں سمجھتے ہیں۔ لہٰذا دولہا کے کان میں چپکے سے لڑکی کا نام ذکر کر دیتے ہیں۔ پھر ان لفظوں سے ایجاب کرتے ہیں کہ فلاں کی لڑکی جس کا نام تجھے معلوم ہے میں نے اپنی وکالت سے تیرے نکاح میں دی۔ اس صورت میں اگر اس کی اور لڑکیاں بھی ہیں تو گواہوں کے سامنے تعیین نہ ہوئی یہاں تک کہ اگر یوں کہا کہ میں نے اپنی موکلہ تیرے نکاح میں دی یا جس عورت نے اپنا اختیار مجھے دے دیا ہے اسے تیرے نکاح میں دیا تو فتویٰ اس پر ہے کہ نکاح نہ ہوا۔

مسئلہ نمبر ۵۳...... ایک شخص کی دو لڑکیاں ہیں اور نکاح پڑھانے والے نے کہا کہ فلاں کی لڑکی تیرے نکاح میں دی تو ان میں اگر ایک کا نکاح ہو چکا ہے تو ہو گیا وہ جو باقی ہے وہی مراد ہے (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵۴...... وکیل نے موکلہ کے باپ کے نام میں غلطی کی اور موکلہ کی طرف اشارہ بھی نہ ہو تو نکاح نہیں ہوا۔ یونہی اگر لڑکی کے نام میں غلطی کرے جب بھی نہ ہوا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵۵...... کسی کی دو لڑکیاں ہیں۔ بڑی کا نکاح کرنا چاہتا ہے اور نام لے دیا چھوٹی کا تو چھوٹی کا نکاح ہوا اور اگر کہا بڑی لڑکی جس کا نام یہ ہے اور نام لیا چھوٹی کا تو کسی کا نہیں ہوا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵۶**.....لڑکی کے باپ نے لڑکے کے باپ سے صرف اتنے لفظ کہے کہ میں نے اپنی لڑکی کا نکاح کیا۔ لڑکے کے باپ نے کہا۔ میں نے قبول کیا تو یہ نکاح لڑکے کے باپ سے ہوا اگرچہ پیشتر سے خود لڑکے کی نسبت وغیرہ ہو چکی ہو اور یوں کہا میں نے اپنی لڑکی کا نکاح تیرے لڑکے سے کیا اس نے کہا میں نے قبول کیا تو اب لڑکے سے ہوا۔ اگرچہ اس نے یہ نہ کہا تھا کہ میں نے اپنے لڑکے کے لئے قبول کی اور اگر پہلی صورت میں یہ کہتا کہ میں نے اپنے لڑکے کے لئے قبول کی تو لڑکے ہی کا ہوتا۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵۷**.....لڑکے کے باپ نے کہا تو اپنی لڑکی کا نکاح میرے لڑکے سے کر دے۔ اس نے کہا میں نے تیرے نکاح میں دی اس نے کہا میں نے قبول کی تو اسی کا نکاح ہوا۔ اس کے لڑکے کا نہ ہوا اور ایسا بھی اب نہیں ہو سکتا کہ باپ طلاق دے کر لڑکے سے نکاح کر دے۔ کہ وہ تو ہمیشہ کے لئے لڑکے پر حرام ہو گئی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵۸**.....عورت سے اجازت لیں تو اس میں بھی زوج اور اس کے باپ دادا کا نام ذکر کر دیں کہ جہالت باقی نہ رہے۔

**مسئلہ نمبر ۵۹**.....عورت نے اذن دیا اگر اس کو دیکھا یا جانتا پہچانتا ہے تو اس کے اذن کا گواہ ہو سکتا ہے۔ یونہی اگر مکان کے اندر سے آواز آئی اور اس گھر میں وہ تنہا ہے تو بھی شہادت دے سکتا ہے اور اگر تنہا نہیں اور اذن دینے کی آواز آئی تو اگر بعد میں عورت نے کہا کہ میں نے اذن نہیں دیا تھا تو یہ گواہی نہیں دے سکتا کہ اس نے اذن دیا تھا مگر واقعی اگر اس نے اذن دے دیا تھا جب تو پوری طرح سے نکاح ہو گیا ورنہ نکاح فضولی ہوگا کہ اس کی اجازت پر موقوف رہے گا (ردالمحتار وغیرہ) سنا گیا ہے کہ بعض لڑکیاں اذن دیتے وقت کچھ نہیں بولتیں دوسری عورتیں ہوں کر دیا کرتی ہیں۔ یہ نہیں چاہیے

(4) ایجاب و قبول میں دونوں کا ایک مجلس میں ہونا تو اگر دونوں ایک مجلس میں موجود تھے ایک نے ایجاب کیا دوسرا قبول سے پہلے اٹھ کھڑا ہوا یا کوئی ایسا کام شروع کر دیا جس سے مجلس بدل جاتی ہے تو ایجاب باطل ہو گیا اب قبول کرنا بیکار ہے پھر سے ہونا چاہیے (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶۰**.....مرد نے کہا میں نے فلانی سے نکاح کیا اور وہ وہاں موجود نہ تھی اسے خبر پہنچی تو کہا میں نے قبول کیا یا عورت نے کہا میں نے اپنے کو فلاں کی زوجیت میں دیا اور وہ غائب تھا جب خبر پہنچی تو کہا میں نے قبول کیا تو دونوں صورتوں میں نکاح نہ ہوا اگرچہ جن گواہوں کے سامنے ایجاب ہوا انہیں کے سامنے قبول بھی ہوا ہو۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶۱**.....اگر ایجاب کے الفاظ خط میں لکھ کر بھیجے اور جس مجلس میں خط اس کے پاس پہنچا اس میں قبول نہ کیا بلکہ دوسری مجلس میں گواہوں کو بلا کر قبول کیا تو ہو جائے گا جبکہ وہ شرطیں پائی جائیں جو اوپر مذکور ہوئیں۔ جس کے ہاتھ خط بھیجا مرد ہو یا عورت آزاد ہو یا غیر آزاد نابالغ ہو یا بالغ صالح ہو یا فاسق۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶۲**.....کسی کی معرفت ایجاب کے الفاظ کہلا کر بھیجے۔ اس پیغام پہنچانے والے نے جس مجلس میں پیغام پہنچایا اس میں قبول نہ کیا پھر دوسری مجلس میں قاصد نے تقاضا کیا اب قبول کیا تو نکاح نہ ہوا۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۳**.....چلتے ہوئے یا جانور پر سوار جا رہے تھے اور ایجاب و قبول ہوا نکاح نہ ہوا۔ کشتی پر جا رہے تھے اور اس حالت میں ہوا تو ہو گیا۔ (ردالمحتار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۶۵**.....ایجاب کے بعد فوراً قبول کرنا شرط نہیں جبکہ مجلس نہ بدلی ہو۔ لہٰذا اگر نکاح پڑھانے والے نے ایجاب کے الفاظ کہے اور دولہا نے سکوت کیا پھر کسی کے کہنے پر قبول کیا تو ہو گیا (ردالمحتار وغیرہ)

(5) قبول ایجاب کے مخالف نہ ہو مثلاً اس نے کہا ہزار روپے مہر پر تیرے نکاح میں دی اس نے کہا نکاح تو قبول کیا اور مہر قبول نہیں کیا تو نکاح نہ ہوا اور اگر نکاح قبول کیا اور مہر کی نسبت کچھ نہ کہا تو ہزار پر نکاح ہو گیا۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۶۶**.....اگر کہا ہزار پر تیرے نکاح میں دی اس نے کہا دو ہزار پر میں نے قبول کی یا مرد نے عورت سے کہا ہزار روپے مہر پر میں

مسئلہ نمبر ۱۸......واللہ اس سے ایک دن کلام نہ کروں گا خدا کی قسم اس سے مہینہ بھر کلام نہ کروں گا خدا کی قسم اس سے سال بھر بات نہ کروں گا۔ پھر تھوڑی دیر بعد کلام کیا تو تین کفارے دے اور ایک دن کے بعد بات کی تو دو کفارے اور مہینہ بھر کے بعد کلام کیا تو ایک کفارہ اور سال بھر کے بعد کیا تو کچھ نہیں۔ قسم کھائی کہ فلاں بات میں نہ بکوں گا نہ ایک دن نہ دو دن تو یہ ایک ہی قسم ہے جس کی میعاد دو دن ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۹......دوسرے کے قسم دلانے سے قسم نہیں ہوتی۔ مثلاً کہا تمھیں خدا کی قسم یہ کام کر دو تو اس کہنے سے اس پر قسم نہ ہوئی یعنی نہ کرنے سے کفارہ لازم نہیں۔ ایک شخص کسی کے پاس گیا اس نے اٹھنا چاہا اس نے کہا خدا کی قسم نہ اٹھنا اور وہ کھڑا ہو گیا تو اس قسم کھانے والے پر کفارہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۰......ایک نے دوسرے سے کہا کہ تم فلاں کے گھر کل گئے تھے اس نے کہا ہاں پھر اس پوچھنے والے نے کہا خدا کی قسم تم گئے تھے اس نے کہا ہاں تو اس کا ہاں کہنا قسم ہے۔ ایک نے دوسرے سے کہا اگر تم نے فلاں شخص سے بات کی تو تمہاری عورت کو طلاق ہے اس نے جواب میں کہا مگر تمہاری اجازت سے تو اس کے کہنے کا مقصد یہ ہوا کہ اگر بغیر اس کی اجازت کے کلام کرے گا تو عورت کو طلاق ہے۔ لہٰذا بغیر اجازت کلام کرنے سے عورت کو طلاق ہو جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱......ایک نے دوسرے سے کہا خدا کی قسم تم یہ کام کرو گے اگر اس سے خود قسم کھانا مراد ہے تو قسم ہو گئی اور اگر قسم کھلانا مقصود ہے یا نہ خود کھانا مقصود ہے نہ کھلانا تو قسم نہیں یعنی اگر دوسرے نے اس کام کو نہ کیا تو کسی پر کفارہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۲......ایک نے دوسرے سے کہا خدا کی قسم تمھیں یہ کام کرنا ہوگا۔ خدا کی قسم تمھیں یہ کام کرنا ہوگا دوسرے نے کہا ہاں۔ اگر پہلے کا مقصود قسم کھانا ہے اور دوسرے کا بھی ہاں کہنے سے قسم کھانا مقصود ہے تو دونوں کی قسم ہو گئی اور اگر پہلے کا مقصود قسم کھلانا ہے اور دوسرے کا قسم کھانا تو دوسرے کی قسم ہو گئی اور اگر پہلے کا مقصود قسم کھلانا ہے اور دوسرے کا مقصود ہاں کہنے سے قسم کھانا نہیں بلکہ وعدہ کرنا ہے تو کسی کی قسم نہ ہوئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۳......ایک نے دوسرے سے کہا خدا کی قسم میں تمہارے یہاں دعوت میں نہیں آؤں گا تیسرے نے کہا کیا میرے یہاں بھی نہ آؤ گے اس نے کہا ہاں تو یہ ہاں کہنا بھی قسم ہے یعنی اس تیسرے کے یہاں جانے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

## کفارہ کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ وَ لٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ

(پ۲، البقرۃ: ۲۲۵)

اللہ تمھیں نہیں پکڑتا ان قسموں میں جو بے ارادہ زبان سے نکل جائیں ہاں اس پر گرفت فرماتا ہے جو کام تمہارے دلوں نے کیے اور اللہ بخشنے والا حلم والا ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے

قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ لَكُمْ تَحِلَّةَ اَيْمَانِكُمْ ۚ وَ اللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ ۚ وَ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ (پ۲۸، التحریم: ۲)

بیشک اللہ نے تمہاری قسموں کا اتار مقرر کر دیا ہے اور اللہ تمہارا مولیٰ ہے اور وہ علم و حکمت والا ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْۤ اَيْمَانِكُمْ وَ لٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ فَكَفَّارَتُهٗۤ اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ

اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِیْكُمْ اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِیْرُ رَقَبَةٍ ؕ فَمَنْ لَّمْ یَجِدْ فَصِیَامُ ثَلٰثَةِ اَیَّامٍ ؕ ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَیْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ ؕ وَاحْفَظُوْۤا اَیْمَانَكُمْ ؕ كَذٰلِكَ یُبَیِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰیٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ　(پ۷، المائدہ: ۸۹)

اللہ تمہاری غلط فہمی کی قسموں پر تم سے مواخذہ نہیں کرتا ہاں ان قسموں پر گرفت فرماتا ہے جنہیں تم نے مضبوط کیا تو ایسی قسم کا بدلہ دس مسکین کو کھانا دینا اپنے گھر والوں کو جو کھلاتے ہو اس کے اوسط میں سے یا انہیں کپڑے دینا یا ایک بردہ آزاد کرنا تو جو ان میں سے کچھ نہ پائے تو وہ تین دن کے روزے رکھے یہ بدلہ ہے تمہاری قسموں کا جب قسم کھاؤ اور اپنی قسموں کی حفاظت کرو اسی طرح اللہ تم سے اپنی آیتیں تمہارے بیان فرماتا ہے کہ کہیں تم احسان مانو　(ترجمۂ کنزالایمان)

یہ تو معلوم ہو چکا کہ قسم توڑنے سے کفارہ لازم آتا ہے۔ اب یہ معلوم کرنے کی ضرورت ہے کہ قسم توڑنے کا کفارہ کیا ہے اور اس کی کیا کیا صورتیں ہیں لہٰذا اب اس کے احکام کی تفصیل سنئے۔۔۔

**مسائل فقہیہ:** مسئلہ نمبر ۱......قسم کا کفارہ غلام آزاد کرنا یا دس مسکینوں کو کھانا کھلانا یا ان کو کپڑے پہنانا ہے۔ یعنی یہ اختیار ہے کہ ان تین باتوں میں سے جو چاہے کرے۔

مسئلہ نمبر ۲......غلام آزاد کرنے یا مساکین کو کھانا کھلانے میں ان تمام باتوں کی جو کفارۂ ظہار میں مذکور ہوئیں یہاں بھی رعایت کرے مثلاً اس قسم کا غلام آزاد کیا جائے کہ کفارہ ادا ہو اور کیسے غلام کے آزاد کرنے سے ادا نہ ہوگا اور مساکین کو دونوں وقت پیٹ بھر کر کھلانا ہوگا اور جن مساکین کو صبح کھلایا انہیں کو شام کے وقت بھی کھلائے دوسرے دس مساکین کو کھلانے سے ادا نہ ہوگا اور یہ ہو سکتا ہے کہ دسوں کو ایک ہی دن کھلائے یا ہر روز ایک ایک کو یا ایک ہی کو دس دن تک دونوں وقت کھلائے اور مساکین جن کو کھلایا ان میں کوئی بچہ نہ ہو اور کھلانے میں اباحت و تملیک دونوں صورتیں ہو سکتی ہیں اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ کھلانے کے عوض ہر مسکین کو نصف صاع گیہوں یا ایک صاع جو یا ان کی قیمت کا مالک کر دے یا دس روز تک ایک ہی مسکین کو ہر روز بقدر صدقۂ فطر دے دیا کرے یا بعض کو کھلائے اور بعض کو دے دے۔ غرض یہ کہ اس کی تمام صورتیں وہیں سے معلوم کریں فرق اتنا ہے کہ وہاں ساٹھ مسکین تھے یہاں دس ہیں۔

مسئلہ نمبر ۳......کپڑے سے وہ کپڑا مراد ہے جو اکثر بدن کو چھپا سکے اور وہ کپڑا ایسا ہو جس کو متوسط درجہ کے لوگ پہنتے ہوں اور تین مہینے سے زیادہ تک پہنا جا سکے لہٰذا اگر اتنا کپڑا دیا جو اکثر بدن کو چھپانے کے لئے کافی نہیں مثلاً صرف پاجامہ یا ٹوپی یا چھوٹا کرتا یونہی ایسا گھٹیا کپڑا دیا جسے متوسط لوگ نہ پہنتے ہوں ناکافی ہے۔ یونہی ایسا کرم کپڑا دیا جو تین ماہ تک استعمال نہ کیا جا سکتا ہو جائز نہیں۔　(درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴......کپڑے کی جو مقدار ہونی چاہئے اس کا نصف دیا اور اس کی قیمت نصف صاع گیہوں یا ایک صاع جو کے برابر ہے تو جائز ہے۔ یونہی ایک کپڑا دس مسکینوں کو دیا جو تقسیم ہو کر ہر ایک کو اتنا ملتا ہے جس کی قیمت صدقۂ فطر کے برابر ہے تو جائز ہے یونہی اگر مسکین کو پگڑی دی اور وہ کپڑا اتنا ہے جس کی مقدار مذکور ہوئی یا اس کی قیمت صدقۂ فطر کے برابر ہے تو جائز ہے ورنہ نہیں۔　(مبسوط وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۵......نیا کپڑا ہونا ضروری نہیں پرانا بھی دیا جا سکتا ہے جبکہ تین مہینے سے زیادہ تک استعمال کر سکتے ہوں اور نیا ہو مگر کمزور ہو تو جائز نہیں۔

مسئلہ نمبر ۶......عورت کو اگر کپڑا دیا تو سربند جتنے کا رومال یا دوپٹہ بھی دینا ہوگا کیونکہ اسے سر کا چھپانا بھی فرض ہے۔　(ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷......پانچ مسکینوں کو کھانا کھلایا اور پانچ کو کپڑے دے دیئے اگر کھانا کپڑے سے سستا ہے یعنی ہر مسکین کا کپڑا ایک کھانے سے زیادہ یا برابر قیمت کا ہے تو جائز ہے۔ یعنی یہ کپڑے پانچ کھانے کے قائم مقام ہو کر کل کھانا دینا قرار پائے گا اور اگر کپڑا کھانے سے ارزاں ہو تو جائز نہیں مگر جبکہ کھانے کا مساکین کو مالک کر دیا ہو تو یہ بھی جائز ہے۔ یعنی یہ کھانے پانچ مساکین کے کپڑے کے برابر ہوئے تو گویا

دسوں کو کپڑے دے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۸...... اگر مسکین کو دسوں کپڑے ایک دن میں ایک ساتھ یا متفرق طور پر دے دیے تو کفارہ ادا نہ ہوا اور دس دن میں دیے یعنی ہر روز ایک کپڑا تو ہو گیا۔ (مبسوط)

مسئلہ نمبر ۹...... مسکین کو کپڑا یا غلہ یا قیمت دی پھر وہ مسکین مر گیا اور اس کے پاس وہ چیز وارث کو پہنچی یا اس نے اسے ہبہ کر دیا اس نے اس سے وہ شے خرید لی تو ان سب صورتوں میں کفارہ صحیح ہو گیا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰...... پانچ صاع گیہوں دس مسکینوں کے سامنے رکھ دیے انہوں نے لوٹ لئے تو صرف ایک مسکین کو دینا قرار پائے گا۔
(عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۱...... کفارہ ادا ہونے کے لئے نیت شرط ہے بغیر نیت ادا نہ ہوگا۔ ہاں اگر وہ شے جو مسکین کو دی اور دیتے وقت نیت نہ کی مگر وہ چیز ابھی مسکین کے پاس موجود ہے اور اب نیت کر لی تو ادا ہو گیا جیسا کہ زکوۃ میں فقیر کو دینے کے بعد نیت کرنے میں یہی شرط ہے کہ وہ چیز فقیر کے پاس باقی ہو تو نیت کام کرے گی ورنہ نہیں۔ (طحطاوی)

مسئلہ نمبر ۱۲...... اگر کسی نے کفارہ میں غلام بھی آزاد کیا اور مساکین کو کھانا بھی کھلایا اور کپڑے بھی دیے خواہ ایک ہی وقت میں یہ سب کام ہوئے یا آگے پیچھے تو جس کی قیمت زیادہ ہے وہ کفارہ قرار پائے گا اور اگر کفارہ ادا ہی نہیں تو صرف اس کا مواخذہ ہوگا جو کم قیمت ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... گیہوں، جو، کھجور، منقی کے علاوہ اگر کوئی دوسرا غلہ دینا چاہے تو آدھے صاع گیہوں یا ایک صاع جو کی قیمت کا ہونا ضروری ہے۔ اس میں آدھا صاع یا ایک صاع ہونے کا اعتبار نہیں۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۴...... رمضان میں اگر کفارہ کا کھانا کھلانا چاہتا ہے تو شام و سحر دونوں وقت کھلائے یا ایک مسکین کو بیس دن شام کا کھانا کھلائے۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۵...... اگر غلام آزاد کرنے یا دس مسکین کو کھانا یا کپڑے دینے پر قادر نہ ہو تو پے در پے تین روزے رکھے۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر ۱۶...... عاجز ہونا اس وقت کا معتبر ہے جب کفارہ ادا کرنا چاہتا ہے مثلاً جس وقت قسم توڑی تھی اس وقت مالدار تھا مگر کفارہ ادا کرنے کے وقت محتاج ہے تو روزہ سے کفارہ ادا کر سکتا ہے اور اگر توڑنے کے وقت مفلس تھا اور اب مالدار ہے تو روزے سے نہیں ادا کر سکتا۔ (جوہرہ وغیرہا)

مسئلہ نمبر ۱۷...... اپنا تمام مال ہبہ کر دیا اور قبضہ بھی دے دیا اس کے بعد کفارہ کے روزے رکھے پھر ہبہ سے رجوع کی تو کفارہ ادا ہو گیا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... جب غلام اپنی ملک میں ہے یا اتنا مال رکھتا ہے کہ مساکین کو کھانا یا کپڑے دے سکے اگرچہ خود قرضدار یا مدیون ہو تو جائز نہیں یعنی ایسی حالت میں روزے سے کفارہ ادا نہ ہوگا۔ ہاں اگر قرض اور دین ادا کرنے کے بعد کفارہ کے روزے رکھے تو ہو جائے گا اور مبسوط میں امام سرخسی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر کل مال دین میں مستغرق ہو تو دین ادا کرنے سے پہلے بھی روزہ سے کفارہ ادا کر سکتا ہے اور اگر غلام ملک میں ہے مگر اس کی احتیاج ہے تو روزہ سے کفارہ ادا نہ ہوگا۔ (جوہرہ)

مسئلہ نمبر ۱۹...... ایک ساتھ تین روزے نہ رکھے یعنی درمیان میں فاصلہ کر دیا تو کفارہ ادا نہ ہوا۔ اگرچہ کسی مجبوری کے سبب ناغہ ہوا ہو یہاں تک کہ عورت کو اگر حیض آ گیا تو پہلے کے روزے کا اعتبار نہ ہوگا یعنی اب پاک ہونے کے بعد لگاتار تین روزے رکھے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۰...... روزوں سے کفارہ ادا ہونے کے لئے یہ بھی شرط ہے کہ ختم تک مال پر قدرت نہ ہو۔ یعنی مثلاً اگر دو روزے رکھنے کے بعد اتنا مال مل گیا کہ کفارہ ادا کرے تو اب روزوں سے نہیں ہو سکتا بلکہ اگر تیسرا روزہ بھی رکھ لیا ہے اور غروب آفتاب سے پہلے مال پر قادر ہو گیا تو

روزے کافی ہیں اگرچہ مال پر قادر ہوا یوں ہوا کہ اس کے مورث کا انتقال ہو گیا اور اس کو اتنا ترکہ ملے گا جو کفارہ کے لئے کافی ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۱......** کفارہ کا روزہ رکھا تھا اور افطار سے پہلے مال پر قادر ہو گیا تو اس روزے کا پورا کرنا ضروری نہیں ہاں بہتر پورا کرنا ہے اور توڑ دے تو قضا ضروری نہیں۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۲......** اپنی ملک میں مال تھا مگر اسے معلوم نہیں یا بھول گیا ہے اور کفارہ میں روزے رکھے بعد میں یاد آیا تو کفارہ ادا نہ ہوا۔ یوہیں اگر مورث مر گیا اور اسے اس کے مرنے کی خبر نہیں اور کفارہ میں روزے رکھے بعد میں اس کا مرنا معلوم ہوا تو کفارہ مال سے ادا کرے۔ (درمختار وردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۳......** اس کے پاس خود اس وقت مال نہیں ہے مگر اس کا اوروں پر دین ہے تو اگر وصول کر سکتا ہے وصول کر کے کفارہ ادا کرے روزے کافی ہیں۔ یوہیں اگر عورت کے پاس مال نہیں ہے مگر شوہر پر دین مہر باقی ہے اور شوہر دین مہر دینے پر قادر ہے یعنی اگر عورت لینا چاہے تو لے سکتی ہے تو روزوں سے کفارہ نہ ہوگا اور اس کی ملک میں مال ہے مگر غائب ہے یہاں موجود نہیں ہے تو روزوں سے کفارہ ہو سکتا ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۴......** عورت مال سے کفارہ ادا کرنے سے عاجز ہو اور روزہ رکھنا چاہتی ہو تو شوہر اسے روزہ رکھنے سے روک سکتا ہے۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۲۵......** ان روزوں میں رات سے نیت شرط ہے اور یہ بھی ضروری ہے کہ کفارہ کی نیت سے ہوں مطلق روزہ کی نیت کافی نہیں۔ (مبسوط)

**مسئلہ نمبر ۲۶......** قسم کے دو کفارے اس کے ذمہ تھے اس نے چھ روزے رکھ لئے اور یہ معین نہ کیا کہ یہ تین فلاں کے ہیں اور یہ تین فلاں کے تو دونوں کفارے ادا ہو گئے اور اگر دونوں کفاروں میں ہر مسکین کو بقدر صدقہ فطر کے برابر دیا یا دو کپڑے دیئے تو ایک ہی کفارہ ادا ہوا۔ (مبسوط)

**مسئلہ نمبر ۲۷......** اس کے ذمہ دو کفارے تھے اور تنگدست تھا ایک کفارہ میں کھانا کھلا سکتا ہے اس نے پہلے تین روزے رکھ لئے پھر دوسرے کفارہ کے لئے کھانا کھلایا تو روزے پھر سے رکھے کہ کھلانے پر قادر تھا اس وقت روزوں سے کفارہ ادا کرنا جائز نہ تھا۔ (مبسوط)

**مسئلہ نمبر ۲۸......** دو کفارے تھے ایک کے لئے کھانا کھلایا اور ایک کے لئے کپڑے دیئے اور معین نہ کیا تو دونوں ادا ہو گئے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۹......** پانچ مسکین کو کھانا کھلایا اب خود محتاج ہو گیا کہ باقی کو نہیں کھلا سکتا تو وہی تین روزے رکھ لے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۰......** اس کے ذمہ قسم کا کفارہ ہے اور محتاج ہے کہ نہ کھانا دے سکتا ہے نہ کپڑا اور یہ شخص اتنا بوڑھا ہے کہ نہ اب روزہ رکھ سکتا ہے نہ آئندہ روزہ رکھنے کی امید ہے تو اگر کوئی اپنی طرف سے دس مسکین کو کھانا کھلا دے یعنی اس کی اجازت سے کفارہ ادا ہو جائے گا یہ نہیں ہو سکتا کہ اس کے ذمہ چونکہ تین روزے ہیں تو ہر روزے کے بدلے ایک مسکین کو کھانا کھلا دے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۱......** مر جانے سے قسم کا کفارہ ساقط نہ ہوگا یعنی اس پر لازم ہے کہ وصیت کر جائے اور تہائی مال سے کفارہ ادا کرنا وارثوں پر لازم ہوگا اور اس نے خود وصیت نہ کی اور وارث دینا چاہتا ہے تو دے سکتا ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۲......** قسم توڑنے سے پہلے کفارہ نہیں اور دیا تو ادا نہ ہوا یعنی اگر کفارہ دینے کے بعد قسم توڑی تو اب پھر دے کہ جو پہلے دیا ہے وہ کفارہ نہیں مگر فقیر سے دیئے ہوئے کو واپس نہیں لے سکتا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۳......** کفارہ انہیں مساکین کو دے سکتا ہے جن کو زکوۃ دے سکتا ہے یعنی اپنے باپ ماں اولاد وغیرہم کو جن کو زکوۃ نہیں دے سکتا کفارہ بھی نہیں دے سکتا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۴......** کفارہ قسم کی قیمت مسجد میں صرف نہیں کر سکتا نہ مردہ کے کفن میں لگا سکتا ہے یعنی جہاں جہاں زکوۃ نہیں خرچ کر سکتا وہاں کفارہ کی قیمت نہیں دی جا سکتی۔ (عالمگیری)

# منت کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے

وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ (پ۳ البقرۃ:۲۷۰)

اور تم جو خرچ کرو یا منت مانو اللہ کو اس کی خبر ہے اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں (ترجمہ کنزالایمان)

اور فرماتا ہے

يُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ وَيَخَافُوْنَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ مُسْتَطِيْرًا (پ۲۹ الدھر:۷)

نیک لوگ وہ ہیں جو اپنی منت پوری کرتے ہیں اور اس دن سے ڈرتے ہیں جس کی برائی پھیلی ہوئی ہے (ترجمہ کنزالایمان)

حدیث ۱...... امام بخاری و امام احمد و حاکم رحمہم اللہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو یہ منت مانے اللہ عزوجل کی اطاعت کرے گا تو اس کی اطاعت کرے یعنی منت پوری کرے اور جو نافرمانی کرنے کی منت مانے تو اس کی نافرمانی نہ کرے یعنی اس منت کو پورا نہ کرے۔

حدیث ۲...... صحیح مسلم شریف میں عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے مروی کہ حضور ﷺ نے فرمایا اس منت کو پورا نہ کرے جو اللہ عزوجل کی نافرمانی کے متعلق ہو اور نہ اس کو جس کا بندہ مالک نہیں۔

حدیث ۳...... ابو داؤد رحمۃ اللہ علیہ ثابت بن ضحاک رضی اللہ عنہ سے راوی کہتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں منت مانی تھی کہ بوانہ میں ایک اونٹ کی قربانی کرے گا حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس نے دریافت کیا ارشاد فرمایا کیا وہاں جاہلیت کے بتوں میں کوئی بت ہے جس کی پرستش کی جاتی ہے؟ لوگوں نے عرض کی نہیں ارشاد فرمایا جاہلیت کی عیدوں میں سے کوئی عید ہے؟ لوگوں نے عرض کی نہیں، ارشاد فرمایا اپنی منت پوری کرو اس لئے کہ معصیت کے متعلق جو منت ہے اس کو پورا نہ کیا جائے اور نہ وہ منت جس کا انسان مالک نہیں۔

حدیث ۴...... نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ منت دو قسم کی ہے جس نے اطاعت کی منت مانی وہ اللہ عزوجل کے لئے ہے اور اسے پورا کیا جائے اور جس نے گناہ کرنے کی منت مانی وہ شیطان کے سبب سے ہے اور اسے پورا نہ کیا جائے۔

حدیث ۵...... صحیح بخاری شریف میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ حضور اقدس ﷺ خطبہ فرما رہے تھے کہ ایک شخص کو کھڑا ہوا دیکھا اس کے متعلق دریافت کیا تو لوگوں نے عرض کی یہ ابو اسرائیل ہے اس نے منت مانی ہے کہ کھڑا رہے گا بیٹھے گا نہیں اور اپنے اوپر سایہ نہ کرے گا اور کلام نہ کرے گا اور روزہ رکھے گا۔ ارشاد فرمایا کہ اسے حکم کرو کہ کلام کرے اور سایہ میں بیٹھے اور اپنے روزہ کو پورا کرے۔

حدیث ۶...... ابو داؤد و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ گناہ کی منت نہیں (یعنی اس کا پورا کرنا نہیں) اور اس کا کفارہ وہی ہے جو قسم کا کفارہ ہے۔

حدیث ۷...... ابو داؤد و ابن ماجہ رحمہما اللہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے کوئی منت مانی اور اسے ذکر نہ کیا (یعنی فقط اتنا کہا کہ مجھ پر نذر ہے اور کسی چیز کو معین نہ کیا مثلاً یہ نہ کہا کہ اتنے روزے رکھوں گا یا اتنی نماز پڑھوں گا یا اتنے فقیروں کو کھلاؤں گا وغیرہ وغیرہ) تو اس کا کفارہ قسم کا کفارہ ہے اور جس نے گناہ کی منت مانی تو اس کا کفارہ ہے اور جس نے ایسی منت مانی جس کی طاقت نہیں رکھتا تو اس کا کفارہ قسم کا کفارہ ہے اور جس نے ایسی منت مانی جس کی طاقت رکھتا ہے تو اسے پورا کرے۔

حدیث ۸ ...... صحاح ستہ میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی ﷺ سے فتویٰ پوچھا کہ ان کی ماں کے ذمہ منت تھی اور پوری کرنے سے پہلے انتقال ہوگیا۔ حضور ﷺ نے فتویٰ دیا کہ یہ اسے پورا کریں۔

حدیث ۹ ...... ابوداؤد و دارمی رحمہما اللہ جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے فتح مکہ کے دن حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے منت مانی تھی کہ اگر اللہ عزوجل آپ کے لئے مکہ کو فتح کرے گا تو میں بیت المقدس میں دو رکعت نماز پڑھوں گا۔ انہوں نے ارشاد فرمایا کہ یہیں پڑھ لو۔ دوبارہ پھر اس نے وہی سوال کیا فرمایا کہ یہیں پڑھ لو۔ پھر سوال کا اعادہ کیا حضور ﷺ نے جواب دیا اب تم جو چاہو کرو۔

حدیث ۱۰ ...... ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بہن نے منت مانی تھی کہ پیدل حج کرنے جائیں گی اور اس میں اس کی طاقت نہ تھی حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تیری بہن کی تکلیف سے اللہ عزوجل کو کیا فائدہ ہے وہ سواری پر حج کرے اور قسم کا کفارہ دے دے۔

حدیث ۱۱ ...... رزین رحمۃ اللہ علیہ نے محمد بن منتشر رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی کہ ایک شخص نے یہ منت مانی تھی کہ اگر خدا نے دشمن سے نجات دی تو میں اپنے کو قربان کردوں گا۔ یہ سوال حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس پیش ہوا انہوں نے فرمایا کہ مسروق رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھو مسروق رحمۃ اللہ علیہ سے دریافت کیا تو یہ جواب دیا کہ اپنے کو ذبح نہ کر اس لئے کہ اگر تو مومن ہے تو مومن کو قتل کرنا لازم آئے گا اور اگر تو کافر ہے تو جہنم کو جانے میں جلدی کیوں کرتا ہے ایک مینڈھا حاضر کر ذبح کرکے مساکین کو دے دے۔

**مسائل فقہیہ:** چونکہ منت کی بعض صورتوں میں بھی کفارہ ہوتا ہے اس لئے اسے یہاں ذکر کیا جاتا ہے اس کے بعد قسم کی باقی صورتیں بیان کی جائیں گی اور اس بیان میں جہاں کفارہ کہا جائے گا اس سے وہی کفارہ مراد ہے جو قسم توڑنے میں ہوتا ہے روزہ کے بیان میں ہم نے منت کی شرطیں لکھ دی ہیں ان شرطوں کو وہاں سے معلوم کرلیں۔

**مسئلہ نمبر ۱** ...... منت کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ اس کے کرنے کو کسی چیز کے ہونے پر موقوف رکھے مثلاً میرا فلاں کام ہو جائے تو میں روزہ رکھوں گا یا خیرات کروں گا۔ دوم یہ کہ ایسا نہ ہو مثلاً مجھ پر اللہ عزوجل کے لئے اتنے روزے رکھنے ہیں یا میں نے اتنے روزوں کی منت مانی پہلی صورت میں یعنی جس میں کسی شے کے ہونے پر اس کام کو معلق کیا ہو اس کی دو صورتیں ہیں اگر ایسی چیز پر معلق کیا کہ اس کے ہونے کی خواہش ہے مثلاً اگر میرا لڑکا تندرست ہو جائے یا پردیس سے آجائے یا میں روزگار سے لگ جاؤں تو اتنے روزے رکھوں گا یا اتنا خیرات کروں گا۔ ایسی صورت میں جب شرط پائی گئی یعنی بیمار اچھا ہوگیا یا لڑکا پردیس سے آگیا یا روزگار لگ گیا تو اتنے روزے رکھنا یا خیرات کرنا ضروری ہے یہ نہیں ہوسکتا کہ یہ کام نہ کرے اور اس کے عوض میں کفارہ دے دے۔ اگر ایسی شرط پر معلق کیا جس کا ہونا نہیں چاہتا ہے مثلاً اگر میں تم سے بات کروں یا تمہارے گھر آؤں تو مجھ پر اتنے روزے ہیں کہ اس کا مقصد یہ ہے کہ میں تمہارے یہاں نہیں آؤں گا۔ تم سے بات نہ کروں گا ایسی صورت میں اگر شرط پائی گئی یعنی اس کے یہاں گیا یا اس سے بات کی تو اختیار ہے کہ جتنے روزے کہے تھے وہ روزے رکھ لے یا کفارہ دے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲** ...... منت میں ایسی شرط ذکر کی جس کا کرنا گناہ ہے اور وہ شخص بدکار ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کا مقصد اس گناہ کے کرنے کا ہے اور پھر اس گناہ کو کرلیا تو منت پورا کرنا ضروری ہے اور وہ شخص نیک بخت ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ منت اس گناہ سے بچنے کے لئے ہے مگر وہ گناہ اس سے ہوگیا تو اختیار ہے کہ منت پوری کرے یا کفارہ دے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳** ...... جس منت میں شرط ہو اس کا حکم تو معلوم ہو چکا کہ ایک صورت میں منت پوری کرنا ہے اور ایک صورت میں اختیار ہے کہ منت پوری کرے یا کفارہ دے اور اگر شرط کا ذکر نہ ہو تو منت کا پورا کرنا ضروری ہے۔ حج یا عمرہ یا روزہ یا نماز یا خیرات یا اعتکاف جس کی منت

مانی ہو وہ کرے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴:** منت میں اگر ایسی کسی چیز کو معین نہ کیا مثلاً کہا اگر میرا یہ کام ہو جائے تو مجھ پر منت ہے یہ نہیں کہا کہ نماز یا روزہ یا حج وغیرہ تو اگر دل میں کسی چیز کو معین کیا ہو تو جو نیت کی وہ کرے اور اگر دل میں بھی کچھ مقرر نہ کیا تو کفارہ دے۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۵:** منت مانی اور زبان سے منت کو معین نہ کیا مگر دل میں روزے کا ارادہ ہے تو جتنے روزوں کا ارادہ ہے اتنے رکھ لے اور اگر روزہ کا ارادہ ہے مگر یہ مقرر نہ کیا کہ کتنے روزے تو تین روزے رکھے اور صدقہ کی نیت اور مقرر نہ کی تو دس مساکین کو بقدر صدقۂ فطر کے دے۔ یونہی اگر فقیروں کو کھلانے کی نیت مانی تو جتنے فقیروں کو کھلانے کی نیت تھی انھیں کو کھلائے اور تعداد اس وقت دل میں بھی نہ ہو تو دس فقیروں کو کھلائے اور دونوں وقت کھلانے کی نیت تھی تو دونوں وقت کھلائے اور ایک وقت کا ارادہ ہے تو ایک وقت اور کچھ ارادہ نہ ہو تو دونوں وقت کھلائے یا صدقۂ فطر کی مقدار ان کو دے اور فقیر کو کھلانے کی منت مانی تو ایک فقیر کو کھلائے یا صدقۂ فطر کی مقدار دیدے۔ (بحر، عالمگیری وغیرہما)

**مسئلہ نمبر ۶:** یہ منت مانی کہ اگر بیمار اچھا ہو جائے تو میں ان لوگوں کو کھانا کھلاؤں گا اور وہ لوگ مالدار ہوں تو منت صحیح نہیں یعنی اس کا پورا کرنا اس پر ضروری نہیں۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۷:** نماز پڑھنے کی منت مانی اور رکعتوں کو معین نہ کیا تو دو رکعت پڑھنی ضروری ہے اور ایک یا آدھی رکعت کی منت مانی جب بھی دو رکعت پڑھنی ضروری ہے اور تین رکعت کی منت ہے تو چار پڑھے اور پانچ کی تو چھ پڑھے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۸:** بے وضو نماز پڑھنے کی منت مانی تو صحیح نہ ہوئی اور بغیر قرأت یا ننگے نماز پڑھنے کی منت مانی تو منت صحیح ہے قرأت کے ساتھ اور کپڑا پہن کر نماز پڑھے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹:** آدھی رکعت ظہر کی منت مانی تو آدھی واجب نہ ہوئی بلکہ چاروں پڑھنی پڑیں گی اور اگر کہا کہ مجھے اللہ عزوجل دو سو روپے دے دے تو مجھ پر ان کے دس روپے زکوۃ ہے تو دس روپے زکوۃ کے فرض نہ ہوں گے بلکہ وہی پانچ ہی فرض رہیں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۰:** سو روپے خیرات کی منت مانی اور اس وقت اتنے نہیں ہیں تو جتنے ہیں اتنے ہی کی خیرات واجب ہے ہاں اگر اس کے پاس اسباب ہے کہ بیچے تو سو ہو جائیں گے تو سو روپے کی خیرات ضروری ہے اور اسباب بیچنے پر بھی سو نہ ہوں گے تو جو کچھ نقد ہے وہ اور تمام سامان کی جو کچھ قیمت ہو وہ سب خیرات کر دے منت پوری ہو گئی اور اگر اس کے پاس کچھ نہ ہو تو کچھ واجب نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۱:** یہ منت مانی کہ جمعہ کے دن اتنے روپے فلاں فقیر کو خیرات کروں گا اور جمعرات ہی کو خیرات کر دیئے یا اس کے سوا کسی دوسرے فقیر کو دیدیئے منت پوری ہو گئی یعنی اسی فقیر کو دینا ضروری نہیں نہ جمعہ کے دن دینا ضروری۔ یونہی اگر مکہ معظمہ یا مدینہ طیبہ کے فقرا پر خیرات کرنے کی منت مانی تو وہیں کے فقرا کو دینا ضرور نہیں بلکہ یہاں خیرات کر دینے سے بھی منت پوری ہو جائے گی۔ یونہی اگر منت میں کہا یہ روپے فقیروں پر خیرات کروں گا تو خاص انھیں روپوں کو خیرات کرنا ضرور نہیں اتنے ہی دوسرے روپے دیدیے منت پوری ہو جائے گی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۲:** جمعہ کے دن نماز پڑھنے کی منت مانی اور جمعرات کو پڑھ لی منت پوری ہو گئی یعنی جس منت میں شرط نہ ہو اس میں وقت کی تعیین کا اعتبار نہیں جو وقت مقرر کیا ہے اس سے پہلے بھی ادا کر سکتا ہے اور جس میں شرط ہے اس میں ضروری ہے کہ شرط پائی جائے بغیر شرط پائی جانے کے ادا کیا تو منت پوری نہ ہوئی۔ شرط پائی جانے پر پھر کرنا پڑے گا مثلاً کہا کہ اگر بیمار اچھا ہو جائے تو دس روپے خیرات کروں گا اور اچھا ہونے سے پہلے ہی خیرات کر دیے تو منت پوری نہ ہوئی اچھے ہونے کے بعد پھر کرنا پڑے گا باقی جگہ اور روپے اور فقیروں کی تخصیص دونوں میں بیکار ہے خواہ شرط ہو یا نہ ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۳:** اگر میرا یہ کام ہو جائے تو دس روپے کی روٹی خیرات کروں گا تو روٹیوں کو خیرات کرنا لازم نہیں یعنی کوئی دوسری چیز

تل وغیرہ دس روپے کا خیرات کر سکتا ہے اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ دس روپے نقد دیدے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۴...... دس روپے مسکین پر خیرات کرنے کی منت مانی اور ایک فقیر کو دسوں روپے دیدیئے منت پوری ہوگئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... یہ کہا کہ مجھ پر اللہ عزوجل کے لئے دس مسکین کا کھانا ہے تو اگر دس مسکین کو دینے کی نیت نہ ہو تو اتنا کھانا جو دس مسکین کے لئے کافی ہو ایک مسکین کو دیدینے سے منت پوری ہو جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۶...... اونٹ یا گائے ذبح کر کے اس کے گوشت کو خیرات کرنے کی منت مانی اور اس کی جگہ سات بکریاں ذبح کر کے گوشت خیرات کر دیا منت پوری ہوگئی اور یہ گوشت مالداروں کو نہیں دے سکتا دے گا تو خیرات کرنا پڑے گا ورنہ منت پوری نہ ہوگی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷...... اپنی اولاد کو ذبح کرنے کی منت مانی تو ایک بکری ذبح کر دے منت پوری ہو جائے گی اور اگر بیٹے کو مار ڈالنے کی منت مانی تو منت صحیح نہ ہوئی اور اگر خود اپنے کو یا اپنے باپ، ماں، دادا، دادی یا غلام کو ذبح کرنے کی منت مانی تو یہ منت نہ ہوئی اس کے ذمہ کچھ لازم نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸...... مسجد میں چراغ جلانے یا طاق بھرنے یا فلاں بزرگ کے مزار پر چادر چڑھانے یا گیارھویں کی نیاز دلانے یا غوث اعظم یا شاہ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ کا توشہ کرنے یا حضرت جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا کونڈا کرنے یا محرم کی نیاز یا شربت یا سبیل لگانے یا میلاد شریف کرنے کی منت مانی تو یہ شرعی منت نہیں مگر یہ کام منع نہیں ہے کرے تو اچھا ہے ہاں البتہ اس کا خیال رہے کہ کوئی بات خلاف شرع اس کے ساتھ نہ ملائے مثلاً طاق بھرنے میں رت جگا ہوتا ہے جس میں کنبہ اور رشتہ کی عورتیں اکٹھا ہو کر گاتی بجاتی ہیں کہ یہ حرام ہے یا چادر چڑھانے کے لئے بعض لوگ تاشے باجے کے ساتھ جاتے ہیں یہ ناجائز ہے یا مسجد میں چراغ جلانے میں بعض لوگ آٹے کا چراغ جلاتے ہیں یہ خواہ مخواہ مال ضائع کرنا ہے اور ناجائز ہے مٹی کا چراغ کافی ہے اور گھی کی بھی ضرورت نہیں مقصود روشنی ہے وہ تیل سے حاصل ہے۔ رہا یہ کہ میلاد شریف میں فرش و روشنی کا اچھا انتظام کرنا اور مٹھائی تقسیم کرنا یا لوگوں کو بلاوا دینا اور اس کے لئے تاریخ مقرر کرنا اور پڑھنے والوں کا خوش الحانی سے پڑھنا یہ سب باتیں جائز ہیں البتہ غلط اور جھوٹی روایتوں کا پڑھنا منع ہے پڑھنے والے اور سننے والے دونوں گنہگار ہوں گے۔

مسئلہ نمبر ۱۹...... علم اور تعزیہ بنانے اور پیک بنانے اور محرم میں بچوں کو فقیر بنانے اور بدھی پہنانے اور مرثیہ کی مجلس پڑھنے اور تعزیوں پر نیاز دلوانے وغیرہ خرافات جو روافض اور تعزیہ دار لوگ کرتے ہیں ان کی منت سخت جہالت ہے ایسی منت ماننی نہ چاہیے اور مانی ہو تو پوری نہ کرے اور ان سب سے بڑھ کر شیخ سدو کا مرغا اور کڑاہی ہے۔

مسئلہ نمبر ۲۰...... بعض جاہل عورتیں لڑکوں کے کان ناک چھدوانے اور بچوں کو چوٹیاں رکھنے کی منت مانتی ہیں یا اور طرح طرح کی ایسی منتیں ہیں جن کا جواز کسی طرح ثابت نہیں اولاً ایسی واہیات منتوں سے بچیں اور مانی ہو تو پوری نہ کریں اور شریعت کے معاملہ میں اپنے لغو خیالات کو دخل نہ دیں نہ یہ کہ ہمارے بڑے بوڑھے یونہی کرتے چلے آئے ہیں اور یہ پوری نہ کریں تو بچہ مر جائے گا بچہ مرنے والا ہوگا تو یہ ناجائز منتیں بچا نہ لیں گی۔ منت ماننا ہو تو نیک کام نماز، روزہ، خیرات، درود شریف، کلمہ شریف، قرآن مجید پڑھنے اور فقیروں کو کھانا دینے، کپڑا پہنانے وغیرہ کی منت مانو اور اپنے یہاں کے کسی سنی عالم سے دریافت بھی کر لو کہ یہ منت ٹھیک ہے یا نہیں۔ وہابی سے نہ پوچھنا کہ وہ گمراہ بے دین ہے وہ صحیح مسئلہ نہ بتائے گا بلکہ ایچ پیچ سے جائز امر کو ناجائز کہہ دے گا۔

مسئلہ نمبر ۲۱...... منت یا قسم میں ان شاء اللہ کہا تو اس قسم کا پورا کرنا واجب نہیں بشرطیکہ ان شاء اللہ کا لفظ اس کلام سے متصل ہو اور اگر فاصلہ ہو گیا مثلاً قسم کھا کر چپ ہو گیا یا درمیان میں کچھ اور بات کی پھر ان شاء اللہ کہا تو قسم باطل نہ ہوئی۔ یونہی ہر وہ کام جو کلام کرنے سے ہوتا ہے مثلاً طلاق، اقرار وغیرہ یہ سب ان شاء اللہ کہہ دینے سے باطل ہو جاتے ہیں ہاں اگر یوں کہا کہ میری فلاں چیز اگر خدا چاہے تو بیع ہو تو یہاں اس کو بیچنے کا

اختیار رہے گا اور وکالت صحیح ہے یا یوں کہا کہ میرے مرنے کے بعد اتنا مال خیرات کر دینا تو وصیت صحیح ہے اور جو کام دل سے متعلق ہیں وہ باطل نہیں ہوتے مثلاً نیت کی کہ کل ان شاء اللہ روزہ رکھوں گا تو یہ نیت درست ہے۔ (درمختار)

## مکان میں جانے اور رہنے وغیرہ کے متعلق قسم کا بیان

یہاں ایک قاعدہ یاد رکھنا چاہیے جس کا قسم میں ہر جگہ لحاظ ضروری ہے وہ یہ کہ قسم کے تمام الفاظ سے وہ معنی لئے جائیں گے جن میں اہل عرف استعمال کرتے ہوں مثلاً کسی نے قسم کھائی کہ کسی مکان میں نہیں جائے گا اور مسجد میں یا کعبۂ معظمہ میں گیا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ یہ بھی مکان ہیں۔ یونہی حمام میں جانے سے بھی قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱...... قسم میں الفاظ کا لحاظ ہوگا۔ اس کا لحاظ نہ ہوگا کہ اس قسم سے غرض کیا ہے یعنی ان لفظوں کے بول چال میں جو معنی ہیں وہ مراد لئے جائیں گے۔ قسم کھانے والے کی نیت اور مقصد کا اعتبار نہ ہوگا مثلاً قسم کھائی کہ فلاں کے لئے ایک پیسے کی چیز نہیں خریدوں گا اور روپیہ کی خریدی تو قسم نہیں ٹوٹی حالانکہ اس کلام سے مقصد یہ ہوا کرتا ہے کہ نہ پیسے کی خریدوں گا نہ روپیہ کی مگر چونکہ لفظ سے یہ نہیں سمجھا جاتا لہٰذا اس کا اعتبار نہیں یا قسم کھائی کہ دروازہ سے باہر نہیں جاؤں گا اور دیوار کود کر یا سیڑھی لگا کر باہر چلا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ اس سے مراد یہ ہے کہ گھر سے باہر نہ جاؤں گا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... قسم کھائی کہ اس گھر میں نہ جاؤں گا پھر وہ مکان بالکل گر گیا اب اس میں گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یونہی اگر گرنے کے بعد پھر عمارت بنائی گئی اور اب گیا جب بھی قسم نہیں ٹوٹی اور اگر صرف چھت گر گئی ہے دیواریں بدستور باقی ہیں تو قسم ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳...... قسم کھائی کہ اس مسجد میں نہیں جاؤں گا پھر وہ مسجد شہید ہوگئی اور گیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ یونہی اگر گرنے کے بعد پھر سے بنی تو جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴...... قسم کھائی کہ اس مسجد میں نہ جاؤں گا اور اس مسجد میں کچھ اضافہ کیا گیا اور یہ شخص اس حصہ میں گیا جو اب بڑھایا گیا ہے تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر یہ کہا کہ فلاں محلہ کی مسجد میں نہ جاؤں یا وہ مسجد جن لوگوں کے نام سے مشہور ہے اس نام کا ذکر کیا تو اس حصہ میں جو بڑھایا گیا ہے جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۵...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہیں جائے گا اور وہ مکان بڑھایا گیا تو اس حصہ میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اگر یہ کہا کہ فلاں کے مکان میں نہیں جائے گا تو ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہ جاؤں گا پھر اس مکان کی چھت یا دیوار پر کسی دوسرے مکان پر سے یا سیڑھی لگا کر چڑھ گیا تو قسم نہیں ٹوٹی کہ بول چال میں اسے مکان میں جانا نہیں کہیں گے۔ یونہی اگر مکان کے باہر درخت ہے اس پر چڑھا اور جس شاخ پر ہے وہ اس مکان کی سیدھ میں ہے کہ اگر گرے تو اس مکان میں گرے گا تو اس شاخ پر چڑھنے سے بھی قسم نہیں ٹوٹی۔ یونہی کسی مسجد میں نہ جانے کی قسم کھائی اور اس کی دیوار یا چھت پر چڑھا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہیں جاؤں گا اور اس کے نیچے تہ خانہ ہے جس سے گھر والے نفع اٹھاتے ہیں تو تہ خانہ میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸...... دو مکان ہیں اور ان دونوں پر ایک بالاخانہ ہے اگر بالاخانہ کا راستہ اس مکان سے ہو تو اس میں شمار ہوگا اور اگر راستہ دوسرے مکان سے ہے تو اس میں شمار کیا جائے گا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹...... مکان میں نہ جانے کی قسم کھائی تو جس طرح بھی اس مکان میں جائے قسم ٹوٹ جائے گی خواہ دروازے سے داخل ہوا یا

سیڑھی لگا کر دیوار سے اترے اور اگر قسم کھائی کہ دروازہ سے نہیں جائے گا تو سیڑھی لگا کر دیوار سے اترنے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر کسی جانب سے دیوار ٹوٹ گئی ہے وہاں سے مکان کے اندر گیا جب بھی قسم نہیں ٹوٹی۔ ہاں اگر دروازہ بنانے کے لئے دیوار توڑی گئی اس میں سے گیا تو ٹوٹ گئی۔ اگر یوں قسم کھائی کہ اس دروازے سے نہ جائے گا تو جو دروازہ بعد میں بنا یا پہلے ہی سے کوئی دوسرا دروازہ تھا اس سے گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار، طحطاوی)

مسئلہ نمبر ۱۰..... قسم کھائی کہ مکان میں نہ جائے گا اور اس کی چوکھٹ پر کھڑا ہوا اگر وہ چوکھٹ اس طرح ہے کہ دروازہ بند کرنے پر مکان سے باہر ہو جیسا عموماً مکان کے بیرونی دروازے ہوتے ہیں تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر دروازہ بند کرنے سے چوکھٹ اندر ہے تو قسم ٹوٹ گئی۔ غرض یہ کہ مکان میں جانے کے یہ معنی ہیں کہ ایسی جگہ پہنچ جائے کہ دروازہ بند کرنے کے بعد وہ جگہ اندر رہو۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۱..... ایک قدم مکان کے اندر رکھا اور دوسرا باہر ہے یا چوکھٹ پر ہے تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ اندر کا حصہ نیچا ہو۔ یوہیں اگر قدم باہر ہوں اور سر اندر کیا یا ہاتھ بڑھا کر کوئی چیز مکان میں سے اٹھائی تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲..... صورت مذکورہ میں اگر چت یا پیٹ یا کروٹ سے لیٹ کر مکان میں گیا اور اگر اکثر حصہ بدن کا اندر ہے تو قسم ٹوٹ گئی ورنہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳..... قسم کھائی تھی کہ مکان میں نہیں جائے گا اور دوڑتا ہوا آرہا تھا دروازہ پر پہنچ کر پھسلا اور مکان کے اندر جا رہا یا آندھی کے دھکے سے بے اختیار مکان میں جا رہا یا کوئی شخص زبردستی پکڑ کر مکان کے اندر لے گیا تو ان سب صورتوں میں قسم نہیں ٹوٹی اور اگر اس کے حکم سے کوئی شخص اسے اٹھا کر مکان میں لایا یا سواری پر آیا تو ٹوٹ گئی۔ (جوہرہ، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴..... مگر پہلی صورت میں کہ بغیر اختیار جانا ہوا ہے اس سے قسم ابھی اس کے ذمہ باقی ہے یعنی اگر مکان سے نکل کر پھر خود جائے تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۵..... قسم کھائی کہ اس مکان میں داخل نہ ہوگا اور قسم کے وقت وہ اس مکان کے اندر ہے تو جب تک مکان کے اندر ہے قسم نہیں ٹوٹی۔ مکان سے باہر آنے کے بعد پھر جائے گا تو ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۶..... اگر قسم کھائی کہ اس گھر سے باہر نہ نکلے گا اور چوکھٹ پر کھڑا ہوا اگر چوکھٹ دروازے سے باہر ہے تو قسم ٹوٹ گئی اور اندر ہے تو نہیں۔ یوہیں اگر ایک پاؤں باہر ہے دوسرا اندر تو نہیں ٹوٹی یا مکان کے اندر درخت ہے اس پر چڑھا اور جس شاخ پر ہے وہ شاخ مکان سے باہر ہے جب بھی قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۷..... ایک شخص نے دوسرے سے کہا خدا کی قسم تیرے گھر آج کوئی نہیں آئے گا تو گھر والوں کے سوا اگر دوسرا کوئی آیا یا یہ قسم کھانے والا خود اس کے یہاں گیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸..... قسم کھائی کہ تیرے گھر میں قدم نہیں رکھوں گا اس سے مراد گھر میں داخل ہونا ہے نہ کہ صرف قدم رکھنا لہٰذا اگر سواری پر مکان کے اندر گیا یا جوتے پہنے ہوئے جب بھی قسم ٹوٹ گئی اور اگر دروازہ کے باہر لیٹ کر صرف پاؤں مکان کے اندر کر دیے تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۹..... قسم کھائی کہ مسجد سے نہ نکلے گا اگر خود نکلا یا اس نے کسی کو حکم دیا وہ اسے اٹھا کر مسجد سے باہر لایا قسم ٹوٹ گئی اور اگر زبردستی کسی نے مسجد سے کھینچ کر باہر کر دیا تو نہیں ٹوٹی اگرچہ دل میں نکالنے پر خوش ہو زبردستی کے معنی یہاں صرف اتنے ہیں کہ نکلنا اپنے اختیار سے نہ ہو یعنی کوئی ہاتھ پکڑ کر یا اٹھا کر باہر کر دے اگرچہ یہ نہ جانا چاہتا تو وہ باہر نہ کر سکتا ہو اور اگر اس نے دھمکی دی اور ڈر کر یہ خود نکل گیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر زبردستی نکالنے کے بعد پھر مسجد میں گیا اور اپنے آپ باہر ہوا تو قسم ٹوٹ گئی اور مکان سے نہ نکلنے کی قسم کھائی جب بھی یہی احکام ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۰..... قسم کھائی کہ میری فلاں عورت شخص کی شادی میں نہیں جائے گی اور وہ عورت اس کے یہاں شادی سے قبل گئی تھی

اور شادی میں بھی رہی تو قسم نہ ٹوٹی کہ شادی میں جانا نہ ہوا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... قسم کھائی کہ تمہارے پاس آؤں گا تو اس کے مکان یا اس کی دکان پر جانا ضروری ہے خواہ ملاقات ہو یا نہ ہو اس کی مسجد میں جانا کافی نہیں اور اگر اس کے مکان یا دوکان پر نہ گیا یہاں تک کہ ان میں سے ایک مر گیا تو اس کی زندگی کے آخری وقت میں قسم ٹوٹ گئی کہ اب اس کے پاس آنا نہیں ہوسکتا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۲...... قسم کھائی کہ میں تمہارے پاس کل آؤں گا اگر آنے پر قادر ہوا تو اس سے مراد یہ ہے کہ بیمار نہ ہوا یا کوئی مانع مثلاً جنون یا نسیان یا بادشاہ کی ممانعت وغیرہ پیش نہ آئے تو آؤں گا لہٰذا اگر یا وجہ نہ آیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۳...... عورت سے کہا اگر میری اجازت کے بغیر گھر سے نکلی تو تجھے طلاق ہے تو ہر بار نکلنے کے لئے اجازت کی ضرورت ہے اور اجازت یوں ہوئی کہ عورت اسے سنے اور سمجھے اگر اس نے اجازت دی مگر عورت نے نہیں سنا اور چلی گئی تو طلاق ہوگئی۔ یونہی اگر اس نے ایسی زبان میں اجازت دی کہ عورت اس کو سمجھتی نہیں مثلاً عربی یا فارسی میں کہا اور عورت عربی یا فارسی نہیں جانتی تو طلاق ہوگئی۔ یونہی اگر اجازت دی مگر کسی قرینہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اجازت مراد نہیں ہے تو اجازت نہیں۔ مثلاً غصہ میں جھڑکنے کے لئے کہا جا تو اجازت نہیں یا کہا جا نکل گئی تو خدا تیرا بھلا نہ کرے گا تو یہ اجازت نہیں یا جانے کے لئے کھڑی ہوئی اس نے لوگوں سے کہا چھوڑ دو جانے دو تو اجازت نہ ہوئی اور اگر دروازہ پر فقیر ہے اس نے کہا فقیر کو کھلا دو یہ اگر دروازہ سے نکلے بغیر نہیں دے سکتی تو نکلنے کی اجازت ہے ورنہ نہیں اور اگر کسی رشتہ دار کے ہاں جانے کی اجازت دی مگر اس وقت نہ گئی دوسرے وقت گئی تو طلاق ہوگئی اور اگر ماں کے یہاں جانے کے لئے اجازت لی اور بھائی کے یہاں چلی گئی تو طلاق نہ ہوئی اور اگر عورت سے کہا کہ اگر میری خوشی کے بغیر نکلی تو تجھ کو طلاق ہے تو اس میں سننے اور سمجھنے کی ضرورت نہیں اور کہا بغیر میرے جانے ہوئے گئی تو طلاق ہے پھر عورت نکلی اور شوہر نے نکلتے دیکھ لیا اجازت دی مگر اس وقت نہ گئی بعد میں گئی تو طلاق نہ ہوئی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۴...... اس کے مکان میں کوئی رہتا ہے اس سے کہا خدا کی قسم تو بغیر میری اجازت کے گھر سے نہیں نکلے گا تو باہر نکلنے کے لئے اجازت کی ضرورت نہیں۔ پہلی بار اجازت لے لی قسم پوری ہوگئی ہر بار اجازت دینے کے لئے درکار ہے اور زید کو بھی اگر ایک بار اجازت عام دے دی کہ میں تجھے اجازت دیتا ہوں جب کبھی تو چاہے تو یہ اجازت ہر بار کے لئے کافی ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... قسم کھائی کہ بغیر اجازت زید میں نہیں نکلوں گا اور زید مر گیا تو قسم باقی رہی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۶...... عورت سے کہا کہ خدا کی قسم تو بغیر میری اجازت کے نہیں نکلے گی تو ہر بار اجازت کی ضرورت اسی وقت تک ہے کہ عورت اس کے نکاح میں ہے نکاح جاتے رہنے کے بعد اب اجازت کی ضرورت نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۷...... اگر میری اجازت کے بغیر نکلی تو تجھے طلاق ہے اور عورت بغیر اجازت نکلی تو ایک طلاق ہوگئی پھر اب اجازت لینے کی ضرورت نہیں رہی کہ قسم پوری ہوگئی لہٰذا اگر دوبارہ نکلی تو اب پھر طلاق نہ پڑے گی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... قسم کھائی کہ جنازہ کے سوا کسی کام کے لئے گھر سے نہ نکلوں گا اور جنازہ کے لئے نکلا چاہے جنازہ کے ساتھ گیا یا نہ گیا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ گھر سے نکلنے کے بعد اور کام بھی کئے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۹...... قسم کھائی کہ فلاں محلّہ میں نہ جائے گا اور ایسے مکان میں گیا جس میں دو دروازے ہیں ایک دروازہ اس محلّہ میں ہے جس کی نسبت قسم کھائی ہو دوسرا دوسرے محلّہ میں تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۰...... قسم کھائی کہ لکھنؤ نہیں جاؤں گا تو لکھنؤ کے ضلع میں جو قصبات یا گاؤں ہیں ان میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ یونہی اگر قسم کھائی کہ فلاں گاؤں میں نہ جاؤں گا تو آبادی میں جانے سے قسم ٹوٹے گی اس گاؤں کے متعلق جو اراضی ہیں جو آبادی سے باہر ہے وہاں جانے سے قسم نہیں

ٹوٹی اور اگر کسی ملک کی نسبت قسم کھائی مثلاً پنجاب، بنگال، اودھ، روہیلکھنڈ وغیرہ تو گاؤں میں جانے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۱**...... قسم کھائی کہ دہلی نہیں جاؤں گا اور پنجاب کے ارادے سے گھر سے نکلا اور دہلی راستہ میں پڑتی ہے اگر اپنے شہر سے نکلتے وقت یہ نیت کی تھی کہ دہلی ہوتا ہوا پنجاب جاؤں گا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر یہ نیت تھی کہ دہلی نہ جاؤں گا مگر ایسی جگہ پہنچ کر دہلی ہو کر جانے کا ارادہ ہوا کہ وہاں سے نماز میں قصر شروع ہو گیا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر قسم میں یہ نیت تھی کہ خاص دہلی نہ جاؤں گا اور پنجاب جانے کے لیے نکلا اور دہلی ہو کر جانے کا ارادہ کیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۲**...... قسم کھائی کہ فلاں کے گھر نہیں جاؤں گا جس گھر میں وہ رہتا ہے اس میں جانے سے قسم ٹوٹ گئی اگرچہ وہ مکان اس کا نہ ہو بلکہ کرایہ پر یا عاریۃً اس میں رہتا ہو۔ یوہیں جو مکان اس کی ملک میں ہو اگرچہ اس میں رہتا نہ ہو اس میں جانے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۳**...... قسم کھائی کہ فلاں کی دکان میں نہیں جاؤں گا اگر اس شخص کی دو دکانیں ہیں ایک میں وہ خود بیٹھتا ہے اور ایک کرایہ پر دے دی ہے تو کرایہ والی میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اگر ایک دکان ہے جس میں وہ بیٹھتا بھی نہیں ہے تو اب اس میں جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی کہ اس صورت میں دکان سے مراد سکونت کی جگہ نہیں بلکہ وہ جو اس کی ملک میں ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۴**...... قسم کھائی کہ زید کے مکان میں نہیں جائے گا اور ایسے مکان میں گیا جو زید اور دوسرے کی شرکت میں ہے اگر زید اس مکان میں رہتا ہے تو قسم ٹوٹ گئی اور رہتا نہ ہو تو نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۵**...... ایک شخص کسی مکان میں بیٹھا ہوا ہے اور قسم کھائی کہ اس مکان میں اب نہیں آؤں گا تو اس مکان کے اندر کسی حصہ میں داخل ہونے سے قسم ٹوٹ جائے گی خاص وہی دالان جس میں بیٹھا ہوا ہے مراد نہیں اگرچہ وہ کہے کہ میری مراد یہ دالان تھی ہاں اگر دالان یا کمرہ کہا تو خاص وہی کمرہ مراد ہوگا جس میں وہ بیٹھا ہوا ہے۔ (بحر، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۶**...... قسم کھائی کہ زید کے مکان میں نہیں جائے گا اور زید کے دو مکان ہیں ایک میں وہ رہتا ہے اور دوسرا گودام ہے یعنی اس میں تجارت کا سامان رکھتا ہے خود زید کی اس میں سکونت نہیں تو اس دوسرے مکان میں جانے سے قسم نہ ٹوٹے گی ہاں اگر کسی قرینہ سے یہ بات معلوم ہو کہ یہ دوسرا مکان بھی مراد ہے تو اس میں داخل ہونے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۷**...... قسم کھائی کہ زید کے خریدے ہوئے مکان میں نہیں جائے گا اور زید نے ایک مکان خریدا پھر اس سے قسم کھانے والے نے خرید لیا تو اس میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور اگر زید نے خرید کر اس کو ہبہ کر دیا تو جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (غایہ، بحر)

**مسئلہ نمبر ۳۸**...... قسم کھائی کہ زید کے مکان میں نہیں جائے گا اور زید نے آدھا مکان بیچ ڈالا تو اگر اب تک اس مکان میں رہتا ہے تو جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور نہیں تو نہیں۔ اور اگر قسم کھائی کہ اپنی زوجہ کے مکان میں نہیں جاؤں گا اور عورت نے مکان بیچ ڈالا اور خریدار سے شوہر نے وہ مکان کرایہ پر لیا اگر قسم کھانا عورت کی وجہ سے تھا تو اب جانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اگر اس مکان کی ناپسندی کی وجہ سے تھا تو ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۹**...... قسم کھائی کہ زید کے مکان میں نہیں جائے گا اور زید نے لوگوں کو کھانا کھلانے کے لیے کسی سے مکان عاریۃً لیا تو اس میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی ہاں اگر مالک مکان نے اپنا کل سامان وہاں سے نکال لیا اور زید اسباب سکونت اس مکان میں لے گیا تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴۰**...... قسم کھائی کہ زید کے مکان میں نہیں جائے گا اور زید کا خود کوئی مکان نہیں ہے بلکہ زید اپنی زوجہ کے مکان میں رہتا ہے تو اس مکان میں جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر زید کا خود بھی کوئی مکان ہے تو عورت کے مکان میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر قسم

کھائی کہ فلاں عورت کے مکان میں نہیں جائے گا اور عورت کا خود کوئی مکان نہیں ہے بلکہ شوہر کے مکان میں رہتی ہے تو اس مکان میں جانے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور خود عورت کا بھی مکان ہے تو شوہر والے مکان میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۱...... قسم کھائی کہ حمام میں نہانے کے لئے نہیں جائے گا تو اگر مالک حمام سے ملاقات کرنے کے لئے گیا پھر نہا بھی لیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۴۲...... قسم کھائی کہ میں فلاں شخص کو اس مکان میں آنے سے روکوں گا وہ شخص اس مکان میں جانا چاہتا تھا اس نے روک دیا قسم پوری ہوگئی اور اب اگر پھر کبھی اس کو جاتے ہوئے دیکھا اور منع نہ کیا تو اس پر کفارہ وغیرہ کچھ نہیں۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۴۳...... قسم کھائی کہ فلاں کو اس گھر میں نہیں آنے دوں گا اگر وہ مکان قسم کھانے والے کی ملک میں نہیں ہے تو زبان سے منع کرنا کافی ہے اور ملک ہے تو زبان سے اور ہاتھ پاؤں سے منع کرنا ضروری ہے ورنہ قسم ٹوٹ جائے گی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۴۴...... زید و عمرو سفر میں ہیں زید نے قسم کھائی کہ عمرو کے مکان میں نہیں جائے گا عمرو کے ڈیرے اور خیمے یا جس مکان میں اترا ہے اگر زید گیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۵...... قسم کھائی کہ اس خیمہ میں نہ جائے گا اور وہ خیمہ کسی جگہ نصب کیا ہوا ہے اب وہاں سے اکھاڑ کر دوسری جگہ کھڑا کیا گیا اور اس کے اندر گیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ یوہیں لکڑی کا زینہ یا منبر ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ قائم کیا گیا تو اب بھی وہی قرار پائے گا یعنی جس نے اس پر نہ چڑھنے کی قسم کھائی ہے اب چڑھا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۶...... زید نے قسم کھائی کہ میں عمرو کے پاس نہ جاؤں گا اور عمرو نے بھی قسم کھائی کہ میں زید کے پاس نہ جاؤں گا اور دونوں مکان میں ایک ساتھ گئے تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر قسم کھائی کہ میں اس کے پاس نہ جاؤں گا اس کے مرنے کے بعد گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۷...... قسم کھائی کہ جب تک زید اس مکان میں ہے اس مکان میں نہ جاؤں گا اور زید اپنے بال بچوں کو لے کر اس مکان سے چلا گیا پھر اس مکان میں آگیا تو اب اس میں جانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۸...... قسم کھائی کہ فلاں کے مکان میں نہیں جائے گا اور اس کے اصطبل میں آگیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۴۹...... قسم کھائی کہ اس گلی میں نہ آئے گا اور اس گلی کے کسی مکان میں آیا مگر اس گلی سے نہیں بلکہ چھت پر چڑھ کر یا کسی اور راستہ سے تو قسم نہیں ٹوٹی بشرطیکہ اس مکان سے نکلنے میں بھی گلی میں نہ آئے۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۵۰...... قسم کھائی کہ فلاں کے مکان میں نہیں جائے گا اور مالک مکان کے مرنے کے بعد گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۵۱...... قسم کھائی کہ فلاں مکان میں یا فلاں محلہ یا کوچہ میں نہیں رہے گا اور اس مکان یا محلہ میں فی الحال رہتا ہے اور اب خود اس مکان یا محلہ سے چلا گیا بال بچوں اور سامان کو وہیں چھوڑا تو قسم ٹوٹ گئی یعنی قسم اس وقت پوری ہوئی کہ خود بھی چلا جائے اور بال بچوں کو بھی لے جائے اور خانہ داری کے سامان اس قدر لے جائے جو سکونت کے لئے ضروری ہیں اور اگر قسم کے وقت اس میں سکونت نہ ہو تو جب خود بال بچے اور خانہ داری کے ضروری سامان کو لے کر اس مکان میں جائے گا قسم ٹوٹ جائے گی۔ مگر یہ اس وقت ہے کہ قسم عربی زبان میں ہو کیونکہ عربی میں اگر خود اس مکان سے چلا گیا اور بال بچے یا سامان خانہ داری ابھی وہیں ہیں تو وہ مکان اس کی سکونت کا قرار پائے گا اگرچہ اس میں رہنا چھوڑ دیا ہو اور جس مکان میں تنہا جا کر رہتا ہے وہ سکونت کا مکان نہیں اور فارسی یا اردو میں اگر خود اس مکان کو چھوڑ دیا تو یہ نہیں کہا جائے گا کہ اس مکان میں رہتا ہے اگرچہ بال بچے وہاں رہتے ہوں یا خانہ داری کا کل سامان اس میں موجود ہو اور جس مکان میں چلا گیا اس مکان میں اس کا رہنا قرار دیا جاتا ہے اگرچہ یہاں نہ بال بچے ہوں نہ سامان اور قسم میں اعتبار وہاں کی بول چال کا ہے لہذا عربی کا وہ حکم ہے اور فارسی اردو کا یہ۔ (عالمگیری، بحر، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵۲** ...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہیں رہے گا اور قسم کے وقت اسی مکان میں سکونت ہے تو اگر سکونت میں دوسرے کا تابع ہے مثلاً بالغ لڑکا کہ باپ کے مکان میں رہتا ہے یا عورت کہ شوہر کے مکان میں رہتی ہے اور قسم کھانے کے بعد فوراً خود اس مکان سے چلا گیا اور بال بچوں کو اور سامان کو وہیں چھوڑا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ **(عالمگیری)**

**مسئلہ نمبر ۵۳** ...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہیں رہے گا اور نکلنا چاہتا تھا مگر دروازہ بند ہے کسی طرح کھول نہیں سکتا یا کسی نے اسے مقید کر لیا کہ نکل نہیں سکتا تو قسم نہیں ٹوٹی پہلی صورت میں اس کی ضرورت نہیں کہ دیوار توڑ کر باہر نکلے یعنی اگر دروازہ بند ہے اور دیوار توڑ کر نکل سکتا ہے اور توڑ کر نہ نکلا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر قسم کھانے والی عورت ہے اور رات کا وقت ہے تو رات میں رہ جانے سے قسم نہ ٹوٹے گی اور مرد نے قسم کھائی اور رات کا وقت ہے تو جب تک چور وغیرہ کا ڈر نہ ہو عذر نہیں۔

**مسئلہ نمبر ۵۴** ...... قسم کھائی کہ اس مکان میں نہ رہے گا اگر دوسرے مکان کی تلاش میں ہے تو مکان نہ چھوڑنے کی وجہ سے قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ کئی دن گزر جائیں بشرطیکہ مکان کی تلاش میں پوری کوشش کرتا ہے۔ یوہیں اگر اسی وقت سے سامان اٹھوانا شروع کر دیا مگر سامان زیادہ ہونے کے سبب کئی دن گزر گئے یا سامان کے لیے مزدور تلاش کیا اور نہ ملا سامان تھوڑا تھوڑا کر کے لے گیا اس میں دیر ہوئی اور مزدور کرتا تو جلد ڈھو جاتا اور مزدور کرنے پر قدرت بھی رکھتا ہے تو ان سب صورتوں میں دیر ہو جانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اردو میں قسم ہے تو اس کا مکان سے نکل جانا اس نیت سے کہ اب اس میں رہنے کو نہ آؤں گا قسم سچی ہونے کے لیے کافی ہے اگر سامان وغیرہ لے جانے میں کتنی ہی دیر ہو اور کسی وجہ سے دیر ہو۔ **(درمختار، خانیہ)**

**مسئلہ نمبر ۵۵** ...... قسم کھائی کہ اس شہر یا گاؤں میں نہیں رہے گا اور خود وہاں سے فوراً چلا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ بال بچے اور کل سامان وہیں چھوڑ گیا ہو پھر جب کبھی وہاں رہنے کے ارادہ سے آئے گا تو قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر کسی سے ملنے کو یا بال بچوں اور کل سامان لینے کو وہاں آئے گا تو اگرچہ کئی دن ٹھہر جائے قسم نہیں ٹوٹی۔ **(عالمگیری)**

**مسئلہ نمبر ۵۶** ...... قسم کھائی کہ میں پورے سال اس گاؤں میں نہ رہوں گا یا اس مکان میں اس مہینے بھر سکونت نہ کروں گا اور سال میں یا مہینے میں ایک دن باقی تھا کہ وہاں سے چلا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ **(عالمگیری)**

**مسئلہ نمبر ۵۷** ...... قسم کھائی کہ فلاں شہر میں نہیں رہے گا اور سفر کر کے وہاں پہنچا اگر پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت کر لی قسم ٹوٹ گئی اور اس سے کم میں نہیں۔ **(عالمگیری)**

**مسئلہ نمبر ۵۸** ...... قسم کھائی کہ فلاں کے ساتھ اس مکان میں نہیں رہے گا اور اس مکان کے ایک حصہ میں وہ رہا اور دوسرے میں یہ تو قسم ٹوٹ گئی اگرچہ دیوار اٹھوا کر اس مکان کے دو حصے جدا جدا کر دیے گئے اور ہر ایک نے اپنی اپنی آمد و رفت کا دروازہ علیحدہ علیحدہ کھول لیا اور اگر قسم کھانے والا اس مکان میں رہتا تھا وہ شخص زبردستی اس مکان میں رہنے لگا اگر یہ فوراً اس مکان سے نکل گیا تو قسم نہیں ٹوٹی ورنہ ٹوٹ جائے گی اگرچہ اس کا اس مکان میں رہنا اسے معلوم نہ ہوا اور اگر مکان کو معین نہ کیا مثلاً فلاں کے ساتھ کسی مکان میں یا ایک مکان میں نہ رہے گا اور ایک ہی مکان کی تقسیم کر کے دونوں دو مختلف حصوں میں رہیں تو قسم نہیں ٹوٹی جبکہ بیچ میں دیوار قائم کر دی گئی یا وہ مکان بہت بڑا ہو کہ ایک محلہ کے برابر ہو۔
**(ردالمحتار وغیرہ)**

**مسئلہ نمبر ۵۹** ...... قسم کھائی کہ فلاں کے ساتھ نہیں رہے گا پھر یہ قسم کھانے والا سفر کر کے اس مکان پر جا کر اترا اگر پندرہ دن ٹھہرے گا تو قسم ٹوٹ جائے گی اور کم میں نہیں۔ **(خانیہ)**

**مسئلہ نمبر ۶۰** ...... قسم کھائی کہ اس کے ساتھ فلاں شہر میں نہ رہے گا تو اس کا یہ مطلب ہے کہ اس شہر کے ایک مکان میں دونوں نہ رہیں گے لہٰذا دونوں اگر اس شہر کے دو مکانوں میں رہیں تو قسم نہیں ٹوٹی ہاں اگر اس قسم سے اس کی یہ نیت ہو کہ دونوں اس شہر میں مطلقاً نہ رہیں گے تو

اگرچہ دونوں دو مکانوں میں ہوں قسم ٹوٹ گئی یہی حکم گاؤں میں ایک ساتھ نہ رہنے کی قسم کا ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۱...... قسم کھائی کہ فلاں کے ساتھ ایک مکان میں نہ رہے گا اور دونوں بازار میں ایک دوکان پر بیٹھ کر کام کرتے یا تجارت کرتے ہیں تو قسم نہیں ٹوٹی ہاں اگر اس میں نیت یہ بھی ہو کہ دونوں ایک دوکان میں کام کریں گے یا قسم کے پہلے کوئی ایسا کلام ہوا ہے جس سے یہ سمجھا جاتا ہو یا دوکان ہی میں رات کو بھی رہتے ہیں تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۲...... قسم کھائی کہ فلاں کے مکان میں نہ رہے گا اور مکان کو معین نہ کیا کہ یہ مکان اور اس شخص نے اس کے قسم کھانے کے بعد اپنا مکان بیچ ڈالا تو اب اس میں رہنے سے قسم نہ ٹوٹے گی اور اگر اس قسم کے بعد اس نے مکان خریدا اور جدید مکان میں قسم کھانے والا رہا تو ٹوٹ گئی اور اگر وہ مکان اس شخص کا تنہا نہیں ہے بلکہ دوسرے کا بھی اس میں حصہ ہے تو اس میں رہنے سے نہیں ٹوٹے گی اور اگر قسم میں مکان کو معین کر دیا تھا کہ فلاں کے اس مکان میں نہ رہوں گا اور نیت یہ ہے کہ اس مکان میں نہ رہوں گا اگرچہ کسی کا ہو تو اگر بیچ ڈالا اس میں رہنے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ اور اگر یہ نیت ہو کہ چونکہ یہ فلاں کا ہے اس وجہ سے نہ رہوں گا یا کچھ نیت نہ ہو تو بیچنے کے بعد رہنے سے نہ ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۳...... قسم کھائی کہ زید جو مکان خریدے گا اس میں نہ رہوں گا اور زید نے ایک مکان عمرو کے لئے خریدا قسم کھانے والا اس مکان میں رہے گا تو قسم ٹوٹ جائے گی ہاں اگر وہ کہے کہ مرا مقصد یہ تھا کہ زید جو مکان اپنے لئے خریدے گا اس میں نہ رہوں گا اور یہ مکان تو عمرو کے لئے خریدا ہے تو اس کا قول مان لیا جائے گا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۴...... قسم کھائی کہ سوار نہ ہوگا تو جس جانور پر وہاں کے لوگ سوار ہوتے ہیں اس پر سوار ہونے سے قسم ٹوٹے گی لہٰذا اگر آدمی کی پیٹھ پر سوار ہوا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یونہی گائے، بیل، بھینس کی پیٹھ پر سوار ہونے سے قسم نہ ٹوٹے گی۔ یونہی اگر گدھے اور اونٹ پر سوار ہونے سے قسم نہ ٹوٹے گی کہ ہندوستان میں لوگ ان پر سوار نہیں ہوا کرتے ہاں اگر قسم کھانے والا ان لوگوں میں سے ہو جو ان پر سوار ہوتے ہیں جیسے گدھے والے یا اونٹ والے کہ یہ سوار ہوا کرتے ہیں تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ اور گھوڑے یا ہاتھی پر سوار ہونے سے قسم ٹوٹ جائے گی کہ یہ جانور یہاں لوگوں کی سواری کے ہیں۔ یونہی اگر قسم کھانے والا ان لوگوں میں تو نہیں ہے جو گدھے اونٹ پر سوار ہوتے ہیں مگر قسم وہاں کھائی جہاں لوگ ان پر سوار ہوتے ہیں مثلاً ملک عرب شریف کے سفر میں ہے گدھے اور اونٹ پر سوار ہونے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (مستفاد من الفتح وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۶۵...... قسم کھائی کسی سواری پر سوار نہ ہوگا تو گھوڑا، خچر، ہاتھی، پالکی، ڈولی، بہلی، ریل، یکہ، تانگہ، ٹمٹم وغیرہا ہر قسم کی سواری گاڑیاں اور کشتی پر سوار ہونے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔

مسئلہ نمبر ۶۶...... قسم کھائی کہ گھوڑے پر سوار نہ ہوگا تو زین یا پاکھر رکھ کر سوار ہو یا ننگی پیٹھ پر بہر حال قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۷...... قسم کھائی کہ اس زین پر سوار نہ ہوگا پھر اس میں کچھ کمی بیشی کی جب بھی اس پر سوار ہونے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶۸...... قسم کھائی کہ کسی جانور پر سوار نہ ہوگا تو آدمی پر سوار ہونے سے قسم نہ ٹوٹے گی کہ عرف میں آدمی کو جانور نہیں کہتے۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۶۹...... قسم کھائی کہ عربی گھوڑے پر سوار نہ ہوگا تو اور گھوڑوں پر سوار ہونے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۰...... قسم کھائی کہ گھوڑے پر سوار نہ ہوگا پھر زبردستی کسی نے سوار کر دیا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر اس نے زبردستی کی اور اس کے مجبور کرنے سے یہ خود سوار ہوا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۷۱...... جانور پر سوار ہے اور قسم کھائی کہ سوار نہ ہوگا تو فوراً اتر جائے ورنہ قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۲...... قسم کھائی کہ زید کے اس گھوڑے پر سوار نہ ہوگا پھر زید نے اس کو بیچ ڈالا تو اب اس پر سوار ہونے سے قسم نہ ٹوٹے گی۔ یوہیں اگر قسم کھائی کہ زید کے گھوڑے پر سوار نہ ہوگا اور اس گھوڑے پر سوار ہوا جو زید و عمرو میں مشترک ہے تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷۳...... قسم کھائی کہ فلاں کے گھوڑے پر سوار نہ ہوگا اور اس کے غلام کے گھوڑے پر سوار ہوا اگر قسم کے وقت یہ نیت تھی کہ غلام کے گھوڑے پر بھی سوار نہ ہوگا اور غلام پر اتنا دین نہیں جو مستغرق ہو تو قسم ٹوٹ گئی خواہ غلام پر بالکل دین نہ ہو یا ہے مگر مستغرق نہیں اور نیت نہ ہو تو قسم نہیں ٹوٹی اور دین مستغرق ہو تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ نیت ہو۔ (درمختار)

# کھانے پینے کی قسم کا بیان

جو چیز ایسی ہو کہ چبا کر حلق سے اتاری جاتی ہو اس کے حلق سے اتارنے کو کھانا کہتے ہیں اگرچہ اس نے بغیر چبائے اتار لی اور بہتی ہوئی چیز کو حلق سے اتارنے کو پینا کہتے ہیں مگر صرف اتنی ہی بات پر اقتصار نہ کرنا چاہیے بلکہ محاورات کا ضرور خیال کرنا ہوگا کہ کہاں کھانے کا لفظ بولتے ہیں اور کہاں پینے کا کہ قسم کا دارومدار بول چال پر ہے۔

مسئلہ نمبر ۱...... اردو میں دودھ پینے کو بھی کھانا کہتے ہیں لہٰذا اگر قسم کھائی کہ دودھ نہیں کھاؤں گا تو پینے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر کوئی ایسی چیز کھائی جس میں دودھ ملا ہوا ہے مگر اس کا مزہ محسوس نہیں ہوتا تو اس کے کھانے سے قسم نہیں ٹوٹی۔

مسئلہ نمبر ۲...... قسم کھائی کہ دودھ یا سرکہ یا شوربا نہیں کھائے گا اور روٹی سے لگا کر کھایا تو قسم ٹوٹ گئی اور خالی سرکہ پی لیا تو قسم نہیں ٹوٹی کہ اس کو کھانا نہ کہیں گے بلکہ پینا ہے۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۳...... قسم کھائی کہ یہ روٹی نہ کھائے گا اور اسے سکھا کر کوٹ کر پانی میں گھول کر پی گیا تو قسم نہیں ٹوٹی کہ یہ کھانا نہیں ہے پینا ہے۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۴...... اگر کسی چیز کو منہ میں رکھ کر اگل دیا تو یہ نہ کھانا ہے نہ پینا مثلاً قسم کھائی کہ یہ روٹی نہ کھائے گا اور منہ میں رکھ کر اگل دیا یا پانی نہیں پئے گا اور اس سے کلی کی تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۵...... قسم کھائی کہ یہ انڈا یا یہ اخروٹ نہیں کھائے گا اور اسے بغیر چبائے ہوئے نگل گیا تو قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر قسم کھائی کہ یہ انگور یا انار نہیں کھائے گا اور چوس کر عرق پی گیا اور فضلہ پھینک دیا تو قسم ٹوٹ گئی کہ اس کو عرف میں کھانا کہتے ہیں۔ یوہیں اگر شکر نہ کھانے کی قسم کھائی تھی اور اسے منہ میں رکھ کر جو گھلتی حلق سے اتارتا گیا قسم ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... چکھنے کے معنی ہیں کسی چیز کو منہ میں رکھ کر اس کا مزہ معلوم کرنا اور اردو محاورہ میں اکثر مزہ دریافت کرنے کے لیے تھوڑا سا کھا لینے یا پی لینے کو چکھنا کہتے ہیں اگر قرینہ سے یہ بات معلوم ہو کہ کلام میں چکھنے سے مراد تھوڑا سا کھا کر مزہ معلوم کرنا ہے تو یہ مراد لیں گے مثلاً کوئی شخص کچھ کھا رہا ہے اس نے دوسرے کو بلایا اس نے انکار کیا اس نے کہا ذرا چکھ کر تو دیکھو کیسی ہے تو یہاں چکھنے سے مراد تھوڑی سی کھا لینا ہے اور اگر قرینہ نہ ہو تو مطلقاً مزہ معلوم کرنے کے لیے منہ میں رکھنا مراد ہوگا کہ اس معنی میں بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے مگر پانی کی نسبت قسم کھائی کہ اسے نہیں چکھے گا پھر نماز کے لیے اس سے کلی کی تو قسم نہیں ٹوٹی کہ کلی کرنا نماز کے لیے ہے مزہ معلوم کرنے کے لیے نہیں اگرچہ مزہ بھی معلوم ہو جائے۔

مسئلہ نمبر ۷...... قسم کھائی کہ یہ ستو نہیں کھائے گا اور اسے گھول کر پیا یا قسم کھائی کہ یہ ستو نہیں پئے گا اور گوندھ کر کھایا یا ویسا ہی پھانک لیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔

مسئلہ نمبر ۸...... آم وغیرہ کسی درخت کی نسبت سے کہا کہ اس میں سے کچھ نہ کھاؤں گا تو اس کے پھل کھانے سے قسم ٹوٹ جائے

گئی۔ خود درخت کھانے کی چیز نہیں اس سے مراد اس کا پھل کھانا ہے۔ یوہیں پھل کو نچوڑ کر جوس نکالا وہ کھایا جب بھی قسم ٹوٹ گئی اور اگر پھل کو نچوڑ کر اس کی کوئی چیز بنائی گئی ہو جیسے انگور سے سرکہ بناتے ہیں تو اس کے کھانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اگر صورت مذکورہ میں تکلف کر کے کسی نے اس درخت کا کچھ حصہ چھال وغیرہ کھالیا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ یہ نیت بھی ہو کہ درخت کا کوئی جز نہ کھاؤں گا اور اگر وہ درخت ایسا ہو جس میں پھل ہوتا ہی نہ ہو یا ہوتا ہے مگر کھایا نہ ہو تو اس کی قیمت سے کوئی چیز خرید کر کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی کہ اس کے کھانے سے مراد اس کی قیمت سے کوئی چیز خرید کر کھانا ہے۔ (درمختار، بحر وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۹...... قسم کھائی کہ اس آم کے درخت کی کیری نہ کھاؤں گا اور پکے ہوئے کھائے یا قسم کھائی کہ اس درخت کے انگور نہ کھاؤں گا اور منقیٰ کھائے یا دودھ نہ کھاؤں گا اور دہی کھایا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عامہ کتب)

مسئلہ نمبر ۱۰...... قسم کھائی کہ اس بکری یا گائے سے کچھ نہ کھائے گا تو اس کا دودھ، دہی، مکھن یا گھی کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور گوشت کھانے سے ٹوٹ جائے گی۔ (بحر وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۱...... قسم کھائی کہ یہ آٹا نہیں کھائے گا اور اس کی روٹی یا اور کوئی پکی ہوئی چیز کھائی تو قسم ٹوٹ گئی اور خود آٹا ہی پھانک لیا تو نہیں۔ (بحر، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۲...... قسم کھائی کہ روٹی نہیں کھائے گا تو اس جگہ جس چیز کی روٹی لوگ کھاتے ہیں اس کی روٹی سے قسم ٹوٹے گی مثلاً ہندوستان میں گیہوں، جو، جوار، باجرہ، مکئی کی روٹی پکائی جاتی ہے تو چاول کی روٹی سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور جہاں لوگ چاول کی روٹی کھاتے ہیں وہاں کے کسی شخص نے قسم کھائی تو چاول کی روٹی کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۳...... قسم کھائی کہ یہ سرکہ نہیں کھائے گا اور چٹنی یا سکنجبین کھائی جس میں وہ سرکہ پڑا ہوا تھا تو قسم نہیں ٹوٹی یا قسم کھائی کہ اس انڈے سے نہیں کھائے گا اور اس میں سے بچہ نکلا اور اسے کھایا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری، بحر)

مسئلہ نمبر ۱۴...... قسم کھائی کہ اس درخت سے کچھ نہ کھائے گا اور اس کی قلم لگائی تو اس قلم کے پھل کھانے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... قسم کھائی کہ اس بچھیا کا گوشت نہیں کھائے گا پھر جب وہ جوان ہو گئی اس وقت اس کا گوشت کھایا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... قسم کھائی کہ گوشت نہیں کھائے گا تو مچھلی کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور اونٹ، گائے، بھینس، بھیڑ، بکری اور پرند وغیرہ جن کا گوشت کھایا جاتا ہے اگر ان کا گوشت کھایا تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ خواہ شوربا ہو یا بھنا ہوا یا کوفتہ یا کچا گوشت یا صرف شوربا کھایا تو نہیں ٹوٹی۔ یوہیں کلیجی، تلی، پھیپھڑا، دل، گردہ، اوجھڑی، دنبہ کی چکی کے کھانے سے بھی نہیں ٹوٹے گی کہ ان چیزوں کو عرف میں گوشت نہیں کہتے اور اگر کسی جگہ ان چیزوں کا بھی گوشت میں شمار ہو تو وہاں ان کے کھانے سے بھی ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... قسم کھائی کہ بیل کا گوشت نہیں کھائے گا تو گائے کے گوشت سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ اور گائے کے گوشت نہ کھانے کی قسم کھائی تو بیل کا گوشت کھانے سے ٹوٹ جائے گی کہ بیل کے گوشت کو بھی لوگ گائے کا گوشت کہتے ہیں اور بھینس کے گوشت سے نہیں ٹوٹے گی اور بھینس کے گوشت کی قسم کھائی تو گائے بیل کے گوشت سے نہیں ٹوٹے گی اور بڑا گوشت کہا تو ان سب کو شامل ہے اور بکری کا گوشت کہا تو بکرے کے گوشت سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی کہ دونوں کو بکری کا گوشت کہتے ہیں۔ یوہیں بھیڑ کا گوشت کہا تو مینڈھا بھی شامل ہے اور دنبہ اس میں داخل نہیں اگرچہ دنبہ اسی کی ایک قسم ہے اور چھوٹا گوشت ان سب میں شامل ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۸...... قسم کھائی کہ چربی نہیں کھائے گا تو پیٹ میں اور آنتوں میں جو چربی لپٹی رہتی ہے اس کے کھانے سے قسم ٹوٹ گئی

پیٹھ کی چربی جو گوشت کے ساتھ ملی ہوتی ہے اس کے کھانے سے یا دُنبہ کی چکّی کھانے سے نہیں ٹوٹے گی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... قسم کھائی کہ گوشت نہیں کھائے گا اور کسی خاص گوشت کی نیت ہے تو اس کے سوا دوسرا گوشت کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی یونہی قسم کھائی کہ کھانا نہیں کھائے گا اور خاص کھانا مراد لیا تو دوسرا کھانا کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۰...... قسم کھائی کہ تل نہیں کھائے گا تو تل کے تیل کھانے سے قسم نہیں ٹوٹی اور گیہوں نہ کھانے کی قسم کھائی تو بھنے ہوئے گیہوں کھانے سے ٹوٹ جائے گی اور گیہوں کی روٹی یا آٹا یا ستو یا کچے گیہوں کھانے سے قسم نہ ٹوٹے گی مگر جبکہ اس کی نیت یہ ہو کہ گیہوں کی روٹی نہیں کھائے گا تو روٹی کھانے سے بھی ٹوٹ جائے گی۔ (بحر، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱...... قسم کھائی کہ یہ گیہوں نہیں کھائے گا پھر انہیں بویا اب جو پیدا ہوئے ان کے کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی کہ یہ وہ گیہوں نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۲...... قسم کھائی کہ روٹی نہیں کھائے گا تو پراٹھے، پوریاں، سموسے، بسکٹ، شیرمال، کلچے، ٹکیے، نان، پاپے کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی کہ ان کو روٹی نہیں کہتے اور تنوری روٹی یا چپاتی یا موٹی روٹی یا بیلن سے بنائی ہوئی روٹی کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۳...... قسم کھائی کہ فلاں کا کھانا نہیں کھائے گا اور اس کے یہاں کا سرکہ یا نمک کھایا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۴...... قسم کھائی کہ فلاں شخص کا کھانا نہیں کھائے گا اور وہ شخص کھانا بیچا کرتا ہے اس نے خرید کر کھایا تو قسم ٹوٹ گئی کہ اس کے کھانے سے مراد اس سے خرید کر کھانا ہے اور اگر کھانا بیچنا اس کا کام نہ ہو تو مراد وہ کھانا ہے جو اس کی ملک میں ہے لہٰذا خرید کر کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... فلاں عورت کی پکائی ہوئی روٹی نہیں کھائے گا اور اس عورت نے خود روٹی پکائی ہے یعنی اس نے توے پر ڈالی اور سینکی اس کے کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ اور اگر اس نے فقط آٹا گوندھا ہے یا روٹی بنائی ہے اور کسی دوسرے نے توے پر ڈالی اور سینکی اس کے کھانے سے نہیں ٹوٹے گی کہ آٹا گوندھنے یا روٹی بنانے کو پکانا نہیں کہتے۔ اور اگر کہا فلاں عورت کی روٹی نہیں کھاؤں گا تو اس میں دو صورتیں ہیں اگر یہ مراد ہے کہ اس کی پکائی ہوئی روٹی نہیں کھاؤں گا تو وہی حکم ہے جو بیان کیا گیا اور اگر یہ مطلب ہے کہ اس کی ملک میں جو روٹی ہے وہ نہیں کھاؤں گا اگرچہ کسی اور نے آٹا گوندھا یا روٹی پکائی ہو مگر جب اس کی ملک ہے تو کھانے سے ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۶...... قسم کھائی کہ یہ کھانا کھائے گا تو اس میں دو صورتیں ہیں کوئی وقت مقرر کر دیا ہے یا نہیں اگر وقت نہیں مقرر کیا ہے پھر وہ کھانا کسی اور نے کھا لیا یا ہلاک ہو گیا یا قسم کھانے والا مر گیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر وقت مقرر کر دیا ہے مثلاً آج اس کو کھائے گا اور دن گزرنے سے پہلے قسم کھانے والا مر گیا یا کھانا تلف ہو گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۷...... قسم کھائی کہ کھانا نہیں کھائے گا تو وہ کھانا مراد ہے جس کو عادۃً کھاتے ہیں لہٰذا اگر مردار کا گوشت کھایا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۸...... قسم کھائی کہ سری نہیں کھائے گا اور اس کی یہ نیت ہو کہ بکری، گائے، مرغ، مچھلی وغیرہ یا کسی جانور کا سر نہیں کھائے گا تو جس چیز کا سر کھائے گا قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر نیت کچھ نہ ہو تو گائے اور بکری کے سر کھانے سے قسم ٹوٹے گی اور چڑیا، بطخ، مچھلی وغیرہ جانوروں کے سر کھانے سے نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۹...... قسم کھائی کہ انڈے نہیں کھائے گا اور نیت کچھ نہ ہو تو مچھلی کے انڈے کھانے سے نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۰...... میوہ نہ کھانے کی قسم کھائی تو مراد سیب، ناشپاتی، آڑو، انگور، انار، آم، امرود وغیرہ ہیں جن کو عرف میں میوہ کہتے

ہیں۔ کچے، اگوری، گاجر وغیرہ کو میوہ نہیں کہتے۔

**مسئلہ نمبر ۳۱**...... مٹھائی سے مراد امرتی، جلیبی، پیڑا، بالوشاہی، گلاب جامن، قلاقند، برفی، لڈو وغیرہ جن کو عرف میں مٹھائی کہتے ہیں ہاں اس طرف بعض گاؤں میں گڑ کو مٹھائی کہتے ہیں لہٰذا اگر اس گاؤں والے نے مٹھائی نہ کھانے کی قسم کھائی تو گڑ کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور جہاں کا یہ محاورہ نہیں وہاں والے کی نہیں ٹوٹے گی۔ عربی میں حلوہ ہر میٹھی چیز کو کہتے ہیں یہاں تک کہ انجیر اور کھجور کو بھی مگر ہندوستان میں ایک خاص طرح سے بنائی ہوئی چیز کو حلوہ کہتے ہیں کہ سوجی، میدہ، چاول، کدّو وغیرہ سے بناتے ہیں اور یہاں دہلی میں اس کی پیٹھا بھی بولتے ہیں غرض جس جگہ کا جو عرف ہو وہاں اسی کا اعتبار ہے۔ سالن عموماً ہندوستان میں گوشت کو کہتے ہیں جس سے روٹی کھائی جائے اور بعض جگہ میں دال کو بھی سالن کہتے ہیں اور عربی زبان میں تو سرکہ کو بھی ادام (سالن) کہتے ہیں۔ آلو، کدّو، اروی، ترئی، بھنڈی، ساگ، کدو، شلجم، گوبھی اور دیگر چیزیں کو ترکاری کہتے ہیں۔ جن کو گوشت میں ڈالتے ہیں یا تنہا پکاتے ہیں اور بعض گاؤں میں جہاں ہندو کثرت سے رہتے ہیں گوشت کو بھی لوگ ترکاری کہتے ہیں۔

**مسئلہ نمبر ۳۲**...... قسم کھائی کہ کھانا نہیں کھائے گا اور کوئی چیز ایسی کھائی جسے عرف میں کھانا نہیں کہتے مثلاً دودھ پی لیا یا مٹھائی کھائی تو قسم نہیں ٹوٹی۔

**مسئلہ نمبر ۳۳**...... قسم کھائی کہ نمک نہیں کھائے گا اور ایسی چیز کھائی جس میں نمک پڑا ہوا ہے تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ نمک کا مزہ محسوس ہوتا ہے اور روٹی وغیرہ کو نمک لگا کر کھایا تو قسم ٹوٹ جائے گی ہاں اگر اس کے کلام سے یہ سمجھا جاتا ہو کہ نمکین کھانا مراد ہے تو پہلی صورت میں بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۴**...... قسم کھائی کہ مرچ نہیں کھائے گا اور گوشت وغیرہ کوئی ایسی چیز کھائی جس میں مرچ ہے اور مرچ کا مزہ محسوس ہوتا ہے تو قسم ٹوٹ گئی اس کی ضرورت نہیں کہ مرچ کھائے تو قسم ٹوٹے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۵**...... قسم کھائی کہ پیاز نہیں کھائے گا اور کوئی چیز ایسی کھائی جس میں پیاز پڑی ہے تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ پیاز کا مزہ معلوم ہوتا ہو۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۶**...... جس کھانے کی نسبت قسم کھائی کہ اس کو نہیں کھائے گا یا پانی کی نسبت کہ اس کو نہیں پیئے گا اگر وہ اتنا ہے کہ اس مجلس میں کھا سکتا ہے اور ایک بار اس میں پی سکتا ہے تو جب تک کل نہ کھائے پیئے قسم نہیں ٹوٹے گی مثلاً قسم کھائی کہ یہ روٹی نہیں کھائے گا اور روٹی ایسی ہے کہ ایک مجلس میں پوری کھا سکتا ہے تو اس روٹی کا ٹکڑا کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ یوہیں قسم کھائی کہ اس گلاس کا پانی نہیں پئے گا تو ایک گھونٹ پینے سے قسم نہیں ٹوٹی اور اگر کھانا اتنا ہے کہ مجلس میں نہیں کھا سکتا تو اس میں سے ذرا سا کھانے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی مثلاً قسم کھائی کہ اس گائے کا گوشت نہیں کھائے گا اور ایک بوٹی کھائی قسم ٹوٹ گئی۔ یوہیں قسم کھائی کہ اس مٹکے کا پانی نہیں پیوں گا اور مٹکا پانی سے بھرا ہے تو ایک گھونٹ سے بھی ٹوٹ جائے گی اور اگر یوں کہا کہ یہ روٹی مجھ پر حرام ہے تو اگرچہ ایک مجلس میں وہ روٹی کھا سکتا ہے مگر اس کا ٹکڑا کھانے سے بھی کفارہ لازم ہوگا۔ یوہیں یہ پانی مجھ پر حرام ہے اور ایک گھونٹ پی لیا تو کفارہ واجب ہو گیا اگرچہ وہ ایک پیالہ کا بھی نہ ہو۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۷**...... قسم کھائی کہ یہ روٹی نہیں کھائے گا اور کل کھا گیا ایک ذرا سی چھوڑ دی تو قسم ٹوٹ گئی کہ روٹی کا ذرا سا حصہ چھوڑ دینے سے بھی عرف میں یہی کہا جائے گا کہ روٹی کھائی ہاں اگر اس کی یہ نیت تھی کہ کل نہیں کھائے گا تو ذرا سی چھوڑ دینے سے قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۸**...... قسم کھائی کہ اس انار کو نہیں کھاؤں گا اور سب کھا لیا ایک دو دانے چھوڑ دیئے تو قسم ٹوٹ گئی۔ اور اگر اتنے زیادہ چھوڑ دیئے کہ عادۃً اتنے نہیں چھوڑے جاتے تو نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۹...... قسم کھائی کہ حرام نہیں کھائے گا اور غصب کے ہوئے روپے سے کوئی چیز خرید کر کھائی تو قسم نہیں ٹوٹی مگر گنہگار ہوا اور جو چیز کھائی اگر وہ خود غصب کی ہوئی ہے تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۰...... قسم کھائی کہ زید کی کمائی نہیں کھائے گا اور زید کو کوئی چیز وراثت میں ملی تو اس کے کھانے سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور اگر زید نے کوئی چیز خریدی یا ہبہ یا صدقہ میں کوئی چیز ملی اور زید نے اسے قبول کرلیا تو اس کے کھانے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ اور اگر زید سے اس نے کوئی چیز خرید کر کھائی تو نہیں ٹوٹی اور اگر زید مرگیا اور اس کی کمائی کا مال زید کے وارث کے یہاں کھایا یا قسم کھانے والا خود ہی وارث ہے اور کھا لیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۱...... کسی کے پاس روپے ہیں قسم کھائی کہ ان کو نہیں کھائے گا پھر روپے کے پیسے بھنالئے یا اشرفیاں کرلیں پھر ان پیسوں یا اشرفیوں سے کوئی چیز خرید کر کھائی تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر ان پیسوں یا اشرفیوں سے زمین خریدی پھر اسے بیچ کر کھایا تو نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۴۲...... قسم اس وقت صحیح ہوتی کہ جس چیز کی قسم کھائی ہو وہ زمانۂ آئندہ میں پائی جاسکے یعنی عقلاً ممکن ہو اگرچہ عادۃً محال ہو مثلاً یہ قسم کھائی کہ میں آسمان پر چڑھوں گا یا اس مٹی کو سونا کردوں گا تو قسم ہوگئی اور اسی وقت ٹوٹ بھی گئی۔ یوہیں قسم کے باقی رہنے کی بھی یہ شرط ہے کہ وہ کام اب بھی ممکن ہو لہٰذا اگر اب ممکن نہ رہا تو قسم جاتی رہی مثلاً قسم کھائی کہ میں تمہارا روپیہ کل ادا کردوں گا اور کل آنے سے پہلے ہی مرگیا تو اگرچہ قسم صحیح ہوگئی تھی مگر اب قسم نہ رہی کہ وہ باقی نہیں اس قاعدہ کے جاننے کے بعد اب یہ دیکھئے کہ اگر قسم کھائی کہ میں اس کوزہ کا پانی آج پیوں گا اور کوزہ میں پانی نہیں ہے یا تھا مگر رات کے آنے سے پہلے اس میں سے پانی گر گیا یا اس نے گرا دیا تو قسم نہیں ٹوٹی کہ پہلی صورت میں قسم صحیح نہ ہوئی اور دوسری صورت میں صحیح تو ہوئی مگر باقی نہ رہی۔ یوہیں اگر کہا میں اس کوزہ کا پانی پیوں گا اور اس میں پانی اس وقت نہیں ہے تو نہیں ٹوٹی مگر جبکہ یہ معلوم ہے کہ پانی نہیں ہے اور پھر قسم کھائی تو گنہگار ہوا اگرچہ کفارہ لازم نہیں اور اگر پانی تھا اور گر گیا یا گرا دیا گیا تو قسم ٹوٹ گئی اور کفارہ لازم۔ (درمختار، ردالمحتار، بحر)

مسئلہ نمبر ۴۳...... عورت سے کہا اگر تو نے نماز نہ پڑھی تو تجھ کو طلاق ہے اور صبح کو عورت کو حیض آ گیا تو طلاق نہ ہوئی۔ یوہیں عورت سے کہا کہ جو روپیہ تو نے میری جیب سے لیا ہے اگر اس میں نہ رکھے گی تو طلاق ہے اور دیکھا تو روپیہ جیب ہی میں موجود ہے تو طلاق نہ ہوئی۔ (درمختار)

## کلام کے متعلق قسم کا بیان

مسئلہ نمبر ۱...... یہ کہا تم سے یا فلاں سے کلام کرنا مجھ پر حرام ہے اور کچھ بھی بات کی تو کفارہ لازم ہوگیا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲...... قسم کھائی کہ اس بچہ سے کلام نہ کرے گا اور اس کے جوان یا بوڑھے ہونے کے بعد کلام کیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر کہا کہ بچہ سے کلام نہ کروں گا اور جوان یا بوڑھے سے کلام کیا تو نہیں ٹوٹی۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳...... قسم کھائی کہ زید سے کلام نہ کرے گا اور زید سو رہا تھا اس نے پکارا اگر پکارنے سے جاگ گیا تو قسم ٹوٹ گئی اور بیدار نہ ہوا تو نہیں اور اگر جاگ رہا تھا اور اس نے پکارا مگر اتنی آواز تھی کہ سن سکتا اگرچہ بہرے ہونے یا کام میں مشغول ہونے یا شور کی وجہ سے نہ سنا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر وہ دور تھا اور اتنی آواز سے پکارا کہ سن نہیں سکتا تو نہیں ٹوٹی اور اگر زید کسی مجمع میں تھا اس نے مجمع کو سلام کیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ ہاں اگر نیت یہ ہو کہ زید کے سوا اوروں کو سلام کرتا ہے تو نہیں ٹوٹی اور نماز کا سلام کلام نہیں ہے لہٰذا اس سے قسم نہیں ٹوٹے گی خواہ زید داہنی طرف ہو یا بائیں طرف۔ یوہیں اگر زید امام تھا اور یہ مقتدی اس نے اس کی غلطی پر سبحان اللہ کہا یا لقمہ دیا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر یہ نماز میں نہ تھا اور لقمہ دیا یا اس کی غلطی پر سبحان اللہ کہا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۴...... قسم کھائی کہ زید سے بات نہیں کروں گا اور کسی کام کو اس سے کہنا ہے اس نے کسی دوسرے کو مخاطب کرکے کہا اور مقصود

زید کو سنانا ہے تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر عورت سے کہا تو نے اگر میری شکایت اپنے بھائی سے کی تو تجھ کو طلاق ہے عورت کا بھائی آیا اس کے سامنے عورت نے بچہ سے اپنے شوہر کی شکایت کی اور مقصود بھائی کو سنانا ہے تو طلاق نہ ہوئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۵......قسم کھائی کہ میں تجھ سے ابتداءً کلام نہ کروں گا اور راستہ میں دونوں کی ملاقات ہوئی دونوں نے ایک ساتھ سلام کیا تو قسم نہیں ٹوٹی بلکہ جاتی رہی کہ اب ابتداءً کلام کرنے میں حرج نہیں۔ یوہیں اگر عورت سے کہا کہ اگر میں تجھ سے ابتداءً کلام کروں تو تجھ کو طلاق ہے اور عورت نے بھی قسم کھائی کہ میں تجھ سے کلام کی پہل نہ کروں گی تو مرد کو چاہیے کہ عورت سے کلام کرے کہ اس کی قسم کے بعد جب عورت نے قسم کھائی تو اب مرد کا کلام کرنا ابتداء نہ ہوگا۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۶......کلام نہ کرنے کی قسم کھائی تو خط بھیجنا یا کسی کے ہاتھ کچھ کہلا کر بھیجنا یا اشارہ کرنے سے قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷......اقرار و بشارت و خبر دینا یہ سب لکھنے سے ہو سکتے ہیں اشارہ سے نہیں مثلاً قسم کھائی کہ تم کو فلاں بات کی خبر نہ دوں گا اور لکھ کر بھیج دیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اشارہ سے بتایا تو نہیں اور اگر قسم کھائی کہ تمہارا بھید کسی پر ظاہر نہ کروں گا اور اشارہ سے بتایا تو قسم ٹوٹ گئی۔ کہ ظاہر کرنا اشارہ بھی ہو سکتا ہے۔ (درمختار، بحر)

مسئلہ نمبر ۸......قسم کھائی کہ زید سے کلام نہیں کرے گا اور زید نے دروازے پر آکر کنڈی کھٹکھٹائی اس نے کہا کون ہے یا کون تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر کہا آپ کون صاحب ہیں یا تم کون ہو تو ٹوٹ گئی۔ یوہیں اگر زید نے پکارا اور اس نے کہا ہاں یا کہا حاضر ہوا یا اس نے کچھ پوچھا اس نے جواب میں ہاں کہا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

قسم کھائی کہ بیوی سے کلام نہ کرے گا اور گھر میں عورت کے سوا دوسرا کوئی نہیں ہے یہ گھر میں آیا اور کہا یہ چیز کس نے رکھی ہے یا کہا یہ چیز کہاں ہے تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر گھر میں کوئی اور بھی ہے تو نہیں ٹوٹی یعنی جبکہ اس کی نیت عورت سے پوچھنے کی نہ ہو۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹......کلام نہ کرنے کی قسم کھائی اور ایسی زبان میں کلام کیا جس کو مخاطب نہیں سمجھتا جب بھی قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰......قسم کھائی کہ زید سے بات نہ کروں گا جب تک فلاں شخص اجازت نہ دے اور اس نے اجازت دی مگر اسے خبر نہیں اور کلام کر لیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر اجازت دینے سے پہلے وہ شخص مر گیا تو قسم باطل ہوگئی یعنی اب کلام کرنے سے نہیں ٹوٹے گی کہ قسم ہی نہ رہی اور اگر یوں کہا تھا کہ بغیر فلاں کی مرضی کے کلام نہ کروں گا اور اس کی مرضی تھی مگر اسے معلوم نہ تھا اور کلام کر لیا تو نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱......یہ قسم کھائی کہ فلاں کو خط نہ لکھوں گا اور کسی کو لکھنے کے لیے اشارہ کیا تو اگر یہ قسم کھانے والا امرا میں سے ہے تو قسم ٹوٹ گئی کہ ایسے لوگ خود نہیں لکھا کرتے بلکہ دوسرے سے لکھوایا کرتے ہیں اور ان لوگوں کی عادت یہ ہوتی ہے کہ اشارہ سے حکم کیا کرتے ہیں۔ (درمختار، بحر)

مسئلہ نمبر ۱۲......قسم کھائی کہ فلاں کا خط نہ پڑھے گا اور خط کو دیکھا اور جو کچھ لکھا ہے اسے سمجھا تو قسم ٹوٹ گئی کہ خط پڑھنے سے یہی مقصود ہے زبان سے پڑھنا مقصود نہیں۔ یہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے اور امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب تک زبان سے تلفظ نہ کرے گا قسم نہیں ٹوٹے گی اور اسی قول ثانی پر فتویٰ ہے۔ (بحر) مگر یہاں کا عام محاورہ یہی ہے کہ خط دیکھا اور لکھے ہوئے کو سمجھا تو یہ کہتے ہیں میں نے پڑھا لہٰذا یہاں کے محاورہ میں قسم ٹوٹنے پر فتویٰ[1] ہونا چاہیے واللہ تعالیٰ اعلم۔ یہاں کے محاورہ میں یقیناً کہ زید کا خط نہ پڑھوں گا ایک دوسرے معنی کے لیے بھی

---

1. ثم رایت فی ردالمحتار قال، و قول محمد هو الموافق تعرفنا کمالا حقی افقله الحمد ۱۲ منه

ثم رایت فی ردالمحتار نقل عن الخانیه انه لا حد علیه وان کان ظاهر الدرر یعنی عن وجوب الحد وهذا بعید جدا لان الحدود تندرئ بالشبهة وهذه شبهة قوی فکیف لا تعتبر ثم نقل المسئله عن الکافی انه لو یقید المسئله باخبار امرأة النساء امرأته ۱۲ منه حفظ ربه غفر الله ۱۲ منه

بولا جاتا ہے وہ یہ کہ زید بے پڑھا شخص ہے اس کے پاس جب کہیں سے خط آتا ہے تو کسی سے پڑھواتا ہے تو اگر یہ مقصود ہے تو اس میں دیکھنا اور سمجھنا قسم توڑنے کے لئے کافی نہیں بلکہ پڑھ کر سنانے سے قسم ٹوٹے گی۔

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... قسم کھائی کہ کسی عورت سے کلام نہیں کرے گا اور بچی سے کلام کیا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر قسم کھائی کہ کسی عورت سے نکاح نہ کرے گا اور چھوٹی لڑکی سے نکاح کیا تو ٹوٹ گئی۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... قسم کھائی کہ فقیروں اور مسکینوں سے کلام نہ کرے گا اور ایک سے کلام کرلیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر نیت یہ ہے کہ تمام فقیروں اور مسکینوں سے کلام نہ کرے گا تو نہیں ٹوٹی۔ یونہی اگر قسم کھائی کہ بنی آدم سے کلام نہ کرے گا تو ایک سے کلام کرنے میں قسم ٹوٹ جائے گی اور نیت میں تمام اولاد آدم ہے تو نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... قسم کھائی کہ فلاں سے ایک سال کلام نہ کروں گا تو اس وقت سے ایک سال یعنی بارہ مہینے تک کلام کرنے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور کہا کہ ایک مہینہ کلام نہ کرے گا تو جس وقت سے قسم کھائی ہے اس وقت سے ایک مہینہ یعنی تیس دن مراد ہیں اور اگر دن میں قسم کھائی کہ ایک دن کلام نہ کروں گا تو جس وقت سے قسم کھائی ہے اس وقت سے دوسرے دن کے اسی وقت تک کلام سے قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر رات میں قسم کھائی کہ ایک رات کلام نہ کروں گا تو اس وقت سے دوسرے دن کے بعد والی رات کے اسی وقت تک مراد ہے لہٰذا درمیان کا دن بھی شامل ہے اور اگر رات میں کہا کہ خدا کی قسم فلاں سے ایک دن کلام نہ کروں گا تو اس وقت سے غروب آفتاب تک کلام کرنے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر دن میں کہا کہ فلاں شخص سے ایک رات کلام نہ کروں گا تو اس وقت سے طلوع فجر تک کلام کرنے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور ایک مہینہ یا ایک دن کے روزہ یا اعتکاف کی قسم کھائی تو اسے اختیار ہے جب چاہے ایک مہینہ یا ایک دن کا روزہ یا اعتکاف کرلے اور اگر کہا اس سال کلام نہ کروں گا تو سارا سال پورا ہونے میں جتنے دن باقی ہیں وہ لئے جائیں گے یعنی اس وقت سے ختم ذی الحجہ تک۔ یونہی اگر کہا اس مہینہ میں کلام نہ کروں گا تو جتنے دن اس مہینے میں باقی ہیں وہ لئے جائیں گے اور اگر یوں کہا کہ آج دن میں کلام نہ کروں گا تو اس وقت سے غروب آفتاب تک اور اگر رات میں کہا کہ آج رات کلام نہ کروں گا تو رات کا جتنا حصہ باقی ہے وہ مراد لیا جائے اور اگر کہا کہ نہ آج کلام کروں گا اور نہ کل اور نہ پرسوں کلام کروں گا تو درمیان کی راتیں بھی داخل ہیں۔ یعنی رات میں کلام کرنے سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر کہا کہ نہ آج کلام کروں گا نہ کل اور نہ پرسوں تو راتوں میں کلام کرسکتا ہے کہ یہ ایک قسم نہیں بلکہ تین قسمیں ہیں کہ تینوں دنوں کے لئے علیحدہ علیحدہ ہیں۔ (بحرالرائق)

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... قسم کھائی کہ کلام نہ کرے گا تو قرآن مجید پڑھنے یا سبحان اللہ کہنے یا اور کوئی وظیفہ پڑھنے یا کتاب پڑھنے سے قسم نہیں ٹوٹے گی اور اگر قسم کھائی کہ قرآن مجید نہ پڑھے گا تو نماز میں یا بیرون نماز پڑھنے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر اس صورت میں بسم اللہ پڑھی اور نیت میں وہ بسم اللہ ہے جو سورۂ نمل کی جز ہے تو ٹوٹ گئی ورنہ نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... قسم کھائی کہ قرآن کی فلاں سورت نہ پڑھے گا اور اسے اول سے آخر تک دیکھتا گیا اور جو کچھ لکھا ہے اسے سمجھا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر قسم کھائی کہ فلاں کتاب نہ پڑھے گا اور یونہی کیا تو امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ٹوٹ جائے گی اور ہمارے یہاں کے عرف سے یہی مناسب ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۸**...... قسم کھائی کہ زید سے کلام نہ کرے گا جب تک فلاں جگہ پر ہے تو وہاں سے چلے جانے کے بعد قسم ختم ہوگئی لہٰذا اگر پھر واپس آیا اور کلام کیا تو کچھ حرج نہیں کہ قسم اب باقی نہ رہی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۹**...... قسم کھائی کہ اسے کچہری میں لیجا کر حلف دوں گا مدعا علیہ نے جا کر اس کے حق کا اقرار کرلیا حلف کی نوبت ہی نہ آئی تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یونہی اگر قسم کھائی کہ تیری شکایت فلاں سے کروں گا پھر دونوں میں صلح ہوگئی اور شکایت نہ کی تو قسم نہیں ٹوٹی یا قسم کھائی کہ اس کا قرض

آج ادا کر دے گا اور اس نے معاف کر دیا تو قسم باقی رہی۔ (درمختار، ردالمحتار، بحر)

مسئلہ نمبر ۲۰...... قسم کھائی کہ فلاں کے غلام یا اس کے دوست یا اس کی عورت سے کلام نہ کروں گا اور اس نے غلام کو بیچ ڈالا اور کسی طرح اس کی ملک سے نکل گیا اور دوست سے عداوت ہوگئی اور عورت کو طلاق دیدی تو اب کلام کرنے سے قسم نہیں ٹوٹے گی غلام میں چاہے یوں کہا کہ فلاں کے اس غلام سے یا فلاں کے غلام سے دونوں کا ایک ہی حکم ہے اور اگر قسم کے وقت وہ اس کا غلام تھا اور کلام کرنے کے وقت بھی ہے یا قسم کے وقت یہ اس کا غلام نہ تھا اور اب ہے دونوں صورتوں میں ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... اگر کہا فلاں کی اس عورت سے یا فلاں کی عورت سے یا فلاں کے اس دوست سے یا فلاں دوست سے کلام نہ کروں گا اور طلاق یا عداوت کے بعد کلام کیا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر نہ اشارہ ہو نہ معین کیا ہو اور اس نے اب کسی عورت سے نکاح کیا یا کسی سے دوستی کی تو کلام کرنے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۲...... قسم کھائی کہ فلاں کے بھائیوں سے کلام نہ کروں گا اور اس کا ایک ہی بھائی ہے تو اگر اسے معلوم تھا کہ ایک ہی ہے تو کلام سے قسم ٹوٹ گئی ورنہ نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۳...... قسم کھائی کہ اس کپڑے والے سے کلام نہ کروں گا۔ اس نے کپڑے بیچ ڈالے پھر اس نے کلام کیا تو قسم ٹوٹ گئی اور جس نے کپڑے خریدے اس سے کلام کیا تو نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... قسم کھائی کہ میں اس کے پاس نہیں بیٹھوں گا تو یہ وہی حکم رکھتا ہے جیسے یہ کہا کہ میں اس سے کلام نہ کروں گا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۵...... کسی نے اپنی عورت کو اجنبی شخص سے کلام کرتے دیکھا اس نے کہا اگر تو اب کسی اجنبی سے کلام کرے گی تو تجھ کو طلاق ہے پھر عورت نے کسی ایسے شخص سے کلام کیا جو اس گھر میں رہتا ہے مگر محارم میں سے نہیں یا کسی رشتہ دار غیر محرم سے کلام کیا تو طلاق ہوگئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... کچھ لوگ کسی جگہ بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے تھے ان میں سے ایک نے کہا جو شخص اب بولے اس کی عورت کو طلاق ہے پھر خود ہی بولا تو اس کی عورت کو طلاق ہوگئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۷...... قسم کھائی کہ زید سے کلام نہ کروں گا پھر زید نے کوئی خوشی کی خبر سنائی اس نے کہا الحمد للہ یا رنج کی سنائی اس نے کہا انا للہ تو قسم نہیں ٹوٹی اور زید کی چھینک پر یرحمک اللہ کہا تو ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸...... قسم کھائی کہ جب تک شب قدر نہ گزر لے کلام نہ کروں گا اگر یہ شخص عام لوگوں میں ہے تو رمضان کی ستائیسویں رات گزرنے پر کلام کر سکتا ہے اور اگر جانتا ہو کہ شب قدر میں ائمہ کا اختلاف ہے تو جب تک قسم کے بعد پورا رمضان نہ گزر لے کلام نہیں کر سکتا یعنی اگر رمضان سے پہلے قسم کھائی تو اس رمضان کے گزرنے کے بعد کلام کر سکتا ہے اور اگر رمضان کی ایک رات گزرنے کے بعد قسم کھائی تو جب تک دوسرا رمضان پورا نہ گزر جائے کلام نہیں کر سکتا۔ (عالمگیری)

## طلاق دینے اور آزاد کرنے کی یمین

مسئلہ نمبر ۱...... اگر کہا کہ پہلا غلام خریدوں تو آزاد ہے تو اس کہنے کے بعد جس کو پہلے خریدے گا آزاد ہو جائے گا اور دو غلام ایک ساتھ خریدے تو کوئی آزاد نہ ہوگا کہ ان میں سے کوئی پہلا نہیں اور کہا کہ پہلا غلام جس کا میں مالک ہوں گا آزاد ہے اور ڈیڑھ غلام کا مالک ہوا جو پورا ہے آزاد ہے اور آدھا کچھ نہیں۔ یونہی اگر کپڑے کی نسبت کہا پہلا تھان خریدوں صدقہ ہے اور ڈیڑھ تھان ایک ساتھ خریدا تو ایک پورے کو تصدق کرے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر۲......** اگر کہا کہ پچھلا غلام جس کو میں خریدوں آزاد ہے اور اس کے بعد چند غلام خریدے تو سب میں پچھلا آزاد ہے اور اس کا پچھلا ہونا اس وقت معلوم ہوگا جب یہ شخص مرے اس واسطے کہ جب تک زندہ ہے کسی کو پچھلا نہیں کہہ سکتے اور یہ اب سے آزاد نہ ہوگا بلکہ جس وقت اس نے خریدا ہے اسی وقت سے آزاد قرار دیا جائے گا لہٰذا اگر صحت میں خریدا جب تو بالکل آزاد ہے اور مرض الموت میں خریدا تو تہائی مال سے آزاد ہوگا اور اگر اس کے کہنے کے بعد صرف ایک ہی غلام خریدا جب تو آزاد نہ ہوگا کہ یہ پچھلا تو جب ہوگا جب اس سے پہلے اور بھی خریدا ہوتا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر۳......** اگر کہا کہ پہلی عورت جو میرے نکاح میں آئی اسے طلاق ہے تو اس کے کہنے کے بعد جس عورت سے پہلے نکاح ہوگا اسے طلاق پڑ جائے گی اور نصف مہر واجب ہوگا۔

**مسئلہ نمبر۴......** اگر کہا پچھلی عورت جو میرے نکاح میں آئے اسے طلاق ہے اور دو یا زیادہ سے نکاح کیے تو جس سے آخر میں نکاح ہوا نکاح ہوتے ہی اسے طلاق پڑ جائے گی مگر اس کا علم اس وقت ہوگا جب وہ شخص مرے کیونکہ جب تک زندہ ہے یہ نہیں کہا جاسکتا کہ یہ پچھلی ہے کیونکہ ہوسکتا ہے کہ اس کے بعد نکاح کرے لہٰذا اس کے مرنے کے بعد جب معلوم ہوا کہ یہ پچھلی ہے تو نصف مہر پر طلاق پائے گی اور اگر وطی ہوئی ہے تو پورا مہر بھی لے گی اور اس کی عدت حیض سے شمار ہوگی اور عدت میں سوگ نہ کرے گی اور شوہر کی میراث نہ پائے گی اور اگر اس صورت مذکور میں اس نے ایک عورت سے نکاح کیا پھر دوسری سے کیا پھر پہلی کو طلاق دے دی پھر اس سے نکاح کیا تو اگرچہ اس سے ایک بار نکاح آخر میں کیا ہے مگر اس کو طلاق نہ ہوئی بلکہ دوسری کو ہوئی کہ جب اس سے پہلے ایک بار نکاح کیا تو یہ پہلی ہو چکی اسے پچھلی نہیں کہہ سکتے اگرچہ دوبارہ نکاح اس سے آخر میں ہوا ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر۵......** یہ کہا کہ اگر میں گھر جاؤں تو میری عورت کو طلاق ہے پھر قسم کھائی کہ عورت کو طلاق نہیں دے گا اس کے بعد گھر میں گیا تو عورت کو طلاق ہوگئی مگر قسم نہیں ٹوٹی اور اگر پہلے طلاق نہ دینے کی قسم کھائی پھر یہ کہا کہ اگر گھر جاؤں تو عورت کو طلاق ہے اور گھر میں گیا تو قسم بھی ٹوٹی اور طلاق بھی ہوئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۶......** کسی شخص کو اپنی عورت کو طلاق دینے کا وکیل بنایا پھر یہ قسم کھائی کہ عورت کو طلاق نہیں دے گا اب اس قسم کے بعد وکیل نے اس عورت کو طلاق دی تو قسم ٹوٹ گئی۔ یوہیں اگر عورت سے کہا تو اگر چاہے تو تجھے طلاق ہے اس کے بعد قسم کھائی کہ طلاق نہ دے گا قسم کھانے کے بعد عورت نے کہا میں نے طلاق چاہی تو طلاق بھی ہوگئی اور قسم بھی ٹوٹی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۷......** قسم کھائی کہ نکاح نہ کرے گا اور دوسرے کو اپنے نکاح کا وکیل کیا تو قسم ٹوٹ جائے گی اگرچہ یہ کہے کہ میرا مقصد یہ تھا کہ اپنی زبان سے ایجاب و قبول نہ کروں گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر۸......** عورت سے کہا اگر تو جنے تو تجھے طلاق ہے اور مردہ یا کچا بچہ پیدا ہوا تو طلاق ہوگئی ہاں اگر ایسا کچا بچہ پیدا ہوا جس کے اعضا نہ بنے ہوں تو طلاق نہ ہوئی۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر۹......** جو میرا غلام فلاں بات کی خوشخبری سنائے وہ آزاد ہے اور متفرق طور پر کئی غلاموں نے آکر خبر دی تو پہلے جس نے خبر دی ہے وہ آزاد ہوگا کہ خوشخبری سنانے کے یہ معنی ہیں کہ خوشی کی خبر دینا جس کو وہ نہ جانتا ہو تو دوسرے اور تیسرے نے جو خبر دی یہ جاننے کے بعد ہے لہٰذا آزاد نہ ہوں گے اور جھوٹی خبر دی تو کوئی آزاد نہ ہوگا کہ جھوٹی خبر کو خوشخبری نہیں کہتے اور اگر سب نے ایک ساتھ خبر دی تو سب آزاد ہو جائیں گے۔ (تنویر الابصار)

# خرید و فروخت و نکاح وغیرہ کی قسم

**مسئلہ نمبر ۱......** بعض عقد اس قسم کے ہیں کہ ان کے حقوق اس کی طرف رجوع کرتے ہیں جس سے وہ عقد صادر ہو اور اس میں وکیل کو اس کی حاجت نہیں کہ یہ کہے کہ فلاں کی طرف سے یہ عقد کرتا ہوں جیسے خریدنا، بیچنا، کرایہ پر دینا، کرایہ پر لینا اور بعض فعل ایسے ہیں جن میں وکیل کو موکل کی طرف سے نسبت کرنے کی حاجت ہوتی ہے جیسے مقدمہ لڑنا کہ وکیل کو کہنا پڑے گا کہ یہ دعویٰ میں اپنے فلاں موکل کی طرف سے کرتا ہوں اور بعض فعل ایسے ہوتے ہیں جن میں اصل فائدہ اسی کو ہوتا ہے جو اس فعل کا محل ہے یعنی جس پر وہ فعل واقع ہے جیسے اولاد کو مارنا ان تینوں قسموں میں اگر خود کرے تو قسم ٹوٹ گئی اور اس کے حکم سے دوسرے نے کیا تو نہیں۔ مثلاً قسم کھائی کہ یہ چیز نہیں خریدوں گا اور دوسرے سے خریدوائی یا قسم کھائی کہ گھوڑا کرایہ پر نہیں دوں گا اور دوسرے سے یہ کام لیا یا دعویٰ نہ کروں گا اور وکیل سے دعویٰ کرا دیا یا اپنے لڑکے کو نہیں ماروں گا اور دوسرے سے مارنے کو کہا تو ان سب صورتوں میں قسم نہیں ٹوٹی۔

اور جو عقد اس قسم کے ہیں ان کے حقوق اس کے لئے نہیں جس سے وہ عقد صادر ہوں کہ یہ شخص محض متوسط ہوتا ہے بلکہ حقوق اس کے لئے ہوں جس نے حکم دیا ہے اور جو موکل ہے جیسے نکاح، غلام آزاد کرنا، ہبہ کرنا، صدقہ، وصیت، قرض لینا، امانت رکھنا، عاریت دینا، عاریت لینا یا جو فعل ایسے ہوں کہ ان کا نفع اور مصلحت حکم کرنے والے کے لئے ہے جیسے غلام کو مارنا، ذبح کرنا، دین کا تقاضا، دین کا قبضہ کرنا، کپڑا پہننا، کپڑا سلوانا، مکان بنوانا تو ان سب میں خواہ خود کرے یا دوسرے سے کرائے بہرحال قسم ٹوٹ جائے گی مثلاً قسم کھائی کہ نکاح نہیں کرے گا اور کسی کو اپنے نکاح کا وکیل کر دیا اس وکیل نے نکاح کر دیا یا ہبہ و صدقہ و وصیت اور قرض لینے کے لئے دوسرے کو وکیل کیا اور وکیل نے یہ کام انجام دیا یا قسم کھائی کہ کپڑا نہیں پہنے گا اور دوسرے سے کہا اس نے پہنا دیا قسم کھائی کہ کپڑے نہیں سلوائے گا اس کے حکم سے دوسرے نے سلوا دیا یا مکان نہیں بنائے گا اور اس کے حکم سے دوسرے نے بنا دیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (فتح القدیر وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲......** قسم کھائی کہ فلاں چیز نہیں خریدے گا یا نہیں بیچے گا اور نیت یہ ہے کہ نہ خود اپنے ہاتھ سے خریدے گا نہ دوسرے سے یہ کام لے گا اور دوسرے سے خریدوائی یا بکوائی تو قسم ٹوٹ گئی کہ ایسی نیت کر کے اس نے خود اپنے اوپر سختی کرلی۔ یونہی اگر ایسی نیت تو نہیں ہے مگر یہ قسم کھانے والا ان لوگوں میں ہے کہ ایسی چیز اپنے ہاتھ سے خریدتے اور بیچتے نہیں ہیں تو اب بھی دوسرے سے خریدوانے بکوانے سے قسم ٹوٹ جائے گی اور اگر وہ شخص کبھی خود خریدتا اور کبھی دوسرے سے خریدواتا ہے تو اگر اکثر خود خریدتا ہے تو وکیل کے خریدنے سے نہیں ٹوٹے گی اور اگر اکثر خریدواتا ہے تو ٹوٹ جائے گی۔ (بحر، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳......** قسم کھائی کہ فلاں چیز نہیں خریدے گا یا نہیں بیچے گا اور دوسرے کی طرف سے خریدی یا بیچی تو قسم ٹوٹ گئی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴......** قسم کھائی کہ نہیں خریدے گا یا نہیں بیچے گا اور بیع فاسد کے ساتھ خریدی یا بیچی تو قسم ٹوٹ گئی اگرچہ قبضہ نہ ہوا ہو۔ یونہی اگر بائع یا مشتری نے خیار اپنے لئے رکھا جب بھی قسم ٹوٹ گئی۔ اجارہ کا بھی یہی حکم ہے کہ فاسد سے بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ (عالمگیری، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۵......** قسم کھائی کہ یہ چیز نہیں بیچے گا اور اس کو کسی معاوضہ کی شرط پر ہبہ کر دیا اور دونوں جانب سے قبضہ بھی ہو گیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶......** صورت مذکورہ میں اگر بیع باطل کے ذریعہ سے خریدی یا بیچی یا خریدنے کے بعد قسم کھائی کہ اسے نہیں بیچے گا اور وہ چیز بائع کو پھیر دی یا عیب ظاہر ہوا اور پھیر دی تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۷......** قسم کھائی کہ نہیں بیچے گا اور کسی شخص نے بلا اس کے حکم کے بیچ دی اور اس نے اس کو جائز کر دیا تو قسم نہیں ٹوٹی ہاں اگر وہ

قسم کھانے والا ایسا ہے کہ خود اپنے ہاتھ سے ایسی چیز نہیں بیچتا ہے تو ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... قسم کھائی کہ بیچنے کے لئے غلہ نہیں خریدے گا اور گھر کے خرچ کے لئے خریدا پھر کسی وجہ سے بیچ ڈالا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۹...... قسم کھائی کہ مکان نہیں بیچے گا اور اسے عورت کے مہر میں دیا اس میں دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ مکان ہی مہر ہو کہ نکاح میں یہ کہا ہو کہ بعوض اس مکان کے تیرے نکاح میں دی جب تو نہیں ٹوٹی اور اگر روپے کا مہر باندھا تھا مثلاً اتنے سو یا اتنے ہزار روپے دین مہر کے عوض تیرے نکاح میں دی اور روپے کے عوض اس نے مکان دے دیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر، درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... قسم کھائی کہ فلاں سے نہیں خریدے گا اور اس سے بیع سلم کے ذریعہ سے کوئی چیز خریدی تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۱...... قسم کھائی کہ یہ جانور بیچ ڈالے گا اور وہ چوری ہو گیا تو جب تک اس کے مرنے کا یقین نہ ہو قسم نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... کسی چیز کا بھاؤ کیا بائع نے کہا میں بارہ روپے سے کم نہیں دوں گا اس نے کہا اگر میں بارہ روپے میں لوں تو میری عورت کو طلاق ہے پھر وہی چیز تیرہ میں یا بارہ روپے میں اور کوئی کپڑا وغیرہ روپے پر اضافہ کر کے خریدی یعنی بارہ سے زیادہ دیے تو طلاق ہو گئی اور اگر بارہ روپے اور ان کے ساتھ کچھ کپڑا وغیرہ دیا تو نہیں ہوئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۳...... قسم کھائی کہ کپڑا نہیں خریدے گا اور کمل یا ٹاٹ یا بچھونا یا ٹوپی یا قالین خریدا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر قسم کھائی کہ نیا کپڑا نہیں خریدے گا تو استعمالی کپڑا، بے دھلا بھی خریدنے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (بحر)

مگر بعض کپڑے اس زمانہ میں ایسے ہیں کہ ان کے دھلنے کی نوبت نہیں آتی وہ اگرچہ استعمالی ہیں کہ انہیں پرانا کہتے ہوں تو پرانے ہیں۔

مسئلہ نمبر ۱۵...... قسم کھائی کہ سونا چاندی نہیں خریدوں گا اور ان کے برتن یا زیور خریدے تو قسم ٹوٹ گئی اور روپیہ یا اشرفی خریدی تو نہیں کہ ان کے خریدنے کو عرف میں چاندی سونا خریدنا نہیں کہتے۔ یوہیں قسم کھائی کہ تانبا نہیں خریدے گا اور پیسے مول لئے تو نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۶...... قسم کھائی کہ "جو" نہ خریدے گا اور "گیہوں" خریدے ان میں کچھ دانے جو کے بھی ہیں تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر اینٹ، چونہ، لکڑی وغیرہ کے نہ خریدنے کی قسم کھائی اور مکان خریدا جس میں یہ سب چیزیں ہیں تو نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۷...... قسم کھائی کہ گوشت نہیں خریدے گا اور زندہ بکری خریدی یا قسم کھائی کہ دودھ نہیں خریدے گا اور بکری وغیرہ کوئی جانور خریدا جس کے تھن میں دودھ ہے تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۸...... قسم کھائی کہ پیتل یا تانبا نہیں خریدے گا اور ان کے برتن طشت وغیرہ خریدے تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۹...... قسم کھائی کہ تیل نہیں خریدے گا اور نیت کچھ نہ ہو تو وہ تیل مراد لیا جائے گا جس کے استعمال کی وہاں عادت ہو خواہ کھانے میں یا سر کے ڈالنے میں۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۲۰...... قسم کھائی کہ فلاں عورت سے نکاح نہیں کرے گا اور نکاح فاسد کیا۔ مثلاً بغیر گواہوں کے یا عدت کے اندر تو قسم نہیں ٹوٹی کہ نکاح فاسد نکاح نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱...... قسم کھائی کہ لڑکے یا لڑکی کا نکاح نہ کرے گا اور نابالغ ہو تو خود کرے یا دوسرے کو وکیل کر دے دونوں صورتوں میں قسم ٹوٹ جائے گی اور بالغ ہوں تو خود پڑھانے سے ٹوٹے گی دوسرے کو وکیل کرنے سے نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۲...... قسم کھائی کہ نکاح نہ کرے گا پھر پاگل یا مجنون ہو گیا اور اس کے باپ نے نکاح کر دیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۳...... قسم کھائی کہ نکاح نہ کرے گا اور قسم سے پہلے فضولی نے نکاح کیا تھا اور بعد قسم اس نے نکاح کو جائز کر دیا تو نہیں ٹوٹی اور قسم کے بعد فضولی نے نکاح کر دیا ہے تو اگر قول سے جائز کرے گا ٹوٹ جائے گی اور فعل سے جائز کیا مثلاً عورت کے پاس مہر بھیج دیا تو نہیں ٹوٹی اور

اگر فضولی یا وکیل نے نکاح فاسد کیا ہے تو نہیں ٹوٹے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۴...... نکاح نہ کرنے کی قسم کھائی اور کسی نے مجبور کر کے نکاح کرا دیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (خانیہ)

مسئلہ نمبر ۲۵...... قسم کھائی کہ اتنے سے زیادہ مہر پر نکاح نہ کرے گا اور اتنے ہی پر نکاح کیا اور بعد کو مہر میں اضافہ کر دیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... قسم کھائی کہ پوشیدہ نکاح کرے گا اور دو گواہوں کے سامنے نکاح کیا تو نہیں ٹوٹی اور تین کے سامنے کیا تو ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۷...... قسم کھائی کہ فلاں کو قرض نہیں دے گا اور بغیر مانگے اس نے قرض دیا اس نے لینے سے انکار کر دیا جب بھی قسم ٹوٹ جائے گی۔ یوہیں اگر قسم کھائی کہ فلاں سے قرض نہ لوں گا اور اس نے مانگا اس نے نہ دیا قسم ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۸...... قسم کھائی کہ فلاں سے کوئی چیز رعایت نہ لے گا اس نے اپنے گھوڑے پر اسے بٹھا لیا تو نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۹...... قسم کھائی کہ اس قلم سے نہیں لکھے گا اور اسے توڑ کر دوبارہ بنایا اور لکھا تو قسم ٹوٹ گئی کہ عرف میں اس ٹوٹے ہوئے کو بھی قلم کہتے ہیں۔ (ردالمحتار)

## نماز و روزہ و حج کی قسم کا بیان

مسئلہ نمبر ۱...... نماز نہ پڑھنے یا روزہ نہ رکھنے یا حج نہ کرنے کی قسم کھائی اور فاسد ادا کیا تو قسم نہیں ٹوٹی جبکہ شروع ہی سے فاسد ہو مثلاً بغیر طہارت نماز پڑھی یا طلوع فجر کے بعد کھانا کھایا اور روزہ کی نیت کی اور اگر شروع صحت کے ساتھ کیا بعد کو فاسد کر دیا مثلاً ایک رکعت نماز پڑھ کر توڑ دی یا روزہ رکھ کر توڑ دیا اگرچہ نیت کرنے کے تھوڑے ہی بعد توڑ دیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... نماز نہ پڑھنے کی قسم کھائی اور قیام و قراءت و رکوع کر کے توڑ دی تو قسم نہیں ٹوٹی اور سجدہ کر کے توڑ دی تو ٹوٹ گئی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳...... قسم کھائی کہ ظہر کی نماز نہ پڑھے گا تو جب تک قعدۂ اخیرہ میں التحیات نہ پڑھ لے قسم نہیں ٹوٹے گی یعنی اس سے قبل فاسد کرنے میں قسم نہیں ٹوٹی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... قسم کھائی کہ کسی کی امامت نہ کرے گا اور تنہا شروع کر دی پھر لوگوں نے اس کی اقتدا کر لی مگر اس نے امامت کی نیت نہ کی ہو تو مقتدیوں کی نماز ہو جائے گی اگرچہ جمعہ کی نماز ہو اور اس کی قسم نہ ٹوٹی۔ یوہیں اگر جنازہ یا سجدۂ تلاوت میں لوگوں نے اس کی اقتدا کی جب بھی قسم نہ ٹوٹی اور اگر قسم کے یہ لفظ ہوں کہ نماز میں امامت نہ کروں گا تو نماز جنازہ میں امامت کی نیت سے بھی نہیں ٹوٹے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۵...... قسم کھائی کہ فلاں کے پیچھے نماز نہیں پڑھے گا اور اس کی اقتدا کی مگر پیچھے کھڑا نہ ہوا بلکہ برابر دہنے یا بائیں کھڑے ہو کر نماز پڑھی یا قسم کھائی کہ فلاں کے ساتھ نماز نہ پڑھے گا اور اس کی اقتدا کی اگرچہ ساتھ کھڑا نہ ہو بلکہ پیچھے کھڑا ہو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۶...... قسم کھائی کہ نماز کا وقت گزار کر نہ پڑھے گا اور سو گیا یہاں تک کہ وقت ختم ہو گیا اگر وقت آنے سے پہلے سویا اور وقت جانے کے بعد آنکھ کھلی تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر وقت ہو جانے کے بعد سویا تو ٹوٹ گئی۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۷...... قسم کھائی کہ فلاں نماز جماعت سے پڑھے گا اور آدھی سے کم جماعت سے ملی یعنی چار یا تین رکعت والی میں ایک رکعت جماعت سے پائی یا قعدہ میں شریک ہوا تو قسم ٹوٹ گئی اگرچہ جماعت کا ثواب پائے گا۔ (شرح وقایہ)

مسئلہ نمبر ۸...... عورت سے کہا اگر تو نماز چھوڑے گی تو تجھ کو طلاق اور نماز قضا ہوگئی مگر پڑھ لی تو طلاق نہ ہوئی کہ عرف میں نماز چھوڑنا اسے کہتے ہیں کہ بالکل نہ پڑھے اگرچہ شرعاً قصداً قضا کر دینے کو بھی چھوڑنا کہتے ہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۹...... قسم کھائی کہ اس مسجد میں نماز نہ پڑھیگا اور مسجد بڑھائی گئی اس نے اس حصہ میں نماز پڑھی جو اب زیادہ کیا گیا ہے تو قسم نہیں ٹوٹی۔ اور اگر قسم میں یہ کہا کہ فلاں محلہ کی مسجد یا فلاں شخص کی مسجد میں نماز نہ پڑھے گا اور مسجد میں کچھ اضافہ ہوا اس نے اس جگہ پڑھی تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

## لباس کے متعلق قسم کا بیان

مسئلہ نمبر ۱...... قسم کھائی کہ اپنی عورت کے کاتے ہوئے سوت کا کپڑا نہ پہنے گا اور عورت نے سوت کاتا اور وہ بن کر کپڑا تیار ہوا اگر وہ روئی جس کا سوت بنا ہے قسم کھاتے وقت شوہر کی تھی تو پہننے سے قسم ٹوٹ گئی ورنہ نہیں اور اگر قسم کھائی کہ فلاں کے کاتے ہوئے سوت کا کپڑا نہ پہنے گا اور کچھ اس کا کاتا ہے اور کچھ دوسرے کا دونوں کو ملا کر کپڑا بنوایا تو قسم نہ ٹوٹی اور اگر کل سوت اسی کا کاتا ہوا ہے مگر دوسرے کے کاتے ہوئے ڈورے سے کپڑا سیا گیا ہے تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... انگرکھا، اچکن، شیروانی، قمیص میں فرق ہے لہٰذا اگر قسم کھائی کہ شیروانی نہ پہنے گا تو انگرکھا پہننے سے قسم نہ ٹوٹی۔ یوہیں قمیص اور کرتے میں بھی فرق ہے لہٰذا ایک کی قسم کھائی اور دوسرا پہنا تو قسم نہیں ٹوٹی اگرچہ عربی میں قمیص کرتے کو کہتے ہیں۔ یوہیں پتلون اور پاجامہ میں بھی فرق ہے اگرچہ انگریزی میں پتلون پاجامہ کو کہتے ہیں۔ یوہیں بوٹ نہ پہننے کی قسم کھائی اور ہندوستانی جوتا پہنا قسم نہ ٹوٹی کہ اس کو بوٹ نہیں کہتے۔

مسئلہ نمبر ۳...... قسم کھائی کہ کپڑا نہیں پہنے گا یا نہیں خریدے گا تو مراد اتنا کپڑا ہے جس سے ستر چھپا سکیں اور اس کو پہن کر نماز جائز ہو سکے اس سے کم مثلاً ٹوپی کو پہننے میں نہیں ٹوٹے گی اور اگر عمامہ باندھا اور وہ اتنا ہے کہ ستر اس سے چھپا سکیں ٹوٹ گئی ورنہ نہیں۔ یوہیں ٹاٹ یا دری یا قالین پہن لینے یا خریدنے سے قسم نہ ٹوٹے گی اور پوستین سے ٹوٹ جائے گی۔ اگر قسم کھائی کہ کرتا نہ پہنے گا اور اس صورت میں کرتے کو تہبند کی طرح باندھ لیا یا چادر کی طرح اوڑھ لیا تو نہیں ٹوٹی اور اگر کہا کہ یہ کرتا نہیں پہنے گا تو کسی طرح پہنے قسم ٹوٹ جائے گی۔ (بحر، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴...... قسم کھائی کہ زیور نہیں پہنے گا تو چاندی سونے کے ہر قسم کے گہنے اور موتیوں یا جواہر کے ہار اور سونے کی انگوٹھی پہننے سے قسم ٹوٹ جائے گی۔ اور چاندی کی انگوٹھی سے نہیں جبکہ ایک نگ کی ہو اور کئی نگ کی ہو تو اس سے بھی ٹوٹ جائے گی۔ یوہیں اگر اس پر سونے کا ملمع ہو تو ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۵...... قسم کھائی کہ زمین پر نہیں بیٹھے گا اور زمین پر کوئی چیز بچھا کر بیٹھا مثلاً تخت یا چٹائی یا بچھونا یا چٹائی تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر بغیر بچھائے ہوئے بیٹھ گیا اگرچہ کپڑا پہنے ہوئے ہے جس کی وجہ سے اس کا بدن زمین سے نہ لگا تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر کپڑے اتار کر خود اس کپڑے پر بیٹھا تو نہیں ٹوٹی کہ اسے زمین پر بیٹھنا نہیں کہیں گے اور اگر گھاس پر بیٹھا تو نہیں ٹوٹی جبکہ زیادہ ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶...... قسم کھائی کہ اس بچھونے پر نہیں سوئے گا اور اس پر دوسرا بچھونا بچھا دیا اور اس پر سویا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر صرف چادر بچھائی تو ٹوٹ گئی۔ اس چٹائی پر نہ سونے کی قسم کھائی تھی اس پر دوسری چٹائی بچھا کر سویا تو نہیں ٹوٹی اور اگر یوں کہا تھا کہ بچھونے پر نہیں سوئے گا تو اگرچہ اس پر دوسرا بچھونا بچھا دیا ہو ٹوٹ جائے گی۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷...... قسم کھائی کہ اس تخت پر نہیں بیٹھے گا اور اس پر دوسرا تخت بچھا دیا تو نہیں ٹوٹی اور بچھونا یا بوریا بچھا کر بیٹھا تو ٹوٹ گئی ہاں

اگر یوں کہا کہ اس تخت کے تختوں پر نہ بیٹھے گا تو اس پر بچھا کر بیٹھنے سے نہیں ٹوٹے گی۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸..... قسم کھائی کہ زمین پر نہیں چلے گا تو جوتے یا موزے پہن کر یا پتھر پر چلنے سے ٹوٹ جائے گی اور بچھونے پر چلنے سے نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹..... قسم کھائی کہ فلاں کے کپڑے یا بچھونے پر نہیں سوئے گا اور بدن کا زیادہ حصہ اس پر کر کے سو گیا ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

## مارنے کے متعلق قسم کا بیان

مسئلہ نمبر ۱..... جو فعل ایسا ہے کہ اس میں مردہ و زندہ دونوں شریک ہیں یعنی دونوں کے ساتھ متعلق ہو سکتا ہے تو اس میں زندگی و موت دونوں حالتوں میں قسم کا اعتبار ہے جیسے نہلانا کہ زندہ کو بھی نہلا سکتے ہیں اور مردہ کو بھی اور جو فعل ایسا ہے کہ زندگی کے ساتھ خاص ہے اس میں خاص زندگی کا اعتبار ہوگا مرنے کے بعد کرنے سے قسم ٹوٹ جائے گی یعنی جبکہ اس فعل کے کرنے کی قسم کھائی اور اگر نہ کرنے کی قسم کھائی اور مرنے کے بعد وہ فعل کیا تو نہیں ٹوٹے گی جیسے وہ فعل جس سے لذت یا رنج یا خوشی ہوتی ہے کہ ظاہر میں زندگی کے ساتھ خاص ہیں اگرچہ شرعاً مردہ کو بھی بعض چیز وں سے لذت پاتا ہے اور اسے رنج و خوشی ہوتی ہے مگر ظاہر میں نگاہیں اس کے ادراک سے قاصر ہیں اور قسم کا مدار حقیقت شرعیہ پر نہیں بلکہ عرف پر ہے لہٰذا ایسے افعال میں خاص زندگی کی حالت معتبر ہے اس قاعدہ کے متعلق بعض مثالیں سنو مثلاً قسم کھائی کہ فلاں کو نہیں نہلائے گا یا نہیں اٹھائے گا یا کپڑا نہیں پہنائے گا اور مرنے کے بعد اسے غسل دیا یا اس کا جنازہ اٹھایا یا اسے کفن پہنایا تو قسم ٹوٹ گئی کہ یہ فعل اس کی زندگی کے ساتھ خاص نہ تھا اور اگر قسم کھائی کہ فلاں کو ماروں گا یا اس سے کلام کروں گا یا اس کی ملاقات کو جاؤں گا یا اسے پیار کروں گا اور یہ افعال اس کے مرنے کے بعد کیے یعنی اسے مارا یا اس سے کلام کیا یا اس کے جنازہ یا قبر پر گیا یا اسے پیار کیا تو قسم ٹوٹ گئی کہ اب وہ ان افعال کا محل نہ رہا۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲..... قسم کھائی کہ اپنی عورت کو نہیں مارے گا اور اس کے بال پکڑ کر کھینچے یا اس کا گلا گھونٹ دیا یا دانت سے کاٹ لیا یا چٹکی لی اگر یہ افعال غصہ میں ہوئے تو قسم ٹوٹ گئی اور اگر ہنسی میں ایسا ہوا تو نہیں۔ یونہی اگر دل لگی میں مرد کا سر عورت کے سر سے لگا اور عورت کا سر ٹوٹ گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری، بحر)

مسئلہ نمبر ۳..... قسم کھائی کہ تجھے اتنا ماروں گا کہ مرجائے۔ ہزاروں گھونسے ماروں گا تو اس سے مراد مبالغہ ہے کہ مار ڈالنا یا ہزاروں گھونسے مارنا اور اگر کہا کہ مارتے مارتے بیہوش کر دوں گا یا اتنا ماروں گا کہ رونے لگے یا چلانے لگے یا پیشاب کر دے تو قسم اس وقت سچی ہوگی کہ جتنا کہا اتنا ہی مارے اور اگر کہا کہ تلوار سے ماروں گا یہاں تک کہ مرجائے تو یہ مبالغہ نہیں بلکہ مار ڈالنے سے قسم پوری ہوگی۔ (عالمگیری و درمختار)

مسئلہ نمبر ۴..... قسم کھائی کہ اسے تلوار سے ماروں گا اور نیت کچھ نہ ہو اور تلوار چوڑی کر کے اسے ماردی تو قسم پوری ہو گئی اور تلوار میان میں تھی وہی مع میان سمیت اسے ماردی تو قسم پوری نہ ہوئی ہاں اگر تلوار نے میان کو کاٹ کر اس شخص کو زخمی کر دیا تو قسم پوری ہو گئی۔ اور اگر نیت یہ ہے کہ تلوار کی دھار کی طرف سے مارے گا تو چوڑی کر کے مارنے سے قسم پوری نہ ہوئی اور اگر قسم کھائی کہ اسے کلہاڑی یا تیر سے ماروں گا اور اس کے بینٹ سے مارا تو قسم پوری نہ ہوئی۔ (عالمگیری، بحر)

مسئلہ نمبر ۵..... قسم کھائی کہ سو کوڑے ماروں گا اور سو کوڑے جمع کر کے ایک مرتبہ میں مارا کہ سب اس کے بدن پر پڑے تو قسم سچی ہو گئی جبکہ اسے چوٹ بھی لگے اور اگر صرف چھو دیا کہ چوٹ نہ لگی تو قسم پوری نہ ہوئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۶..... کسی سے کہا اگر تم مجھے ملے اور میں نے تمہیں نہ مارا تو میری عورت کو طلاق ہے اور وہ شخص ایک میل کے فاصلہ سے اسے

دکھائی دیا یا وہ چھت پر ہے اور یہ اس پر چڑھ نہیں سکتا تو طلاق واقع نہ ہوئی۔ (عالمگیری)

## ادائے دین وغیرہ کے متعلق قسم کا بیان

مسئلہ نمبر ۱..... قسم کھائی کہ اس کا قرض فلاں روز ادا کروں گا اور کھوٹے روپے یا بدلی کوئی کا روپیہ جو دکاندار نہیں لیتے اس نے قرض میں دیا تو قسم نہیں ٹوٹی اور اگر اس روز روپیہ لے کر اس کے مکان پر آیا مگر وہ نہیں ملا تو قاضی کے پاس داخل کر آئے ورنہ قسم ٹوٹ جائے گی۔ اگر یہ روپیہ اس کے سامنے ہے مگر وہ انکار کرتا ہے نہیں لیتا تو اگر اس کے پاس اتنے قریب رکھ دیئے کہ لینا چاہے تو ہاتھ بڑھا کر لے سکتا ہے تو قسم پوری ہوگئی۔ (درمختار، بحر)

مسئلہ نمبر ۲..... قسم کھائی کہ فلاں روز اس کے روپے ادا کروں گا اور وقت پورا ہونے سے پہلے اس نے معاف کر دیا یا اس دن کے آنے سے پہلے ہی اس نے ادا کر دیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر قسم کھائی کہ یہ روٹی کل کھائے گا اور اگر آج ہی کھالی تو قسم نہیں ٹوٹی[1] اگر قرض خواہ نے قسم کھائی کہ فلاں روز روپیہ وصول کر لوں گا اور اس دن سے پہلے معاف کر دیا یا ہبہ کر دیا تو نہیں ٹوٹی اور اگر دن مقرر نہ کیا تھا تو ٹوٹ گئی۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳..... قرض خواہ نے قسم کھائی کہ بغیر اپنا حق لئے تجھے نہ چھوڑوں گا پھر قرض دار سے اپنے روپے کے بدلے میں کوئی چیز خرید لی اور چلا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ یوہیں اگر کسی عورت پر روپے تھے اور قسم کھائی کہ بغیر حق لئے نہ ہٹوں گا اور وہیں رہا یہاں تک کہ اس روپے کو مہر قرار دے کر عورت سے نکاح کر لیا تو قسم نہیں ٹوٹی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۴..... قسم کھائی کہ بغیر اپنا حق لئے تجھ سے جدا نہ ہوں گا تو اگر وہ کسی جگہ ہے کہ اسے دیکھ رہا ہے اور اس کی حفاظت میں ہے تو اگرچہ کچھ فاصلہ ہو مگر جدا ہونا نہ پایا گیا۔ یوہیں اگر مسجد کا ستون درمیان میں حائل ہو یا ایک مسجد کے اندر ہے دوسرا باہر اور مسجد کا دروازہ کھلا ہوا ہے کہ اسے دیکھتا ہے تو جدا نہ ہوا اور اگر مسجد کی دیوار درمیان میں حائل ہے کہ اسے نہیں دیکھتا اور ایک مسجد میں ہے اور دوسرا باہر تو جدا ہو گیا اور قسم ٹوٹ گئی اور قرض دار کو مکان میں بند کر کے باہر سے قفل لگا دیا اور دروازہ پر بیٹھا ہے اور کنجی اس کے پاس ہے تو جدا نہ ہوا اور قرض دار نے اسے پکڑ کر مکان میں بند کر دیا اور کنجی قرض دار کے پاس ہے تو قسم ٹوٹ گئی۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۵..... قسم کھائی کہ اس سے اپنا روپیہ وصول کروں گا تو اختیار ہے کہ خود وصول کرے یا اس کا وکیل اور خواہ خود اس سے لے یا اس کے وکیل یا ضامن سے یا اس سے جس پر اس نے حوالہ کر دیا بہرحال قسم پوری ہو جائے گی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶..... قرض خواہ قرض دار کے دروازہ پر آیا اور قسم کھائی کہ بغیر لئے نہ ہٹوں گا اور قرض دار نے آکر اسے دھکا دے کر ہٹا دیا مگر اس کے دھکیلنے سے ہٹا خود اپنے قدم سے نہ چلا اور جب اس جگہ سے ہٹا دیا اب اس کے بعد بغیر لئے چلا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی کہ وہاں سے خود نہ ہٹا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷..... قسم کھائی کہ میں اپنا روپیہ ایک دفعہ لوں گا تھوڑا تھوڑا نہیں لوں گا اور ایک ہی مجلس میں دس دس یا پچیس پچیس گن گن کر اسے دیتا گیا اور یہ لیتا گیا تو قسم نہیں ٹوٹی گننے میں جو وقت ہوا اس کا قسم میں اعتبار نہیں اس کو تھوڑا تھوڑا لینا نہ کہیں گے اور اگر تھوڑے تھوڑے روپے لئے تو قسم ٹوٹ جائے گی۔ مگر جب تک کہ کل روپے پر قبضہ نہ کر لے نہیں ٹوٹے گی بلکہ جس وقت سب روپے پر قبضہ ہو جائے گا اس وقت ٹوٹے گی اس سے پہلے اگرچہ کئی مرتبہ تھوڑے تھوڑے لئے ہیں مگر قسم نہیں ٹوٹی۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۸..... کسی نے کہا اگر میرے پاس مال ہو تو عورت کو طلاق اور اس کے پاس مکان اور اسباب ہیں جو تجارت کے لئے نہیں طلاق نہ ہوئی۔ (درمختار)

---

۱۔ یہاں پر اکثر کتب میں ۔۔۔۔۔ کا نشان تھا جو ہم نے ختم کر دیا (ادارہ)

مسئلہ نمبر ۹......قسم کھائی کہ یہ چیز فلاں کو ہبہ کروں گا اس نے ہبہ کیا مگر اس نے قبول نہ کیا تو قسم سچی ہو گئی اور قسم کھائی کہ اس کے ہاتھ بیچوں گا اور اس نے کہا کہ میں نے یہ چیز تیرے ہاتھ بیچی مگر اس نے قبول نہ کیا تو قسم ٹوٹ گئی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۰......قسم کھائی کہ خوشبو نہ سونگھے گا اور بلا قصد ناک میں گئی تو قسم نہیں ٹوٹی اور قصداً سونگھی تو ٹوٹ گئی۔ (بحر وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۱......قسم کھائی کہ فلاں شخص جو حکم دے گا بجا لاؤں گا اور جس چیز سے منع کرے گا باز رہوں گا اور اس نے بیوی کے پاس جانے سے منع کر دیا اور یہ نہیں مانا اگر وہاں کوئی قرینہ ایسا تھا جس سے یہ سمجھا جاتا ہو کہ اس سے منع کرے گا اس سے بھی باز آؤں گا جب قسم ٹوٹ گئی ورنہ نہیں۔ (عالمگیری)

## حدود کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَالَّذِیْنَ لَا یَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَلَا یَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِیْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا یَزْنُوْنَ ۚ وَمَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِكَ یَلْقَ اَثَامًا ۝ یُّضٰعَفْ لَهُ الْعَذَابُ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَیَخْلُدْ فِیْهٖ مُهَانًا ۝ اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا فَاُولٰٓىٕكَ یُبَدِّلُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِهِمْ حَسَنٰتٍ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ۝ (پ ۱۹ الفرقان ۶۸، ۶۹، ۷۰)

اور وہ جو اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کو نہیں پوجتے اور اس جان کو جس کی اللہ نے حرمت رکھی ناحق نہیں مارتے اور بدکاری نہیں کرتے اور جو یہ کام کرے وہ سزا پائے گا بڑھایا جائے گا اس پر عذاب قیامت کے دن اور ہمیشہ اس میں ذلت سے رہے گا مگر جو توبہ کرے اور ایمان لائے اور اچھا کام کرے تو ایسوں کی برائیوں کو اللہ بھلائیوں سے بدل دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔
(ترجمہ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے:

وَالَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۝ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَیْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَیْرُ مَلُوْمِیْنَ ۝ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓىٕكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ۝ (پ ۱۸ المؤمنون ۵-۷)

اور وہ جو اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرتے ہیں مگر اپنی بیبیوں یا شرعی باندیوں پر جو ان کے ہاتھ کی ملک ہیں کہ ان پر کوئی ملامت نہیں تو جو ان دو کے سوا اور کچھ چاہے وہی حد سے بڑھنے والے ہیں (ترجمہ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے:

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰۤى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ؕ وَسَآءَ سَبِیْلًا (پ ۱۵ الاسراء ۳۲)

اور بدکاری کے پاس نہ جاؤ بیشک وہ بے حیائی ہے اور بہت ہی بری راہ (ترجمہ کنز الایمان)

اَلزَّانِیَةُ وَالزَّانِیْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ۪ وَّلَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا رَاْفَةٌ فِیْ دِیْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ ۚ وَلْیَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَآىٕفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِیْنَ ۝ (پ ۱۸ النور ۲)

جو عورت بدکار ہو اور جو مرد تو ان میں ہر ایک کو سو کوڑے لگاؤ اور تمہیں ان پر ترس نہ آئے اللہ کے دین میں اگر تم ایمان لاتے ہو اللہ اور پچھلے دن پر اور چاہئے کہ ان کی سزا کے وقت مسلمانوں کا ایک گروہ حاضر ہو (ترجمہ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے:

وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَمَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ (پ ۱۸ النور ۳۳)

اور مجبور نہ کرو اپنی کنیزوں کو بدکاری پر جب کہ وہ بچنا چاہیں تاکہ تم دنیوی زندگی کا کچھ مال چاہو جو انہیں مجبور کرے گا تو بیشک اللہ بعد اس کے کہ وہ مجبوری ہی کی حالت پر ہیں بخشنے والا مہربان ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

حدیث ۱ ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور نسائی رحمۃ اللہ علیہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل کی حدود میں سے کسی حد کا قائم کرنا چالیس رات کی بارش سے بہتر ہے۔

حدیث ۲ ...... ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا اللہ عزوجل کی حدود کو قریب و بعید سب میں قائم کرو اور اللہ عزوجل کے حکم بجالانے میں ملامت کرنے والے کی ملامت تمہیں نہ روکے۔

حدیث ۳ ...... بخاری و مسلم و ابوداود و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ رحمہم اللہ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی کہ ایک مخزومیہ عورت نے چوری کی تھی جس کی وجہ سے قریش کو فکر پیدا ہوئی (کہ اس کو کس طرح حد سے بچایا جائے) آپس میں لوگوں نے کہا کہ اس کے بارے میں کون شخص رسول اللہ ﷺ سے سفارش کرے گا پھر لوگوں نے کہا کہ سوا اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جو رسول اللہ ﷺ کے محبوب ہیں کوئی شخص سفارش کرنے کی جرأت نہیں کرسکتا۔ غرض اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سفارش کی اس پر حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تو حد کے بارے میں سفارش کرتا ہے؟ پھر حضور ﷺ خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے اور اس خطبہ میں یہ فرمایا کہ اگلے لوگوں کو اس بات نے ہلاک کیا کہ اگر ان میں کوئی شریف چوری کرتا تو اسے چھوڑ دیتے اور جب کمزور چوری کرتا تو اس پر حد قائم کرتے۔ قسم ہے خدا کی اگر فاطمہ بنت محمد ﷺ (و رضی اللہ تعالیٰ عنہا) چوری کرتی تو اس کا ہاتھ کاٹ دیتا۔

حدیث ۴ ...... امام احمد و ابوداود رحمہما اللہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ جس کی سفارش حد قائم کرنے میں حائل ہو جائے اس نے اللہ عزوجل کی مخالفت کی اور جو جان کر باطل کے بارے میں جھگڑا کرے وہ ہمیشہ اللہ عزوجل کی ناراضی میں ہے جب تک اس سے جدا نہ ہو جائے اور جو شخص مومن کے متعلق ایسی چیز کہے جو اس میں نہ ہو اللہ عزوجل اسے ردغۃ الخبال میں اس وقت تک رکھے گا جب تک اس کے گناہ کی سزا پوری نہ ہولے ردغۃ الخبال جہنم میں ایک جگہ ہے جہاں جہنمیوں کا خون اور پیپ جمع ہوگا۔

حدیث ۵ ...... ابوداود و نسائی بروایت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ حدود کو آپس میں تم معاف کر سکتے ہو (یعنی جب تک اس کا مقدمہ میرے پاس پیش نہ ہو تمہیں درگزر کرنے کا اختیار ہے) اور میری خدمت میں پہنچنے کے بعد واجب ہو جائے گی (یعنی اب ضرور قائم ہوگی)۔

حدیث ۶ ...... ابوداود رحمۃ اللہ علیہ ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا (اے آئمہ) عزت داروں کی لغزشیں دفع کرو مگر حدود کہ ان کو دفع نہیں کرسکتے۔

حدیث ۷ ...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ ابوہریرہ و زید بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ دو شخصوں نے حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں مقدمہ پیش کیا۔ ایک نے کہا کہ ہمارے درمیان کتاب اللہ کے موافق فیصلہ فرمایئے دوسرے نے بھی کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کتاب اللہ کے موافق فیصلہ کیجئے اور مجھے عرض کرنے کی اجازت دیجئے ارشاد فرمایا عرض کرو۔ اس نے کہا میرا لڑکا اس کے یہاں مزدور تھا اس نے اس کی عورت سے زنا کیا لوگوں نے مجھے خبر دی کہ میرے لڑکے پر رجم ہے میں نے سو بکریاں اور ایک کنیز اپنے لڑکے کے فدیہ میں دی پھر جب میں نے اہل علم سے سوال کیا تو انہوں نے خبر دی کہ میرے لڑکے پر سو کوڑے مارے جائیں گے اور ایک سال کے لئے جلاوطن کیا جائے گا اور اس کی عورت پر رجم ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قسم ہے اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے میں تم دونوں میں کتاب اللہ سے فیصلہ کروں گا بکریاں اور کنیز واپس کی جائیں اور تیرے لڑکے کو سو کوڑے مارے جائیں گے اور ایک سال کو شہر بدر کیا جائے اس کے بعد انیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مخاطب ہو کر فرمایا اے انیس! صبح کو تم اس کی عورت کے پاس جاؤ وہ اقرار کرے تو رجم کردو۔ عورت نے اقرار کیا اور اس کو رجم کیا گیا۔

حدیث ۸...... صحیح بخاری شریف میں زید بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو حکم فرماتے سنا کہ جو شخص زنا کرے اور محصن نہ ہو اسے سو کوڑے مارے جائیں اور ایک برس کے لئے شہر بدر کردیا جائے۔

حدیث ۹...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ راوی کہ امیر المؤمنین عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اللہ عزوجل نے محمد ﷺ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا اور ان پر کتاب نازل فرمائی اور اللہ عزوجل نے جو کتاب نازل فرمائی اس میں آیت رجم بھی ہے۔ خود رسول اللہ ﷺ نے رجم کیا اور حضور ﷺ کے بعد ہم نے رجم کیا اور رجم کتاب اللہ میں ہے اور یہ حق ہے۔ رجم اس پر ہے جو زنا کرے اور محصن ہو خواہ وہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ گواہوں سے زنا ثابت ہو یا حمل ہو یا اقرار ہو۔

حدیث ۱۰...... بخاری و مسلم وغیرہما رحمہم اللہ راوی کہ یہودیوں میں سے ایک مرد و عورت نے زنا کیا تھا یہ لوگ حضور ﷺ کی خدمت میں مقدمہ لائے (شاید اس خیال سے کہ ممکن ہے کوئی معمولی اور ہلکی سزا حضور ﷺ تجویز فرمائیں تو قیامت کے دن کہنے کو ہو جائے گا کہ یہ خود فیصلہ تیرے ایک نبی نے کیا تھا ہم اس میں بےقصور ہیں) حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ توریت میں رجم کے متعلق کیا ہے۔ یہودیوں نے کہا ہم زانیوں کو فضیحت اور رسوا کرتے ہیں اور کوڑے مارتے ہیں۔ (یعنی توریت میں رجم کا حکم نہیں ہے) عبد اللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا تم جھوٹے ہو توریت میں بلاشبہ رجم ہے۔ توریت لاؤ۔ یہودی توریت لائے اور کھول کر ایک شخص پڑھنے لگا اس نے آیت رجم پر ہاتھ رکھ کر ماقبل اور مابعد کو پڑھنا شروع کیا (آیت رجم کو چھپا لیا اور اس کو نہیں پڑھا)۔

عبد اللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اپنا ہاتھ اٹھا اس نے ہاتھ اٹھایا تو آیت رجم اس کے نیچے چمک رہی تھی۔ حضور ﷺ نے زانی اور زانیہ کے متعلق حکم فرمایا وہ دونوں رجم کیے گئے اور یہودیوں سے دریافت فرمایا کہ جب تمہارے یہاں رجم موجود ہے تو کیوں تم نے اسے چھوڑ دیا ہے۔ یہودیوں نے کہا وجہ یہ ہے کہ ہمارے یہاں جب کوئی شریف و مالدار زنا کرتا تو اسے چھوڑ دیا کرتے تھے اور کوئی غریب ایسا کرتا تو اسے رجم کرتے پھر ہم نے مشورہ کیا کہ کوئی ایسی تجویز کرنی چاہیے جو امیر وغریب سب پر جاری کی جائے لہٰذا ہم نے یہ سزا تجویز کی کہ اس کا منہ کالا کریں اور گدھے پر الٹا سوار کر کے شہر میں تشہیر کریں۔

اب ہم چاہتے ہیں کہ زنا کی مذمت اور قباحت میں جو احادیث وارد ہوئیں ان میں سے بعض ذکر کریں۔

حدیث ۱۱...... بخاری و مسلم و ابوداود و نسائی رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ زنا کرنے والا جس وقت زنا کرتا ہے مومن نہیں رہتا اور چور جس وقت چوری کرتا ہے مومن نہیں رہتا اور شرابی جس وقت شراب پیتا ہے مومن نہیں رہتا اور نسائی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں یہ بھی ہے کہ جب ان افعال کو کرتا ہے تو اسلام کا پٹا اپنی گردن سے نکال دیتا ہے پھر اگر توبہ کرے تو اللہ عزوجل اس کی توبہ قبول فرماتا ہے حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ اس شخص سے نور ایمان جدا ہو جاتا ہے۔

حدیث ۱۲...... ابوداود و ترمذی و بیہقی و حاکم رحمہم اللہ انہیں سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب مرد زنا کرتا ہے تو اس سے ایمان نکل کر سر پر مثل سائبان کے ہو جاتا ہے جب اس فعل سے جدا ہوتا ہے تو اس کی طرف ایمان لوٹ آتا ہے۔

حدیث ۱۳...... امام احمد رحمۃ اللہ علیہ عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ جس قوم میں زنا ظاہر ہوگا وہ قحط میں گرفتار ہوگی اور جس قوم میں رشوت کا ظہور ہوگا وہ رعب میں گرفتار ہوگی۔

حدیث ۱۴:...... صحیح بخاری کی ایک طویل حدیث سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں کہ رات میں نے دیکھا کہ دو شخص میرے پاس آئے اور مجھے زمین مقدس کی طرف لے گئے ۔ (اس حدیث میں چند مشاہدات بیان فرمائے ان میں ایک یہ بات بھی ہے) ہم ایک سوراخ کے پاس پہنچے جو تنور کی طرح اوپر سے تنگ ہے اور نیچے سے کشادہ اس میں آگ جل رہی ہے اور اس آگ میں کچھ مرد اور عورتیں برہنہ ہیں جب آگ کا شعلہ بلند ہوتا ہے تو وہ لوگ اوپر آجاتے ہیں اور جب شعلہ کم ہو جاتا ہے تو شعلہ کے ساتھ وہ بھی اندر چلے جاتے ہیں (یہ کون لوگ ہیں ان کے متعلق بیان فرمایا) یہ زانی مرد اور عورتیں ہیں۔

حدیث ۱۵:...... حاکم رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس بستی میں زنا اور سود ظاہر ہو جائے تو انہوں نے اپنے لئے اللہ عزوجل کے عذاب کو حلال کر لیا۔

حدیث ۱۶:...... ابو داود و نسائی و ابن حبان رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ جو عورت کسی قوم میں اس کو داخل کردے جو اس قوم میں نہ ہو (یعنی زنا کرایا اور اس سے اولاد ہوئی) تو اسے اللہ عزوجل کی رحمت کا حصہ نہیں اور اسے جنت میں داخل نہ فرمائے گا۔

حدیث ۱۷:...... مسلم و نسائی رحمہما اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین شخصوں سے اللہ عزوجل نہ کلام فرمائے گا اور نہ انہیں پاک کرے گا اور نہ ان کی طرف نظر رحمت فرمائے گا اور ان کے لئے دردناک عذاب ہوگا۔ بوڑھا زنا کرنے والا اور جھوٹ بولنے والا بادشاہ اور فقیر متکبر۔

حدیث ۱۸:...... بزار رحمۃ اللہ علیہ بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ ساتوں آسمان اور ساتوں زمینیں بوڑھے زانی پر لعنت کرتی ہیں اور زانیوں کی شرمگاہ کی بو جہنم والوں کو ایذا دے گی۔

حدیث ۱۹:...... بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی رحمہم اللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا کہ کون سا گناہ سب سے بڑا ہے فرمایا کہ تو اللہ عزوجل کے ساتھ کسی کو شریک کرے حالانکہ تجھے اس نے پیدا کیا میں نے عرض کی یہ بہت بڑا ہے پھر اس کے بعد کون سا گناہ ہے فرمایا یہ کہ اپنی اولاد کو اس لئے قتل کر ڈالے کہ وہ تیرے ساتھ کھائے گی۔ میں نے عرض کی پھر کون سا فرمایا یہ کہ تو اپنے پڑوسی کی عورت سے زنا کرے۔

حدیث ۲۰:...... امام احمد و طبرانی رحمہما اللہ مقداد بن اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور ﷺ نے صحابہ سے ارشاد فرمایا زنا کے بارے میں تم کیا کہتے ہو لوگوں نے عرض کی وہ حرام ہے اللہ عزوجل و رسول ﷺ نے اسے حرام کیا وہ قیامت تک حرام رہے گا رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا دس عورتوں کے ساتھ زنا کرنا اپنے پڑوسی کی عورت کے ساتھ زنا کرنے سے آسان ہے۔

حدیث ۲۱:...... حاکم و بیہقی رحمہما اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا اے جوانان قریش! اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرو زنا نہ کرو۔ جو شرمگاہوں کی حفاظت کرتے ہیں ان کے لئے جنت ہے۔

حدیث ۲۲:...... ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عورت جب پانچوں نمازیں پڑھے اور پارسائی کرے اور شوہر کی اطاعت کرے تو جنت کے جس دروازے سے چاہے داخل ہو۔

حدیث ۲۳:...... بخاری و ترمذی رحمہما اللہ سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص اس چیز کا جو جبڑوں کے درمیان ہے (زبان) اور اس چیز کا جو دونوں پاؤں کے درمیان ہے (شرمگاہ) ضامن ہو (کہ ان سے خلاف شرع نہ کرے) میں اس کے لئے جنت کا ضامن ہوں۔

حدیث ۲۴...... امام احمد و ابن ابی الدنیا و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا میرے لئے چھ چیزوں کے ضامن ہو جاؤ۔ میں تمہارے لئے جنت کا ضامن ہوں۔ (1) بات بولو تو سچ بولو (2) وعدہ کرو تو پورا کرو (3) تمہارے پاس امانت رکھی جائے تو ادا کرو (4) اور اپنی شرمگاہ کی حفاظت کرو اور (5) اپنی نگاہوں کو پست کرو (6) اپنے ہاتھوں کو روکو۔

حدیث ۲۵...... ترمذی و ابن ماجہ و حاکم رحمہم اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کو قوم لوط کا عمل کرتے پاؤ تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کر ڈالو۔

حدیث ۲۶...... ترمذی و ابن ماجہ و حاکم رحمہم اللہ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی امت پر سب سے زیادہ جس چیز کا خوف ہے وہ عمل قوم لوط ہے۔

حدیث ۲۷...... رزین رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس و ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ملعون ہے وہ جو قوم لوط کا عمل کرے اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دونوں کو جلا دیا اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان پر دیوار ڈھا دی۔

حدیث ۲۸...... ترمذی و نسائی و ابن حبان رحمہم اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ عزوجل اس مرد کی طرف نظر رحمت نہیں فرمائے گا جو مرد کے ساتھ جماع کرے یا عورت کے پیچھے کے مقام میں جماع کرے۔

حدیث ۲۹...... ابو یعلیٰ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا حیا کرو کہ اللہ عزوجل حق بات بیان کرنے سے باز نہ رہے گا اور عورتوں کے پیچھے کے مقام میں جماع نہ کرو۔

حدیث ۳۰...... حدیث امام احمد و ابو داود و حاکم رحمہم اللہ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص عورت کے پیچھے کے مقام میں جماع کرے وہ ملعون ہے۔

**احکام فقہیہ:** حد ایک قسم کی سزا ہے جس کی مقدار شریعت کی جانب سے مقرر ہے کہ اس میں کمی بیشی نہیں ہو سکتی اس سے مقصود لوگوں کو ایسے کام سے باز رکھنا ہے جس کی یہ سزا ہے اور جس پر حد قائم کی گئی وہ جب تک توبہ نہ کرے محض حد قائم کرنے سے پاک نہ ہوگا۔

**مسئلہ نمبر ۱......** جب حاکم کے پاس ایسا مقدمہ پہنچ جائے اور ثبوت گزر جائے تو سفارش جائز نہیں اور اگر کوئی سفارش کرے بھی تو حاکم کو چھوڑنا جائز نہیں اور حاکم کے پاس پیش ہونے سے پہلے توبہ کر لے تو حد ساقط ہو جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲......** حد قائم کرنا بادشاہ اسلام یا اس کے نائب کا کام ہے یعنی باپ اپنے بیٹے پر یا آقا اپنے غلام پر نہیں قائم کر سکتا اور شرط یہ ہے کہ جس پر قائم ہو اس کی عقل درست ہو اور بدن سلامت ہو لہٰذا پاگل اور نشہ والے اور مریض اور ضعیف الخلقت پر قائم نہ کریں کہ پاگل اور نشہ والا جب ہوش میں آئے اور بیمار جب تندرست ہو جائے اس وقت حد قائم کریں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳......** حد کی چند صورتیں ہیں ان میں سے ایک حد زنا ہے وہ زنا جس میں حد واجب ہوتی ہے یہ ہے کہ مرد کا عورت مشتہاۃ کے آگے کے مقام میں بطور حرام بقدر حشفہ دخول کرنا اور وہ عورت نہ اس کی زوجہ ہو نہ باندی نہ ان دونوں کا شبہ ہو نہ شبہ اشتباہ ہو اور وہ وطی کرنے والا مکلف ہو اور گونگا نہ ہو اور مجبور نہ کیا گیا ہو۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۴......** حشفہ سے کم داخل میں حد واجب نہیں اور جس کا حشفہ کٹا ہو تو مقدار حشفہ کے دخول سے حد واجب ہوگی۔ مجنون و نابالغ نے وطی کی تو حد واجب نہیں۔ اگرچہ نابالغ سمجھ والا ہو۔ یونہی اگر گونگا ہو یا مجبور کیا گیا ہو یا اتنی چھوٹی لڑکی کے ساتھ کیا جو مشتہاۃ نہ ہو۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵......** جس عورت سے بغیر گواہوں کے نکاح کیا یا لونڈی سے بغیر مولیٰ کی اجازت کے نکاح کیا یا غلام نے بغیر اذن مولیٰ نکاح کیا اور ان صورتوں میں وطی ہوئی تو حد نہیں۔ یونہی کسی نے اپنے لڑکے کی باندی یا غلام کی باندی سے جماع کیا تو حد نہیں کہ ان سب میں شبہ

نکاح کیا شبہ ملک ہے اور جس عورت کو تین طلاقیں دیں عدت کے اندر اس سے وطی کی یا لڑکے نے باپ کی باندی سے وطی کی اگر اس کا یہ گمان تھا کہ وطی حلال ہے تو حد نہیں ورنہ ہے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۵**...... حاکم کے نزدیک زنا اس وقت ثابت ہوگا جب چار مرد ایک مجلس میں لفظ زنا کے ساتھ شہادت ادا کریں یعنی یہ کہیں کہ اس نے زنا کیا ہے اگر وطی یا جماع کا لفظ کہیں گے تو ثابت نہ ہوگا۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۶**...... اگر چاروں گواہ یکے بعد دیگرے آکر مجلس قضا میں بیٹھے اور ایک ایک نے اٹھ اٹھ کر قاضی کے سامنے شہادت دی تو گواہی قبول کر لی جائے گی اور اگر دارالقضا کے باہر سب مجتمع تھے اور وہاں سے ایک ایک نے آکر گواہی دی تو گواہی مقبول نہ ہوگی اور ان گواہوں پر تہمت کی حد لگائی جائے گی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۷**...... دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے زنا کیا ہے اور دو یہ کہتے ہیں کہ اس نے زنا کا اقرار کیا تو نہ اس پر حد ہے نہ گواہوں پر اور اگر تین نے شہادت دی کہ زنا کیا ہے اور ایک نے یہ کہ اس نے زنا کا اقرار کیا ہے تو ان تینوں پر حد قائم کی جائے گی۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۸**...... اگر چار عورتوں نے شہادت دی تو نہ اس پر حد ہے نہ ان پر۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹**...... جب گواہ گواہی دے لیں تو قاضی ان سے دریافت کرے گا کہ زنا کس کو کہتے ہیں؟ جب گواہ اس کو بتا لیں گے اور کہیں کہ ہم نے دیکھا کہ اس کے ساتھ وطی کی جیسے سرمہ دانی میں سلائی ہوتی ہے تو ان سے دریافت کرے گا کہ کس طرح زنا کیا؟ یعنی اکراہ و مجبوری میں تو نہ ہوا۔ جب یہ بھی بتا لیں گے تو پوچھے گا کہ کب کیا؟ کہ زنا ہوئے زمانہ گزر گیا تو حد نہ ہوگی۔ پھر پوچھے گا کس عورت کے ساتھ کیا؟ کہ ممکن ہے وہ عورت ایسی ہو جس سے وطی پر حد نہیں۔ پھر پوچھے گا کہ کہاں زنا کیا؟ کہ شاید دارالحرب میں ہوا تو حد نہ ہوگی۔ جب گواہ ان سب سوالوں کا جواب دے لیں گے تو اب اگر ان گواہوں کا عادل ہونا قاضی کو معلوم ہے تو خیر ورنہ ان کی حالت کی تفتیش کرے گا یعنی پوشیدہ و علانیہ اس کو دریافت کرے گا پوشیدہ یوں کہ ان کے نام اور پورے پتے لکھ کر وہاں کے لوگوں سے دریافت کرے گا اگر وہاں کے معتبر لوگ اس امر کو لکھ کر دیں کہ یہ عادل ہے اس کی گواہی قابل قبول ہے اس کے بعد جس نے ایسا لکھا ہے قاضی اسے بلا کر گواہ کے سامنے دریافت کرے گا جس شخص کی نسبت تم نے ایسا لکھا یا بیان کیا ہے وہ یہی ہے۔ جب وہ تصدیق کر لے گا تو اب گواہ کی عدالت ثابت ہوگی اب اس کے بعد اس شخص سے جس کی نسبت زنا کی شہادت گزری قاضی یہ دریافت کرے گا کہ وہ محصن ہے یا نہیں (احصان کے معنی یہاں پر یہ ہیں کہ آزاد، عاقل، بالغ ہو جس نے نکاح صحیح کے ساتھ وطی کی ہو) اگر وہ محصن ہونے کا اقرار کرے یا اس نے تو انکار کیا مگر گواہوں سے اس کا محصن ہونا ثابت ہوا تو احصان کے معنی دریافت کریں گے یعنی اگر خود اس نے محصن ہونے کا اقرار کیا ہے تو اس سے احصان کے معنی پوچھیں گے اور گواہوں سے احصان ثابت ہوا تو گواہوں سے دریافت کریں گے اگر اس کے صحیح معنی بتا دیے تو رجم کا حکم دیا جائے گا اور اگر اس نے کہا میں محصن نہیں ہوں اور گواہوں سے بھی اس کا احصان ثابت نہ ہو تو سو کوڑے مارنے کا قاضی حکم دے گا۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... گواہوں سے قاضی نے جب زنا کی حقیقت دریافت کی تو انہوں نے جواب دیا کہ ہم نے جو بیان کیا ہے اب اس سے زیادہ بیان نہ کریں گے یا بعض نے حقیقت بیان کی اور بعض نے نہیں تو ان دونوں صورتوں میں حد نہیں نہ اس پر نہ گواہوں پر۔ یوہیں جب ان سے پوچھا کہ کس عورت سے زنا کیا تو کہنے لگے ہم اسے نہیں پہچانتے یا پہلے تو یہ کہا کہ ہم نہیں پہچانتے بعد میں کہا کہ فلاں عورت کے ساتھ جب بھی حد نہیں۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... دوسرا طریقہ اس کے ثبوت کا اقرار ہے کہ قاضی کے سامنے چار بار چار مجلسوں میں ہوش کی حالت میں صاف اور صریح لفظ میں زنا کا اقرار کرے اور تینوں مرتبہ ہر بار قاضی اس کے اقرار کو رد کر دے جب چوتھی بار اس نے اقرار کیا اب وہی پانچ سوال قاضی اس

سے بھی کرے گا یعنی زنا کس کو کہتے ہیں؟ اور کس کے ساتھ کیا؟ اور کب کیا؟ اور کہاں کیا؟ اور کس طرح کیا؟

اگر سب سوالوں کا جواب ٹھیک طور پر دے دے تو حد قائم کریں گے اور اگر قاضی کے سوا کسی اور کے سامنے اقرار کیا یا نشہ کی حالت میں کیا یا جس عورت کے ساتھ بتاتا ہے وہ عورت انکار کرتی ہے یا عورت جس مرد کو بتاتی ہے وہ مرد انکار کرتا ہے یا وہ عورت گونگی یا مرد گونگا ہے یا وہ عورت کہتی ہے میرا اس کے ساتھ نکاح ہوا ہے جس وقت زنا کرنا بتاتا ہے اس وقت میں اس کی زوجہ تھی یا مرد کا عضو تناسل بالکل کٹا ہے یا عورت کا سوراخ بند ہے غرض جس کے ساتھ زنا کا اقرار ہے وہ منکر ہے یا خود اقرار کرنے والے میں صلاحیت نہ ہو یا جس کے ساتھ بتاتا ہے اس سے زنا میں حد نہ ہو تو ان سب صورتوں میں حد نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۲...... زنا کے بعد اگر ان دونوں کا باہم نکاح ہوا تو یہ نکاح حد کو دفع نہ کرے گا۔ یوہیں اگر عورت کنیز تھی اور زنا کے بعد اسے خرید لیا تو اس سے حد جاتی نہ رہے گی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... اگر ایک ہی مجلس میں چار بار اقرار کیا تو یہ ایک اقرار قرار دیا جائے گا اور اگر چار دنوں میں یا چار مجلسوں میں چار اقرار ہوئے تو حد ہے جبکہ اور شرائط بھی پائی جائیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... بہتر یہ کہ قاضی اسے یہ تلقین کرے کہ شاید تو نے بوسہ لیا ہوگا یا چھوا ہوگا یا شبہ کے ساتھ وطی کی ہوگی یا تو نے اس سے نکاح کیا ہوگا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۵...... اقرار کرنے والے سے جب پوچھا گیا کہ تو نے کس عورت سے زنا کیا ہے؟ اس نے کہا کہ پہچانتا نہیں یا جس عورت کا نام لیا ہے وہ اس وقت یہاں موجود نہیں کہ اس سے دریافت کیا جائے تو ایسے اقرار پر بھی حد قائم کریں گے۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۶...... قاضی کو اگر ذاتی علم ہے کہ اس نے زنا کیا ہے تو اس کی بنا پر حد قائم نہیں کرسکتا جب تک چار مردوں کی گواہیاں نہ گزریں یا زانی چار بار اقرار نہ کرے گا اور اگر کہیں دوسری جگہ اس نے اقرار کیے اور اس اقرار کی شہادت قاضی کے پاس سے گزری تو اس کی بنا پر حد نہیں۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۷...... جب اقرار کرلے گا تو قاضی دریافت کرے گا کہ وہ محصن ہے یا نہیں اگر وہ محصن ہونے کا بھی اقرار کرے تو احصان کے معنی پوچھے اگر بیان کردے تو رجم ہے اور اگر محصن ہونے سے انکار کرے اور گواہوں سے اس کا محصن ہونا ثابت ہے جب بھی رجم ہے ورنہ درے مارنا۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۸...... اقرار کرچکنے کے بعد اب انکار کرتا ہے حد قائم کرنے سے پہلے یا درمیان میں یا اثنائے حد میں بھاگنے لگا یا کہتا ہے کہ میں نے اقرار ہی نہ کیا تھا تو اسے چھوڑ دیں گے حد قائم نہ کریں گے اور اگر شہادت سے زنا ثابت ہوا تو رجوع یا انکار یا بھاگنے سے حد موقوف نہ کریں گے اور اگر اپنے محصن ہونے کا اقرار کیا تھا پھر اس سے رجوع کرگیا تو رجم نہ کریں گے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... گواہوں سے زنا ثابت ہوا اور حد قائم کی جارہی تھی اثنائے حد میں بھاگ گیا تو اسے دوڑ کر پکڑیں اگر فوراً مل جائے تو بقیہ حد قائم کریں اور چند روز کے بعد ملا تو حد ساقط ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۰...... رجم کی صورت یہ ہے کہ اسے میدان میں لے جا کر اس قدر پتھر ماریں کہ مر جائے اور رجم کے لیے لوگ نماز کی طرح صفیں باندھ کر کھڑے ہوں جب ایک صف مار چکے تو یہ ہٹ جائے اب اور لوگ ماریں اگر رجم میں ہر شخص یہ قصد کرے کہ ایسا ماروں کہ مر جائے تو اس میں بھی حرج نہیں ہاں اگر یہ اس کا ذی رحم محرم ہے تو ایسا قصد کرنے کی اجازت نہیں اور اگر ایسے شخص کو جس پر رجم کا حکم ہو چکا ہے کسی نے قتل کر ڈالا یا اس کی آنکھ پھوڑ دی تو اس پر نہ قصاص ہے نہ دیت مگر سزا دیں گے کہ اس نے کیوں پیش قدمی کی ہاں اگر حکم رجم سے پہلے ایسا کیا تو قصاص

یا دیت واجب ہوگی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۱..... اگر زنا گواہوں سے ثابت ہوا ہے تو رجم میں یہ شرط ہے کہ پہلے گواہ ماریں، اگر گواہ رجم کرنے سے کسی وجہ سے مجبور ہے مثلاً سخت بیمار ہے یا ان کے ہاتھ نہ ہوں تو ان کے سامنے قاضی پہلے پتھر مارے اور اگر گواہ مارنے سے انکار کریں یا وہ سب کہیں چلے گئے یا مر گئے یا ان میں سے ایک نے انکار کیا یا چلا گیا یا مر گیا یا گواہی کے بعد ان کے ہاتھ کسی وجہ سے کاٹے گئے تو ان سب صورتوں میں رجم ساقط ہو گیا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۲..... سب گواہوں میں یا ان میں سے ایک میں کوئی ایسی بات پیدا ہو گئی جس کی وجہ سے وہ اب اس قابل نہیں کہ گواہی قبول کی جائے مثلاً فاسق ہو گیا یا اندھا ہو گیا یا گونگا ہو گیا یا اس پر تہمت زنا کی حد ماری گئی اگرچہ یہ عیوب حکم رجم کے بعد پائے گئے تو رجم ساقط ہو جائے گا۔ یوہیں اگر زانی غیر محصن ہو تو کوڑے مارنا بھی ساقط ہے اور گواہ مر گیا یا غائب ہو گیا تو کوڑے مارنے کی حد ساقط نہ ہوگی۔ (عالمگیری، درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۳..... گواہوں کے بعد بادشاہ پتھر مارے گا پھر اور لوگ۔ اور اگر زنا کا ثبوت زانی کے اقرار سے ہوا تو پہلے بادشاہ شروع کرے اس کے بعد اور لوگ۔ (عالمگیری وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۴..... اگر قاضی عادل فقیہ نے رجم کا حکم دیا ہے تو اس کی ضرورت نہیں کہ جو لوگ حکم رجم کے وقت موجود تھے وہی رجم کریں بلکہ اگرچہ ان کے سامنے شہادت نہ گزری ہو رجم کر سکتے ہیں اور اگر قاضی اس صفت کا نہ ہو تو جب تک شہادت سامنے نہ گزری ہو یا فیصلہ کی تحقیق کر کے موافق شرع نہ پالے اس وقت تک رجم جائز نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵..... جس کو رجم کیا گیا اسے غسل و کفن دیں اور اس کی نماز پڑھنا ضروری ہے۔ (تنویر)

مسئلہ نمبر ۲۶..... اگر وہ شخص جس کا زنا ثابت ہوا محصن نہ ہو تو اسے درے مارے جائیں، اگر آزاد ہے تو سو درے اور غلام یا باندی ہے تو پچاس اور درہ اس قسم کا ہو جس کے کنارہ پر گرہ نہ ہو نہ اس کا کنارہ سخت ہو اگر ایسا ہو تو اس کو کوٹ کر ملائم کر لیں اور متوسط طور پر ماریں نہ آہستہ بہت زور سے نہ درے کو سر سے اونچا اٹھا کر مارے نہ بدن پر پڑنے کے بعد اسے کھینچے بلکہ اوپر کو اٹھا لے اور بدن پر ایک ہی جگہ نہ مارے بلکہ مختلف جگہوں پر مگر چہرہ اور سر اور شرمگاہ پر نہ مارے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۷..... درہ مارنے کے وقت مرد کے کپڑے اتار لئے جائیں مگر تہبند یا پاجامہ نہ اتاریں کہ ستر ضروری ہے اور عورت کے کپڑے نہ اتارے جائیں ہاں پوستین یا روئی بھرا ہوا کپڑا پہنے ہو تو اسے اتروا لیں مگر جبکہ اس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ ہو تو اسے بھی نہ اتروائیں اور مرد کو کھڑا کر کے اور عورت کو بٹھا کر درے ماریں زمین پر لٹا کر نہ ماریں اور اگر مرد کھڑا نہ ہو تو اسے ستون سے باندھ کر یا پکڑ کر کوڑے ماریں اور عورت کے لئے اگر گڑھا کھودا جائے تو جائز ہے یعنی جبکہ زنا گواہوں سے ثابت ہوا ہو اور مرد کے لئے نہ کھودیں۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۸..... اگر ایک دن پچاس کوڑے مارے دوسرے دن پھر پچاس تو کافی ہیں اور اگر ہر روز ایک ایک یا دو دو کوڑے مارے اور یوں مقدار پوری کی تو کافی نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۹..... یہ نہیں ہو سکتا کہ کوڑے بھی ماریں اور رجم بھی کریں اور یہ بھی نہیں کہ کوڑے مار کر کچھ دنوں کے لئے شہر بدر کر دیں ہاں اگر حاکم کے نزدیک شہر بدر کرنے میں کوئی مصلحت ہو تو کر سکتا ہے مگر یہ حد کے اندر داخل نہیں بلکہ امام کی جانب سے ایک علیحدہ سزا ہے۔
(درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۰..... زانی اگر مریض ہے تو رجم کر دیں گے مگر کوڑے نہ ماریں گے جب تک اچھا نہ ہو جائے۔ ہاں اگر بیمار ہو کہ اچھے ہونے کی امید نہ ہو تو بیماری ہی کی حالت میں کوڑے ماریں مگر بہت آہستہ یا کوئی ایسی لکڑی جس میں سو شاخیں ہوں اس سے ماریں کہ سب شاخیں اس کے بدن پر پڑیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۱...... عورت کو حمل ہو تو جب تک بچہ پیدا نہ ہولے حد قائم نہ کریں اور بچہ پیدا ہونے کے بعد اگر رجم کرنا ہے تو فوراً کر دیں ہاں اگر بچہ کی تربیت کرنے والا کوئی نہ ہو تو دو برس بچہ کی عمر ہونے کے بعد رجم کریں اور اگر کوڑے مارنے کا حکم ہو تو نفاس کے بعد مارے جائیں۔ عورت کو حد کا حکم ہوا اس نے اپنا حاملہ ہونا بیان کیا تو عورتیں اس کا معائنہ کریں اگر یہ کہہ دیں کہ حمل ہے تو دو برس تک قید میں رکھی جائے اگر اس درمیان میں بچہ پیدا ہو گیا تو وہی کریں جو اوپر مذکور ہوا اور بچہ پیدا نہ ہوا تو اب حد قائم کردیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳۲...... محصن ہونے کی سات شرطیں ہیں (1) آزاد ہونا، (2) عاقل ہونا، (3) بالغ ہونا، (4) مسلمان ہونا، (5) نکاح صحیح ہونا، (6) نکاح صحیح کے ساتھ وطی ہونا، (7) میاں بیوی دونوں کا وقت وطی میں صفات مذکورہ کے ساتھ متصف ہونا۔ لہٰذا اگر باندی سے نکاح کیا یا آزاد عورت نے غلام سے نکاح کیا تو محصن و محصنہ نہیں ہاں اگر اس کے آزاد ہونے کے بعد وطی واقع ہوئی تو اب محصن ہو گئے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۳۳...... مرد کے زنا پر چار گواہ گزرے اور وہ کہتا ہے کہ میں محصن نہیں حالانکہ اس کی عورت کے اس کے نکاح میں بچہ پیدا ہو چکا ہے تو رجم کیا جائے گا اور بیوی ہے مگر بچہ پیدا نہیں ہوا ہے تو جب تک گواہوں سے محصن ہونا ثابت نہ ہولے رجم نہ کریں گے۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۳۴...... مرتد ہونے سے احصان جاتا رہتا ہے پھر اس کے بعد اسلام لایا تو جب تک دخول نہ ہو محصن نہ ہوگا اور پاگل اور بوہرا ہونے سے بھی احصان جاتا رہتا ہے۔ مگر دونوں میں اچھے ہونے کے بعد احصان لوٹ آئے گا اگرچہ افاقہ کی حالت میں وطی نہ کی ہو۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۵...... محصن ہونے کا ثبوت دو مرد یا ایک مرد دو عورتوں کی گواہی سے ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

محصن رہنے کے لئے نکاح کا باقی رہنا ضروری نہیں لہٰذا نکاح کے بعد وطی کر کے طلاق دیدی تو محصن ہی ہے اگرچہ مجرد ہے۔ (درمختار)

## حد کہاں واجب ہے اور کہاں نہیں؟

ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جہاں تک ہو سکے مسلمانوں سے حدود دفع کرو (یعنی اگر حد کے ثبوت میں کوئی شبہ ہو تو قائم نہ کرو) اگر کوئی مخلص نکلتی ہو تو اسے چھوڑ دو کہ امام معاف کرنے میں خطا کرے یہ اس سے بہتر ہے کہ سزا دینے میں غلطی کرے۔ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں ایک عورت سے جبراً زنا کیا گیا حضور ﷺ نے اس عورت پر حد نہیں لگائی اس مرد پر حد قائم کی جس نے اس کے ساتھ زنا کیا تھا۔ یہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں کہ شبہ سے حد ساقط ہو جاتی ہے۔

احکام فقہیہ:

وطی حرام کی نسبت یہ کہتا ہے کہ میں نے اسے حلال گمان کیا تھا تو حد ساقط ہو جائے گی اور اگر اس نے ایسا ظاہر نہ کیا تو حد قائم کی جائے گی اور اس کا اعتبار صرف اس شخص کی نسبت کیا جا سکتا ہے جس کو ایسا شبہہ ہو سکتا ہے اور جس کو نہیں وہ اگر دعویٰ کرے تو مسموع نہ ہوگا اور اس میں گمان کا پایا جانا ضروری ہے فقط وہم کافی نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱...... اکراہ کا دعویٰ کیا تو محض دعویٰ سے حد ساقط نہ ہوگی جب تک گواہوں سے یہ ثابت نہ کر دے کہ اکراہ پایا گیا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲...... جس عورت سے وطی کی گئی اس میں ملک کا شبہ ہو تو حد قائم نہ ہوگی اگرچہ اس کے حرام ہونے کا گمان ہو جیسے اپنی اولاد کی باندی۔ جس عورت کو الفاظ کنایہ سے طلاق دی وہ عدت میں ہو اگرچہ تین طلاق کی نیت ہو۔ بائع کا بیچی ہوئی لونڈی سے وطی کرنا جبکہ مشتری نے لونڈی پر قبضہ نہ کیا ہو بلکہ بیع اگر فاسد ہو تو قبضہ کے بعد بھی۔ شوہر نے نکاح میں لونڈی کا مہر مقرر کیا اور ابھی وہ لونڈی عورت کو نہ دی تھی کہ اس لونڈی سے وطی کی۔ لونڈی میں چند شخص شریک ہوئے ہیں ان میں سے کسی نے اس سے وطی کی۔ اپنے مکاتب کی کنیز سے وطی کی۔ غلام ماذون جو خود اور اس کا تمام مال دین میں مستغرق ہے اس کی لونڈی سے وطی کی۔ غنیمت میں جو عورتیں حاصل ہوئیں تقسیم سے پہلے ان میں سے کسی سے وطی کی۔ بائع کا اس لونڈی

سے وطی کی جس میں مشتری کو خیار تھا یا اپنی لونڈی سے استبرا سے قبل وطی کی یا اس لونڈی سے وطی کی جو اس کی رضاعی بہن ہے یا اس کی بہن اس کے تصرف میں ہے یا اپنی اس لونڈی سے وطی کی جو مجوسیہ ہے یا اپنی زوجہ سے وطی کی جو مرتدہ ہوگئی ہے یا اور کسی وجہ سے حرام ہوگئی مثلاً اس کے بیٹے سے اس کا تعلق ہوگیا یا اس کی ماں یا بیٹی سے اس نے جماع کیا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳:**...... شبہ جب محل میں ہو تو حد نہیں ہے اگرچہ وہ جانتا ہے کہ یہ وطی حرام ہے بلکہ اگرچہ اس کو حرام کہتا ہو۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴:**...... شبہ فعل اس کو شبہ اشتباہ کہتے ہیں کہ محل تو مشتبہ نہیں مگر اس نے وطی کو حلال گمان کر لیا تو جب ایسا دعویٰ کرے گا تو دونوں میں کسی پر حد قائم نہ ہوگی اگرچہ دوسرے کو اشتباہ نہ ہو مثلاً ماں باپ کی لونڈی سے وطی کی یا عورت کو صریح لفظوں میں تین طلاقیں دیں اور زمانۂ عدت میں اس سے وطی کی خواہ ایک لفظ سے تین طلاقیں دیں یا تین لفظوں سے ایک مجلس میں یا متعدد مجلسوں میں یا اپنی عورت کی باندی سے وطی کی یا مولیٰ کی باندی سے وطی کی یا مرتہن نے اس لونڈی سے وطی کی جو اس کے پاس گروی ہے یا دوسرے کی لونڈی اس لئے مانگ لایا تھا کہ اس کو گروی رکھے گا۔ اور اس سے وطی کی یا عورت کو مال کے بدلے طلاق دی یا مال کے عوض خلع کیا اس سے عدت میں وطی کی یا ام ولد کو آزاد کر دیا اور زمانۂ عدت میں اس سے وطی کی ان سب میں حد نہیں جبکہ دعویٰ کرے کہ میرے گمان میں وطی حلال تھی اور اگر اس قسم کی وطی ہوئی اور وہ کہتا ہے کہ میں حرام جانتا تھا اور دوسرا موجود نہیں کہ اس کا گمان معلوم ہو سکے تو جو موجود ہے اس پر حد قائم کی جائے گی۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵:**...... بھائی یا بہن یا چچا کی لونڈی یا خدمت کے لئے کسی کی لونڈی مانگ لایا تھا یا نوکر رکھ کر لایا تھا یا اس کے پاس امانت تھی اس سے وطی کی تو حد ہے اگرچہ حلال ہونے کا دعویٰ کرتا ہو۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶:**...... نکاح کے بعد پہلی شب میں جو عورت رخصت کر کے اس کے یہاں لائی گئی اور عورتوں نے بیان کیا کہ یہ تیری بیوی ہے اس سے وطی کی بعد کو معلوم ہوا کہ بیوی نہ تھی تو حد نہیں۔ (درمختار) یعنی جبکہ پیشتر سے یہ اس عورت کو نہ پہچانتا ہو جس کے ساتھ نکاح ہوا ہے اور اگر پہچانتا ہے اور دوسری عورت اس کے پاس لائی گئی تو ان عورتوں کا قول کس طرح اعتبار کرے گا۔ یوہیں اگر عورتیں نہ کہیں مگر سسرال والوں نے جس عورت کو اس کے یہاں بھیجا ہے اس میں یہی گمان ہوگا کہ اسی کے ساتھ نکاح ہوا ہے جبکہ پیشتر سے دیکھا نہ ہو اور بعض واقعے ایسے ہوئے بھی ہیں کہ ایک گھر میں دو بیاہتیں آئیں اور رخصت کے وقت دونوں دلہنیں بدل گئیں اس کی اس کے یہاں اس کی اس کے یہاں آ گئی لہٰذا اشتباہ ضرور معتبر ہوگا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ نمبر ۷:**...... شبہ عقد یعنی جس عورت سے نکاح نہیں ہو سکتا اس سے نکاح کر کے وطی کی مثلاً دوسرے کی عورت سے نکاح کیا یا دوسرے کی عورت ابھی عدت میں تھی اس سے نکاح کیا تو اگرچہ نکاح نکاح نہیں ہے مگر حد ساقط ہوگئی مگر اسے سزا دی جائے گی۔ یوہیں اگر اس عورت کے ساتھ نکاح تو ہو سکتا ہے مگر جس طرح نکاح کیا وہ صحیح نہ ہوا مثلاً بغیر گواہوں کے نکاح کیا کہ یہ نکاح صحیح نہیں مگر ایسے نکاح کے بعد وطی کی تو حد ساقط ہوگئی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۸:**...... اندھیری رات میں اپنے بستر پر کسی عورت کو پایا اور اسے زوجہ گمان کر کے وطی کی حالانکہ وہ کوئی دوسری عورت تھی تو حد نہیں۔ یوہیں اگر وہ شخص اندھا ہے اور اپنے بستر پر دوسری کو پایا اور زوجہ گمان کر کے وطی کی اگرچہ دن کا وقت ہے جب تو حد نہیں۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۹:**...... عاقل بالغ نے پاگل عورت سے وطی کی یا اتنی چھوٹی لڑکی سے وطی کی جس کی مثل سے جماع کیا جاتا ہو یا عورت سوتی تھی اس سے وطی کی تو صرف مرد پر حد قائم ہوگی عورت پر نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۰:**...... مرد نے چوپایہ سے وطی کی یا عورت نے بندر سے کرائی تو دونوں کو سزا دیں گے اور اس جانور کو ذبح کر کے جلا دیں اس سے نفع اٹھانا مکروہ ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... اغلام یعنی پیچھے کے مقام میں وطی کی تو اس کی سزا یہ ہے کہ اس کے اوپر دیوار گرا دیں یا اونچی جگہ سے اسے اوندھا کرکے گرائیں اور اس پر پتھر برسائیں یا اسے قید میں رکھیں یہاں تک کہ مر جائے یا توبہ کرے یا چند بار ایسا کیا ہو تو بادشاہ اسلام اسے قتل کر ڈالے الغرض یہ فعل نہایت خبیث ہے بلکہ زنا سے بھی بدتر ہے اسی وجہ سے اس میں حد نہیں کہ بعضوں کے نزدیک حد قائم کرنے سے اس گناہ سے پاک ہو جاتا ہے اور یہ ایسا ہے کہ جب تک توبہ خالصہ نہ ہو اس میں پاکی نہ ہوگی اور اغلام کو حلال جاننے والا کافر ہے یہی مذہب جمہور ہے۔ (درمختار و ردالمحتار وغیرہما)

مسئلہ نمبر ۱۲...... کسی کی لونڈی غصب کرلی اور اس سے وطی کی پھر اس کی قیمت کا تاوان دیا تو حد نہیں اور اگر زنا کے بعد غصب کی اور تاوان دیا تو حد ہے۔ یوہیں اگر زنا کے بعد عورت سے نکاح کرلیا تو حد ساقط نہ ہوگی۔ (فتح، عالمگیری)

## زنا کی گواہی دے کر رجوع کرنا

مسئلہ نمبر ۱...... جو امر موجب حد ہے وہ بہت پہلے پایا گیا اور گواہی اب دیتا ہے تو اگر یہ تاخیر کسی عذر کے سبب ہے مثلاً بیمار تھا یا وہاں سے کچہری دور تھی یا اس کو خوف تھا یا راستہ اندیشناک تھا تو یہ تاخیر مضر نہیں یعنی گواہی قبول کرلی جائے گی اور اگر بلا عذر تاخیر کی تو گواہی مقبول نہ ہوگی مگر حد قذف میں اگرچہ بلا عذر تاخیر ہو گواہی مقبول ہے اور چوری کی گواہی دی اور تمادی ہوچکی ہے تو حد نہیں مگر چور سے تاوان دلوائیں گے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲...... اگر وہ مجرم خود اقرار کرے تو اگرچہ تمادی ہوگئی ہو حد قائم ہوگی مگر شراب پینے کا اقرار کرے اور تمادی ہو تو حد نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳...... شراب پینے کے بعد اتنا زمانہ گزرا کہ منہ سے بو جاتی رہی تو تمادی ہوگئی اور اس کے علاوہ اوروں میں تمادی جب ہوگی کہ ایک مہینہ کا زمانہ گزر جائے۔ (تنویر)

مسئلہ نمبر ۴...... تمادی عارض ہونے کے بعد چار گواہوں نے زنا کی شہادت دی تو زانی پر حد ہے نہ گواہوں پر۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۵...... گواہی دی کہ اس نے فلاں عورت کے ساتھ زنا کیا ہے اور وہ عورت کہیں چلی گئی ہے تو مرد پر حد قائم کریں گے۔ یوہیں اگر زانی خود اقرار کرتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ مجھے معلوم نہیں کہ وہ کون عورت تھی تو حد قائم کی جائے گی اور اگر گواہوں نے کہا معلوم نہیں وہ کون عورت تھی تو نہیں اور اگر گواہوں نے بیان کیا کہ اس نے چوری کی مگر جس کی چوری کی وہ غائب ہے تو حد نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... چار گواہوں نے شہادت دی کہ فلاں عورت کے ساتھ اس نے زنا کیا مگر دو نے ایک شہر کا نام لیا کہ فلاں شہر میں اور دو نے دوسرے شہر کا نام لیا یا دو کہتے ہیں کہ اس نے جبراً زنا کیا ہے اور دو کہتے ہیں کہ عورت راضی تھی یا دو نے کہا کہ فلاں مکان اور دو نے دوسرا مکان بتایا یا دو نے کہا مکان کے نیچے والے درجہ میں زنا کیا ہے اور دو کہتے ہیں بالاخانہ پر یا دو نے کہا جمعہ کے دن کیا اور دو ہفتہ کا دن بتاتے ہیں یا دو نے صبح کا وقت بتایا اور دو نے شام کا یا دو ایک عورت کا کہتے ہیں اور دو دوسری عورت کے ساتھ زنا ہونا بیان کرتے ہیں یا چاروں ایک شہر کا نام لیتے ہیں اور چار دوسرے شہر میں زنا ہونا کہتے ہیں اور جو دن تاریخ وقت ان چاروں نے بیان کیا وہی دوسرے چار بھی بیان کرتے ہیں تو ان سب صورتوں میں حد نہیں نہ ان پر نہ گواہوں پر۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷...... مرد و عورت کے کپڑوں میں گواہوں نے اختلاف کیا کوئی کہتا ہے فلاں کپڑا پہنے ہوئے تھے اور کوئی دوسرے کپڑے کا نام لیتا ہے یا کپڑوں کے رنگ میں اختلاف کیا یا عورت کو کوئی دبلی بتاتا ہے کوئی موٹی یا کوئی لمبی کہتا ہے اور کوئی ٹھگنی تو اس اختلاف کا اعتبار نہیں یعنی حد قائم ہوگی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... چار گواہوں نے شہادت دی کہ اس نے فلاں دن تاریخ وقت میں فلاں شہر میں فلاں عورت سے زنا کیا اور چار کہتے ہیں کہ اسی دن تاریخ وقت میں اس نے فلاں شخص کو (دوسرے شہر کا نام لےکر) فلاں شہر میں قتل کیا تو نہ زنا کی حد قائم ہوگی نہ قصاص یہ اس وقت ہے کہ

دونوں شہادتیں ایک ساتھ گزریں اور ایک شہادت گزری اور حاکم نے اس کے مطابق حکم دیا اب دوسری گزری تو دوسری باطل ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹**...... چار گواہوں نے زنا کی شہادت دی تھی اور ان میں ایک شخص غلام یا اندھا یا نابالغ یا مجنون ہے یا اس پر تہمت زنا کی حد قائم ہوئی ہے یا کافر ہے تو اس شخص پر حد نہیں مگر گواہوں پر تہمت زنا کی حد قائم ہوگی اور اگر ان کی شہادت کی بنا پر حد قائم کی گئی بعد کو معلوم ہوا کہ ان میں کوئی غلام یا محدود فی القذف وغیرہ ہے جب بھی گواہوں پر حد قائم کی جائے گی اور اس شخص پر جو کوڑے مارنے سے چوٹ آئی بلکہ مر بھی گیا اس کا کچھ معاوضہ نہیں اور اگر رجم کیا بعد کو معلوم ہوا کہ گواہوں میں کوئی شخص نا قابل شہادت تھا تو بیت المال سے دیت دیں گے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... رجم کے بعد ایک گواہ نے رجوع کیا تو صرف اسی پر قذف جاری کریں گے اور اسے چوتھائی دیت دینی ہوگی اور رجم سے پہلے رجوع کیا تو سب پر حد قذف قائم ہوگی اور اگر پانچ گواہ تھے اور رجم کے بعد ایک نے رجوع کیا تو اس پر کچھ نہیں اور ان چار باقی میں سے ایک نے رجوع کیا تو ان دونوں پر حد قذف ہے اور چوتھائی دیت دونوں مل کر دیں اگر پھر ایک نے رجوع کیا تو اس کیلئے پر پوری چوتھائی دیت ہے اور اگر سب رجوع کر جائیں تو دیت کے پانچ حصے کریں ہر ایک، ایک ایک حصہ دے۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... جس شخص نے گواہوں کا تزکیہ کیا وہ اگر رجوع کر جائے یعنی کہے میں نے قصداً جھوٹ بولا تھا واقع میں گواہ قابل شہادت نہ تھے تو مرجوم کی دیت اسے دینی پڑے گی اور اگر وہ اپنے قول پر اڑا ہے یعنی کہتا ہے کہ گواہ قابل شہادت ہیں مگر واقع میں قابل شہادت نہیں تو بیت المال سے دیت دی جائے گی اور گواہوں پر نہ دیت ہے اور نہ حد قذف۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... گواہوں کا تزکیہ نہ ہوا اور رجم کر دیا گیا بعد کو معلوم ہوا کہ قابل شہادت نہ تھے تو بیت المال سے دیت دی جائے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... گواہوں نے بیان کیا کہ ہم نے قصداً اس طرف نظر کی تھی تو اس کی وجہ سے فاسق نہ ہوں گے اور گواہی مقبول ہے کہ اگرچہ دوسرے کی شرمگاہ کی طرف دیکھنا حرام ہے مگر بضرورت جائز ہے لہٰذا الغرض ادائے شہادت جائز ہے جیسے دائی اور ختنہ کرنے والے اور عمل دینے والے اور طبیب کو بوقت ضرورت اجازت ہے اور اگر گواہوں نے بیان کیا کہ ہم نے مزہ لینے کے لئے نظر کی تھی تو فاسق ہو گئے اور گواہی قابل قبول نہیں۔ (درمختار، بحر)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... مرد اپنے محصن ہونے سے انکار کرے تو دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتوں کی شہادت سے احصان ثابت ہو گیا اس کے بچہ پیدا ہو چکا ہے جب بھی محصن ہے اور اگر خلوت ہو چکی ہے اور مرد کہتا ہے کہ میں نے زوجہ سے وطی کی ہے مگر عورت انکار کرتی ہے تو مرد محصن ہے اور عورت نہیں۔ (درمختار)

## شراب پینے کی حد کا بیان

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَ الْمَيْسِرُ وَ الْاَنْصَابُ وَ الْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَ الْبَغْضَآءَ فِي الْخَمْرِ وَ الْمَيْسِرِ وَ يَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَ عَنِ الصَّلٰوةِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ۝ وَ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَ احْذَرُوْا فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْۤا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝ (پ ۷ المائدۃ ۹۰ تا ۹۲)

اے ایمان والو شراب اور جوا اور بت اور تیروں سے فال نکالنا یہ سب ناپاک ہیں شیطانی کاموں سے ہیں ان سے بچو تا کہ فلاح پاؤ شیطان تو یہی چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کی وجہ سے تمہارے اندر عداوت اور بغض ڈال دے اور تم کو اللہ کی یاد اور نماز سے روک دے تو کیا تم باز آنے والے ہو اور اطاعت کرو اللہ کی اور رسول کی اطاعت کرو اور پرہیز کرو اور اگر تم

اعراض کرو گے تو جان لو کہ ہمارے رسول پر صرف صاف طور پر پہنچا دینا ہے۔

(شراب پینا حرام ہے اور اس کی وجہ سے بہت سے گناہ پیدا ہوتے ہیں لہٰذا اگر اس کو ساری برائیوں اور بے حیائیوں کی اصل کہا جائے تو بجا ہے) حدیث میں اس کے پینے پر نہایت سخت وعیدیں آئی ہیں چند احادیث ذکر کی جاتی ہیں۔

حدیث ۱...... ترمذی و ابوداود و ابن ماجہ رحمہم اللہ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو چیز زیادہ مقدار میں نشہ لائے وہ تھوڑی بھی حرام ہے۔

حدیث ۲...... ابوداود رحمۃ اللہ علیہ ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی کہ حضور ﷺ نے مسکر اور مفتر (یعنی اعضا کو سست کرنے والی حواس کو کند کرنے والی اختلاج القلب) سے منع فرمایا۔

حدیث ۳...... بخاری و مسلم و ابوداود و ترمذی و نسائی و بیہقی رحمہم اللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہر نشہ والی چیز خمر ہے۔ (یعنی خمر کے حکم میں ہے) اور ہر نشہ والی چیز حرام ہے اور جو شخص دنیا میں شراب پئے اور اس کی مداومت کرتا ہوا مرے اور توبہ نہ کرے وہ آخرت کی شراب نہیں پئے گا۔

حدیث ۴...... صحیح مسلم میں جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا ہر نشہ والی چیز حرام ہے۔ بے شک اللہ عزوجل نے عہد کیا ہے کہ جو شخص نشہ پئے گا اسے ردغۃ الخبال سے پلائے گا۔ لوگوں نے عرض کی ردغۃ الخبال کیا چیز ہے؟ فرمایا جہنمیوں کا پسینہ یا ان کا عصارہ (نچوڑ)۔

حدیث ۵...... صحیح مسلم میں ہے کہ طارق بن سوید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شراب کے متعلق سوال کیا حضور ﷺ نے منع فرمایا انہوں نے عرض کی ہم تو اسے دوا کے لیے بناتے ہیں۔ فرمایا یہ دوا نہیں ہے یہ تو خود بیماری ہے۔

حدیث ۶...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور نسائی و ابن ماجہ و دارمی رحمہم اللہ نے عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص شراب پئے گا اس کی چالیس روز کی نماز قبول نہ ہوگی پھر اگر توبہ کرے تو اللہ عزوجل اس کی توبہ قبول فرمائے گا پھر اگر پئے تو چالیس روز کی نماز قبول نہ ہوگی اس کے بعد توبہ کرے تو قبول ہے پھر اگر پئے تو چالیس روز کی نماز قبول نہ ہوگی اس کے بعد توبہ کرے تو اللہ عزوجل قبول فرمائے گا پھر اگر چوتھی مرتبہ پئے تو چالیس روز کی نماز قبول نہ ہوگی۔ اب اگر توبہ کرے تو اللہ عزوجل اس کی توبہ قبول نہیں فرمائے گا اور نہر خبال سے اسے پلائے گا۔

حدیث ۷...... ابوداود رحمۃ اللہ علیہ نے دیلم حمیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہتے ہیں میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم سرد ملک کے رہنے والے ہیں اور سخت سخت کام کرتے ہیں ہم گیہوں کی شراب بناتے ہیں جس کی وجہ سے ہمیں کام کرنے کی قوت حاصل ہوتی ہے اور سردی کا اثر نہیں ہوتا۔ ارشاد فرمایا کیا اس میں نشہ ہوتا ہے؟ عرض کی ہاں فرمایا تو اس سے پرہیز کرو۔ میں نے عرض کی لوگ اسے نہیں چھوڑیں گے فرمایا اگر نہ چھوڑیں تو ان سے قتال کرو۔

حدیث ۸...... دارمی رحمۃ اللہ علیہ نے عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا والدین کی نافرمانی کرنے والا اور جوا کھیلنے والا اور احسان جتانے والا اور شراب کی مداومت کرنے والا جنت میں داخل نہ ہوگا۔

حدیث ۹...... امام احمد نے ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے قسم ہے میری عزت کی میرا جو بندہ شراب کا ایک گھونٹ بھی پئے گا میں اس کو اتنی ہی پیپ پلاؤں گا اور جو بندہ میرے خوف سے اسے چھوڑے گا میں اس کو حوض قدس سے پلاؤں گا۔

حدیث ۱۰...... امام احمد و نسائی و بزار و حاکم رحمہم اللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا تین شخصوں پر

اللہ عزوجل نے جنت حرام کردی۔ شراب کی مداومت کرنے والا اور والدین کی نافرمانی کرنے والا اور دیوث جو اپنے اہل میں بے حیائی کی بات دیکھے اور منع نہ کرے۔

حدیث ۱۱...... امام احمد و ابو یعلی و ابن حبان و حاکم رحمہم اللہ نے ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا تین شخص جنت میں داخل نہ ہوں گے شراب کی مداومت کرنے والا اور قاطع رحم اور جادو کی تصدیق کرنے والا۔

حدیث ۱۲...... امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہما اور ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا شراب کی مداومت کرنے والا مرے گا تو خدا سے ایسے ملے گا جیسا بت پرست۔

حدیث ۱۳...... ترمذی و ابن ماجہ رحمہما اللہ نے انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے شراب کے بارے میں دس شخصوں پر لعنت کی۔ (1) بنانے والا (2) بنوانے والا (3) اور پینے والا (4) اٹھانے والا (5) جس کے پاس اٹھا کر لائی گئی (6) پلانے والا (7) بیچنے والا (8) اس کے دام کھانے والا (9) خریدنے والا (10) جس کے لیے خریدی گئی۔

حدیث ۱۴...... طبرانی رحمۃ اللہ علیہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان لایا ہے وہ شراب نہ پئے اور جو شخص اللہ عزوجل اور قیامت کے دن پر ایمان لاتا ہے وہ ایسے دسترخوان پر نہ بیٹھے جس پر شراب پی جاتی ہے۔

حدیث ۱۵...... حاکم نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا شراب سے بچو کہ وہ ہر برائی کی کنجی ہے۔

حدیث ۱۶...... ابن ماجہ و بیہقی رحمہما اللہ ابو درداء رضی اللہ عنہ سے راوی کہتے ہیں مجھے میرے خلیل ﷺ نے وصیت فرمائی کہ خدا کے ساتھ شرک نہ کرنا اگرچہ ٹکڑے ٹکڑے کر دیے جاؤ اگرچہ جلا دیے جاؤ اور نماز فرض کو قصداً ترک نہ کرنا کہ جو شخص اسے قصداً چھوڑے اس سے ذمہ بری ہے اور شراب نہ پینا کہ وہ ہر برائی کی کنجی ہے۔

حدیث ۱۷...... ابن حبان و بیہقی رحمہما اللہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں ام الخبائث (شراب) سے بچو کہ گزشتہ زمانہ میں ایک شخص عابد تھا اور لوگوں سے الگ رہتا تھا ایک عورت اس پر فریفتہ ہو گئی اس نے اس کے پاس ایک خادمہ کو بھیجا کہ گواہی کے لیے اسے بلا کر لاؤ وہ بلا کر لائی جب مکان کے دروازوں میں داخل ہوتا گیا خادمہ بند کرتی گئی جب اندر کے مکان میں پہنچا دیکھا کہ ایک خوبصورت عورت بیٹھی ہے اور اس کے پاس ایک لڑکا ہے اور ایک برتن میں شراب ہے اس عورت نے کہا میں نے تجھے گواہی کے لیے نہیں بلایا بلکہ اس لیے بلایا ہے کہ اس لڑکے کو قتل کر یا مجھ سے زنا کر یا شراب کا ایک پیالہ پی اگر تو ان باتوں سے انکار کرتا ہے تو میں شور کروں گی اور تجھے رسوا کروں گی جب اس نے دیکھا کہ مجھے ناچار کچھ کرنا ہی پڑے گا کہا ایک پیالہ شراب کا مجھے پلا دے جب ایک پیالہ پی چکا تو کہنے لگا اور دے جب خوب پی چکا تو زنا بھی کیا اور لڑکے کو بھی قتل کیا لہٰذا شراب سے بچو خدا کی قسم ایمان اور شراب کی مداومت مرد کے سینہ میں جمع نہیں ہوتے قریب ہے کہ ان میں کا ایک دوسرے کو نکال دے۔

حدیث ۱۸...... ابن ماجہ و ابن حبان رحمہما اللہ ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ میری امت میں کچھ لوگ شراب پئیں گے اور اس کا نام بدل کر کچھ اور رکھیں گے اور ان کے سروں پر باجے بجائے جائیں گے اور گانے والیاں گائیں گی یہ لوگ زمین میں دھنسا دیے جائیں گے اور ان میں سے بعض لوگ بندر اور سور بنا دیے جائیں گے۔

حدیث ۱۹...... ترمذی و ابو داود رحمہما اللہ نے معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شراب پئے اسے کوڑے مارو اور اگر چوتھی مرتبہ پھر پئے اسے قتل کر ڈالو اور یہ حدیث جابر رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ چوتھی بار حضور ﷺ کی خدمت میں شراب خوار لایا گیا اسے کوڑے مارے اور قتل نہ کیا یعنی قتل کرنا منسوخ ہے۔

حدیث ۲۰...... بخاری و مسلم رحمہما اللہ انس رضی اللہ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ نے شراب کے متعلق شاخوں اور جوتیوں سے مارنے کا حکم دیا۔

حدیث ۴۱...... صحیح بخاری میں سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ خلافت میں اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ابتدائی زمانہ خلافت میں شرابی لایا جاتا ہم اپنے ہاتھوں اور جوتوں اور چادروں سے اسے مارتے پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے چالیس کوڑے کا حکم دیا پھر جب لوگوں میں سرکشی ہوگئی تو اسی کوڑے کا حکم دیا۔

حدیث ۴۲...... امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے ثور بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حد خمر کے متعلق صحابہ سے مشورہ کیا حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میری رائے یہ ہے کہ اسے اسی کوڑے مارے جائیں کیونکہ جب پیئے گا نشہ ہوگا بیہودہ بکے گا اور جب بیہودہ بکے گا افترا کرے گا لہٰذا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسی کوڑوں کا حکم دیا۔

احکام فقہیہ:

مسئلہ نمبر ۱...... مسلمان عاقل بالغ ناطق غیر مضطر بلا اکراہ شرعی خمر کا ایک قطرہ بھی پئے تو اس پر حد قائم کی جائے گی جبکہ اسے اس کا حرام ہونا معلوم ہو۔ کافر یا مجنون یا نابالغ یا گونگے نے پی تو حد نہیں۔ یونہی اگر پیاس سے مرا جاتا تھا اور پانی نہ تھا کہ پی کر جان بچاتا اور اتنی پی کہ جان بچ جائے تو حد نہیں اور اگر ضرورت سے زیادہ پی تو حد ہے۔ یونہی اگر کسی نے شراب پینے پر مجبور کیا یعنی اکراہ شرعی پایا گیا تو حد نہیں۔

شراب کی حرمت کو جانتا ہو اس کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ واقع میں اسے معلوم ہو کہ یہ حرام ہے دوسرے یہ کہ دارالاسلام میں رہتا ہو تو اگرچہ نہ جانتا ہو حکم یہی دیا جائے گا کہ اسے معلوم ہے کیونکہ دارالاسلام میں جہل عذر نہیں لہٰذا اگر کوئی حربی دارالحرب سے آکر مشرف باسلام ہوا اور شراب پی اور کہتا ہے مجھے معلوم نہ تھا کہ یہ حرام ہے تو حد نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲...... شراب پی اور کہتا ہے میں نے دودھ یا شربت اسے تصور کیا تھا یا کہتا ہے کہ مجھے معلوم نہ تھا کہ یہ شراب ہے تو حد ہے اور اگر کہتا ہے میں نے اسے نبیذ سمجھا تھا تو حد نہیں۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۳...... انگور کا کچا پانی جب جوش کھانے لگے اور اس میں جھاگ پیدا ہو جائے اسے خمر کہتے ہیں اس کے ساتھ پانی ملا دیا ہو اور پانی کم ہو جب بھی خالص کے حکم میں ہے کہ ایک قطرہ پینے پر بھی حد قائم ہوگی اور پانی زیادہ ہے تو جب تک نشہ نہ ہو حد نہیں اور اگر انگور کا پانی پکا لیا گیا تو جب تک اس کے پینے سے نشہ نہ ہو حد نہیں اور اگر خمر کا عرق کھینچا تو اس عرق کا بھی وہی حکم ہے کہ ایک قطرہ پر بھی حد ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴...... خمر کے علاوہ اور شرابیں پینے سے حد اس وقت ہے کہ نشہ آجائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... شراب پی کر حرم میں داخل ہوا تو حد ہے مگر جب کہ حرم میں پناہ لی تو حد نہیں اور حرم میں پی تو حد ہے دارالحرب میں پینے سے بھی حد نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۶...... نشہ کی حالت میں حد قائم نہ کریں بلکہ نشہ جاتا رہنے کے بعد قائم کریں اور اگر نشہ کی حالت میں قائم کر دی تو نشہ جانے کے بعد پھر اعادہ کریں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۷...... شراب خور پکڑا آیا اور اس کے منہ میں ہنوز بو موجود ہے اگرچہ افاقہ ہوگیا ہو یا نشہ کی حالت میں لایا گیا اور گواہوں سے شراب پینا ثابت ہوگیا تو حد ہے اور اگر جس وقت انہوں نے پکڑا تھا اس وقت نشہ تھا اور بو بھی مگر عدالت دور ہے وہاں تک لاتے لاتے نشہ اور بو جاتی رہی تو حد ہے جبکہ گواہ بیان کریں کہ ہم نے جب پکڑا تھا اس وقت نشہ تھا اور بو بھی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۸...... نشہ والا اگر ہوش میں آنے کے بعد شراب پینے کا خود اقرار کرے اور ہنوز بو موجود ہے تو حد ہے اور بو جاتی رہنے کے بعد اقرار کیا تو حد نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۹...... نشہ یہ ہے کہ بات چیت صاف نہ کر سکے اور کلام کا اکثر حصہ بذیان ہو اگرچہ کچھ باتیں ٹھیک بھی ہوں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۰...... شراب پینے کا ثبوت فقط منہ میں شراب کی سی بو ہونے یا قے میں شراب نکلنے سے بھی نہ ہوگا یعنی فقط اتنی بات سے کہ بو پائی گئی یا شراب کی قے کی حد قائم نہ کریں گے کہ ہوسکتا ہے بحالت اضطرار یا اکراہ میں پی ہو مگر بو یا نشہ کی صورت میں تعزیر کریں گے جبکہ ثبوت نہ ہوا اور اس کا ثبوت دو مردوں کی گواہی سے ہوگا اور ایک مرد اور دو عورتوں نے شہادت دی تو حد قائم کرنے کے لئے یہ ثبوت نہ ہوا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... قاضی کے سامنے جب گواہوں نے کسی شخص کے شراب پینے کی شہادت دی تو قاضی ان سے چند سوال کرے کہ خمر کس کو کہتے ہیں؟ اس نے کس طرح پی؟ اپنی خوشی سے یا اکراہ کی حالت میں؟ کب پی؟ اور کہاں پی؟ کیونکہ تمادی کی صورت میں یا دارالحرب میں پینے سے حد نہیں جب گواہ ان امور کے جواب دے لیں تو وہ شخص جس کے اوپر یہ شہادت گزری روک لیا جائے اور گواہوں کی عدالت کے متعلق سوال کرے اگر ان کا عادل ہونا ثابت ہو جائے تو حد کا حکم دیا جائے۔ گواہوں کا بظاہر عادل ہونا کافی نہیں جب تک اس کی تحقیق نہ ہو لے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۲...... گواہوں نے جب بیان کیا اس نے شراب پی اور کسی نے مجبور نہ کیا تو اس کا یہ کہنا کہ مجھے مجبور کیا گیا سنا نہ جائے۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۳...... گواہوں میں اگر باہم اختلاف ہو ایک صبح کا وقت بتاتا ہے دوسرا شام کا یا ایک نے کہا شراب پی دوسرا کہتا ہے شراب کی قے کی یا ایک پینے کی گواہی دیتا ہے اور دوسرا اس کی کہ میرے سامنے اقرار کیا ہے تو ثبوت نہ ہوا اور حد قائم نہ ہوگی۔ (درمختار) مگر ان سب صورتوں میں سزا دیں گے۔

مسئلہ نمبر ۱۴...... اگر خود اقرار کرتا ہو تو ایک بار اقرار کافی ہے حد قائم کر دیں گے جبکہ اقرار ہوش میں کرتا ہو اور نشہ میں اقرار کیا تو کافی نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... کسی فاسق کے گھر میں شراب پائی گئی یا چند شخص اکٹھے ہیں اور وہاں شراب بھی رکھی ہے اور ان کی مجلس اسی قسم کی ہے جیسے شراب پینے والے شراب پینے بیٹھا کرتے ہیں اگرچہ انہیں پیتے ہوئے کسی نے نہیں دیکھا تو ان پر حد نہیں مگر سب کو سزا دی جائے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... اس کی حد میں اسی کوڑے مارے جائیں گے اور غلام کو چالیس اور بدن کے متفرق حصوں میں ماریں گے جس طرح حد زنا میں بیان ہوا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... نشہ کی حالت میں تمام وہ احکام جاری ہوں گے جو ہوش میں ہوتے ہیں مثلاً اپنی زوجہ کو طلاق دے دی تو طلاق ہو گئی یا کوئی مال بیچ ڈالا تو بیع ہو گئی صرف چند باتوں میں اس کے احکام علیحدہ ہیں (1) اگر کوئی کلمہ کفر بکا تو اسے مرتد کا حکم نہ دیں گے یعنی اس کی عورت بائن نہ ہوگی رہا یہ کہ عنداللہ بھی کافر ہوگا یا نہیں اگر قصداً کفر بکا ہے تو عنداللہ کافر ہے ورنہ نہیں (2) جو حدود خالص حق اللہ ہیں ان کا اقرار کیا تو اقرار صحیح نہیں اسی وجہ سے اگر شراب پینے کا نشہ کی حالت میں اقرار کیا تو حد نہیں (3) اپنی شہادت پر دوسرے کو گواہ نہیں بنا سکتا۔ (4) اپنے چھوٹے بچہ کا مہر مثل سے زیادہ پر نکاح نہیں کر سکتا۔ (5) اپنی نابالغہ لڑکی کا مہر مثل سے کم پر نکاح نہیں کر سکتا۔ (6) کسی نے ہوش کے وقت اسے وکیل کیا تھا کہ یہ میرا سامان بیچ دے اور نشہ میں بیچا تو بیع نہ ہوئی (7) کسی نے ہوش میں وکیل کیا تھا کہ تو میری عورت کو طلاق دیدے اور نشہ میں اس کی عورت کو طلاق دی تو طلاق نہ ہوئی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... بھنگ اور افیون پینے سے نشہ ہو تو حد قائم نہ کریں گے مگر سزا دی جائے اور ان سے نشہ کی حالت میں طلاق دی تو ہو جائے گی جبکہ نشہ کے لئے استعمال کی ہو اور اگر علاج کے طور پر استعمال کی ہو تو نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... حد ماری جا رہی تھی اور بھاگ گیا پھر پکڑ کر لایا گیا اگر تمادی آگئی ہے تو چھوڑ دیں گے ورنہ جتنی باقی ہے پوری کریں اور اگر دوبارہ پھر پی اور حد قائم کرنے کے بعد ہے تو دوسری مرتبہ پھر حد قائم کریں اور اگر پہلے بالکل نہیں ماری گئی یا کچھ کوڑے مارے تھے کچھ باقی تھے تو اب دوسری بار کے لئے حد ماریں پہلی اسی میں متداخل ہو گئی۔ (درمختار، ردالمحتار)

# حدِ قذف کا بیان

وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَیْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِیْنًا ○ (پ۲۲، الاحزاب:۵۸)

ایمان والے مردوں اور عورتوں کو بے کیے ستاتے ہیں انہوں نے بہتان اور کھلا ہوا گناہ اپنے سر لیا۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

وَالَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ یَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِیْنَ جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًاۚ وَاُولٰٓىٕكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ○ اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○

(پ۱۸، النور:۵)

اور جو پارسا عورتوں کو عیب لگائیں پھر چار گواہ معائنہ کے نہ لائیں تو انہیں اسی (۸۰) کوڑے لگاؤ اور ان کی کوئی گواہی کبھی نہ مانو اور وہی فاسق ہیں مگر جو اس کے بعد توبہ کرلیں اور سنور جائیں تو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

حدیث ۱..... صحیح مسلم شریف میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنے مملوک پر زنا کی تہمت لگائے قیامت کے دن اس پر حد لگائی جائے گی مگر جبکہ واقع میں وہ غلام ویسا ہی ہے جیسا اس نے کہا۔

عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتے ہیں ایک عورت نے اپنی باندی کو زانیہ کہا عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا تو نے زنا کرتے دیکھا ہے اس نے کہا نہیں۔ فرمایا قسم ہے اس کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے قیامت کے دن اس کی وجہ سے لوہے کے اسی کوڑے تجھے مارے جائیں گے۔

مسائل فقہیہ:

مسئلہ نمبر۱..... کسی کو زنا کی تہمت لگانے کو قذف کہتے ہیں اور یہ کبیرہ گناہ ہے۔ یونہی لواطت کی تہمت بھی کبیرہ گناہ ہے مگر لواطت کی تہمت لگائی تو حد نہیں بلکہ تعزیر ہے اور زنا کی تہمت لگانے والے پر حد ہے۔ حدِ قذف آزاد پر اسی کوڑے اور غلام پر چالیس۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۲..... زنا کے علاوہ اور کسی گناہ کی اتہام کو قذف نہ کہیں گے نہ اس پر حد ہے البتہ بعض صورتوں میں تعزیر ہے جس کا بیان انشاء اللہ تعالیٰ آئے گا۔ (بحر)

مسئلہ نمبر۳..... قذف کا ثبوت دو مردوں کی گواہی سے ہوگا یا اس تہمت لگانے والے کے اقرار سے اور اس جگہ عورتوں کی گواہی یا شہادت علی الشہادت کافی نہیں بلکہ ایک قاضی نے اگر دوسرے قاضی کے پاس لکھ کر بھیجا کہ میرے نزدیک قذف کا ثبوت ہوچکا ہے اور کتاب القاضی کے شرائط بھی پائے جائیں جب بھی یہ دوسرا قاضی حدِ قذف قائم نہیں کرسکتا۔ یونہی اگر قاذف نے قذف سے انکار کیا اور گواہوں سے ثبوت نہ ہوا تو اس سے حلف نہ لیں گے اور اگر اس پر حلف رکھا گیا اور اس نے قسم کھانے سے انکار کردیا تو حد قائم نہ کریں گے اور اگر گواہوں میں باہم اختلاف ہو ایک گواہ قذف کا کچھ وقت بتاتا ہے اور دوسرا گواہ دوسرا وقت کہتا ہے تو یہ اختلاف معتبر نہیں یعنی حد جاری کریں گے اور اگر ایک نے قذف کی شہادت دی اور دوسرے نے اقرار کی یا ایک کہتا ہے مثلاً فارسی زبان میں تہمت لگائی اور دوسرا یہ بیان کرتا ہے کہ اردو میں تو حد نہیں۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۴..... جب اس قسم کا دعویٰ قاضی کے یہاں ہو اور گواہ بھی نہیں لایا ہے تو تین دن تک قاذف کو قید میں رکھیں گے اور اس شخص سے گواہوں کا مطالبہ ہوگا اگر تین دن کے اندر گواہ لایا فبہا ورنہ رہا کردیں گے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر۵..... تہمت لگانے والے پر حد واجب ہونے کے لئے چند شرطیں ہیں جس پر تہمت لگائی وہ (1) مسلمان، (2) عاقل، (3) بالغ، (4) آزاد، (5) پارسا ہو اور (6) تہمت لگانے والے کا بیٹا پوتا نہ ہو اور (7) نہ گونگا ہو، (8) نہ خصی (9) نہ اس کا عضو تناسل کٹا ہے

کتا ہو (10) عورت اس نے نکاح فاسد کے ساتھ وطی کی ہو (11) اور اگر عورت کو تہمت لگائی تو وہ ایسی نہ ہو جس سے وطی نہ کی جا سکے اور وقت حد تک وہ شخص محصن ہو لہٰذا معاذ اللہ قذف کے بعد مرتد ہو گیا یا مجنون یا بوہرا ہو گیا یا وطی حرام کی یا گونگا ہو گیا تو حد نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۶**...... جس عورت کو اس نے تین طلاقیں یا طلاق بائن دی اور زمانہ عدت میں اس سے وطی کی یا کسی لونڈی سے وطی کی پھر اس کو خرید لیا یا اس سے نکاح کرنے کا دعویٰ کیا یا مشترک لونڈی تھی اس سے وطی کی یا کسی عورت سے جبراً زنا کیا یا غلطی سے زوجہ کے بدلے دوسری عورت اس کے یہاں رخصت کر دی گئی اور اس نے وطی کی یا زمانہ کفر میں زنا کیا تھا پھر مسلمان ہوا یا حالت جنون میں زنا کیا یا جو باندی اس پر ہمیشہ کے لئے حرام تھی اس سے وطی کی یا جو باندی اس کے باپ کی موطؤہ تھی وہ اس نے خریدی اور وطی کی یا اس کی ماں سے اس نے خود وطی کی تھی اب اس لڑکی کو خریدا اور وطی کی ان سب صورتوں میں اگر کسی نے اس شخص پر زنا کی تہمت لگائی تو اس پر حد نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۷**...... حرہ اس کے نکاح میں ہے اس کے ہوتے ہوئے باندی سے نکاح کیا یا ایسی دو عورتوں کو نکاح میں جمع کیا جن کا جمع کرنا حرام تھا جیسے دو بہنیں یا پھوپھی بھتیجی اور وطی کی یا اس کے نکاح میں چار عورتیں موجود ہیں اور پانچویں سے نکاح کر کے جماع کیا یا کسی عورت سے نکاح کر کے وطی کی بعد کو معلوم ہوا کہ یہ عورت مصاہرت کی وجہ سے اس پر حرام تھی پھر کسی نے زنا کی تہمت لگائی تو تہمت لگانے والے پر حد نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۸**...... کسی عورت سے بغیر گواہوں کے نکاح کیا یا شوہر والی عورت سے جان بوجھ کر نکاح کیا یا جان بوجھ کر عدت کے اندر یا اس عورت سے نکاح کیا جس سے نکاح حرام ہے اور ان سب صورتوں میں وطی بھی کی تو تہمت لگانے والے پر حد نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹**...... جس عورت پر حد زنا قائم ہو چکی ہو اس کو کسی نے تہمت لگائی یا ایسی عورت پر تہمت لگائی جس میں زنا کی علامت موجود ہے مثلاً میاں بیوی میں قاضی نے لعان کرایا اور بچہ کا نسب باپ سے منقطع کر کے عورت کی طرف منسوب کر دیا یا عورت کے بچہ ہے جس کا باپ معلوم نہیں تو ان سب صورتوں میں تہمت لگانے والے پر حد نہیں اور اگر لعان بغیر بچہ کے ہوا یا بچہ موجود تھا مگر اس کا نسب باپ سے منقطع نہ کیا یا نسب بھی منقطع کر دیا مگر بعد میں شوہر نے اپنا جھوٹا ہونا بیان کیا اور بچہ باپ کی طرف منسوب کر دیا گیا تو ان صورتوں میں عورت پر تہمت لگانے سے حد ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... جس عورت کو اس نے شہوت کے ساتھ چھوا یا شرمگاہ کی طرف شہوت کے ساتھ نظر کی تھی اب اس کی ماں یا بیٹی کو خرید کر یا نکاح کر کے وطی کی یا جس عورت کو اس کے باپ یا بیٹے نے اسی طرح چھوا یا نظر کی تھی اس کو خرید کر یا نکاح کر کے وطی کی اور کسی نے زنا کی تہمت لگائی تو اس پر حد ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... اپنی عورت سے حیض میں جماع کیا یا عورت سے ظہار کیا تھا اور بغیر کفارہ دیے جماع کیا یا عورت روزہ دار تھی اور شوہر کو معلوم بھی تھا اور جماع کیا تو ان صورتوں میں تہمت لگانے والے پر حد ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... زنا کی تہمت لگائی اور حد قائم ہونے سے پہلے اس شخص نے زنا کیا جس پر تہمت لگائی یا کسی ایسی عورت سے وطی کی جس سے وطی حرام تھی یا معاذ اللہ مرتد ہو گیا اگرچہ پھر مسلمان ہو گیا تو ان سب صورتوں میں حد ساقط ہو گئی۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... حد قذف اس وقت قائم ہوگی جب صریح لفظ زنا سے تہمت لگائی مثلاً تو زانی ہے یا تو نے زنا کیا یا تو زنا کار ہے اور صریح لفظ نہ ہو مثلاً یہ کہ تو نے وطی حرام کی یا تو نے حرام طور پر جماع کیا تو حد نہیں اور اگر یہ کہا کہ مجھے خبر ملی ہے کہ تو زانی ہے یا مجھے فلاں نے اپنی شہادت پر گواہ بنایا ہے کہ تو زانی ہے یا کہا تو فلاں کے پاس جا کر اس سے کہہ کہ تو زانی ہے اور قاصد نے یونہی جا کر کہہ دیا تو حد نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... اگر کہا کہ تو اپنے باپ کا نہیں یا اس کے باپ کا نام لے کر کہا کہ تو فلاں کا بیٹا نہیں حالانکہ اس کی ماں پاک دامن عورت ہے اگرچہ یہ شخص جس کو کہا گیا ویسا ہی ہو تو حد ہے جبکہ یہ الفاظ غصہ میں کہے ہوں اور اگر رضامندی میں کہے تو حد نہیں کیونکہ اس کے یہ معنی

بن سکتے ہیں کہ تو اپنے باپ سے مشابہ نہیں مگر پہلی صورت میں شرط یہ ہے کہ جس پر تہمت لگائی وہ حد کا طالب ہوا گرچہ تہمت لگانے کے وقت وہاں موجود نہ تھا اور اگر کہا کہ تو چچا یا باپ ماں کا نہیں یا تو اپنی ماں کا نہیں تو حد نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... اگر دادا یا چچا یا ماموں یا مربی کا نام لے کر کہا تو اس کا بیٹا ہے تو حد نہیں کیونکہ ان لوگوں کو بھی مجازاً باپ کہہ دیا کرتے ہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۶...... کسی شخص کو اس قوم کے سوا دوسری طرف نسب کیا یا کہا تو اس قوم کا نہیں ہے جب حد نہیں پھر اگر کسی ذلیل قوم کی طرف نسبت کیا تو مستحق تعزیر ہے جبکہ حالت غضب میں کہا ہو کہ یہ گالی ہے اور گالی میں سزا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... اگر کسی شخص نے بہادری کا کام کیا اس پر کہا یہ پٹھان ہے تو اس میں کچھ نہیں کہ یہ نہ تہمت ہے نہ گالی۔

مسئلہ نمبر ۱۸...... کسی عفیفہ عورت کو رنڈی یا کسبی کہا تو یہ قذف ہے اور حد کا مستحق ہے کہ یہ لفظ انہیں کے لئے ہیں جنہوں نے زنا کو پیشہ کر لیا ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۹...... ولد الزنا یا زنا کا بچہ کہا یا عورت کو زانیہ کہا تو حد ہے اور اگر کسی کو حرامزادہ کہا تو حد نہیں کیونکہ اس کے معنی ہیں کہ وطی حرام سے پیدا ہوا ہو وطی حرام کے لئے زنا ہونا ضروری نہیں اس لئے کہ حیض میں وطی حرام ہے اور جب اپنی عورت سے ہے تو زنا نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۲۰...... اور حرامزادہ میں حد نہ ہونے کی وجہ یہ بھی ہے کہ عرف میں بعض لوگ شریر کے لئے یہ لفظ استعمال کرتے ہیں۔ یوہیں حرامی یا حیضی بچہ یا ولد الحرام کہنے پر بھی نہیں۔

مسئلہ نمبر ۲۱...... عورت کو اگر جانور مثلاً گھوڑے، گدھے سے فعل کرانے کی گالی دی تو اس میں سزا دی جائے گی۔

مسئلہ نمبر ۲۲...... جس کو تہمت لگائی وہ اگر مطالبہ کرے تو حد قائم ہوگی ورنہ نہیں یعنی اس کی زندگی میں دوسرے کو مطالبہ کا حق نہیں اگرچہ وہ موجود نہ ہو کہیں چلا گیا ہو یا تہمت کے بعد مر گیا بلکہ مطالبہ کے بعد بلکہ چند کوڑے مارنے کے بعد انتقال ہوا تو باقی ساقط ہے۔ ہاں اگر اس کا انتقال ہو گیا اور اس کے ورثہ میں وہ شخص مطالبہ کرے جس کے نسب پر اس تہمت کی وجہ سے حرف آتا ہے تو اس کے مطالبہ پر بھی حد قائم کر دی جائے گی مثلاً اس کے دادا یا دادی یا باپ یا ماں یا بیٹی یا بیٹا پر لگائی اور جسے تہمت لگائی مر چکا ہے تو اس کو مطالبہ کا حق ہے۔ وارث سے مراد وہی نہیں جسے ترکہ پہنچتا ہے بلکہ محجوب یا محروم بھی مطالبہ کر سکتا ہے مثلاً میت کا بیٹا اگر مطالبہ نہ کرے تو پوتا مطالبہ کر سکتا ہے اگرچہ محجوب ہے یا اس وارث نے اپنے مورث کو مار ڈالا ہے یا غلام یا کافر ہے تو ان کو مطالبہ کا استحقاق ہے اگرچہ محروم ہیں۔ یوہیں نواسہ اور نواسی کو بھی مطالبہ کا حق ہے۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۳...... قریبی رشتہ دار نے مطالبہ کیا یا معاف کر دیا تو دور کے رشتہ والے کا حق ساقط نہ ہوگا بلکہ یہ مطالبہ کر سکتا ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۴...... کسی کے باپ اور ماں دونوں پر تہمت لگائی اور دونوں مر چکے ہیں تو اس کے مطالبہ پر حد قائم ہوگی مگر ایک ہی حد ہوگی دو نہیں۔ یوہیں اگر دونوں زندہ ہیں جب بھی دونوں کے مطالبہ پر ایک ہی حد ہوگی کہ جب چند حدیں جمع ہوں تو ایک ہی قائم کی جائے گی۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۵...... کسی پر ایک نے تہمت لگائی اور حد قائم ہوئی پھر دوسرے نے تہمت لگائی تو دوسرے پر بھی حد قائم کریں گے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۶...... اگر چند حدیں مختلف قسم کی جمع ہوں مثلاً اس نے تہمت بھی لگائی ہے اور شراب بھی پی اور چوری کی اور زنا بھی کیا تو سب حدیں قائم کی جائیں گی مگر ایک ساتھ سب قائم نہ کریں کہ اس میں ہلاک ہو جانے کا خوف ہے بلکہ ایک قائم کرنے کے بعد اتنے دنوں اسے قید میں رکھیں کہ اچھا ہو جائے پھر دوسری قائم کریں اور سب سے پہلے حد قذف جاری کریں اس کے بعد امام کو اختیار ہے کہ پہلے زنا کی حد قائم کرے یا چوری کی وجہ سے ہاتھ کاٹے یعنی ان دونوں میں تقدیم و تاخیر کا اختیار ہے پھر سب کے بعد شراب پینے کی حد ماریں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۷**...... اگر اس نے کسی کی آنکھ بھی پھوڑ دی ہے اور وہ چاروں چیزیں بھی کی ہیں تو پہلے آنکھ پھوڑنے کی سزا دی جائے یعنی اس کی بھی آنکھ پھوڑ دی جائے پھر حدِ قذف قائم کی جائے اس کے بعد رجم کردیا جائے اگر محصن ہو اور باقی حدیں ساقط اور محصن نہ ہو تو اسی طرح عمل کریں اور اگر ایک ہی قسم کی چند حدیں ہوں مثلاً چند شخصوں پر تہمت لگائی یا ایک شخص پر چند بار تو ایک حد ہے ہاں اگر پوری حد قائم کرنے کے بعد پھر دوسرے شخص پر تہمت لگائی تو اب دوبارہ حد قائم ہوگی اور اسی پر دوبارہ تہمت ہو تو نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۸**...... باپ نے بیٹے پر زنا کی تہمت لگائی یا مولیٰ نے غلام پر تو لڑکے یا غلام کو مطالبہ کا حق نہیں۔ یوہیں ماں یا دادا یا دادی نے تہمت لگائی یعنی اپنی اصل سے مطالبہ نہیں کرسکتا۔ یوہیں اگر مرد نے زوجہ پر تہمت لگائی تو بیٹا مطالبہ نہیں کرسکتا۔ ہاں اگر اس عورت کا دوسرے خاوند سے لڑکا ہے تو یہ لڑکا یا عورت کا باپ ہے تو یہ مطالبہ کرسکتا ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲۹**...... تہمت لگانے والے نے پہلے اقرار کیا کہ ہاں تہمت لگائی ہے پھر اپنے اقرار سے رجوع کرگیا یعنی اب انکار کرتا ہے تو اب رجوع صحیح نہیں یعنی مطالبہ ہو تو حد قائم کریں گے یوہیں اگر باہم صلح کرلیں اور کچھ معاوضہ لے کر معاف کردے یا بلا معاوضہ معاف کردے تو حد معاف نہ ہوگی یعنی اگر پھر مطالبہ کرے تو کرسکتا ہے اور مطالبہ پر حد قائم ہوگی۔ (فتح القدیر وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۳۰**...... ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ تو زانی ہے اس نے جواب میں کہا کہ نہیں بلکہ تو ہے تو دونوں پر حد ہے کہ ہر ایک نے دوسرے پر تہمت لگائی اور ایک نے دوسرے کو خبیث کہا دوسرے نے کہا نہیں بلکہ تو ہے تو کسی پر سزا نہیں کہ اس میں دونوں برابر ہوگئے اور تہمت میں چونکہ حق اللہ غالب ہے لہٰذا حد ساقط نہ ہوگی کہ وہ اپنے حق کو ساقط کرسکتے ہیں حق اللہ کو ساقط کرنا ان کے اختیار میں نہیں۔ (بحر وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۳۱**...... شوہر نے عورت کو زانیہ کہا عورت نے جواب میں کہا کہ میں نہیں بلکہ تو۔ تو عورت پر حد ہے مرد پر نہیں اور لعان بھی نہ ہوگا کہ حدِ قذف کے بعد عورت لعان کے قابل نہ رہی اور اگر عورت نے جواب میں کہا کہ میں نے تیرے ساتھ زنا کیا ہے تو حد و لعان کچھ نہیں کہ اس کلام کے دو احتمال ہیں ایک یہ کہ نکاح سے پہلے تیرے ساتھ زنا کیا دوسرا یہ کہ نکاح کے بعد تیرے ساتھ ہم بستر ہوئی اور اس کو زنا سے تعبیر کیا تو جب کلام محتمل ہے تو حد ساقط ہے۔ ہاں اگر جواب میں عورت نے تصریح کردی کہ نکاح سے پہلے میں نے تیرے ساتھ زنا کیا تو عورت پر حد ہے اور اگر اجنبی عورت سے مرد نے یہ بات کہی اور اس عورت نے یہی جواب دیا تو عورت پر حد ہے کہ وہ زنا کا اقرار کرتی ہے اور مرد پر کچھ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۳۲**...... زنا کی تہمت لگائی اور چار گواہ زنا کے پیش کردیے یا مقذوف نے زنا کا چار بار اقرار کرلیا تو جس پر تہمت لگائی ہے اس پر زنا کی حد قائم کی جائے گی۔ اور تہمت لگانے والا بری ہے اور اگر فی الحال گواہ لانے سے عاجز ہے اور مہلت مانگتا ہے کہ وقت دیا جائے تو شہر سے گواہ تلاش کر لاؤں تو اسے کچہری کے وقت تک مہلت دی جائے گی اور خود اسے جانے نہ دیں گے بلکہ کہا جائے گا کہ کسی کو بھیج کر گواہوں کو بلا لے اور اگر چار فاسق گواہ پیش کردیے تو سب سے حد ساقط ہے نہ قاذف پر حد ہے نہ مقذوف پر نہ گواہوں پر۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳۳**...... کسی نے دعویٰ کیا کہ مجھے فلاں نے زنا کی تہمت لگائی اور ثبوت میں دو گواہ پیش کیے مگر گواہوں کے مختلف بیان ہوئے ایک کہتا ہے فلاں جگہ تہمت لگائی دوسرا دوسری جگہ کا نام لیتا ہے تو حدِ قذف قائم کریں گے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳۴**...... حدِ قذف میں سوا پوستین اور روئی بھرے ہوئے کپڑے کے کچھ نہ اتاریں۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۳۵**...... جس شخص پر حدِ قذف قائم کی گئی اس کی گواہی کسی معاملہ میں مقبول نہیں ہاں عبادات میں قبول کریں گے۔ یوہیں اگر کافر پر حدِ قذف جاری ہوئی تو کافروں کے خلاف بھی اس کی گواہی مقبول نہیں ہاں اگر اسلام لائے تو اس کی گواہی مقبول ہے اور اگر کفر کے زمانہ میں تہمت لگائی اور مسلمان ہونے کے بعد حد قائم ہوئی تو اس کی گواہی بھی کبھی کسی معاملہ میں مقبول نہیں۔ یوہیں غلام پر حدِ قذف جاری ہوئی پھر آزاد ہوگیا تو گواہی مقبول نہیں اور اگر کسی پر حد قائم کی جارہی تھی درمیان میں بھاگ گیا تو اگر بعد میں باقی حد پوری کرلی گئی تو اب گواہی مقبول نہیں اور

پوری نہیں کی گئی تو مقبول ہے۔ حد قائم ہونے کے بعد اپنی سچائی پر چار گواہ پیش کیے جنھوں نے زنا کی شہادت دی تو اب اس پر تہمت لگانے والے کی گواہی آئندہ مقبول ہوگی۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۳۶...... بہتر یہ ہے کہ جس پر تہمت لگائی گئی مطالبہ نہ کرے اور اگر دعویٰ کر دیا تو قاضی کے لیے مستحب یہ ہے کہ جب تک ثبوت نہ پیش ہو مدعی کو درگزر کرنے کی طرف توجہ دلائے۔ (عالمگیری)

# تعزیر کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰۤى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَ لَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰۤى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ وَ لَا تَلْمِزُوْۤا اَنْفُسَكُمْ وَ لَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ؕ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ وَ مَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (پ۲۶، الحجرات: ۱۱)

"اے ایمان والو! نہ مرد مردوں سے ہنسیں عجب نہیں کہ وہ ان ہنسنے والوں سے بہتر ہوں اور نہ عورتیں عورتوں سے دور نہیں کہ وہ ان ہنسنے والیوں سے بہتر ہوں اور آپس میں طعنہ نہ کرو اور ایک دوسرے کے برے نام نہ رکھو کیا ہی برا نام ہے مسلمان ہو کر فاسق کہلانا اور جو توبہ نہ کریں تو وہی ظالم ہیں۔" (ترجمۂ کنز الایمان)

ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب ایک شخص دوسرے کو یہودی کہہ کر پکارے تو اسے بیس کوڑے مارو اور مخنث کہہ کر پکارے جب بھی بیس کوڑے مارو اور اگر کوئی اپنے محارم سے زنا کرے تو اسے قتل کر ڈالو۔

بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی کہ حضرت امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر ایک شخص دوسرے کو کہے اے کافر، اے خبیث، اے فاسق، اے گدھے، اس میں کوئی حد مقرر نہیں۔ حاکم کو اختیار ہے جو مناسب سمجھے سزا دے۔

بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص غیر حد کو حد تک پہنچا دے (یعنی وہ سزا جو حد نہیں ہے) وہ حد سے گزرنے والوں میں ہے۔

احکامِ فقہیہ:

مسئلہ نمبر ۱...... کسی گناہ پر بغرض تادیب جو سزا دی جاتی ہے اس کو تعزیر کہتے ہیں۔ شارع نے اس کے لیے کوئی مقدار معین نہیں کی ہے بلکہ اس کو قاضی کی رائے پر چھوڑا ہے جیسا موقع ہو اس کے مطابق عمل کرے۔ تعزیر کا اختیار صرف بادشاہِ اسلام ہی کو نہیں بلکہ شوہر بیوی کو، آقا غلام کو، ماں باپ اپنی اولاد کو، استاد شاگرد کو تعزیر کر سکتا ہے۔ (ردالمحتار)

اس زمانہ میں کہ ہندوستان میں اسلامی حکومت نہیں اور لوگ بے دھڑک بلاخوف و خطر معاصی کرتے ہیں اور ان پر اصرار کرتے ہیں اور کوئی منع کرے تو باز نہیں آتے اگر مسلمان متفق ہو کر ایسی سزائیں تجویز کریں جن سے عبرت ہو اور بے حیائی اور جرأت کا سلسلہ بند ہو جائے تو نہایت مناسب و انسب ہوگا بعض قوموں میں بعض معاصی پر ایسی سزائیں دی جاتی ہیں مثلاً حقہ پانی اس کا بند کر دیتے ہیں اور نہ اس کے یہاں کھاتے نہ اپنے یہاں اس کو کھلاتے ہیں جب تک توبہ نہ کر لے اور اس کی وجہ سے ان لوگوں میں ایسی باتیں کم پائی جاتی ہیں جن پر ان کے یہاں سزا ہوا کرتی ہے مگر کاش وہ تمام معاصی کے انسداد میں ایسی ہی کوشش کرتے اور اپنے پنچایتی قانون کو چھوڑ کر شرع مطہرہ کے موافق فیصلے دیتے اور احکام سناتے تو بہت بہتر ہوتا۔ نیز دوسری قوموں میں بھی اگر ان لوگوں سے سبق حاصل کریں اور یہ بھی اپنے اپنے مواقع اقتدار میں ایسا ہی کریں تو بہت ممکن

عورت کو بھی مار ڈالے یعنی اس کے مار ڈالنے پر قصاص نہیں۔ یوہیں اگر عورت کو کسی نے زبردستی پکڑا اور کسی طرح اسے نہیں چھوڑتا اور آبرو جانے کا گمان ہے تو عورت سے اگر ہو سکے اسے مار ڈالے۔ (بحرالرائق)

مسئلہ نمبر ۱۱...... چور کو چوری کرتے دیکھا اور چلانے یا شور کرنے یا مار پیٹ کرنے پر بھی باز نہیں آتا تو قتل کرنے کا اختیار ہے یہی حکم ڈاکو اور عشار اور ہر ظالم اور کبیرہ گناہ کرنے والے کا ہے اور جس گھر میں باجا رنگ شراب خوری کی مجلس ہو اس کا محاصرہ کر کے گھر میں گھس پڑیں اور خم توڑ ڈالیں اور باجے نکال باہر کریں اور مکان ڈھادیں۔ (درمختار، بحر)

مسئلہ نمبر ۱۲...... یہ احکام جو بیان کئے گئے ان پر اس وقت عمل کر سکتا ہے جب ان گناہوں میں مبتلا دیکھے اور بعد گناہ کر لینے کے اب اسے سزا دینے کا اختیار نہیں بلکہ بادشاہ اسلام چاہے تو قتل کر سکتا ہے۔ (درمختار) قتل وغیرہ کے متعلق جو کچھ بیان ہوا یہ اسلامی احکام ہیں جو اسلامی حکومت میں ہو سکتے ہیں مگر اب کہ ہندوستان میں اسلامی سلطنت باقی نہیں اگر کسی کو قتل کرے تو خود قتل کیا جائے گا لہٰذا حالات موجودہ میں ان پر کیسے عمل ہو سکے اس وقت جو کچھ ہم کر سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ ایسے لوگوں سے مقاطعہ کیا جائے اور ان سے میل جول نشست و برخاست وغیرہ ترک کریں۔

مسئلہ نمبر ۱۳...... اگر جرم ایسا ہے جس میں حد واجب ہوتی ہے مگر کسی وجہ سے ساقط ہو گئی تو سخت درجہ کی تعزیر ہوگی مثلاً دوسرے کی لونڈی کو زانیہ کہا تو یہ صورت حد قذف کی تھی مگر چونکہ محصنہ نہیں ہے لہٰذا سخت قسم کی تعزیر ہوگی اور اگر اس میں حد واجب نہیں مثلاً کسی کو خبیث کہا تو اس میں تعزیر کی مقدار رائے قاضی پر ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۴...... دو شخصوں نے باہم مار پیٹ کی تو دونوں مستحق تعزیر ہیں اور پہلے اسے سزا دیں گے جس نے ابتدا کی۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۵...... چوپایہ کے ساتھ برا کام کیا یا کسی مسلمان کو تھپڑ مارا یا بازار میں اس کے سر سے پگڑی اتار لی تو مستحق تعزیر ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱۶...... تعزیر کے درے سختی سے مارے جائیں اور زنا کی حد میں اس سے نرم اور شراب کی حد میں اوس سے نرم اور حد قذف میں سب سے نرم۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... جو شخص مسلمان کو کسی فعل یا قول سے ایذا پہنچائے اگرچہ آنکھ یا ہاتھ کے اشارے سے وہ مستحق تعزیر ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... کسی مسلمان کو فاسق، فاجر، خبیث، لوطی، سود خوار، شراب خور، خائن، دیوث، مخنث، ہیجڑا، چور، حرامزادہ، ولدالحرام، پلید، منافق، کمینہ، بازاری کہنے پر تعزیر کی جائے یعنی جبکہ وہ شخص ایسا نہ ہو جیسا اس نے کہا اور واقع میں یہ عیب اس میں پائے جاتے ہیں اور کسی نے کہا تو تعزیر نہیں کہ اس نے خود اپنے کو عیبی بنا رکھا ہے اس کے کہنے سے اسے کیا عیب لگا۔ (بحر وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱۹...... کسی مسلمان کو فاسق کہا اور قاضی کے یہاں جب دعویٰ ہوا اس نے جواب دیا کہ میں نے اسے فاسق کہا کیونکہ یہ فاسق ہے تو اس کا فاسق ہونا گواہوں سے ثابت کرنا ہوگا اور قاضی اس سے دریافت کرے کہ اس میں فسق کی کیا بات ہے اگر کسی خاص بات کا ثبوت دے اور گواہوں نے بھی گواہی میں اس خاص فسق کو بیان کیا تو تعزیر ہے اور اگر خاص فسق بیان نہ کریں صرف یہ کہیں کہ فاسق ہے تو قول معتبر نہیں اور اگر گواہوں نے بیان کیا کہ یہ فرائض کو ترک کرتا ہے تو قاضی اس شخص سے فرائض اسلام دریافت کرے گا اگر نہ بتا سکا تو فاسق ہے یعنی وہ فرائض جن کا سیکھنا اس پر فرض تھا اور سیکھا نہیں تو فاسق ہونے کے لئے یہی بس ہے اور اگر ایسے مسلمان کو فاسق کہا جو علانیہ فسق کرتا ہے مثلاً ناجائز نوکری کرتا ہے اور علانیہ سود لیتا ہے تو خیر اس کہنے والے پر کچھ الزام نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲۰...... کسی مسلمان کو کافر کہا تو تعزیر ہے رہا یہ کہ وہ قائل خود کافر ہوگا یا نہیں اس میں دو صورتیں ہیں اگر اسے مسلمان جانتا ہے تو کافر نہ ہوا اور اگر اسے کافر اعتقاد کرتا ہے تو خود کافر ہے کہ مسلمان کو کافر جاننا دین اسلام کو کفر جاننا ہے اور دین اسلام کو کفر جاننا کفر ہے ہاں اگر اس شخص میں کوئی ایسی بات پائی جاتی ہے جس کی بنا پر تکفیر ہو سکے اور اس نے اسے کافر کہا اور کافر جانا تو کافر نہ ہوگا۔ (درمختار، ردالمحتار)

یہاں صورت میں ہے کہ وجہ جس کی بنا پر اس نے کافر کہا ظنی ہو یعنی تاویل ہو سکے تو وہ مسلمان ہی کہا جائے گا مگر جس نے اسے کافر کہا وہ بھی کافر نہ ہوا اور اگر اس میں قطعی کفر پایا جاتا ہے جو کسی طرح تاویل کی گنجائش نہیں رکھتا تو وہ مسلمان ہی نہیں اور بے شک وہ کافر ہے اور اس کو کافر کہنا مسلمان کو کافر کہنا نہیں بلکہ کافر کو کافر کہنا ہے، ایسے کو مسلمان جاننا یا اس کے کفر میں شک کرنا بھی کفر ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲۱......** کسی شخص پر حاکم کے یہاں دعویٰ کیا کہ اس نے چوری کی یا اس نے کفر کیا اور ثبوت نہ دے سکا تو مستحق تعزیر نہیں یعنی جبکہ اس کا مقصود گالی دینا یا توہین کرنا نہ ہو۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۲......** رافضی، بد مذہب، منافق، زندیق، یہودی، نصرانی، نصرانی بچہ، کافر بچہ، کہنے پر بھی تعزیر ہے۔ (درمختار) یعنی جبکہ سنی کو رافضی یا بد مذہب یا بدعتی کہا اور رافضی کو کہا تو کچھ نہیں کہ اس کو تو رافضی کہیں گے ہی۔ یوہیں سنی کو وہابی یا خارجی کہنا بھی موجب تعزیر ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲۳......** حرامی کا لفظ بھی بہت سخت گالی ہے اور حرامزادہ کے معنی میں ہے اس کا بھی حکم تعزیر ہونا چاہیے۔ کسی کو بے ایمان کہا تو تعزیر ہوگی اگرچہ عرف عام میں یہ لفظ کافر کے معنی میں نہیں بلکہ خائن کے معنی میں ہے اور لفظ خائن میں تعزیر ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲۴......** سور، کتا، گدھا، بکرا، بیل، بندر، الو کہنے پر بھی تعزیر ہے جبکہ ایسا لفظ علماء و سادات یا اچھے لوگوں کی شان میں استعمال کرے۔ (درمختار وغیرہ) یہ چند الفاظ جن کے کہنے پر تعزیر ہوتی ہے بیان کر دیئے باقی ہندوستان میں خصوصاً عوام میں آج کل بکثرت نہایت گندے فحش الفاظ گالی میں بولے جاتے ہیں یا بعض بیباک مذاق اور دل لگی میں کہا کرتے ہیں ایسے الفاظ بالقصد نہیں لکھے اور ان کا حکم ظاہر ہے کہ عزت دار کو کہے جس کی ان الفاظ سے ہتک حرمت ہوتی ہے تو تعزیر ہے یا ان الفاظ سے ہر شخص کی بے آبروئی ہے جب بھی تعزیر ہے۔

**مسئلہ نمبر ۲۵......** جس کو گالی دی یا اور کوئی ایسا لفظ کہا جس میں تعزیر ہے اور اس نے معاف کر دیا تو تعزیر ساقط ہو جائے گی۔ اور اس کی شان میں چند الفاظ کہے تو ہر ایک پر تعزیر ہے۔ یہ نہ ہوگا کہ ایک کی تعزیر سب کے قائم مقام ہو۔ یوہیں اگر چند شخصوں کی نسبت کہا مثلاً تم سب فاسق ہو تو ہر ایک شخص کی طرف سے الگ الگ تعزیر ہوگی۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲۶......** جس کو گالی دی اگر وہ ثبوت نہ پیش کر سکا تو گالی دینے والے سے حلف لیں گے اگر قسم کھانے سے انکار کرے تو تعزیر ہوگی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۷......** جہاں تعزیر کسی بندہ کا حق متعلق نہ ہو مثلاً ایک شخص فاسقوں کے مجمع میں بیٹھتا ہے یا اس نے کسی عورت کا بوسہ لیا اور کسی دیکھنے والے نے قاضی کے پاس اس کی اطلاع کی تو یہ شخص اگرچہ بظاہر مدعی کی صورت میں ہے مگر گواہ بن سکتا ہے لہٰذا اگر اس کے ساتھ ایک اور شخص شہادت دے تو تعزیر کا حکم ہوگا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۸......** شوہر اپنی عورت کو ان امور پر مار سکتا ہے۔ (1) عورت اگر باوجود قدرت بناؤ سنگھار نہ کرے یعنی جو زینت شرعاً جائز ہے اس کے نہ کرنے پر مار سکتا ہے اور شوہر مردانہ لباس پہننے کو یا گودنا گودانے کو کہتا ہے اور نہیں کرتی تو مارنے کا حق نہیں۔ یوہیں اگر عورت بیمار ہے یا احرام باندھے ہوئے ہے یا جس قسم کی زینت کو کہتا ہے وہ اس کے پاس نہیں تو نہیں مار سکتا۔ (2) غسل جنابت نہیں کرتی۔ (3) بغیر اجازت گھر سے چلی گئی جس موقع پر اسے اجازت لینے کی ضرورت تھی۔ (4) اپنے پاس بلایا اور نہیں آئی جبکہ حیض و نفاس سے پاک تھی۔ اور فرض روزہ بھی رکھے ہوئے نہ تھی۔ (5) چھوٹے ناسمجھ بچے کے مارنے پر (6) شوہر کو گالی دی یا احمق وغیرہ کہا یا (7) اس کے کپڑے پھاڑ دیئے۔ (8) غیر محرم کے سامنے چہرہ کھول دیا۔ (9) اجنبی مرد سے کلام کیا۔ (10) شوہر سے بات کی یا جھگڑا کیا اس غرض سے کہ اجنبی شخص اس کی آواز سنے یا شوہر کی کوئی چیز بغیر اجازت کسی کو دیدی اور وہ ایسی چیز ہو کہ عادۃً بغیر اجازت عورتیں ایسی چیز نہ دیا کرتی ہوں اور اگر ایسی چیز دی جس کے دینے پر عادت جاری ہے تو نہیں مار سکتا۔ (بحر)

**مسئلہ نمبر ۲۹......** عورت اگر نماز نہیں پڑھتی ہے تو اکثر فقہاء کے نزدیک شوہر کو مارنے کا اختیار ہے اور ماں باپ اگر نماز نہ پڑھیں یا

اور گابھے کے چرانے میں ہاتھ کاٹنا نہیں یعنی جبکہ پیڑ میں لگے ہوں اور کوئی چرائے۔

حدیث ۷...... امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی کہ حضور ﷺ نے فرمایا درختوں پر جو پھل لگے ہوں ان میں قطع نہیں اور نہ ان بکریوں کو چرانے میں جو پہاڑ پر ہوں ہاں جب وہ مکان میں آجائیں اور پھل ترمن میں جمع کر لئے جائیں اور سپر کی قیمت کو پہنچیں تو قطع ہے۔

حدیث ۸...... عبداللہ بن عمر و دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم سے مروی کہ حضور اقدس ﷺ نے سپر کی قیمت میں ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا ہے۔ سپر کی قیمت مختلف روایت میں بہت مختلف ہیں بعض میں تین درہم بعض میں ربع دینار بعض میں دس درہم۔ ہمارے امام اعظم رضی اللہ عنہ نے احتیاطاً دس درہم والی بات کی روایت پر عمل فرمایا۔

**احکام فقہیہ:** چوری یہ ہے کہ دوسرے کا مال چھپا کر ناحق لے لیا جائے اور اس کی سزا ہاتھ کاٹنا ہے مگر ہاتھ کاٹنے کے لئے چند شرطیں ہیں

(1) چرانے والا مکلف ہو یعنی بچہ یا مجنون نہ ہو اب خواہ وہ مرد ہو یا عورت آزاد ہو یا غلام، مسلمان ہو یا کافر اور اگر چوری کرتے وقت مجنون نہ تھا پھر مجنون ہو گیا تو ہاتھ نہ کاٹا جائے۔

(2) گونگا نہ ہو

(3) انکھیارا ہو اور اگر گونگا ہے تو ہاتھ کاٹنا نہیں کہ ہوسکتا ہے اپنا مال سمجھ کر لیا ہو۔ یونہی اندھے کا ہاتھ نہ کاٹا جائے کہ شاید اس نے اپنا مال جان کر لیا۔

(4) دس درہم چرائے یا اس قیمت کا سونا یا اور کوئی چیز چرائے اس سے کم میں ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا اور

(5) دس درہم کی قیمت چرانے کے وقت بھی ہو اور ہاتھ کاٹنے کے وقت بھی اور

(6) یہ قیمت اس جگہ ہو جہاں ہاتھ کاٹا جائے گا لہذا اگر چرانے کے وقت دس درہم قیمت کی تھی مگر ہاتھ کاٹنے کے وقت اس سے کم کی ہو گئی یا جہاں چرایا ہے وہاں تو اب بھی دس درہم قیمت کی ہے مگر جہاں ہاتھ کاٹا جائے گا وہاں کم کی ہے تو ہاتھ نہ کاٹا جائے ہاں اگر کسی عیب کی وجہ سے قیمت کم ہو گئی یا اس میں سے کچھ ضائع ہو گئی کہ دس درہم کی نہ رہی تو دونوں صورتوں میں ہاتھ کاٹے جائیں گے اور چرانے میں خود اس شے کا چرانا مقصود ہو لہذا اگر چین وغیرہ کوئی کپڑا چرایا اور کپڑے کی قیمت دس درہم سے کم ہے مگر اس میں دینار نکلا تو جس کو بالقصد چرایا وہ دس درہم کا نہیں لہذا ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا ہاں اگر وہ کپڑا ان درہموں کے لئے ظرف ہو تو قطع ہے کہ مقصود کپڑا چرانا نہیں بلکہ اس شے کا چرانا ہے یا کپڑا چرایا اور جانتا تھا کہ اس میں روپے بھی ہیں تو دونوں کا قصد چرانا قرار دیا جائے گا اگرچہ کہتا ہو کہ میرا مقصود صرف کپڑا چرانا تھا۔

(7) یونہی اگر روپے کی تھیلی چرائی تو اگرچہ کہے مجھے معلوم نہ تھا کہ اس میں روپے ہیں اور نہ میں نے روپے کے قصد سے چرائی بلکہ میرا مقصود صرف تھیلی کا چرانا تھا تو ہاتھ کاٹا جائے گا اور اس کے قول کا اعتبار نہیں کیا جائے گا۔

(8) اس مال کو اس طرح لے گیا ہو کہ اس کا نکالنا ظاہر ہو لہذا اگر مکان کے اندر جہاں سے لیا وہاں اشرفی نگل لی تو قطع نہیں بلکہ تاوان لازم ہے۔

(9) اعلانیہ نہ ہو یعنی اگر دن میں چوری کی تو مکان میں جانا اور وہاں سے مال لینا دونوں چھپ کر ہوں اور اگر گیا چھپ کر مگر مال کو لیا علانیہ ہو جیسا ڈاکو کرتے ہیں تو اس میں ہاتھ کاٹنا نہیں۔ مغرب و عشاء کے درمیان کا وقت دن کے حکم میں ہے اور اگر رات میں چوری کی اور جانا خفیۃً ہو اگرچہ مال علانیہ یا لڑ جھگڑ کر لیا ہو ہاتھ کاٹا جائے۔

(10) جس کے یہاں سے چوری کی اس کا قبضہ صحیح ہو خواہ وہ مال کا مالک ہو یا امین اور اگر چور کے یہاں سے چرایا تو قطع نہیں یعنی جبکہ پہلے چور کا ہاتھ کاٹا جا چکا ہو ورنہ اس کا کاٹا جائے (11) ایسی چیز نہ چرائی ہو جو جلد خراب ہو جاتی ہے جیسے گوشت اور ترکاریاں۔

(12) وہ چوری دار الحرب میں نہ ہو

(13) مال محفوظ ہو اور حفاظت کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ وہ مال ایسی جگہ ہو جو حفاظت کے لئے بنائی ہو۔ جیسے مکان، دکان، خیمہ، خزانہ، صندوق دوسری یہ کہ وہ جگہ ایسی نہیں مگر وہاں کوئی نگہبان مقرر ہو جیسے مسجد، راستہ، میدان

(14) بقدر دس درہم کے ایک بار مکان سے باہر لے گیا ہو اور اگر چند بار لایا گیا کہ سب کا مجموعہ دس درہم یا زیادہ ہے مگر ہر بار دس سے کم لے گیا تو قطع نہیں کہ یہ ایک سرقہ نہیں بلکہ متعدد ہیں اب اگر دس درم یکبار لے گیا اور وہ سب ایک ہی شخص کے ہوں یا کئی شخصوں کے مثلاً ایک مکان میں چند شخص رہتے ہیں اور کچھ کچھ ہر ایک کا چرایا جن کا مجموعہ دس درم یا زیادہ ہے اگرچہ ہر ایک کا اس سے کم ہے دونوں صورتوں میں قطع ہے۔ شبہ یا تاویل کی گنجائش نہ ہو لہٰذا اگر باپ کا مال چرایا یا قرآن مجید کی چوری کی تو قطع نہیں کہ پہلے میں شبہ ہے اور دوسرے میں تاویل ہے کہ پڑھنے کے لئے لیا ہے۔ (درمختار، بحر، عالمگیری وغیرہا)

مسئلہ نمبر ۱...... چند شخصوں نے مل کر چوری کی اگر ہر ایک کو بقدر دس درم کے حصہ ملا تو سب کے ہاتھ کاٹے جائیں خواہ سب نے مال لیا ہو یا بعضوں نے لیا اور بعض نگہبانی کرتے رہے۔ (عالمگیری، بحر)

مسئلہ نمبر ۲...... چوری کے ثبوت کے دو طریقے ہیں ایک یہ کہ چور خود اقرار کرے اور اس میں چند بار کی حاجت نہیں صرف ایک بار کافی ہے دوسرا یہ کہ دو مرد گواہی دیں اور اگر ایک مرد اور دو عورتوں نے گواہی دی تو قطع نہیں مگر مال کا تاوان دلایا جائے اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ ہمارے سامنے اقرار کیا ہے تو یہ گواہی قابل اعتبار نہیں گواہ کا آزاد ہونا شرط نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۳...... قاضی گواہوں سے چند باتوں کا سوال کرے۔ کس طرح چوری کی؟ اور کہاں کی؟ اور کتنے کی کی؟ اور کس کی چیز چرائی؟ جب گواہ ان امور کا جواب دیں اور ہاتھ کاٹنے کے تمام شرائط پائے جائیں تو قطع کا حکم ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... پہلے اقرار کیا تھا پھر اقرار سے پھر گیا یا چند شخصوں نے چوری کا اقرار کیا تھا ان میں سے ایک اپنے اقرار سے پھر گیا یا گواہوں نے اس کی شہادت دی کہ ہمارے سامنے اقرار کیا ہے اور چور انکار کرتا ہے کہتا ہے میں نے اقرار نہیں کیا ہے یا کچھ جواب نہیں دیتا تو ان سب صورتوں میں قطع نہیں مگر اقرار سے رجوع کیا تو تاوان لازم ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... اقرار کر کے بھاگ گیا تو قطع نہیں کہ بھاگنا بمنزلہ رجوع کے ہے ہاں تاوان لازم ہے اور گواہوں سے ثابت ہو تو قطع ہے اگرچہ بھاگ جائے اگرچہ حکم ہونے سے پہلے بھاگا ہو البتہ اگر بہت دنوں میں گرفتار ہوا تو تمادی عارض ہوگئی مگر تاوان لازم ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... مدعی گواہ نہ پیش کر سکا چور پر حلف رکھا اس نے حلف لینے سے انکار کیا تو تاوان دلایا جائے مگر قطع نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۷...... چور کو مار پیٹ کر اقرار کرانا جائز ہے کہ یہ صورت نہ ہو تو گواہوں سے چوری کا ثبوت بہت مشکل ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸...... ہاتھ کاٹنے کا قاضی نے حکم دیا اب وہ مدعی کہتا ہے کہ یہ مال اسی کا ہے یا میں نے اس کے پاس امانت رکھا تھا یا کہتا ہے کہ گواہوں نے جھوٹی گواہی دی یا اس نے غلط اقرار کیا تو اب ہاتھ نہیں کاٹا جا سکتا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹...... گواہوں کے بیان میں اختلاف ہو ایک کہتا ہے کہ فلاں قسم کا کپڑا تھا دوسرا کہتا ہے فلاں قسم کا تھا تو قطع نہیں اقرار و شہادت کے جزئیات کثیر ہیں چونکہ یہاں حدود جاری نہیں ہیں لہٰذا بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۱۰...... ہاتھ کاٹنے کے وقت مدعی اور گواہوں کا حاضر ہونا ضروری نہیں بلکہ اگر غائب ہوں یا مر گئے ہوں جب بھی ہاتھ کاٹ دیا جائے گا۔ (درمختار)

# کن چیزوں میں ہاتھ کاٹا جائے گا اور کن میں نہیں؟

مسئلہ نمبر۱......ساکھو، آبنوس، اگر کی لکڑی، صندل، نیزہ، مشک، زعفران، عنبر اور ہر قسم کے تیل، زمرد، یاقوت، زبرجد، فیروزہ، موتی اور ہر قسم کے جواہر۔ لکڑی کی ہر قسم کی قیمتی چیزیں جیسے کرسی، میز، تخت، دروازہ جو ابھی نصب نہ کیا گیا ہو لکڑی کے برتن۔ یوہیں تانبے، پیتل، لوہے، چمڑے وغیرہ کے برتن۔ چھری، چاقو، قینچی اور ہر قسم کے غلے گیہوں، جو، چاول، اور ستو، آٹا، شکر، گھی، سرکہ، شہد، کھجور، چھوہارے، منقیٰ، روغن، سوت، کتان، پہننے کے کپڑے، بچھونا اور ہر قسم کے عمدہ ونفیس مال میں ہاتھ کاٹا جائے گا۔

مسئلہ نمبر۲......حقیر چیزیں جو نہ تو محفوظ رکھی جاتی ہوں اور باعتبار اصل کے مباح ہوں اور جو ان میں کوئی ایسی صنعت بھی نہ ہوئی ہو جس کی وجہ سے قیمتی ہو جائیں ان میں ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا جیسے معمولی لکڑی، گھاس، نرکل، مچھلی، پرند، گیرو، چونا، کوئلے، نمک، مٹی کے برتن، پکی اینٹیں، یوہیں شیشہ اگرچہ قیمتی ہو کہ جلد ٹوٹ جاتا ہے اور ٹوٹنے پر قیمتی نہیں رہتا۔ یوہیں وہ چیزیں جو جلد خراب ہو جاتی ہیں جیسے دودھ، گوشت، خربوزہ، تربوز، ککڑی، کھیرا، ساگ، ترکاریاں اور تیار کھانے جیسے روٹی بلکہ قحط کے زمانہ میں غلہ، گیہوں، چاول، جو وغیرہ بھی اور تر میوے جیسے انگور، سیب، ناشپاتی، بہی، انار اور خشک میوے میں ہاتھ کاٹا جائے گا۔ جیسے اخروٹ، بادام وغیرہ جبکہ محفوظ ہوں۔ اگر درخت پر سے پھل توڑے یا کھیت کاٹ لے گیا تو قطع نہیں اگرچہ درخت مکان کے اندر ہو یا کھیت کی حفاظت ہوتی ہو اور پھل توڑ کر یا کھیت کاٹ کر حفاظت میں رکھ اب چرائے گا تو قطع ہے۔

مسئلہ نمبر۳......شراب چرائی تو قطع نہیں ہاں اگر شراب قیمتی برتن میں تھی کہ اس برتن کی قیمت دس درم ہے اور صرف شراب نہیں بلکہ برتن چرانا بھی مقصود تھا مثلاً بظاہر دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ برتن بیش قیمت ہے تو قطع ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۴......لہو ولعب کی چیزیں جیسے ڈھول، طبلہ، سارنگی وغیرہ ہر قسم کے باجے اگرچہ طبل جنگ چرایا ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا۔ یوہیں سونے چاندی کی صلیب یا بت اور شطرنج نرد چرانے میں قطع نہیں اور روپیہ اشرفی پر تصویر ہو جیسے آج کل ہندوستان کے روپے اشرفیاں تو قطع ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۵......گھاس اور نرکل کی بیش قیمت چٹائیاں کہ صنعت کی وجہ سے بیش قیمت ہو گئیں جیسے آج کل بمبئی، کلکتہ سے آیا کرتی ہیں ان میں قطع ہے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۶......مکان کا بیرونی دروازہ اور مسجد کا دروازہ بلکہ مسجد کے دوسرے اسباب جھاڑ، فانوس، ہانڈیاں، قمقمے، گھڑی، جانماز وغیرہ اور نمازیوں کے جوتے چرانے میں قطع نہیں مگر جو اس قسم کی چوری کرتا ہو اسے پوری سزا دی جائے اور قید کریں۔ یہاں تک کہ توبہ کرلے بلکہ ہر ایسے چور کو جس میں کسی شبہ کی بنا پر قطع نہ ہو تعزیر کی جائے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر۷......ہاتھی دانت یا اس کی بنی ہوئی چیز چرانے میں قطع نہیں اگرچہ صنعت کی وجہ سے بیش قیمت قرار پاتی ہو اور اونٹ کی ہڈی کی بیش قیمت چیز بنی ہو تو قطع ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۸......شیر، چیتا وغیرہ درندہ کو ذبح کر کے ان کی کھال کو بچھونا یا جانماز بنالیا ہے تو قطع ہے۔ ورنہ نہیں۔ اور باز، شکرا، مینا، چیل وغیرہ جانوروں کو چرایا تو قطع نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر۹......مصحف شریف چرایا تو قطع نہیں اگرچہ سونے چاندی کا اس پر کام ہو۔ یوہیں کتب تفسیر وحدیث وفقہ ونحو ولغت واشعار میں بھی قطع نہیں۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... حساب کی بہیاں اگر بیکار ہو چکی ہیں اور وہ کاغذات دس درہم کی قیمت کے ہیں تو قطع ہے ورنہ نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... آزاد بچہ کو چرایا اگرچہ زیور پہنے ہوئے ہے ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا یونہی اگر بڑے غلام کو جو اپنے کو بچا سکتا ہو چرایا تو قطع نہیں اگرچہ سوتے یا بیہوشی یا جنون کی حالت میں اسے چرایا ہو اور اگر ناسمجھ غلام کو چرایا تو قطع ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... ایک شخص کے دوسرے پر دس درہم آتے تھے قرض خواہ نے قرضدار کے یہاں سے روپیہ یا اشرفیاں چرالیں تو قطع نہیں اور اگر اسباب چرایا اور کہتا ہے کہ میں نے اپنے روپے کے معاوضہ میں لیا یا بطور رہن اپنے پاس رکھنے کے لئے لایا تو قطع نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... امانت میں خیانت کی یا مال لوٹ لیا یا اچک لیا تو قطع نہیں۔ یونہی قبر سے کفن چرانے میں قطع نہیں اگرچہ قبر مقفل مکان میں ہو بلکہ جس مکان میں قبر ہے اس میں سے اگر علاوہ کفن کے کوئی اور کپڑا چرایا جب بھی قطع نہیں بلکہ جس گھر میں میت ہو وہاں سے کوئی چیز چرائی تو قطع نہیں ہاں اگر اس فعل کا عادی ہو تو بطور سیاست ہاتھ کاٹ دیں گے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... ذی رحم محرم کے یہاں سے چرایا تو قطع نہیں اگرچہ وہ مال کسی اور کا ہو اور ذی رحم محرم کا مال دوسرے کے یہاں تھا وہاں سے چرایا تو قطع ہے۔ شوہر نے عورت کے یہاں سے یا عورت نے شوہر کے یہاں سے یا غلام نے اپنے مولیٰ یا مولیٰ کی زوجہ کے یہاں سے یا عورت کے غلام نے اس کے شوہر کے یہاں سے چوری کی تو قطع نہیں۔ یونہی تاجروں کی دکانوں سے چرانے میں بھی قطع نہیں جبکہ ایسے وقت چوری کی کہ اس وقت لوگوں کو وہاں جانے کی اجازت ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۵**...... مکان جب محفوظ ہے تو اب اس کی ضرورت نہیں کہ وہاں کوئی محافظ مقرر ہو اور مکان محفوظ نہ ہو تو محافظ کے بغیر حفاظت نہیں مثلاً مسجد سے کسی کی کوئی چیز چرائی تو قطع نہیں مگر جبکہ اس کا مال وہاں موجود ہو اگرچہ سو رہا ہو مگر مالک ایسی جگہ ہو کہ مال کو وہاں سے دیکھ سکے۔ یونہی میدان یا راستہ میں اگر مال ہے اور مالک وہاں پاس میں ہے تو قطع ہے ورنہ نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۶**...... جو جگہ ایک شے کی حفاظت کے لئے ہے وہ دوسری چیز کی حفاظت کے لئے بھی قرار پائے گی مثلاً اصطبل سے اگر روپیہ چوری کئے تو قطع ہے اگرچہ اصطبل روپیہ کی حفاظت کی جگہ نہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۷**...... اگر چند بار کسی نے چوری کی تو بادشاہِ اسلام اسے سیاستاً قتل کرسکتا ہے۔ (درمختار)

## ہاتھ کاٹنے کا بیان

**مسئلہ نمبر ۱**...... چور کا داہنا ہاتھ گٹے سے کاٹ کر کھولتے تیل میں داغ دیں اور اگر موسم سخت گرمی یا سخت سردی کا ہو تو ابھی نہ کاٹیں بلکہ اسے قید میں رکھیں گرمی یا سردی کی شدت جانے پر کاٹیں۔ تیل کی قیمت اور کاٹنے والے اور داغنے والے کی اجرت اور تیل کھولانے کے مصارف سب چور کے ذمہ ہیں اور اس کے بعد اگر پھر چوری کرے تو اب بایاں پاؤں ٹخنے سے کاٹ دیں گے اس کے بعد پھر اگر چوری کرے تو اب نہیں کاٹیں گے بلکہ بطور تعزیر ماریں گے اور قید میں رکھیں گے یہاں تک کہ توبہ کرلے یعنی اس کے بشرہ سے یہ ظاہر ہونے لگے کہ سچے دل سے توبہ کی اور نیکی کے آثار نمایاں ہوں۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲**...... اگر داہنا ہاتھ اس کا شل ہوگیا ہے یا اس میں انگوٹھا یا دو انگلیاں کٹی ہوں جب بھی کاٹ دیں گے اور اگر بایاں ہاتھ شل ہو یا اس کا انگوٹھا یا دو انگلیاں کٹی ہوں تو اب داہنا نہیں کاٹیں گے یونہی اگر داہنا پاؤں بے کار ہو یا کٹا ہو تو بایاں پاؤں نہیں کاٹیں گے بلکہ قید کریں گے۔
(عالمگیری، درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳**...... ہاتھ کاٹنے کی شرط یہ ہے کہ جس کا مال چوری گیا ہے وہ اپنے مال کا مطالبہ کرے خواہ گواہوں سے چوری کا ثبوت ہو یا چور

نے خود اقرار کیا ہو اور یہ بھی شرط ہے کہ جب گواہی دیں اس وقت وہ حاضر ہو اور جس وقت ہاتھ کاٹا جائے اس وقت بھی موجود ہو۔ لہٰذا اگر چور چوری کا اقرار کرتا ہے اور کہتا ہے کہ میں نے فلاں شخص جو غائب ہے اس کی چوری کی ہے یا کہتا ہے کہ یہ روپے جو میں نے چرائے ہیں مگر معلوم نہیں کس کے ہیں یا میں یہ نہیں بتاؤں گا کہ کس کے ہیں تو قطع نہیں اور پہلی صورت میں جبکہ غائب حاضر ہو کر مطالبہ کرے تو اس وقت قطع کریں گے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... جس شخص کا مال پر قبضہ ہے وہ مطالبہ کرسکتا ہے جیسے امین و غاصب و مرتہن و متولی و باپ اور وصی اور سود خور جس نے سودی مال پر قبضہ کر لیا اور سود دینے والا جس نے سود کے روپیہ ادا کر دیئے اور یہ روپے چوری ہو گئے تو اس کے مطالبہ پر قطع نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... وہ چیز جس کے چرانے پر ہاتھ کاٹا گیا ہے اگر چور کے پاس موجود ہے تو مالک کو واپس دلائیں گے اور جاتی رہی تو تاوان نہیں اگرچہ اس نے خود ضائع کر دی اور اگر بیچ ڈالی یا ہبہ کر دی اور خریدار یا موہوب لہ نے ضائع کر دی تو یہ تاوان دیں اور خریدار چور سے ثمن واپس لے اور اگر ہاتھ کاٹا نہ گیا ہو تو چور سے ضمان لے گا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... کپڑا چرایا اور پھاڑ کر دو ٹکڑے کر دیئے اگر ان ٹکڑوں کی قیمت دس درہم ہے تو قطع ہے اور اگر ٹکڑے کرنے کی وجہ سے قیمت گھٹ کر آدھی ہو گئی ہو تو پوری قیمت کا ضمان لازم ہے اور قطع نہیں۔

## راہزنی کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اِنَّمَا جَزٰٓؤُا الَّذِیْنَ یُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ یَسْعَوْنَ فِی الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ یُّقَتَّلُوْۤا اَوْ یُصَلَّبُوْۤا اَوْ تُقَطَّعَ اَیْدِیْهِمْ وَ اَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ اَوْ یُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ ؕ ذٰلِكَ لَهُمْ خِزْیٌ فِی الدُّنْیَا وَ لَهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا مِنْ قَبْلِ اَنْ تَقْدِرُوْا عَلَیْهِمْ ۚ فَاعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۠ (پ ۶، المائدۃ: ۳۳-۳۴)

وہ کہ اللہ اور اس کے رسول سے لڑتے اور ملک میں فساد کرتے پھرتے ہیں ان کا بدلہ یہی ہے کہ گن گن کر قتل کیے جائیں یا سولی دیے جائیں یا ان کے ایک طرف کے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں کاٹے جائیں یا زمین سے دور کر دیے جائیں یہ دنیا میں ان کی رسوائی ہے اور آخرت میں ان کے لیے بڑا عذاب مگر وہ جنہوں نے توبہ کر لی اس سے پہلے کہ تم ان پر قابو پاؤ تو جان لو کہ اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

حدیث ۱...... ابوداود و حاکم ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مرد مسلمان اس امر کی شہادت دے کہ اللہ عزوجل ایک ہے اور محمد ﷺ اللہ عزوجل کے رسول ہیں اس کا خون حلال نہیں مگر تین وجہ سے محصن ہو کر زنا کرے تو وہ رجم کیا جائے گا اور جو شخص اللہ و رسول یعنی مسلمانوں سے لڑنے کو نکلا تو وہ قتل کیا جائے گا یا اسے سولی دی جائے گی یا جلاوطن کر دیا جائے گا اور جو شخص کسی کو قتل کرے گا تو اس کے بدلے میں قتل کیا جائے گا۔ حضور اقدس ﷺ کے زمانہ میں قبیلہ عکل و عرینہ کے کچھ لوگوں نے ایسا ہی کیا تھا حضور ﷺ نے ان کے ہاتھ پاؤں کٹوا کر سنگستان میں ڈلوا دیا تھا۔ وہیں تڑپ تڑپ کر مر گئے۔

مسئلہ نمبر ۱...... رہزن جس کے لئے شریعت کی جانب سے سزا مقرر ہے اس میں چند شرطیں ہیں (1) ان میں اتنی طاقت ہو کہ راہ گیر ان کا مقابلہ نہ کرسکیں اب چاہے ہتھیار کے ساتھ ڈاکہ ڈالا یا لاٹھی لے کر یا پتھر وغیرہ سے (2) بیرون شہر راہزنی کی ہو یا شہر میں رات کے وقت ہتھیار سے ڈاکہ ڈالا (3) دارالاسلام میں ہو (4) چوری کے سب شرائط پائے جائیں۔ (5) توبہ کرنے اور مال واپس کرنے سے پہلے بادشاہ اسلام نے ان کو گرفتار کر لیا ہو۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۲:** ......ڈاکہ پڑا مگر جان و مال تلف نہ ہوا اور ڈاکو گرفتار ہوگیا تو تعزیراً اسے زدوکوب کرنے کے بعد قید کریں یہاں تک کہ توبہ کرلے اور اس کی حالت قابلِ اطمینان ہو جائے اب چھوڑ دیں اور فقط زبانی توبہ کافی نہیں جب تک حالت درست نہ ہو نہ چھوڑیں اور اگر حالت درست نہ ہو قید میں رکھیں۔ یہاں تک کہ مرجائے اور اگر مال لے لیا ہو تو اس کا داہنا ہاتھ اور بایاں پیر کاٹیں۔ یوہیں اگر چند شخص ہوں اور مال اتنا ہے کہ ہر ایک کے حصہ میں دس درہم یا اس قیمت کی چیز آئے تو سب کے ایک ایک ہاتھ اور ایک ایک پاؤں کاٹ دیے جائیں اور اگر ڈاکوؤں نے مسلمان یا ذمی کو قتل کیا اور مال نہ لیا ہو تو قتل کیے جائیں اور اگر مال بھی لیا اور قتل بھی کیا ہو تو بادشاہِ اسلام کو اختیار ہے کہ (1) ہاتھ پاؤں کاٹ کر قتل کر ڈالے یا (2) سولی دیدے یا (3) ہاتھ پاؤں کاٹ کر قتل کرے پھر اس کی لاش کو سولی پر چڑھادے یا (4) صرف قتل کردے (5) یا قتل کرکے سولی پر چڑھادے یا (6) فقط سولی دیدے یہ چھ طریقے ہیں جو چاہے کرے اور اگر صرف سولی دینا چاہے تو اسے زندہ سولی پر چڑھا کر پیٹ میں نیزہ بھونک دیں پھر مرجانے کے بعد تین دن تک اس کی لاش سولی پر رہنے دیں پھر چھوڑ دیں کہ اس کے ورثہ دفن کردیں اور یہ ہم پہلے بیان کرچکے ہیں کہ ڈاکو کی نمازِ جنازہ نہ پڑھی جائے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۳:** ......ڈاکوؤں کے پاس اگر وہ مال موجود ہو تو بہرحال واپس دیا جائے گا اور نہیں ہے تو ہاتھ پاؤں کاٹ دیے یا قتل کردیے گئے تو اب تاوان نہیں۔ یوہیں جو انہوں نے راہ گیروں کو زخمی کیا یا مار ڈالا ہے اس کا بھی کچھ معاوضہ نہیں دلایا جائے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۴:** ......ڈاکوؤں میں سے صرف ایک نے قتل کیا یا مال لیا یا ڈرایا سب کچھ کیا تو اس صورت میں جو سزا ہوگی وہ صرف اسی ایک کی نہ ہوگی بلکہ سب کو پوری سزا دی جائے گی۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵:** ......ڈاکوؤں نے قتل نہ کیا مگر مال لیا اور زخمی کیا تو ہاتھ پاؤں کاٹے جائیں اور زخم کا معاوضہ کچھ نہیں اور اگر فقط زخمی کیا مگر نہ مال لیا نہ قتل کیا یا قتل کیا اور مال لیا مگر گرفتاری سے پہلے توبہ کرلی اور مال واپس دیدیا یا ان میں کوئی غیر مکلف یا گونگا ہو یا کسی راہ گیر کا قریبی رشتہ دار ہو تو ان صورتوں میں حد نہیں اور ولی مقتول اور قتل نہ کیا ہو تو وہ شخص جسے زخمی کیا یا جس کا مال لیا قصاص یا دیت یا تاوان لے سکتا ہے یا معاف کردے۔ (درمختار)

# کتاب السیر

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا ؕ وَ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى نَصْرِهِمْ لَقَدِیْرُ ۙ الَّذِیْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِهِمْ بِغَیْرِ حَقٍّ اِلَّاۤ اَنْ یَّقُوْلُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ؕ وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَ بِیَعٌ وَّ صَلَوٰتٌ وَّ مَسٰجِدُ یُذْكَرُ فِیْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِیْرًا ؕ وَ لَیَنْصُرَنَّ اللّٰهُ مَنْ یَّنْصُرُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِیٌّ عَزِیْزٌ ۝ (پ۱۷، الحج: ۳۹، ۴۰)

"ان لوگوں کو جہاد کی اجازت دی گئی جن سے لوگ لڑتے ہیں اس وجہ سے کہ ان پر ظلم کیا گیا اور بے شک اللہ ان کی مدد کرنے پر قادر ہے وہ جن کو ناحق ان کے گھروں سے نکالا گیا محض اس وجہ سے کہ کہتے تھے کہ ہمارا رب اللہ ہے اور اگر اللہ لوگوں کو ایک دوسرے سے دفع نہ کیا کرتا تو خانقاہیں اور گرجے اور عبادت خانے اور مسجدیں ڈھادی جاتیں جن میں اللہ کے نام کی کثرت سے یاد ہوتی ہے اور ضرور اللہ اس کی مدد کرے گا جو اس کے دین کی مدد کرتا ہے بیشک اللہ قوی غالب ہے۔"

اور فرماتا ہے:

وَ قَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَكُمْ وَ لَا تَعْتَدُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ ۝ وَ اقْتُلُوْهُمْ حَیْثُ

ثَقِفْتُمُوْهُمْ وَاَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ حَيْثُ اَخْرَجُوْكُمْ وَالْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ ۚ وَلَا تُقٰتِلُوْهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى يُقٰتِلُوْكُمْ فِيْهِ ۚ فَاِنْ قٰتَلُوْكُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ ؕ كَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ○ فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ ؕ فَاِنِ انْتَهَوْا فَلَا عُدْوَانَ اِلَّا عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ○ (پ۲، البقرۃ:۱۹۰تا۱۹۳)

اور اللہ کی راہ میں ان سے جو تم سے لڑتے ہیں اور حد سے نہ بڑھو اللہ پسند نہیں رکھتا حد سے بڑھنے والوں اور کافروں کو جہاں پاؤ مارو اور انہیں نکال دو جہاں سے انہوں نے تمہیں نکالا تھا اور ان کا فساد تو قتل سے بھی سخت ہے اور مسجد حرام کے پاس ان سے نہ لڑو جب تک وہ تم سے نہ لڑیں اور اگر تم سے لڑیں تو انہیں قتل کرو۔ کافروں کی یہی سزا ہے پھر اگر وہ باز رہیں تو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (ترجمۂ کنزالایمان)

حدیث ۱: صحیح بخاری و مسلم میں انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں اللہ کی راہ میں صبح کو جانا یا شام کو جانا دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔

حدیث ۲: صحیح مسلم میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ سب سے بہتر اس کی زندگی ہے جو اللہ عزوجل کی راہ میں اپنے گھوڑے کی باگ پکڑے ہوئے ہے جب کوئی خوفناک آواز سنتا ہے یا خوف میں اسے کوئی بلاتا ہے تو اڑ کر پہنچ جاتا ہے (یعنی نہایت جلد) قتل و موت کو اس کی جگہوں میں تلاش کرتا ہے (یعنی مرنے کی جگہ سے ڈرتا نہیں) یا اس کی زندگی بہتر ہے جو چند بکریاں لے کر پہاڑ کی چوٹی پر یا کسی وادی میں رہتا ہے وہاں نماز پڑھتا ہے اور زکوٰۃ دیتا ہے اور مرتے دم تک اپنے رب کی عبادت کرتا ہے۔

حدیث ۳: ابوداود و نسائی و دارمی رحمہم اللہ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا مشرکین سے جہاد کرو اپنے مال و جان اور زبان سے یعنی دین حق کی اشاعت میں ہر قسم کی قربانی کے لیے تیار ہو جاؤ۔

حدیث ۴: ترمذی و ابوداود رحمہم اللہ تعالیٰ فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور دارمی رحمۃ اللہ علیہ عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ جو مرتا ہے اس کے عمل پر مہر لگا دی جاتی ہے یعنی عمل ختم ہو جاتے ہیں مگر جو سرحد پر گھوڑا باندھے ہوئے ہے اگر مر جائے تو اس کا عمل قیامت تک بڑھایا جاتا ہے اور فتنۂ قبر سے محفوظ رہتا ہے۔

حدیث ۵: صحیح بخاری و مسلم میں سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں اللہ عزوجل کی راہ میں ایک دن سرحد پر گھوڑا باندھنا دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔

حدیث ۶، ۷: صحیح مسلم شریف میں سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں ایک دن اور رات اللہ عزوجل کی راہ میں سرحد پر گھوڑا باندھنا ایک مہینے کے روزے اور قیام سے بہتر ہے اور مر جائے تو جو عمل کرتا تھا جاری رہے گا اور اس کا رزق برابر جاری رہے گا اور فتنۂ قبر سے محفوظ رہے گا۔ ترمذی و نسائی رحمہما اللہ کی روایت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا ایک دن سرحد پر گھوڑا باندھنا دوسری جگہ کے ہزار دنوں سے بہتر ہے۔

## مسائل فقہیہ:

مسلمانوں پر ضروری ہے کہ کافروں کو دین اسلام کی طرف بلائیں اگر دین حق کو قبول کر لیں زہے نصیب حدیث میں فرمایا اگر تیری وجہ سے اللہ عزوجل ایک شخص کو ہدایت فرما دے تو یہ اس سے بہتر ہے جس پر آفتاب نے طلوع کیا یعنی جہاں سے جہاں تک آفتاب طلوع کرتا ہے یہ سب تمہیں مل جائے گا اس سے بہتر یہ ہے کہ تمہاری وجہ سے کسی کو ہدایت ہو جائے اور کافروں نے دین حق کو قبول نہ کیا تو بادشاہ اسلام ان پر جزیہ

مقرر کردے کہ وہ ادا کرتے رہیں اور ایسے کافر کو ذمی کہتے ہیں اور جو اس سے بھی انکار کریں تو جہاد کا حکم ہے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ نمبر ۱...... مجاہد صرف وہی نہیں جو قتال کرے بلکہ وہ بھی ہے جو اس راہ میں اپنا مال صرف کرے یا نیک مشورہ سے شرکت دے یا خود شریک ہو کر مسلمانوں کی تعداد بڑھائے یا زخمیوں کا علاج کرے یا کھانے پینے کا انتظام کرے اور اسی کے توابع سے رباط ہے یعنی بلاد اسلامی کی حفاظت کی غرض سے سرحد پر گھوڑا باندھنا یعنی وہاں مقیم رہنا اور اس کا بہت بڑا ثواب ہے کہ اس کی نماز پانچ سو نماز کے برابر ہے اور اس کا ایک درہم خرچ کرنا سات سو درہم سے بڑھ کر ہے اور مرجائے تو روزمرہ رباط کا ثواب اس کے نامہ اعمال میں درج ہوگا اور رزق بدستور ملتا رہے گا اور فتنہ قبر سے محفوظ رہیگا اور قیامت کے دن شہید اٹھایا جائے گا اور فزع اکبر سے مامون رہیگا۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲...... جہاد ابتداءً فرض کفایہ ہے کہ ایک جماعت نے کرلیا تو سب بری الذمہ ہیں اور سب نے چھوڑ دیا تو سب گنہگار ہیں اور اگر کفار کسی شہر پر ہجوم کریں تو وہاں والے مقابلہ کریں اور ان میں اتنی طاقت نہ ہو تو وہاں سے قریب والے مسلمان اعانت کریں اور ان کی طاقت سے بھی باہر ہو تو جو ان سے قریب ہیں وہ بھی شریک ہو جائیں وعلیٰ ہذا القیاس۔ (درمختار و ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳...... بچوں اور عورتوں پر اور غلام پر فرض نہیں۔ یونہی بالغ کے ماں باپ اجازت نہ دیں تو نہ جائیں۔ یونہی اندھے اور اپاہج اور لنگڑے اور جس کے ہاتھ کٹے ہوں ان پر فرض نہیں اور مدیون کے پاس مال ہو تو دین ادا کرے اور جائے ورنہ بغیر قرض خواہ بلکہ بغیر کفیل کی اجازت کے نہیں جا سکتا اور اگر دین میعادی ہو اور جانتا ہے کہ میعاد پوری ہونے سے پہلے واپس آجائے گا تو جانا جائز ہے اور شہر میں جو سب سے بڑا عالم ہو وہ بھی نہ جائے۔ یونہی اگر اس کے پاس لوگوں کی امانتیں ہیں اور وہ لوگ موجود نہیں ہیں تو کسی دوسرے شخص سے کہہ دے کہ جن جن کی امانت ہے دیدینا تو اب جا سکتا ہے۔ (بحر و درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... اگر کفار ہجوم کر آئیں تو اس وقت فرض عین ہے یہاں تک کہ عورت اور غلام پر بھی فرض ہے اور اس کی کچھ ضرورت نہیں کہ عورت اپنے شوہر سے اور غلام اپنے مولیٰ سے اجازت لے بلکہ اجازت نہ دینے کی صورت میں بھی جائیں اور شوہر و مولیٰ پر منع کرنے کا گناہ ہوا۔ یونہی ماں باپ سے بھی اجازت لینے کی اور مدیون کو دائن سے اجازت کی حاجت نہیں بلکہ مریض بھی جائے ہاں پورا مریض کہ جانے پر قادر نہ ہو اسے معاف ہے۔ (بحر)

مسئلہ نمبر ۵...... جہاد واجب ہونے کے لئے شرط یہ ہے کہ اسلحہ اور لڑنے پر قدرت ہو اور کھانے پینے کے سامان اور سواری کا مالک ہو نیز اس کا غالب گمان ہو کہ مسلمانوں کی شوکت بڑھےگی اور اگر اس کی امید نہ ہو تو جائز نہیں کہ اپنے کو ہلاکت میں ڈالنا ہے۔ (عالمگیری و درمختار)

مسئلہ نمبر ۶...... بیت المال میں مال موجود ہو تو لوگوں پر سامان جہاد گھوڑے اور اسلحہ کے لئے مال مقرر کرنا مکروہ تحریمی ہے اور بیت المال میں مال نہ ہو تو حرج نہیں اور اگر کوئی شخص بطیب خاطر کچھ دینا چاہتا ہے تو اصلاً مکروہ نہیں بلکہ بہتر ہے خواہ بیت المال میں ہو یا نہ ہو اور جس کے پاس مال ہو مگر خود نہ جا سکتا ہو تو مال دے کر کسی اور کو بھیج دے مگر غازی سے یہ نہ کہے کہ مال لے اور میری طرف سے جہاد کر کہ یہ تو نوکری اور مزدوری ہوگئی اور یوں کیا تو غازی کو لینا بھی جائز نہیں۔ (درمختار و ردالمحتار و عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷...... جن لوگوں کو دعوت اسلام نہیں پہنچی ہے انہیں پہلے دعوت اسلام دی جائے بغیر دعوت ان سے لڑنا جائز نہیں اور اس زمانہ میں ہر جگہ دعوت پہنچ چکی ہے ایسی حالت میں دعوت ضروری نہیں مگر پھر بھی اگر ضرر کا اندیشہ نہ ہو تو دعوت حق کا دینا مستحب ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸...... کفار سے جب مقابلہ کی نوبت آئے تو ان کے گھروں کو آگ لگادینا اور اموال اور درختوں اور کھیتوں کو جلا دینا اور تباہ کردینا سب جائز ہے۔ یعنی جب یہ معلوم ہو کہ ایسا نہ کریں گے تو فتح کرنے میں بہت مشقت اٹھانی پڑے گی اور اگر فتح کا غالب گمان ہو تو اموال وغیرہ ہلاک نہ کریں کہ عنقریب مسلمانوں کو ملیں گے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹...... بندوق، توپ اور بم کے گولے مارنا سب کچھ جائز ہے۔

مسئلہ نمبر ۱۰...... اگر کافروں نے چند مسلمانوں کو آگے کر لیا کہ گولی وغیرہ ان پر پڑے ہم ان کے پیچھے محفوظ رہیں گے، جب بھی ہمیں باز رہنا جائز نہیں گولی چلائیں اور قصد کافروں کے مارنے کا کریں، اگر کوئی مسلمان مسلمانوں کی گولی سے مرجائے جب بھی کفارہ وغیرہ لازم نہیں جبکہ گولی چلانے والے نے کافر پر گولی چلانے کا ارادہ کیا ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... کسی شہر کو بادشاہ اسلام نے فتح کیا اور اس شہر میں کوئی مسلمان یا ذمی ہے تو اہل شہر کو قتل کرنا جائز نہیں ہاں اگر اہل شہر میں سے کوئی نکل گیا تو اب باقیوں کو قتل کرنا جائز ہے کہ ہوسکتا ہے کہ وہ جانے والا مسلمان یا ذمی ہو۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۲...... جو چیزیں واجب التعظیم ہیں ان کو جہاد میں لے کر جانا جائز نہیں۔ جیسے قرآن مجید، کتب فقہ و حدیث شریف کہ بے حرمتی کا اندیشہ ہے۔ یونہی عورتوں کو بھی نہ لیجانا اچھا ہے۔ اگرچہ علاج و خدمت کی غرض سے ہو ہاں اگر لشکر بڑا ہو کہ خوف نہ ہو تو عورتوں کو جانے میں حرج نہیں اور اس صورت میں بوڑھیوں اور باندیوں کو لے جانا اولیٰ ہے اور اگر مسلمان کافروں کے ملک میں امان لے کر گیا ہے تو قرآن مجید لیجانے میں حرج نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۳...... عہد توڑنا مثلاً یہ معاہدہ کیا کہ اتنے دنوں تک جنگ نہ ہوگی پھر اسی زمانہ عہد میں جنگ کی یہ ناجائز ہے اور اگر معاہدہ نہ ہو اور بغیر اطلاع جنگ شروع کر دی تو حرج نہیں۔ (مجمع الانہر)

مسئلہ نمبر ۱۴...... مثلہ یعنی ناک کان یا ہاتھ پاؤں کاٹنا یا منہ کالا کر دینا منع ہے۔ یعنی فتح ہونے کے بعد مثلہ کی اجازت نہیں اور اثنائے جنگ میں اگر ایسا ہو مثلاً تلوار ماری اور ناک کٹ گئی یا کان کٹ گیا یا آنکھ پھوڑ دی یا ہاتھ پاؤں کاٹ دیے تو حرج نہیں۔ (فتح)

مسئلہ نمبر ۱۵...... عورت اور بچے اور پاگل اور بہت بوڑھے اور اندھے اور لنجے اور اپاہج اور راہب اور پجاری جو لوگوں سے ملتے جلتے نہ ہوں یا جس کا داہنا ہاتھ کٹا ہو یا خشک ہو گیا ہو ان سب کو قتل کرنا منع ہے۔ یعنی جبکہ لڑائی میں کسی قسم کی مدد نہ دیتے ہوں اور اگر ان میں سے کوئی لڑتا ہو یا اپنے مال یا مشورہ سے مدد پہنچاتا ہو یا بادشاہ ہو تو اسے قتل کر دیں گے اور اگر مجنون کو کبھی جنون رہتا ہے اور کبھی ہوش تو اسے بھی قتل کر دیں اور بچے اور مجنون کو اثنائے جنگ میں قتل کریں گے جبکہ لڑتے ہوں اور باقیوں کو قید کرنے کے بعد بھی قتل کر دیں گے اور جنہیں قتل کرنا منع ہے انہیں یہاں نہ چھوڑیں گے بلکہ قید کر کے دارالاسلام میں لائیں گے۔ (درمختار، مجمع الانہر)

مسئلہ نمبر ۱۶...... کافروں کے سر کاٹ کر لائیں یا ان کی قبریں کھود ڈالیں اس میں حرج نہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۷...... اپنے باپ دادا کو اپنے ہاتھ سے قتل کرنا ناجائز ہے مگر اسے چھوڑے بھی نہیں بلکہ اس سے لڑنے میں مشغول رہے کہ کوئی اور شخص آکر اسے مار ڈالے ہاں اگر باپ یا دادا خود اس کے قتل کا درپے ہو اور اسے بغیر قتل کے چارہ نہ ہو تو مار ڈالے اور دیگر رشتہ داروں کے قتل میں کوئی حرج نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۸...... اگر صلح مسلمانوں کے حق میں بہتر ہو تو صلح کرنا جائز ہے اگرچہ کچھ مال لے کر یا دے کر صلح کی جائے اور صلح کے بعد اگر مصلحت صلح توڑنے میں ہو تو توڑ دیں مگر یہ ضروری ہے کہ پہلے انہیں اس کی اطلاع کر دیں اور اطلاع کے بعد فوراً جنگ شروع نہ کریں بلکہ اتنی مہلت دیں کہ کافر بادشاہ اپنے تمام ممالک میں اس خبر کو پہنچا سکے یہ اس صورت میں ہے کہ صلح میں کوئی میعاد نہ ہو اگر میعاد ہو تو پوری ہونے پر اطلاع کی کچھ حاجت نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۹...... صلح کے بعد اگر کسی کافر نے لڑنا شروع کیا اور یہ ان کے بادشاہ کی اجازت سے ہے تو اب صلح نہ رہی اور اگر بادشاہ کی اجازت سے نہ ہو بلکہ شخص خاص یا کوئی جماعت بغیر اجازت بادشاہ سرگرم پیکار ہے تو صرف انہیں قتل کیا جائے ان کے حق میں صلح نہ رہی باقیوں کے

حق میں باقی ہے۔ (مجمع الانہر)

مسئلہ نمبر ۲۰......کافروں کے ہاتھ ہتھیار اور گھوڑے اور غلام اور لوہا وغیرہ جس سے ہتھیار بنتے ہیں بیچنا حرام ہے اگرچہ صلح کے زمانہ میں ہو۔ یونہی تاجروں پر حرام ہے کہ یہ چیزیں ان کے ملک میں تجارت کے لئے لے جائیں بلکہ اگر مسلمانوں کو حاجت ہو تو غلہ اور کپڑا بھی ان کے ہاتھ نہ بیچا جائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۲۱......مسلمان آزاد مرد یا عورت نے کافروں میں کسی ایک کو یا جماعت یا ایک شہر کے رہنے والوں کو پناہ دیدی تو امان صحیح ہے اب قتل جائز نہیں اگرچہ امان دینے والا فاسق یا اندھا یا بہت بوڑھا ہو اور بچہ و غلام کی امان صحیح ہونے کی لئے شرط یہ ہے کہ انہیں قتال کی اجازت مل چکی ہو ورنہ صحیح نہیں امان صحیح ہونے کے لیے شرط یہ ہے کہ کافر نے لفظ امان سنا ہو اگرچہ کسی زبان میں ہو اگرچہ اس لفظ کے معنی وہ سمجھتے ہوں اور اگر اتنی دور پر ہوں کہ سن نہ سکیں تو امان صحیح نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲۲......امان میں شر کا اندیشہ ہو تو بادشاہِ اسلام اس کو توڑ دے مگر توڑنے کی اطلاع کر دے اور امان دینے والا اگر جانتا تھا کہ اس حالت میں امان دینا منع تھا اور پھر دیدی تو اسے سزا دی جائے۔ (مجمع الانہر)

مسئلہ نمبر ۲۳......ذمی اور تاجر اور قیدی اور مجنون اور جو شخص دارالحرب میں مسلمان ہوا اور ابھی ہجرت نہ کی ہو اور وہ بچہ اور غلام جنہیں قتال کی اجازت نہ ہو یہ لوگ امان نہیں دے سکتے۔ (درمختار)

# غنیمت کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَ الرَّسُوْلِۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَصْلِحُوْا ذَاتَ بَیْنِكُمْ۪ وَ اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ (پ۹، الانفال)

اے محبوب تم سے غنیموں کے بارے پوچھتے ہیں تم فرماؤ غنیموں کے مالک اللہ اور رسول ہیں تو اللہ سے ڈرو اور آپس میں میل (صلح صفائی) رکھو اور اللہ اور رسول کا حکم مانو اگر ایمان رکھتے ہو۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

اور فرماتا ہے:

وَ اعْلَمُوْۤا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَ لِلرَّسُوْلِ وَ لِذِی الْقُرْبٰى وَ الْیَتٰمٰى وَ الْمَسٰكِیْنِ وَ ابْنِ السَّبِیْلِ (پ۱۰، الانفال۴۱)

اور جان لو کہ جو کچھ غنیمت لو تو اس کا پانچواں حصہ خاص اللہ اور رسول و قرابت والوں اور یتیموں اور محتاجوں اور مسافروں کا ہے۔ (ترجمۂ کنز الایمان)

حدیث ۱......صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہم سے پہلے کسی کے لئے غنیمت حلال نہیں ہوئی اللہ عزوجل نے ہمارا ضعف و عجز دیکھ کر اسے ہمارے لئے حلال کر دیا۔

حدیث ۲......سنن ترمذی میں ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی حضور اقدس ﷺ نے فرمایا اللہ عزوجل نے مجھے تمام انبیا علیہم السلام سے افضل کیا یا فرمایا میری امت کو تمام امتوں سے افضل کیا اور ہمارے لئے غنیمت حلال کی۔

حدیث ۳......صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ایک نبی (یوشع بن نون علیہ السلام) غزوہ کے لئے تشریف لے

گئے اور اپنی قوم سے فرمایا کہ ایسا شخص میرے ساتھ نہ چلے جس نے نکاح کیا ہے اور ابھی زفاف نہیں کیا ہے اور کرنا چاہتا ہے اور نہ وہ شخص جس نے مکان بنایا ہے اور اس کی چھتیں ابھی تیار نہیں ہوئی ہیں اور نہ وہ شخص جس نے گابھن جانور خریدے ہیں اور بچے جننے کا منتظر ہے۔ (یعنی جن کے دل کسی کام میں مشغول ہوں وہ نہ چلیں صرف وہ لوگ چلیں جن کو جہاد کا خیال ہو) جب اپنے لشکر کو لے کر قریہ (بیت المقدس) کے قریب پہنچے وقت عصر آ گیا۔ (وہ جمعہ کا دن تھا اور شب شنبہ کی رات آنے والی ہے جس میں قتال منع اور مشکل ہو جاتا) انہوں نے آفتاب کو خطاب کر کے فرمایا تو بھی مامور ہے اور میں بھی مامور ہوں۔

اے اللہ (عزوجل) آفتاب کو روک دے آفتاب رک گیا اور اللہ (عزوجل) نے فتح دی اب غنیمتیں جمع کی گئیں آگ ان کے کھانے کے لئے آئی مگر اس نے نہیں کھایا (یعنی پہلے زمانہ میں حکم یہ تھا کہ غنیمت جمع کی جائے پھر آسمان سے آگ اترتی اور سب کو جلا دیتی اگر ایسا ہوتا تو یہ سمجھا جاتا کہ کسی نے کوئی خیانت کی ہے یہاں بھی یہی ہوا) نبی (علیہ السلام) نے فرمایا کہ تم نے خیانت کی ہے لہٰذا ہر قبیلہ میں سے ایک شخص بیعت کرے بیعت ہوئی ایک شخص کا ہاتھ ان کے ہاتھ کے ساتھ چپک گیا فرمایا تمہارے قبیلہ میں سے کسی نے خیانت کی ہے۔ اس کے بعد وہ لوگ سونے کا ایک سرلائے جو گائے کے سر کے برابر تھا اس کو غنیمت میں شامل کر دیا پھر حسب دستور آگ آئی اور کھا گئی حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ارشاد فرمایا کہ ہم سے قبل کسی کے لئے غنیمت حلال نہیں تھی اللہ (عزوجل) نے ہمارے ضعف و عجز کی وجہ سے اسے حلال کر دیا۔

حدیث ۴..... ابو داود رحمۃ اللہ علیہ نے ابو موسیٰ اشعری (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت کی کہتے ہیں ہم حبشہ سے واپس ہوئے اس وقت کہ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ابھی خیبر کو فتح کیا تھا حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ہمارے لئے حصہ مقرر فرمایا اور کسی کو بھی عطا فرمایا جو لوگ فتح خیبر میں موجود نہ تھے ان میں ہمارے سوا کسی کو حصہ نہ دیا صرف ہماری کشتی والے جتنے تھے حضرت جعفر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اور ان کے رفقا انہیں کو حصہ دیا۔

حدیث ۵..... صحیح مسلم میں یزید بن ہرمز رحمۃ اللہ علیہ سے مروی کہ نجدہ حروری رحمۃ اللہ علیہ نے عبد اللہ بن عباس (رضی اللہ تعالیٰ عنہما) کے پاس لکھ کر دریافت کیا کہ غلام و عورت غنیمت میں حاضر ہوں تو آیا ان کو حصہ ملے گا؟ انہوں نے یزید سے فرمایا کہ لکھ دو کہ ان کے لئے سہم (حصہ) نہیں بلکہ کچھ دے دیا جائے۔

حدیث ۶..... صحیحین میں عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کہ لشکر میں سے کچھ لوگوں کو لڑنے کے لئے کہیں بھیجتے تو انہیں علاوہ حصہ کے کچھ نفل (انعام) عطا فرماتے۔

حدیث ۷..... نیز صحیحین میں انہیں سے مروی کہتے ہیں حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ہمیں حصہ کے علاوہ خمس میں سے نفل دیا تھا مجھ کو ایک بڑا اونٹ ملا تھا۔

حدیث ۸..... ابن ماجہ و ترمذی نے ابن عباس (رضی اللہ تعالیٰ عنہما) سے راوی کہ حضور اقدس (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تلوار ذوالفقار بدر کے دن نفل میں لی تھی۔

حدیث ۹..... امام بخاری خولہ انصاریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی، کہتی ہیں میں نے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو فرماتے سنا ہے کچھ لوگ اللہ (عزوجل) کے مال میں ناحق گھس پڑتے ہیں ان کے لئے قیامت کے دن آگ ہے۔

حدیث ۱۰..... ابو داود رحمۃ اللہ علیہ بروایت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ راوی حضور اقدس (صلی اللہ علیہ وسلم) ایک شتر کے پاس تشریف لائے اس کے کوہان سے ایک بال لے کر فرمایا اے لوگو! اس غنیمت میں سے میرے لئے کچھ نہیں (بال کی طرف اشارہ کر کے) اور یہ بھی نہیں سوا خمس کے (کہ یہ میں لوں گا) اور وہ بھی تمہارے ہی اوپر رد ہو جائے گا لہٰذا سوئی اور تاگا جو کچھ تم نے لیا ہے حاضر کرو ایک شخص اپنے ہاتھ میں بالوں کا گچھا لے کر کھڑا ہوا اور عرض کی میں نے پالان درست کرنے کے لئے یہ بال لئے تھے۔ حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا اس میں میرا اور بنی عبد المطلب کا جو کچھ حصہ ہے وہ تمہیں دیا اس شخص نے کہا جب اس کا معاملہ اتنا بڑا ہے تو مجھے ضرورت نہیں یہ کہہ کر واپس کر دیا۔

حدیث ۱۱..... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے ابو سعید (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت کی کہ حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے قبل تقسیم غنیمت کو خریدنے سے منع فرمایا۔

**مسائل فقہیہ:**

غنیمت اس کو کہتے ہیں جو لڑائی میں کافروں سے بطور قہر و غلبہ کے لیا جائے اور لڑائی کے بعد جو ان سے لیا جائے جیسے خراج و جزیہ اس کو

مسئلہ نمبر ۸...... مال غنیمت میں قبل تقسیم خیانت کرنا منع ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۹...... جو شخص دارالحرب میں مسلمان ہوگیا وہ خود اور اس کے چھوٹے بچے اور جو کچھ اس کے پاس مال و متاع ہے سب محفوظ ہیں جبکہ اسلام لانا گرفتاری سے پہلے ہو اور اس کے بعد کو مجاہدین نے اسے گرفتار کیا اگر مسلمان ہوا تو وہ غلام ہے اور اگر مسلمان ہونے سے پہلے اس کے بچے اور اموال پر قبضہ ہوگیا اور وہ گرفتاری سے پہلے مسلمان ہوگیا تو صرف وہ آزاد ہے اور اگر حربی امن لے کر دارالاسلام میں آیا تھا اور یہاں مسلمان ہوگیا پھر مسلمان اس کے شہر پر غالب آئے تو بال بچے اور اموال سب فے ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۱۰...... جو شخص دارالحرب میں مسلمان ہوا اور اس سے پیشتر کچھ مال کسی مسلمان یا ذمی کے پاس امانت رکھ دیا تھا تو یہ مال بھی اسی کو ملے گا اور حربی کے پاس تھا تو فے ہے اور اگر دارالحرب میں مسلمان ہوکر دارالاسلام چلا آیا پھر مسلمانوں کا اس شہر پر تسلط ہوا تو اس کے چھوٹے بچے محفوظ رہیں گے اور جو اموال اس نے مسلمان یا ذمی کے پاس امانت رکھے ہیں وہ بھی اس کے ہیں باقی سب فے ہیں۔ (درمختار، فتح القدیر)

مسئلہ نمبر...... جو شخص دارالحرب میں مسلمان ہوا تو اس کی بالغ اولاد اور زوجہ اور زوجہ کے پیٹ میں جو بچہ ہے وہ اور جائیداد غیر منقولہ اور اس کے باندی غلام لڑنے والے اور اس باندی کے پیٹ میں جو بچہ ہے وہ یہ سب غنیمت ہیں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۱۱...... جو حربی دارالاسلام میں بغیر امان لئے آگیا اور اسے کسی نے پکڑ لیا تو وہ اور اس کے ساتھ جو کچھ مال ہے سب فے ہے۔ (درمختار)

## غنیمت کی تقسیم

مسئلہ نمبر ۱...... غنیمت کے پانچ حصے کئے جائیں ایک حصہ نکال کر باقی چار حصے مجاہدین پر تقسیم کر دیے جائیں اور سوار بہ نسبت پیدل کے دونا پائے گا یعنی ایک اس کا حصہ اور ایک گھوڑے کا اور گھوڑا عربی ہو یا اور قسم کا سب کا ایک حکم ہے سردار لشکر اور سپاہی دونوں برابر ہیں۔ یعنی جتنا سپاہی کو ملے گا اتنا ہی سردار کو بھی ملے گا۔ اونٹ اور گدھے اور خچر کسی کے پاس ہوں تو ان کی وجہ سے کچھ زیادہ نہ ملے گا یعنی اسے بھی پیدل والے کے برابر ملے گا اور اگر کسی کے پاس چند گھوڑے ہوں جب بھی اتنا ہی ملے گا جتنا ایک گھوڑے کے لئے ملتا ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۲...... سوار دو چند غنیمت کا اس وقت مستحق ہوگا جب دارالاسلام سے جدا ہونے کے وقت اس کے پاس گھوڑا ہو لہٰذا جو شخص دارالحرب میں بغیر گھوڑے کے آیا اور وہاں گھوڑا خرید لیا تو پیدل کا حصہ پائے گا اور اگر گھوڑا تھا مگر وہاں پہنچ کر مر گیا تو سواری کا حصہ پائے گا اور سوار کے دو چند حصہ پانے کے لئے یہ بھی شرط ہے کہ اس کا گھوڑا مریض نہ ہو اور بڑا ہو یعنی لڑائی کے قابل ہو اور اگر گھوڑا بیمار تھا اور غنیمت سے قبل اچھا ہو گیا تو سوار کا حصہ پائے گا ورنہ نہیں اور اگر بچھیرا تھا اور غنیمت سے قبل جوان ہو گیا تو نہیں اور اگر گھوڑا لے کر چلا مگر سرحد پر پہنچنے سے پہلے کسی نے غصب کر لیا یا کوئی دوسرا شخص اس پر سواری لینے لگا یا گھوڑا بھاگ گیا اور یہ شخص دارالحرب میں پیدل داخل ہوا تو اگر ان صورتوں میں لڑائی سے پہلے اسے وہ گھوڑا مل گیا تو سوار کا حصہ پائے گا ورنہ پیدل کا اور اگر لڑائی سے پہلے یا جنگ کے وقت گھوڑا بیچ ڈالا تو پیدل کا حصہ پائے گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳...... سوار کے لئے یہ ضروری نہیں کہ گھوڑا اس کی ملک ہو بلکہ کرایہ یا عاریت سے لیا ہو بلکہ اگر غصب کر کے لے گیا جب بھی سوار کا حصہ پائے گا اور غصب کا گناہ اس پر ہے اور اگر دو شخصوں کی شرکت میں گھوڑا ہے تو ان میں کوئی سوار کا حصہ نہیں پائے گا مگر جبکہ داخل ہونے سے پہلے ایک نے دوسرے سے اس کا حصہ کرایہ پر لے لیا۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۴...... غلام اور بچہ اور عورت اور مجنون کے لئے حصہ نہیں ہاں خمس نکالنے سے پہلے پوری غنیمت میں سے انہیں کچھ دے دیا جائے جو حصہ کے برابر نہ ہو مگر اس وقت کہ انہوں نے قتال کیا ہو یا عورت نے مجاہدین کا کام کیا ہو مثلاً کھانا پکانا، بیماروں اور زخمیوں کی تیمارداری

کرنا، ان کو پانی پلانا وغیرہ۔ (درمختار، عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۵**...... غنیمت کا پانچواں حصہ جو نکالا ہے اس کے تین حصے کئے جائیں ایک حصہ یتیموں کے لئے اور ایک مسکینوں اور ایک مسافروں کے لئے اور اگر یہ تینوں حصے ایک ہی قسم مثلاً یتامیٰ یا مساکین پر صرف کر دیئے جب بھی جائز ہے اور مجاہدین کو حاجت ہو تو ان پر صرف کرنا بھی جائز ہے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۶**...... بنی ہاشم و بنی مطلب کے یتامیٰ اور مساکین اور مسافر اگر فقیر ہوں تو یہ لوگ بہ نسبت دوسروں کے خمس کے زیادہ حقدار ہیں کیونکہ اور فقرا تو زکوٰۃ بھی لے سکتے ہیں اور یہ نہیں لے سکتے اور یہ لوگ غنی ہوں تو خمس میں ان کا کچھ حق نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۷**...... جو شخص یا فوج لڑنے کے ارادے سے دارالحرب میں پہنچی اور جس وقت پہنچی لڑائی ختم ہو چکی ہے تو یہ بھی غنیمت میں حصہ دار ہے۔ یونہی جو شخص گیا مگر بیماری وغیرہ کی وجہ سے لڑائی میں شریک نہ ہو سکا غنیمت پائے گا اور اگر کوئی تجارت کے لئے گیا ہے تو جب تک لڑنے میں شریک نہ ہو غنیمت کا مستحق نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۸**...... جو شخص دارالحرب میں مر گیا اور غنیمت نہ ابھی تقسیم ہوئی ہے نہ دارالاسلام میں لائی گئی ہے نہ بادشاہ نے غنیمت کو بیچا ہے تو اس کا حصہ اس کے وارثوں کو نہیں دیا جائے گا۔ اور اگر تقسیم ہو چکی ہے یا دارالاسلام میں لائی جا چکی ہے یا بادشاہ نے بیچ ڈالی ہے تو اس کا حصہ وارثوں کو ملے گا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۹**...... تقسیم کے بعد ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میں بھی جنگ میں شریک تھا اور گواہوں سے اس امر کو ثابت بھی کر دیا تو تقسیم باطل نہ کی جائے بلکہ اس شخص کو اس کے حصہ کی قدر بیت المال سے دیا جائے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۰**...... غنیمت میں کتابیں ملیں اور معلوم نہیں کہ ان میں کیا لکھا ہے تو نہ تقسیم کریں نہ کافروں کے ہاتھ بیچیں بلکہ موضع احتیاط میں دفن کر دیں کہ کافروں کو نہ ملیں اور اگر بادشاہ اسلام مسلمانوں کے ہاتھ بیچنا چاہے تو ایسے مسلمان کے ہاتھ نہ بیچے جو کافروں کے ہاتھ بیچ ڈالے اور عاقل معتمد شخص ہے کہ کافروں کے ہاتھ نہ بیچے گا تو اس کے ہاتھ بیچ سکتے ہیں اگر سونے یا چاندی کے برتن ملے جن میں صلیب یا تصویریں بنی ہیں تو تقسیم سے پہلے انہیں توڑ ڈالے اور ایسے مسلمان کے ہاتھ نہ بیچے جو کافروں کے ہاتھ بیچ ڈالے گا اور اگر روپے اشرفیوں میں تصویریں ہیں تو بغیر توڑے تقسیم و بیع کر سکتے ہیں۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۱**...... شکاری کتے اور باز اور شکرے غنیمت میں ملے تو یہ بھی تقسیم کئے جائیں گے اور تقسیم سے قبل ان سے شکار مکروہ ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۲**...... جو جماعت بادشاہ سے اجازت لے کر دارالحرب میں گئی یا با قوت جماعت بغیر اجازت گئی اور شب خون مار کر وہاں سے مال لائی تو اس پر غنیمت ہے خمس لے کر باقی تقسیم ہو گا اور اگر یہ دونوں باتیں نہ ہوں یعنی اجازت نہ لی نہ با قوت جماعت ہے تو جو کچھ حاصل کیا سب انہیں کا ہے خمس نہ لیا جائے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۳**...... اگر کچھ لوگ اجازت سے گئے تھے اور کچھ بغیر اجازت اور یہ لوگ با قوت بھی نہ تھے تو اجازت والے جو کچھ مال پائیں گے اس میں سے خمس لے کر باقی ان پر تقسیم ہو جائے گا اور دوسرے فریق نے جو کچھ حاصل کیا ہے اس میں نہ خمس ہے نہ تقسیم بلکہ جس نے جتنا پایا وہ اسی کا ہے اس کے ساتھ والا بھی اس میں شریک نہیں اور اگر اجازت والے اور بے اجازت دونوں مل گئے اور ان کے اجتماع سے قوت پیدا ہو گئی تو اب خمس لے کر غنیمت کی مثل تقسیم ہوں گی یعنی ایک نے جو کچھ پایا ہے وہ سب پر تقسیم ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۴**...... غنیمت کی تقسیم ہوئی اور تھوڑی سی چیز باقی رہ گئی جو قابل تقسیم نہیں کہ لشکر بڑا ہے اور چیز تھوڑی تو بادشاہ کو اختیار ہے کہ

فقرا پر تصدق کر دے یا بیت المال میں جمع کر دے کہ ضرورت کے وقت کام آئے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۵......** اجازت لے کر ایک جماعت دارالحرب کو گئی اور اس سے بادشاہ نے کہہ دیا کہ تم جو کچھ پاؤ گے وہ سب تمہارا ہے اس میں خمس نہیں لوں گا تو اگر وہ جماعت با قوت ہے تو اس کا یہ کہنا جائز نہیں یعنی خمس لیا جائے گا اور با قوت نہ ہو تو کہنا جائز ہے اور خمس نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۶......** بادشاہ یا سپہ سالار اگر لڑائی کے پہلے یا جنگ کے وقت کچھ سپاہیوں سے یہ کہہ دے کہ تم جو کچھ پاؤ گے وہ تمہارا ہے یا یوں کہ تم میں جو جس کافر کو قتل کرے اس کا سامان اس کے لیے ہے تو یہ جائز بلکہ بہتر ہے کہ اس کی وجہ سے ان سپاہیوں کو ترغیب ہوگی اور اس کو نفل کہتے ہیں اور اس میں نہ خمس ہے نہ تقسیم بلکہ وہ سب اسی پانے والے کا ہے اور اگر یہ لفظ کہے تھے جو جس کافر کو قتل کرے گا اس مقتول کا سامان وہ لے اور خود بادشاہ یا سپہ سالار نے کسی کافر کو قتل کیا تو یہ سامان لے سکتا ہے اور یہ کہنا بھی جائز ہے کہ یہ سو روپے لو اور فلاں کافر کو مار ڈالو یا یوں کہ اگر تم نے فلاں کافر کو مار ڈالا تو تمہیں ہزار روپے دوں گا لڑائی ختم ہونے اور غنیمت جمع کرنے کے بعد نفل دینا جائز نہیں ہاں اگر مناسب سمجھے تو خمس میں سے دے سکتا ہے۔ (عالمگیری، درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۷......** جن لوگوں کو نفل (انعام) دیا گیا ہے انہوں نے خود نہیں سنا اوروں نے سن لیا جب بھی اس انعام کے مستحق ہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۸......** دارالحرب میں لشکر ہے اس میں سے کچھ لوگ کہیں بھیجے گئے اور ان سے یہ کہہ دیا کہ جو کچھ تم پاؤ گے وہ سب تمہارا ہے تو جائز ہے اور اگر دارالاسلام سے یہ کہہ کر بھیجا تو ناجائز ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۹......** ایسے کو قتل کیا جس کا قتل جائز نہ تھا مثلاً بچہ یا مجنون یا عورت کو تو مستحق انعام نہیں۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۲۰......** نفل کا یہ مطلب ہے کہ دوسرے لوگ اس میں شریک نہ ہوں گے نہ یہ کہ یہ شخص ابھی سے مالک ہو گیا بلکہ مالک اس وقت ہوگا جب دارالاسلام میں لائے لہٰذا اگر لونڈی ملی تو جب تک دارالاسلام میں لانے کے بعد استبرا نہ کرے وطی نہیں کر سکتا نہ اسے فروخت کر سکتا ہے۔ (عامۂ کتب)

## استیلائے کفار کا بیان

**مسئلہ نمبر ۱......** دارالحرب میں ایک کافر نے دوسرے کافر کو قید کر لیا یعنی جنگ میں پکڑ لیا وہ اس کا مالک ہو گیا لہٰذا اگر ہم ان سے خرید لیں یا ان قید کرنے والوں پر مسلمانوں نے چڑھائی کی اور اس کافر کو ان سے لے لیا تو مسلمان مالک ہو گئے یہی حکم اموال کا بھی ہے۔ (درمختار وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۲......** اگر حربی کافر ذمی کو دارالاسلام سے پکڑ کر لے گئے تو اس کے مالک نہ ہوں گے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۳......** حربی کافر اگر مسلمان کے اموال پر قبضہ کر کے دارالحرب میں لے گئے تو مالک ہو جائیں گے مگر جب تک دارالحرب کو نہ پہنچ جائیں مسلمانوں پر فرض ہے کہ ان کا پیچھا کریں اور ان سے چھین لیں پھر جبکہ دارالحرب میں لے جانے کے بعد اگر وہ حربی جن کے پاس وہ اموال ہیں مسلمان ہو گئے تو اب بالکل ان کی ملک ثابت ہو گئی کہ اب ان سے نہیں لیں گے اور اگر مسلمان حربیوں پر دارالحرب میں پہنچنے سے قبل غالب آ گئے تو جس کی چیز ہے اسے دے دیں گے اور کچھ معاوضہ نہ لیں گے اور دارالحرب میں پہنچنے کے بعد غلبہ ہوا اور غنیمت تقسیم ہونے سے پہلے مالک نے آ کر کہا کہ یہ چیز میری ہے تو اسے بلا معاوضہ دے دیں گے اور غنیمت تقسیم ہونے کے بعد کہا تو اب قیمت دے دیں گے اور جس دن غنیمت میں وہ چیز ملی اس دن جو قیمت تھی وہ دی جائے گی۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۴......** کافر امان لے کر دارالاسلام میں آیا اور کسی مسلمان کی چیز چرا کر دارالحرب لے گیا اور وہاں سے کوئی مسلمان وہ چیز خرید کر لایا تو وہ چیز مالک کو مفت دلا دی جائے گی۔ (ردالمحتار)

مسلمان کو قرض دیا یا اس کے ہاتھ کوئی چیز ادھار بیچی یا ایک نے دوسرے کی کوئی چیز غصب کی پھر یہ دونوں دارالاسلام میں آئے تو قاضی شرع ان میں باہم کوئی فیصلہ نہ کرے گا ہاں اب یہاں آنے کے بعد اگر اس قسم کی بات ہوئی تو فیصلہ کیا جائے گا۔ یونہی اگر دو حربی امان لے کر آئے اور دارالحرب میں ان کے درمیان اس قسم کا معاملہ ہوا تھا تو ان میں بھی فیصلہ نہ کیا جائے گا۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۶**..... مسلمان تاجر کو یہ اجازت نہیں کہ لونڈی غلام بیچنے کے لئے دارالحرب جائے ہاں اگر خدمت کے لئے لے جانا چاہتا ہو تو جائز ہے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۷**..... حربی امان لے کر دارالاسلام میں آیا تو پورے سال بھر یہاں رہنے نہ دیں گے اور اس سے کہہ دیا جائے گا کہ اگر تو یہاں سال بھر رہے گا تو جزیہ مقرر ہوگا اب اگر سال بھی رہے گا تو جزیہ لیا جائے گا اور وہ ذمی ہو جائے گا اور اب دارالحرب جانے نہ دیں گے اگرچہ تجارت یا کسی اور کام کے لئے جانا چاہتا ہو اور چلا گیا تو بدستور حربی ہو گیا اس کا خون مباح ہے۔ (جوہرہ)

**مسئلہ نمبر ۸**..... سال سے کم بیشی بھی بادشاہ اسلام اس کے لئے مدت مقرر کر دے اور یہ کہہ دے کہ اگر تو اس مدت سے زیادہ ٹھہرا تو تجھ سے جزیہ لیا جائے گا اور اس وقت وہ ذمی ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۹**..... حربی امان لے کر آیا اور یہاں خراجی یا عشری زمین خریدی اور خراج اس پر مقرر ہو گیا تو اب ذمی ہو گیا اور جس وقت خراج مقرر ہوا اسی وقت سے سال آئندہ کا جزیہ بھی وصول کیا جائے گا۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۰**..... کتابیہ عورت امان لے کر دارالاسلام میں آئی اور اس سے کسی مسلمان یا ذمی نے نکاح کر لیا تو اب ذمیہ ہو گئی اب دارالحرب کو نہیں جا سکتی۔ یونہی اگر میاں بیوی دونوں آئے اور شوہر یہاں مسلمان ہو گیا تو عورت اب نہیں جا سکتی اور اگر مرد حربی نے کسی ذمی عورت سے نکاح کیا تو اس کی وجہ سے ذمی نہ ہوا ہو سکتا ہے کہ طلاق دے کر چلا جائے۔ (درمختار)

**مسئلہ نمبر ۱۱**..... حربی نے اپنے غلام کو تجارت کے لئے دارالاسلام میں بھیجا غلام یہاں آکر مسلمان ہو گیا تو غلام بیچ ڈالا جائے گا اور اس کا ثمن حربی کے لئے محفوظ رکھا جائے گا یہ نہیں ہو سکتا کہ غلام واپس دیا جائے۔ (عالمگیری)

**مسئلہ نمبر ۱۲**..... مستامن جب دارالحرب کو چلا گیا تو اب پھر حربی ہو گیا اور اگر اس نے کسی مسلمان یا ذمی کے پاس کچھ مال رکھا تھا یا ان پر اس کا دین تھا اور اس کافر کو کسی نے قید کر لیا یا اس ملک کو مسلمانوں نے فتح کر لیا اور اس کو مار ڈالا تو دین ساقط ہو گیا اور ودیعت فئے ہے اور اگر بغیر غلبہ وہ مارا گیا یا مر گیا تو دین و امانت اس کے ورثہ کے لئے ہے۔ (ملتقی)

**مسئلہ نمبر ۱۳**..... حربی یا مرتد یا وہ شخص جس پر قصاص لازم آیا بھاگ کر حرم شریف میں چلا جائے تو وہاں قتل نہ کریں گے بلکہ اسے وہاں کھانا پانی کچھ نہ دیں گے کہ نکلنے پر مجبور ہو اور وہاں سے نکلنے کے بعد قتل کر ڈالیں اور اگر حرم میں کسی نے خون کیا تو اسے وہیں قتل کر سکتے ہیں اس کی ضرورت نہیں کہ نکلے تو قتل کریں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۴**..... جو جگہ دارالحرب ہے جب وہ دارالاسلام اس وقت ہوگی کہ مسلمانوں کے قبضہ میں آ جائے اور وہاں احکام اسلام جاری ہو جائیں اور دارالاسلام اس وقت دارالحرب ہوگا جب کہ یہ تین باتیں پائی جائیں (1) کفر کے احکام جاری ہو جائیں اور اسلامی احکام بالکل روک دیے جائیں اور اگر اسلام کے احکام بھی جاری ہیں اور کفر کے بھی تو دارالحرب نہ ہوا (2) دارالحرب سے متصل ہو کہ اس کے اور دارالحرب کے درمیان میں کوئی اسلامی شہر نہ ہو (3) اس میں کوئی مسلمان یا ذمی امان اول پر باقی نہ ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

اس سے معلوم ہوا کہ ہندوستان بحمدہ تعالیٰ اب تک دارالاسلام ہے بعضوں نے خواہ مخواہ اسے دارالحرب خیال کر رکھا ہے یہاں کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ باہم رضامندی سے کوئی قاضی مقرر کریں کہ کم از کم اسلامی معاملات جن کے لئے مسلمان حاکم ہونا شرط ہے اس سے فیصلہ کرائیں اور یہ

مسلمانوں کی بدنصیبی ہے کہ باوجود اس کے کہ انگریز انھیں اس سے نہیں روکتے پھر بھی نہیں احکام شرعیہ کے اجرا کی بالکل پروا نہیں۔

# عشر وخراج کا بیان

زمین عرب اور بصرہ اور وہ زمین جہاں کے لوگ خود بخود مسلمان ہو گئے اور جو شہر قہراً فتح کیا گیا اور وہاں کی زمین مجاہدین پر تقسیم کر دی گئی یہ سب عشری ہیں اور بھی عشری ہونے کی بعض صورتیں ہیں جن کو ہم کتاب الزکوٰۃ میں بیان کرآئے ہیں اور جو شہر بطور صلح فتح ہوا یا بزور فتح کیا گیا مگر مجاہدین پر تقسیم نہ ہوا بلکہ وہاں کے لوگ برقرار رکھے گئے یا دوسری جگہ کے کافر وہاں بسا دیے گئے یہ سب خراجی ہیں۔ بنجر زمین کو مسلمان نے کھیت کیا اگر اس کے آس پاس کی زمین عشری ہے تو یہ بھی عشری ہے اور خراجی ہے تو خراجی ہے۔

**مسئلہ نمبر ۱:** ...... زمین وقف کر دی تو اگر پہلے عشری تھی تو اب عشری ہے اور خراجی تھی تو اب بھی خراجی اور اگر بیت المال سے خرید کر وقف کی تو اب خراجی نہیں اور عشری تھی تو عشری ہے۔ (ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۲:** ...... عشر و خراج کے مسائل بقدر ضرورت کتاب الزکوٰۃ میں بیان کر دیے گئے وہاں سے معلوم کریں ان سے زائد جزئیات کی حاجت نہیں معلوم ہوتی لہٰذا انھیں پر اکتفا کریں۔

**تنبیہ:** اس زمانہ کے مسلمانوں نے عشر و خراج کو گویا چھوڑ رکھا ہے بلکہ جہاں تک میرا خیال ہے بہتیرے مسلمان وہ ہیں جن کے کان بھی ان لفظوں سے آشنا نہیں، جانتے ہی نہیں کہ کھیت کی پیداوار میں بھی شرع نے کچھ دوسروں کا حق رکھا ہے حالانکہ قرآن مجید میں مولیٰ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: اَنْفِقُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَ مِمَّاۤ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ (پ ۳، البقرۃ: ۲۶۷) خرچ کرو اپنی پاک کمائیوں سے اور اس سے کہ ہم نے تمہارے لیے زمین سے نکالا۔ اگر مسلمان ان باتوں سے واقف ہو جائیں تو اب بھی بہتیرے خدا کے بندے وہ ہیں جو اتباع شریعت کی کوشش کرتے ہیں جس طرح زکوٰۃ دیتے ہیں انھیں بھی ادا کریں گے۔ واللہ هو الموفق

# جزیہ کا بیان

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَمَاۤ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ فَمَاۤ اَوْجَفْتُمْ عَلَیْهِ مِنْ خَیْلٍ وَّ لَا رِكَابٍ وَّ لٰكِنَّ اللّٰهَ یُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ مَاۤ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى فَلِلّٰهِ وَ لِلرَّسُوْلِ وَ لِذِی الْقُرْبٰى وَ الْیَتٰمٰى وَ الْمَسٰكِیْنِ وَ ابْنِ السَّبِیْلِ ۙ كَیْ لَا یَكُوْنَ دُوْلَةًۢ بَیْنَ الْاَغْنِیَآءِ مِنْكُمْ ؕ وَ مَاۤ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَ مَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعِقَابِ (پ ۲۸، الحشر: ۶-۷)

جو غنیمت دلائی اللہ نے اپنے رسول کو شہر والوں سے وہ اللہ اور رسول کی ہے اور رشتہ داروں اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافروں کے لیے کہ تمہارے اغنیا کا مال نہ ہو جائے اور جو کچھ رسول تمہیں عطا فرمائیں وہ لو اور جس سے منع فرمائیں باز رہو اور اللہ سے ڈرو بیشک اللہ کا عذاب سخت ہے۔ (ترجمہ کنزالایمان)

**حدیث ۱:** ...... ابو داود نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے جب ان کو یمن (کا حاکم بنا کر) بھیجا تو یہ فرمایا کہ ہر بالغ سے ایک دینار وصول کریں یا اس قیمت کا معافری (یہ ایک کپڑا ہے جو یمن میں بنتا ہے)

**حدیث ۲:** ...... امام احمد و ترمذی و ابو داود رحمہم اللہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: ایک زمین میں دو قبلے درست نہیں اور مسلمان پر جزیہ نہیں۔

حدیث ۳...... ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم کافروں کے ملک میں جاتے ہیں وہ نہ ہماری مہمانی کرتے ہیں نہ ہمارے حقوق ادا کرتے ہیں اور ہم خود جبراً لینا اچھا نہیں سمجھتے۔ (اور اس کی وجہ سے ہم کو بہت ضرر ہوتا ہے) ارشاد فرمایا کہ اگر تمہارے حقوق خوشی سے نہ دیں تو جبراً وصول کرو۔

حدیث ۴...... امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اسلم سے راوی کہ امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے جزیہ مقرر کیا۔ سونے والوں پر چار دینار اور چاندی والوں پر چالیس درہم اور اس کے علاوہ مسلمانوں کی خوراک اور تین دن کی مہمانی ان کے ذمہ تھی۔

مسائل فقہیہ:

سلطنت اسلامیہ کی جانب سے ذمی کفار پر جو مقرر کیا جاتا ہے اسے جزیہ کہتے ہیں۔ جزیہ کی دو قسمیں ہیں ایک وہ کہ ان سے کسی مقدار معین پر صلح ہوئی کہ سالانہ وہ اتنا دیں گے اس میں کمی بیشی کچھ نہیں ہو سکتی نہ شرع نے اس کی کوئی خاص مقدار مقرر کی بلکہ جتنے پر صلح ہو جائے وہی ہے۔ دوسری یہ کہ ملک کو فتح کیا اور کافروں کے املاک بدستور چھوڑ دیے گئے ان پر سلطنت کی جانب سے حسب حال کچھ مقرر کیا جائے گا اس میں ان کی خوشی یا ناخوشی کا اعتبار نہیں۔ اس کی مقدار یہ ہے کہ مالداروں پر اڑتالیس درہم سالانہ ہر مہینے میں چار درہم متوسط شخص پر چوبیس درہم سالانہ ہر مہینے میں دو درہم۔ فقیر کمانے والے پر بارہ درہم سالانہ ہر ماہ میں ایک درہم۔ اسے اختیار ہے کہ شروع سال میں سال بھر کا لے لیں یا ماہ بماہ وصول کریں۔ دوسری صورت میں آسانی ہے مالدار اور فقیر اور متوسط کس کو کہتے ہیں یہ وہاں کے عرف اور بادشاہ کی رائے پر ہے اور ایک قول یہ بھی ہے کہ جو شخص نادار ہو یا دو سو درہم سے کم کا مالک ہو فقیر ہے اور دو سو سے دس ہزار سے کم تک کا مالک ہو تو متوسط ہے اور دس ہزار یا زیادہ کا مالک ہو تو مالدار ہے۔ (درمختار، ردالمحتار، عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۱...... فقیر کمانے والے سے مراد وہ ہے کہ کمانے پر قادر ہو یعنی اعضا سالم ہوں نصف سال یا اکثر میں بیمار نہ رہتا ہو۔ ایسا بھی نہ ہو کہ اسے کوئی کام کرنا آتا نہ ہو نہ اتنا بیوقوف ہو کہ کچھ کام نہ کر سکے۔ (ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۲...... سال کے اکثر حصہ میں مالدار ہے تو مالداروں کا جزیہ لیا جائے گا اور اگر فقیر ہے تو فقیروں کا اور چھ مہینے میں مالدار رہا اور چھ مہینے میں فقیر تو متوسط۔ ابتدائے سال میں جب مقرر کیا جائے گا اس وقت کی حالت دیکھ کر مقرر کریں گے اور اگر اس وقت کوئی عذر ہو تو اس کا لحاظ کیا جائے گا پھر اگر وہ عذر اثنائے سال میں جاتا رہا اور سال کا اکثر حصہ باقی ہے تو مقرر کریں گے۔ (عالمگیری، ردالمحتار)

مسئلہ نمبر ۳...... مرتد سے جزیہ نہ لیا جائے گا اسلام لائے ورنہ قتل کر دیا جائے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۴...... بچہ اور عورت اور غلام و مکاتب و مدبر، پاگل، بوہرے، گونگے، بے دست و پا، اپاہج، فالج کی بیماری والے، بوڑھے عاجز، اندھے فقیر، ناکارہ، پجاری جو لوگوں سے ملتا جلتا نہیں اور کام پر قادر نہ ہوں ان سب سے جزیہ نہیں لیا جائے گا اگرچہ اپاہج وغیرہ مالدار ہوں۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۵...... جو کچھ کماتا ہے سب صرف ہو جاتا ہے بچتا نہیں تو اس سے جزیہ نہ لیں گے۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۶...... شروع سال میں جزیہ مقرر کرنے سے پہلے بالغ ہو گیا تو اس پر بھی جزیہ مقرر کیا جائے گا اور اگر اس وقت نابالغ تھا مقرر ہو جانے کے بعد بالغ ہوا تو نہیں۔ (عالمگیری)

مسئلہ نمبر ۷...... اثنائے سال میں یا سال کے تمام کے بعد مسلمان ہو گیا تو جزیہ نہیں لیا جائے گا اگرچہ کئی برس کا اس کے ذمہ باقی ہو اور اگر دو برس کا پیشگی لے لیا ہو تو سال آئندہ کا جو لیا ہے واپس کریں اور اگر جزیہ نہ لیا اور دوسرا سال شروع ہو گیا تو سال گزشتہ کا ساقط ہو گیا۔ یوہیں مر جانے اندھے ہو جانے، اپاہج ہو جانے، فقیر ہو جانے، بڈھے ہو جانے سے کہ کام پر قادر نہ ہوں جزیہ ساقط ہو جاتا ہے۔ (درمختار)

مسئلہ نمبر ۸...... نوکر یا غلام یا کسی اور کے ہاتھ جزیہ بھیج نہیں سکتا بلکہ خود لے کر حاضر ہو اور کھڑا ہو کر ادب کے ساتھ پیش کرے یعنی

دونوں ہاتھ میں رکھ کر جیسے نذر دیا کرتے ہیں اور لینے والا اس کے ہاتھ سے وہ رقم اٹھا لے یہ نہیں ہوگا کہ یہ خود اس کے ہاتھ میں دے دے جیسے فقیر کو دیا کرتے ہیں۔ (عالمگیری وغیرہ)

**مسئلہ نمبر ۹......** جزیہ و خراج مصالح عامۂ مسلمین میں صرف کیے جائیں مثلاً سرحد پر جو فوج رہتی ہے اس پر خرچ ہوں اور پل اور مسجد و سرائے بنانے میں خرچ ہوں اور مساجد کے امام و مؤذن پر خرچ کریں اور علما، طلبا اور قاضیوں اور ان کے ماتحت کام کرنے والوں کو دیں اور مجاہدین اور ان سب کے بال بچوں کو کھانے کے لیے دیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۰......** دارالاسلام ہونے کے بعد ذمی اب نئے گرجے اور بت خانے اور آتش کدے نہیں بنا سکتے اور پہلے کے جو ہیں وہ باقی رکھے جائیں گے اگر ہم نے کسی شہر کو فتح کیا ہے تو وہ وہ جتنے مکان ہوں گے اور صلح کے ساتھ فتح ہوا تو بدستور عبادت خانے رہیں گے اگر ان کے عبادت خانے منہدم ہو گئے اور پھر بنانا چاہیں تو جیسے تھے ویسے ہی اسی جگہ بنا سکتے ہیں نہ بڑھا سکتے ہیں نہ دوسری جگہ ان کے بدلے میں بنا سکتے ہیں نہ پہلے سے زیادہ مستحکم بنا سکتے ہیں مثلاً پہلے کچا تھا تو اب بھی کچا ہی بنائیں گے اینٹ کا تھا تو پتھر کا نہیں بنا سکتے اور بادشاہ اسلام یا مسلمانوں نے منہدم کر دیا ہے تو اسے دوبارہ نہیں بنا سکتے اور خود منہدم کیا ہو تو بنا سکتے ہیں اور جو شہر سے اب کچھ زیادہ کر دیا ہو تو ڈھا دیں گے۔ (درمختار، ردالمحتار)

**مسئلہ نمبر ۱۱......** ذمی کافر مسلمانوں سے وضع قطع لباس وغیرہ ہر بات میں ممتاز رکھا جائے گا جس قسم کا لباس مسلمانوں کا ہوگا وہ ذمی نہ پہنے گا۔ اس کی زین بھی اور طرح کی ہوگی۔ ہتھیار بنانے کی اسے اجازت نہیں بلکہ اسے ہتھیار رکھنے بھی نہ دیں گے۔ زنار وغیرہ جو اس کی خاص علامت کی چیزیں ہیں انہیں ظاہر رکھے کہ مسلمان کا دھوکا نہ ہو۔ عمامہ نہ باندھے، ریشم کی زنار نہ باندھے لباس فاخرہ جو علما وغیرہ اہل شرف کے ساتھ مخصوص ہے نہ پہنے مسلمان کھڑا ہو تو وہ اس وقت نہ بیٹھے۔ ان کی عورتیں بھی مسلمان عورتوں کی طرح کپڑے وغیرہ نہ پہنیں۔ ذمیوں کے مکانوں پر بھی کوئی علامت ایسی ہو جس سے پہچانے جائیں کہ کہیں سائل دروازوں پر کھڑا ہو کر مغفرت کی دعا نہ دے غرض اس کی ہر بات مسلمانوں سے جدا ہو۔ (درمختار، عالمگیری وغیرہما)

اب چونکہ ہندوستان میں اسلامی سلطنت نہیں لہٰذا مسلمانوں کو یہ اختیار نہ رہا کہ کفار کو کسی وضع وغیرہ کا پابند کریں البتہ مسلمانوں کے اختیار میں یہ ضرور ہے کہ خود ان کی وضع اختیار نہ کریں مگر بہت افسوس ہوتا ہے جب کہ کسی مسلمان کو کافروں کی صورت میں دیکھا جاتا ہے لباس و وضع قطع میں کفار سے امتیاز نہیں رکھتے بلکہ بعض مرتبہ ایسا اتفاق ہوا ہے کہ نام دریافت کرنے کے بعد معلوم ہوا کہ یہ مسلمان ہے۔ مسلمانوں کا ایک خاص امتیاز داڑھی رکھنا تھا اس کو آج کل لوگوں نے بالکل فضول سمجھ رکھا ہے نصاریٰ کی تقلید میں داڑھی کا صفایا اور سر پر بالوں کا گچھا مونچھیں بڑی بڑی یا بیچ میں ذرا سی جو دیکھنے سے مصنوعی معلوم ہوتی ہیں۔ اگر رکھیں تو نصاریٰ کی سی کم کریں تو نصاریٰ کی طرح۔ اسلامی بات سب ناپسند کپڑے جوتے ہوں تو نصرانیوں کے سے کھانا کھائیں تو ان کی طرح اور اب کچھ دنوں سے جو نصاریٰ کی طرف سے منحرف ہوئے تو گھر لوٹ کر نہ آئے بلکہ مشرکوں ہندوؤں کی تقلید اختیار کی ٹوپی ہندو کے نام کی ہندو جو کہیں اس پر دل و جان سے حاضر، اگرچہ اسلام کے احکام پس پشت ہوں اگر وہ کہیں اور جب وہ کہیں روزہ رکھنے کو تیار مگر رمضان میں پان کھا کر نکلا نہ شرم نہ عار وہ کہیں تو دن بھر بازار بند خرید و فروخت حرام اور خدا فرماتا ہے کہ جب جمعہ کی اذان ہو تو خرید و فروخت چھوڑ دو اس کی طرف اصلاً التفات نہیں۔ غرض مسلمانوں کی جو ابتر حالت ہے اس کا کہاں تک رونا رویا جائے۔ یہ حالت نہ ہوتی تو یہ دن کیوں دیکھنے پڑتے اور جب ان کی قوت منفعلہ اتنی قوی ہے اور قوت فاعلہ زائل ہو چکی تو اب کیا امید ہو سکتی ہے کہ یہ مسلمان بھی ترقی کا زینہ طے کریں گے غلام بن کر اب بھی ہیں اور جب بھی رہیں گے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

**مسئلہ نمبر ۱۲......** نصرانی نے مسلمانوں سے گرجے کا راستہ پوچھا یا ہندو نے مندر کا تو نہ بتائے کہ گناہ پر اعانت کرنا ہے اگر کسی مسلمان کا باپ یا ماں کافر ہے اور کہے کہ تو مجھے بت خانہ پہنچا دے تو نہ لے جائے اور اگر وہاں سے آنا چاہتے ہیں تو لا سکتا ہے۔ (عالمگیری)

